سے بھی نکل گیا میں یہ چاہتی ہون کہین مجھے ایسی پناہ ملے کہ جہان میرے رخسارون کی یہ
شرمندگی کی جھلک کوئی نہ دیکھ سکے لیکن تم جو بیگناہ اور پاک صاف ہو تمھین ہرگز اس
راہ گناہ کی طرف قدمزن نہ ہونا چاہیے تم جانتے ہو ای برا چیز مین گنہگار ہون مین خطادار
ہون تم سے بیگناہ اور پاک صاف انسان کے سزاوار نہین رہی - بہتر ہے کہ تم مجھ سے
درگذر کرو میری عصمت برباد ہو چکی (تھرتھرا کر) مین بیگم بنا کر رکھی گئی -
میری زبان سے جب یہ الفاظ نکلے ہین میرے رخسارون اور آنکھون مین سے
دھوئین اُٹھنے لگے تھے اور مین سمجھی تھی کہ یہ امر مجھ مین اور جوان مین ایک مفارقت کی
دیوار کی طرح حائل ہو جائے گا اور پھر وہ میرے ساتھ شادی کا نام نہ لے گا - مگر نہین
اسکے برخلاف ظہور پذیر ہوا ایک دھیمی شریلی آواز میرے کان مین آئی اور وہ یہ تھی
کہ مین تم سے محبت کرتا ہون ای روز تم میری ہوگی -
مین یہ سُنکر نہال ہوگئی اور مین نے اپنے کو اُسکے بازوؤن مین ڈال دیا
میرا سر اُسکے کاندھے پر تھا مین سسکیان بھر بھر کر رونے لگی - اسنے میرے آنسو پونچھے
میرے رخسارون کے بوسے لیے - یہ بوسے پاک وصاف محبت کے تھے وہ بوسے
نہ تھے جو بری محبت سے جوش زن ہوتے ہین -
یہ سب مجھے خواب معلوم ہوا مین نے خیال کیا کہ کیا یہ ممکن تھا کہ ایک پادری ایسا بیگناہ
ایسا پاک صاف اور ایسا پاک طینت مجھ جیسی سے شادی کرنے پر اتنا زور ڈالے
اور یون بعند ہو میرے خیالات مین پریشانی نے اپنا گھر کر لیا طبیعت بولائی ہوئی
ڈانوان ڈول پھر رہی تھی کلیجہ ہاتھون اُچھل رہا تھا سبب یہ تھا کہ ابھی تک تیقن
نہین ہوا تھا کہ آخر او نٹ کس کل بیٹھا -
**نوجوان** - مجھے اپنے بازوؤن مین لیے ہوئے - ہان روز مین تم سے الفت
کرتا ہون اور تم میری ہوگی -

ملین - اپنے کو اسکے بازوٗن سے علیحدہ کرکے شرمندہ نگاہون سے - کیا تم مجھے حق پر سمجھتے ہو کیا تم جانتے ہو اور یہ بھی تمھین یقین ہی کہ میرے چال چلن اور طرق کے دامن پر کوئی سیاہ دھبہ تو نہین ہی -

نوجوان - نہین کوئی نہین ہی آخری آنسوؤن نے جو تمھارے رخسارون پر گرے تھے انھون نے اگر کچھ تھا بھی تو سب دھو دھلا دیا - تم بالکل پاک صاف ہو -

ملین - تمھارے اس یقین پر کرورون شکریے ادا کرتی ہون - لیکن ای مسٹر ایجنز جس راہ پر تم قدمزن ہو اسکو تم نے بخوبی سمجھ لیا ہی نا - تم سمجھ لو کہ جلدی یا دیر مین مین پہچانی جاؤنگی اور پھر انگلیان میری طرف اٹھینگی کیا تمھارے رخسارون پر خفت کی جھلکی عیان نہوگی -

نوجوان - نہین ای پیاری روز ہرگز نہین - مین دلیرانہ تمام لوگون مین جب تم میرے ساتھ ہوگی یہ کہونگا - بیشک یہ پیاری روز میری بیوی ہی مجھے اس سے جان سے زیادہ محبت ہی اور مجھے اسکو بیوی بنانے کا فخر ہی - خداوند تعالی تائب کی توبہ کو قبول کرتا ہی اور اُسکے گناہ بخش دیتا ہی - وہ بڑا رحیم کریم ہی - قادر مطلق انجیل شریف مین فرماتا ہی کہ جس شخص نے اپنے گناہون سے میری درگاہ مین آکر صاف دل سے توبہ کی مین اُسکے گناہ فوراً بخش دیتا ہون -

یہ سُنکر میرا دل باغ باغ ہوگیا میری آنکھون مین سے دو دریا جاری ہوگئے اور مین ان ہی آنسو بہتی ہوئی آنکھون سے اُس قابل مدح منعم پرست پاک اور مقدس روشن دماغ شخص کی طرف دیکھنے لگی اور یہ کہا - تم فرشتہ کی طرح باتین کر رہے ہو - مگر افسوس تم ایسی دنیا مین رہتے ہو اگر اسکا تم سے مقابلہ کیا جائے تو یہ کہنا زیبا ہوگا -

چہ نسبت خاک را با عالم پاک

کیا یہ موقع شکر گزاری نہین جسکے لیے تم انصرام کر رہے ہو سچ کہنا تمھین شکر گزاری کرنی زیبا ہی یا نہین۔

نوجوان۔ تمھاری جبس شکر گزاری کا کہ مین نے ارادہ کیا تھا وہ محبت کی طرف پھر گئی یہ محبت ہی ہی کہ جو آپ سے درخواست کرتی ہی۔ ای روزیہ محض ناممکن ہی کہ مین ایک لمحہ بھی یہ خیال کرون کہ تم گنہگار رہو۔

مین۔ نہین یہ مین جرأت سے کہتی ہون کہ گنہگار نہین ہون ہمیشہ میرا خیال نیکی کی طرف رجوع ہوتا رہا ہی آزادانہ اور ایماندارانہ مین اس امر کا اظہار کر سکتی ہون دو برس ادھر جیسی میری طبیعت کا حال تھا مین ہی جانتی ہون کہ ایسے صاف خیالات کی عصمت پناہ لڑکی سطح زمین پر نہو گی۔ مین ایک پھندہ مین پھنس گئی جو ایک شریر آدمی نے بچھایا تھا۔ میری اُسوقت قابل رحم حالت تھی۔ مگر ظالم نے رحم نہ کھایا اور آخر کار یہان تک نوبت پہونچی کہ مین پوری تقصیروار بن گئی اور پھر میری قابل ترحم حالت نہین رہی مین نے اپنے دل مین خیال کیا کہ ای روزیہ تیری تقدیر ہی تجھکو جو کچھ گذرے قبول کرنا ہوگا۔ افسوس یہ کیسا کلمۂ کفر ہی حیف اُس عزوجل قہار کی کیسی بے ادبی ہی کہ اس فحش حالت مین زندگی بسر کرنا اپنی تقدیر کہا جائے ای آرتھر بر اجنبر مین تجھسے ہر ایک بات کی اطلاع دے رہی ہون جب میرا قدم اس راہ خراب مین پڑا ہی مین اُسکو اُٹھا نہ سکی اور آنکھین بند کر کے اُسی راستہ پر قدم زن ہو گی۔ لیکن الحمد للہ مین نے گو اپنی زندگی خرابات مین صرف کی لیکن مجھے امید ہی کہ آیندہ میری یہ نوبت نہو گی اور مین نے اپنا ایسا رفیق پایا ہی کہ جو ہمیشہ بُرائی سے بچنے کا سبب ہوگا۔

نوجوان۔ ای پیاری روز یہ سمجھ لینا کہ میری محبت کو تیری یہ حالت سنکر کسی قسم کا تغیر نہین ہوا۔ مین تجھپر فریفتہ ہون اور تجھکو دل سے چاہتا ہون چونکہ

تم ناخوش ہو اور تمہین زمانہ سے رنج پہونچا ہی تو یہ میرا کام ہی کہ وہ
صورت اختیار کرون جس سے تمہین خوشی ہو اور تم اپنا تمام گذشتہ غم بھول جاؤ

ملین - خوشی مین پھولی نہ سما کر - ای پیارے جب تقدیر نے تیرے ساتھ میری
تقدیر کو منسلک کیا ہی اتنی عرضداشت میری ہی کہ تم کسی انجمن کسی جلسہ مین نہ جانا
اور ہر پبلک مقام پر جانا ترک کر دینا ایسا نہو کوئی پہچان لے اور پھر انگلیان اُٹھین
کہ یہ وہی بیگم ہی جو فلان کے پاس رہی تھی اُسوقت بتاؤ کتنی ذلت ہوگی -

نوجوان - روز تم یہ سمجھ لو کہ ہمین خوش ہونے کے لیے انجمن اور جلسہ کی
ضرورت نہین ہی ہم دونون باہم مل کر اپنی خوشی کا سامان کر سکتے ہین - میرا دل
تم سے اسقدر خوش ہی جہان تم ہو مجھے وہی انجمن ہی وہی باغ ہی وہی
فرحت ہی لیکن مین یقین کرتا ہون کہ تمھاری طبیعت کا بھی یہی حال ہوگا -

ملین - آنکھون مین آنسو ڈبڈبا کر - ہاے یہ وہ لفظ ہین جنکی کسی لب سے
سُننے کی امید نہ ہوئی تھی یا خدا مین خواب تو نہین دیکھ رہی ہون -

نوجوان - پیاری یہ خواب نہین ہی سب اصل ہی - مین تمھارا ہو چکا - تم نے
سفر کا قصد ملتوی کر دیا ہوگا اپنی زبان مبارک سے فرماؤ تاکہ مین جا کر جو کچھ مین نے
کہا ہی اُسپر فکر کرون -

ملین - ایک بات میرے خیال مین اور آئی ہی اور وہ یہ ہی - آیا تمھین وقوف
تھا یا تم مشتبہ تھے -

نوجوان - تمھاری اُس حالت سے نہ مجھے وقوف تھا نہ مین مشتبہ تھا ہان جب
تم نے خود اعتراف کیا ہی تو مجھے معلوم ہوا ہی -

ملین - پہلے کیا تم نہ چونکے تھے -

نوجوان - مین چونکا کاہے کو تھا صرف غرض یہ تھی کہ کسی طرح تمھاری حفاظت

کیجائے اسی کا مجھے غم تھا۔ مین تم سے محبت کرتا ہون نہ مجھے چونکنا یعنی جہ یہ تکلیف دہ
خیالات تم اپنے دل سے نسیاً منسیاً کردو۔ تم نے جس صورت اور جس حالت مین نہ مجھے
اسوقت پایا ہی ہمیشہ مین تم سے ایسا ہی رہونگا۔ جو میری طبیعت اور محبت اب ہی
وہ مرتے دم تک ایسی ہی رہے گی تو اب اے روز تسلیم۔ کل ہم پھر باہم ملینگے۔

مین۔ اچھا کل ملوئے۔ آتنا اور دریافت کرنا چاہتی ہون کہ کسی قسم کا
افسوس تو نہین ہوا

نوجوان۔ نہین پیاری روز افسوس کس بات کا۔ جو کام مین کر رہا ہون۔
سب نہایت ہی دوراندیشانہ اور سمجھ گئے ہین۔ مین جاتا ہون تسلیم۔

یہ کہکر وہ کھڑا ہو گیا میرا ہاتھ اپنے ہاتھ مین لے کر پاک محبت سے بھینچا۔ میری پیشانی
پر بوسہ دیا مجھپر دلی الفت سے ایک نظر کی اور رخصت ہوا۔

اس بیان کرنے کی ضرورت نہین سمجھتی کہ مین نے ارادہ سفر اٹھا دیا اور پھر اپنا بندھا ہوا
اسباب کھول کر رکھوا دیا۔

ایک ماہ گذر گیا۔ یہ گویا تقدیم ماہ جون تھی۔

اس عرصہ مین نوجوان میرے پاس روزمرہ آتا جاتا رہا۔ دن بدن دکھائی دیتا تھا
کہ محبت بڑھتی جاتی ہے۔ خیالات مین کسی قسم کی آلایش نہ تھی وہ ہی صاف اور
غیر مکدر خیالات تھے جو پہلے دن معلوم ہوے تھے۔ اس نوجوان کی محبت پاک صاف
غیر لگاؤ۔ بے آلایش تھی نہ اسکی محبت مین برے اور کمینہ جوشون کی آمیزش تھی
نہ اسکے عشق مین کدورت خیز تصورات شامل تھے بلکہ جو خیال تھا وہ نتھرا ہوا تھا۔

تر دامنی پہ شیخ ہمارے نہ جائیو
دامن نچوڑ دین تو فرشتے وضو کرین

گو میرے پاس روز آتا۔ رخسارون پر بوسے دیتا لیکن نیت بد سے نہ تھا ہم دونون

ہوا خوری کرنے کے لیے ساتھ نکلتے تھے۔ ساتھ بیٹھتے تھے۔ ساتھ گفتگو کرتے تھے۔ وقت اتنی جلد گذرا کہ جیسے خواب مین گذر جاتا ہی۔ مذہبی تھا لیکن تعصب پاس ہو کر نہ بھٹکا تھا جو اسکا دل تھا وہی زبان تھی جو دل مین تھا اُسی قدر زبان پر تھا۔ مین ناظر سے اسکی بابت اور کیا بیان کرون یہ بڑا پاک طینت لائق اور روشن دماغی مذہبی شخص تھا۔

تمام قصبہ مین یہ مشہور ہو گیا کہ ان دونون کے باہم دوستی ہی۔ تمام قصبہ مین یہ چرچا ہونے لگا کہ یہ نوجوان عورت کون ہی۔ یہان کیون آکر رہی۔ اسکی آمدنی کا سلسلہ کیا ہی۔

مین۔ ای پیارے جب تم اپنے معتقدین مین جاتے ہو وہ تم سے میرا ذکر کچھ دریافت کرتے ہین۔

نوجوان۔ جو کچھ اصل مطلب ہی مین انسے بے کم وکاست صاف صاف کہدیتا ہون اور نیز مین نے انھین یہ بھی اطلاع دیدی ہی کہ میری عنقریب روز سے شادی ہو جائیگی سب لوگ تمھاری نیک چال چلنی کا چرچا کرتے ہین اور بڑی قابل تعریف تمھاری حالت سمجھتے ہین اور مین نے بھی یقین دلوادیا ہی کہ روز بڑی عاقلہ اور عصمت پناہ اور حیا پرور لیڈی ہی۔

اس تیقن کا نتیجہ یہ ہوا کہ جب مین بازار مین نکلتی یا گرجہ مین جاتی سب قصباتی عورتین اور مرد مجھے دیکھنے لگتے اور انکی نگاہون سے یہ معلوم ہوتا تھا گویا یہ فخراً مجھ سے ملنا چاہتے ہین۔

مین نے نوجوان براجیز سے ایک دفعہ دریافت کیا کہ یہ لوگ تعجب نہین کرتے کہ مین کبھی انجمن مین نہین جاتی نہ اُسکو آلۂ دل لگی خیال کرتی ہون۔

نوجوان۔ نہین مین نے انسے کہدیا ہی کہ کنبہ کی مصیبتین ایسی آکر واقع ہوئی ہین

کہ اُنھون نے اس نوجوان مس کا دل دُکھا رکھا ہی وہ اپنی طبیعت کا بہلاؤ اسی مین سمجھتی ہی کہ تنہا اپنی اوقات بسری کرے۔

یون مہینہ گذر گیا اور جو دن کہ ہمارے نکاح کا مقرر ہوا تھا وہ آگیا۔ یہ اس تقریب مین ضرور تھا کہ کچھ شہادتین بھی درکار ہوتی تھین ایک شخص اور دو عورتین صرف دُلھن کی طرف سے رسمی معاملات کے لیے ضروری تھین۔ یہ تدبیرین براجیر ہی نے کین۔ اس قصبہ سے تین میل کے فاصلہ پر ایک شخص ڈولی نام رہتا تھا اسکا مکان دیہاتی مکانون مین خوبصورت بنا ہوا تھا یہ شخص پہلے دولتمند خاندان کا تھا لیکن اب گردش زمانہ سے محتاج ہو گیا تھا۔ اس مکان مین صرف تین بہن بھائی رہتے تھے ایک ڈولی اور اسکی دو بہنین۔ ڈولی کی عمر ۳۵ برس کی تھی اسکی آمدنی سالانہ ۲۵ پونڈ تھی۔ بہنین اس سے کئی سال چھوٹی تھین اور صرف اسی پر منحصر تھین۔ یہ شخص نہایت ہی اعلی طبیعت رکھتا تھا مرتے وقت اسکے باپ نے یہ وصیت کی تھی کہ بیٹا تو اپنی بہنون کو اسطرح سمجھیو کہ جیسے والدین سمجھتے ہین۔ یہی باعث تھا کہ اپنی بہنون پر جان چھڑکتا تھا اور صرف انکے لیے تنہا رہتا تھا۔ وہ بہنین بھی اسپر جان دیتی تھین اور انکو وفادارانہ خوشی حاصل تھی۔ انکی حالتین نہ تو خود انھین اجازت دیتی تھین کہ وہ انجمنون مین آکر شریک ہوتین نہ انکی کچھ طبیعت ہی اس طرف میلان کرتی کہ بغیر انجمن کی نشست کے انکو چین ہی نہ آتا۔ یہ عقلمند تھین ہوشیار تھین انھون نے وہ باتین کر رکھی تھین کہ اپنے چھوٹے سے دائرہ مین بآرام و خوشی اپنا وقت گذارین۔

یہ نوجوان جب سے میری شادی ہونے کو ہی گاہے گاہے انکی ملاقات کو جاتا تھا مسٹر ڈولی کی آرتھر براجیر سے بہت محبت تھی اسی محبت کی امید پر آرتھر براجیر نے یہ خیال کر لیا تھا کہ مسٹر ڈولی اور انکا کنبہ میری شادی مین ضرور آکر شریک ہونگے مسٹر ڈولی اور انکی دونون بہنون نے خوشی سے شادی مین شامل ہونے کا

اقرار کیا۔ آرتھر براجیز نے تجویز کیا کہ اسی روز تمھارا انسے تعارف پیدا ہو جائے تو بہتر ہی۔

مین نے بھی یہ بہتر جانا تھا کہ مین انسے تعارف پیدا کرون کیونکہ ان حالات کے ضمن مین یہ بھی ضرور تھا کہ مین انھین اس امر سے بھی آگاہ کرون کہ مین نے اس باعث سے گوشہ نشینی اختیار کی ہی۔ مین انکے مکان پر اپنے آیندہ شوہر نوجوان کے ساتھ گئی۔ نہایت ہی بے تکلفانہ خوشی وشادمانی سے میرا استقبال کیا گیا مین نے انھین حد کے درجہ کا شریفانہ اتحاد دیکھا۔ مسٹر ڈولی کے بہنون کی عمر اٹھارہ اور انیس سالہ تھی۔ یہ خوبصورت نہ تھین نہ عام حالت مین انھین حسین کہہ سکتے ہین لیکن ہان پسندیدہ اور دلچسپ صورتین تھین۔ حسن باطن انمین ایسا بڑھا ہوا تھا کہ جوان کا ظاہر انبناؤ سنگار بھی کرتا تھا۔ انکی صفائے قلب انکی روشن دماغی انکا حسن خُلق انکا بیریا سینہ غرض ان سب اندرونی صفات نے انھین چشم بصیرت مین حسین بنا دیا تھا۔ ان بہنون کا بھائی بھی آلایش دنیوی سے پاک تھا وہ زمانہ کی اونچ نیچ اور مکروفریب جانتا ہی نہ تھا۔ بھولا پن اسکی طبیعت مین کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا۔ یہی باعث باہم خوشی اور خرمی کا تھا۔ تینون کی ایکسان طبیعت تھی۔ مین ساتھ ہی اسکے یہ بھی شریک کرنا چاہتی ہون کہ گو انکے وسائل آمدنی محدود تھے لیکن پھر بھی اپنے غریب ہمسایون کی وہ کچھ نہ کچھ مدد ضرور کرتے رہتے تھے۔

وقت شادی قریب آگیا مجھے کچھ اور بھی تیاری شادی کی بابت کہنا ہی۔

مین پہلے بیان کر چکی ہون کہ آرتھر براجیز میڈو ورائل قصبہ کا پادری تھا۔ مسٹر ڈولی نے اصرار کیا کہ دعوت کا سامان ہم کرینگے۔ نکاح ہونے کے لیے میڈو ورائل کا گرجہ مقرر ہوا۔

نکاح کے ایک دن پہلے مین اپنے مکان سے مسٹر ڈولی کے یہان چلی گئی۔ تاکہ

مقررہ بندوبست کیا جائے ۔ انھون نے میری خاطر مدارات ایسی کی جیسے کہ اپنے پرانے گاڑھے دوست کی کرتے ہین ۔ اور مجھ سے بہت ہی الفت اور بہی محبت سے پیش آئے ۔ مجھے معلوم ہوگیا کہ انھین یہ خبر نہین ہی کہ اسکی پہلے یہ حالت تھی اور اب یہ تبدیل کرنا چاہتی ہی ۔ اسی کے ضمن مین مین یہ بھی کہنا چاہتی ہون کہ یہ سب لوگ میرے کنبہ کی کیفیت سے بھی ناواقف تھے صرف صورت و شکل دیکھکر اتنا جانتے تھے کہ یہ بڑے خاندان کی لڑکی ہی ۔

نکاح کے صبح کی بھی پو پھوٹی ۔ بجاے آزردہ اور ملول ہونے کے مین بہت خوش تھی ۔ میرا دل کا کنول کھلا چلا جاتا تھا اور مین پھولی نہ سماتی تھی ۔ مجھے خیال تھا کہ مین نے اپنی زندگی مین جو جو کچھ مصائب اور آفات اُٹھائے ہین یہ صرف انکا بدلا ب مجھے ملتا ہی کہ مین اپنی آیندہ زندگی بآرام گذارون ۔ مین نے سادے مگر صاف کپڑے بدلے مسٹر ڈولی کی بہن نے کپڑے پہنانے مین میری مدد کی اور اپنے اُسی بھولے پن اور سادے طریقہ سے میری تعریف بھی کی ۔ مین یہ کچھ خودنمائی اور شیخی کی راہ سے نہین کہتی میری شکل و صورت اُس دفعہ بہت ہی خوبصورت معلوم ہوتی تھی ایسی آج تک مین کبھی حسین ہی نہین معلوم ہوئی ۔ وہ شرمندہ صورتی جاتی رہی تھی اور اُسکی جگہ حیا کی روشنی سے میری آنکھین اور رخسارے منور ہو رہے تھے ۔

نو بجے فجر کے ڈاک گاڑی آئی کہ ہمین گرجہ مین لیجائے ۔ مین اُسپر سوار ہوئی اور یہ گرجہ کے دروازہ پر جاکر کھڑی ہوئی ۔ آرتھر براجیز نے جو پہلے سے وہان موجود تھا مجھے اُترنے مین مدد دی ۔

جن نگاہون سے وہ میری طرف دیکھ رہا تھا اُنسے وفاداری محبت اور سچی الفت برس رہی تھی اس سے اُسکے دل کا حال تمیز ہوسکتا تھا کہ وہ مجھ سے کیسی محبت

رکھتا ہی اور اُسکا دل مجھپر کسدرجہ فریفتہ ہی۔
جب ہم گرجہ کے احاطہ مین پہونچے مسٹر ڈولی اور اُنکی دونون بہنین مجھے سنبھالے ہوے تھین ایک منشی جو گرجہ کے احاطہ کے کونہ ہی پر کھڑا ہوا تھا ہمین دیکھتے ہی غائب ہو گیا شاید پادری صاحب سے اطلاع کرنے گیا ہوگا دُلہن والے دُلہن کو لے کر آ گئے۔ گرجہ مین بارہ آدمیون کے قریب سامنے کے رخ بیٹھے ہوے تھے جنکو مین نہین پہچان سکتی تھی اور نہ نقاب مین سے مین دوسری طرف دیکھ سکتی تھی کہ آیا آدمی بیٹھے ہوے ہین یا وہ طرف خالی پڑی ہی جسوقت مین نے گرجہ کے آستانہ پر قدم رکھا مجھے اُسی وقت یہ خیال آیا کہ اگر کئی مہینے پہلے مجھے یہ معلوم ہو جاتا کہ مین ایک دن اس حالت مین گرجہ کے آستانہ پر قدم رکھونگی اور ایک دن ایک معزز پاک صاف مقدس شخص کی بیوی بنونگی تو مین کاہے کو کسی سے تعلق پیدا کرتی اور کیون محبت کرتی۔ اور کسی کو مجھ سے مطلب ہی کیا ہوتا۔ قدرتی یہ الہام میرے دل مین آپسے آپ آکر ہوا کہ تیری جتنی آلائشین اور پریشان یا مصائب تھین سب یہین آکر ختم ہو جائینگی۔ لیکن یہ الہامی خوشی مشکل سے میری روح مین گھر کرنے پائی تھی کہ میرے کانون مین قہقہہ کی آواز آئی اور وہ آواز ایسی کر یہ تھی کہ مین چونک پڑی اور آنکھین اُٹھا کر دیکھنے لگی کہ یہ کسکی آواز ہی جب نظرین اوپر اُٹھین تو معلوم ہوا کہ کمبخت ہورلیس کھڑا ہوا ہی۔
ہورلیس نے یہ کیفیت دیکھی وہ ہی شعلے اُسکی آنکھون سے مشتعل ہونے لگے اور اُسکی وہ فطرتی خوبصورتی غصہ اور تعجب کی زردی سے بدل گئی۔ اُسنے ایک آہ سرد بھر کر کہا "آہ یہ شادی کی جماعت ہی اور روز آج دُلہن بنی ہی" تمام میرے تمام جسم مین سنسنیان دوڑ گئین۔ گو میرے چہرہ پر نقاب پڑی ہوئی تھی لیکن تاہم اُسکی آنکھون کے آتشین شعلے نقاب مین سے ہوتے ہوے میری

جان کے پار نکلے جاتے تھے مین گرنے کو تھی کہ آرتھر نے مجھے پکڑ لیا اور میرے
کان مین چند الفاظ مبارکبادی کے طور پر کہے گو وہ ہورلیس کو نہین جانتا تھا لیکن
فطرتی طور پر اُسے معلوم ہوگیا کہ روز کی اسوقت حالت غیر ہوئی ہی مسٹر ڈولی
جو میرے ساتھ تھے گو اصل معاملہ سے وہ آگاہ نہین تھے لیکن میری پریشان صورت
اور مضطرب حالت نے انکو میری طبیعت کی حالت سے اطلاع دیدی۔

ہورلیس۔ اپنی اُسی شیطانی اور خباثت بھری آواز مین۔ اخاہ یہ وہ اسی
روز ایلمبرٹ ہین کہ جو پہلے میرے پاس رہی اور پھر مسٹر ایلون لی کا پہلو
گرم کیا اور پھر کپتان کے پاس رہی اور خبر نہین کن کن کو گھائل کیا ہی سو چوہے
کھاکے بلی حج کو چلی۔ اب انکا نکاح ہوتا ہی۔

یہ امر مسٹر ڈولی کو سخت بُرا معلوم ہوا اور اُسے یہ باتین اپنی پاک صاف
بہنون کے آگے سخت ناگوار گذرین اسنے ہورلیس کو پکڑکر دو تین جھڑیان دین
اور مارتا ہوا زمین پر لےگیا۔ منشی دوڑا ہوا آیا کہ یہ جھگڑا کیون ہوگیا۔ تو چل
وہ آ۔ کیا خدا کی شان ہی ایک ہی منٹ مین یہ جھگڑا طے ہوگیا۔

ہورلیس نکال بھی دیا گیا تھا مگر خوف کے مارے میرے اوسان باختہ
تھے مین نے آرتھر سے کہا کہ مجھے تم سے علیحدہ کچھ کہنا ہی۔ یہ کہکر گرجہ کے ایک
طرف مین اُسے لے گئی۔ اور مین نے کہا یہی راہ ہی یہی راہ ہی۔

**نوجوان**۔ میری پریشان حالت کو دیکھکر۔ گھبراؤ نہین۔ اپنی طبیعت
کو سنبھالو ذرا یہ رسومات شادی ہو جانے دو پھر چند ہی منٹ مین تم
میری ہو جاؤ گی۔

مین۔ نہین نہین آرتھر کبھی نہین۔ یہ ایک خواب مین دیکھ رہی تھی جسنے
مجھے چونکا کر یہ ڈراؤنی شکل دکھائی۔ اے آرتھر اب بھی کچھ نہین گیا ہی۔

خدا کی قدرت ہی تمام عمر کی بربادی سے تم بچو گے۔ لو میں جاتی ہون سلام۔

نوجوان۔ بے صبر ہوکر۔ اے روز پیاری روز تمہاری مفارقت میرے لیے مرگ ہی۔

مین۔ یہ مین جانتی ہون کہ تمہین مجھ سے محبت ہی لیکن اپنی اگر جان کی سلامتی چاہتے ہو تو یہی بہتر ہی کہ مجھ سے دست بردار ہو اور شادی کا نام نہ لو ورنہ سخت آفت تمہارے سر پر برپا ہو گی۔ اچھا یہ بتاؤ کہ تمہین مجھ سے دلی الفت ہی یا نہین۔

آرتھر سخت پریشان صورت اور مضطرب لہجہ مین۔ ہان مجھے محبت ہی مجھے محبت ہی۔

مین۔ تو تمہین اس محبت کی قسم اسوقت مجھ سے باز رہو۔ مجھپر بھی تم احسان کروگے بلکہ تمہاری جان بھی حفاظت سے رہے گی۔

آرتھر۔ مین کیا کہون اے مس لیمبرٹ کیا کہون تمہاری مفارقت سبب موت ہی۔

مین۔ نہین تمہین اپنی محبت کی قسم تم اس بارہ مین بضد نہو اور میرا الوداعی سلام قبول کرو اگر زندگی رہی تو ہم تم پھر ملینگے۔ یہ سنکر وہ خاموش ہوا مین گرچہ مین سے دیوانہ وار قدم اٹھاتی ہوئی باہر نکل آئی۔ اور ڈاک گاڑی مین آکر بیٹھ گئی۔

گاڑی والا۔ گھبرا کر۔ حضور گاڑی کہان لے چلون۔

مین نے ایسی اضطرابی مین اپنے مکان کا پتا بتا دیا۔

وہ ناخوش نوجوان شخص شکستہ قلب ایک طرف گردن جھکائے ہوے چلا گیا۔

---

# اُنیسوان باب

## ہاتھرن (قصبہ)

تھوڑی دیر مین ڈاک گاڑی والا میرے مکان پر پہونچا - میرا اسباب بندھا ہوا رکھا تھا اسکا یہ سبب تھا کہ جب مین مسٹر ڈولی کے مکان پر گئی تھی تو باندھ کر رکھ گئی تھی کہ جب نکاح ہوے گا تو دولھا کے مکان پر اُٹھکر چلی جاؤنگی لیکن وہ خدا کو کاہے کو منظور تھا کہ اس خوشی مین غم کی آمیزش آکر نہ ملے اور امید کے خلاف ظہور پذیر نہ ہو -

مین اُتر کر گھر مین گئی - گھر مین باورچن ماما وغیرہ کو خبر ہو گئی تھی کہ میرا آج نکاح ہوگا جب اسنے مجھے دُلھن کے کپڑے پہنے ہوے تنہا آتے ہوے دیکھا سمجھ گئی کہ ضرور کچھ نہ کچھ دال مین کالا کالا آکر واقع ہوا ہے - باورچن مین یہ جرأت نہوئی کہ وہ مجھ سے اسکی بابت کوئی سوال کرتی - مگر پریشانی اور بولاہٹ اسکے چہرے پر عیان ہو گئی سبب یہ تھا کہ مین اس سے اچھی طرح پیش آتی تھی اور اُسے بھی مجھ سے محبت ہو گئی تھی اپنی آواز کو سنبھار کر مین نے اسے حکم دیا کہ میرا فلان بکس کھول اور فلان سادی پوشاک میرے لیے لا - وہ مجھ سے سوال کرنے کو تھی کہ مین خواب کے کمرہ مین چلی گئی چند منٹ کے بعد مطلوبہ کپڑے لے کر آئی مین نے بخندہ پیشانی کپڑے لے لیے - پھر مین نے اُسے رخصت کیا - اور جلدی سے اپنا عروسی جامہ اُتار کر دوسرے کپڑے بدلے مین نہین بیان کر سکتی کہ مین نے کس حالت تلخی اور جان کنی مین اس پوشاک عروسی پر آنسو بہائے ہین - جب مین نے عروسی جامہ اُتارا ہے مجھے خیال آیا کہ تیرا ستارۂ نقدیر اور بھی گردش مین آیا - غرض جب مین نے کپڑے پہن لئے پھر اُس بکس کو کس دیا اور مقفل کر کے کل سامان ماماؤن سے اُٹھوا کر ڈاک گاڑی مین لائی - اور سب سے

رخصتی سلام کیا۔

کوچوان۔ بیگم صاحبہ یہ گاڑی کہان لیجاؤن۔

یہ سُنتے ہی تمام غم والم والے خیالات میری طبیعت مین آگئے۔ اور مین اپنی مصیبت زدہ حالت پر غم کے آنسو بہانے لگی۔ ہاے افسوس روپیہ میرے پاس تھا لیکن مکان نہ تھا کہ جہان مین جاکر پناہ گزین ہوتی۔ مین دنیا مین بالکل پردیسن تھی اور وہ پردیسن جو اپنی انجمن سے نکال دی گئی ہو پہلے ارادہ ہوا کہ اُس سے یہ کہون کہ جزیرۂ وائٹ چلو امید تھی کہ وہان مجھے گوشہ نشینی کے لیے کوئی عمدہ جگہ ملجائے گی لیکن نہین دل نے یہ گواہی نہ دی کیونکہ یہ مقام اس امر کے لیے تجویز کیا گیا تھا کہ جب ہمارا نکاح ہو جائے گا تو پہلے مہینہ جاکر اس مقام مین رہینگے آخر سوچتے سوچتے مین نے گلڈ فورڈ کا نام بتایا کہ وہان مجھے لے چل۔ یہ مقام جہان مین رہتی تھی اس سے بہت دور نہین تھا کوچوان نے گاڑی ہنکائی مین ایک کونہ مین بیٹھکر اپنے مجروح دماغ سے آلامی خیالات سوچنے لگی۔ کہان تک کب تک خون کے آنسو روتی۔ اور اپنا دل چاک کرتی یہ مجھے یقین تھا کہ جو کچھ ہونا ہے وہ ہوکر رہے گا پھر ناحق آیندہ یا حال کی حالت پر اپنی جان گھُلانی کچھ نتیجہ نہین دے گی یہان تو روز ازل ہی سے غم ہی حصہ مین آیا ہے۔

قسمت کیا قسام نے جب روز ازل مین
وہ اُسکو دیا جسکے وہ قابل نظر آیا

بلبل کو دیا رونا تو پروانہ کو جلنا
غم مجکو دیا سب سے جو مشکل نظر آیا

ان باتون سے رفتہ رفتہ طبیعت ٹھہر گئی اور دل ٹھکانے سے آگیا کچھ یہ تھا کہ رونی جو کثرت سے تھی اس سے بھڑاس بھی نکل گئی تھی۔ مطمئن ہوکر مین اپنی گذشتہ حالت پر خیال کرنے لگی کہ اگر مین آرتھر کی بیوی بنجاتی اور

میرا نکاح ہو جاتا قطعی مجھے سخت آفت کا سامنا کرنا پڑتا میری تمام زندگی کانٹون مین کٹتی اور جب لوگ میرے پہلے حال سے واقف ہو جاتے مجھے ہرگز منھ دکھانے کو جگہ نہ رہتی ۔۔ آرتھر جو ایک مقدس شخص تھا اسکے تقدس کے دامن پر بھی بدنامی کا دہبہ لگتا۔

ہاے خاص اُسی صبح کو ہوریس کا وہان آجانا اور بر سر جلسہ مجھے یون ذلیل کرنا ضرور اسمین بھی میرا فائدہ متصور ہو اگر شادی ہو جاتی اور بعد ازان وہ اگر عقدہ کشائی کرتا تو کتنا غضب ہوتا بس یہی غنیمت ہوا کہ عین موقع کے کچھ منٹ پہلے اسنے اپنی آتش انتقام بجھالی اور جہان تک اُسکی قدرت مین ہوا اسنے بدلا لینے مین کوئی کسر باقی نہین رکھی مگر تقدیر سے میرے حق مین بہتر ہوا ۔یہ سب کچھ تھا مگر اب بھی میری طبیعت سے آرتھر کا خیال نہ مٹتا تھا ۔اسکی مقدس صورت اور اسکی مذہبی ہیئت میرے آگے صورت بُت بنکر گردش کر رہی تھی۔

چند گھنٹے مین مین گلڈفورڈ پہونچی ۔وہان ہوٹل مین جاکر اُتری ۔کوچوان نے اس ہوٹل کی سفارش بھی کی تھی کہ بیگم صاحبہ وہان جاکر قیام کرنا۔

مین نے کھانا تیار ہونے کے لیے حکم کیا۔ کھانا تیار ہوکر فوراً میز پر لاکر لگایا گیا مین ایک لقمہ بھی نہ کھاسکی بلکہ خوب پانی پیا ۔میری حلق مین کانٹے پڑ رہے تھے میری زبان خشک ہو رہی تھی میرے سینہ پر گرمی چھا رہی تھی۔

کھانا کھانے کے بعد مین نشست کے کمرہ مین آئی میز پر ایک اخبار دیکھنے بیٹھ گئی۔ دیکھتے دیکھتے کہین اس فقرہ پر میری نظر پڑی۔

روزا لیمبرٹ ۔تم جلدی آؤ کہ تمھاری ماں جان بلب ہو۔ ہر دم یہ دم واپسین کا شبہہ ہوتا ہو ۔اگر تمھیں اپنی جان بلب ماں کو اپنی صورت دکھانی اور اُسکی مردہ شکل دیکھنی ہو تو جہان تم ہو فوراً چلی آؤ۔۔

یہ دیکھتے ہی میرے اوسان باختہ ہوگئے اور مین پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی کہ افسوس
میری مان دنیا سے سفر کرتی ہے۔ گو تو نہینے مجھے تہا رہتے ہوے ہوگئے تھے مگر اب بھی
میرے پاس کافی سرمایہ زر تھا۔ مین نے ڈاک گاڑی والے کو گاڑی تیار کرنے کا حکم
دیا اور میرا ارادہ ہوا کہ شب ہی کو چل دون۔ رات ہی رات وہان پہونچ جائینگے
مین نے خدا کا بڑا شکر کیا کہ صرف تیری نظر رحمت کا طفیل ہے کہ میری گرچہ مین شادی
نہ ہوئی اگر نکاح ہو جاتا تو مین کا ہے کو یہ خبر دیکھتی اور میری جان بلب مان کا دیدار
مجھے کاہے کو نصیب ہوتا۔ اسکے بعد یہ جانکاہ خیال میری طبیعت مین گذرا کہ دیکھیے
مین اُسے زندہ بھی پاتی ہون یا قبر کے ہم آغوش دیکھونگی۔ یہ خیال مشکل سے میرے
دماغ مین گذرا ہوگا کہ پھر وہی پُرانا خیال کہ جس گھر کی دہلیز سے مین دھتکار کر
نکالی گئی تھی اب پھر وہین جاتی ہون۔ میری پیشانی پر اس خیال سے عرق
شرم نمودار ہوگیا۔

آفتاب کو طلوع ہوے چند ساعت گذری تھین کہ ڈاک گاڑی ماتھران پہونچی
آفتاب کی تیز تیز شعاؤن کا چھتر درختون پہاڑیون اور قصبہ کے مکانون پر پڑ رہا تھا
اور اپنے وطن کا چپہ چپہ مجھے زبان حال سے میرے وطن مالوفہ کی خبر دے رہا تھا میرا
دل دھڑکنے لگا۔ میرا دماغ بھو بچکا ہوگیا تھا اور میرے سینہ مین شرم کے بھالے کی نوکین
کھٹکنے لگی تھین۔

مین نے یہ خیال کیا کہ اگر میری مان زندہ ہوگی تو مین اُس سے کیونکر آنکھ چار کرسکونگی میرا
فرض ہے جب مین اُنکے آگے جاؤن اُنکے پیرون پر گر پڑون وہ کیسے ہی ہون اُس سے
کچھ غرض نہین ہین تو میرے خالق مجازی۔ مین اُنکی بیٹی ہون مجھپر ہر حالت مین اُنکا
ادب واجب ہے۔ یہ سب خیالات آرہے تھے مگر شرم مانع تھی اور یہ جی ہرگز نچاہتا تھا
کہ انکو اپنی صورت دکھاؤن یکایک یہ ارادہ ہوا کہ یہان سے واپس ہی پھر چلون

کو جوان سے کہدون جہان سے لایا ہو وہین لے چل مگر نہین یہ آواز یہ دردناک صدا میرے کانون مین گونج رہی تھی کہ تیری مریضہ مان مرنے کو ہی - اسنے سب خیالات کو علٰحدہ کر دیا تھا اور اب یہی جی چاہا کہ آگے مکان کی طرف بڑھی چلی جاؤن - ہاتھرن دکھائی دینے لگا اور ہر ایک چیز میری شناسا میرے سامنے آنے لگی - چلتے چلتے وہ بھی مقام آیا کہ جہان سے ایلیون نے مجھے اُٹھا کر بگھی مین بٹھایا تھا - وہ سارا نقشہ یکایک میرے خیال مین آگیا کہ یہان مین آکر پڑی اور اتنی مدت میری یہ گت بنتی رہی - جب اور بھی آگے ڈاک گاڑی بڑھی تو وہ مقام نظرون سے گذرا کہ جہان ہورلیس نے میرا انتظار کیا تھا اور مجھے جبراً اپنی گاڑی مین ڈال کر لے گیا تھا - ہاتھرن کے مکانات کو مین نے دیکھکر یہ کہا -

ای شریر ہورلیس تیری یہ سزا ہو کہ تو ان خوبصورت مکانون اور شہر سے محروم کر دیا جای نہ چند روز کے لیے بلکہ ہمیشہ کے لیے -

جب گاڑی اور بھی آگے بڑھی تو مجھے اپنا شخصیت کا مکان بھی دکھائی دیا اور وہ میدان بھی نظر پڑے کہ جہان مین اُس حالت مین چکر لگاتی تھی کہ جب نقاب عصمت میرے مُنھ پر پڑی ہوئی تھی - گاڑی پھر چھوٹے سے باغ کی طرف مڑی جو میرے مکان کے سامنے ہی تھا وہان سے مین اُتر پڑی اور سیدھی گھر کے دروازہ مین گھسی جو کھُلا ہوا تھا - ڈیوڑھی مین ایک بوڑھی ماما کھڑی ہوئی تھی جسکو مین نہین جانتی تھی -

**بوڑھی عورت** - کیا تم مس روز ہو -

**مین** - ہان مین روز ہی ہون - میری مان کیسی ہین اور اُنکا کیا حال ہی - یہ سُنتے ہی اُسنے کچھ خیال نہ کیا نہ یہ سمجھا کہ غم کا مُکا اسکے کلیجہ پر لگے گا اچانک دریافت کرتے ہی یہ بول اُٹھی کہ وہ مظلومہ عورت مرنے کو ہی -

**مین** - اور میرے والد کیسے ہین -

عورت - وہ تو اچھے ہین - شراب کا گلاس ہاتھ مین ہی اور جھوم رہے ہین -
مین یہ سُنتے ہی آگے بڑھی اور پھر مین نے اُس سے دوسری بات نہ کی - جب نشست کے کمرہ مین پہونچی اُسکو کھلا ہوا پایا - میری مان کا صحن مین پلنگ بچھا ہوا تھا میرا حلق ایسا خشک ہو گیا تھا کہ بات بھی نہ کیجاتی تھی مین ایک کرسی پر پہلے نشست کے کمرہ مین جا بیٹھی اور ماما سے پانی پینے کو مانگا -
ماما - اگر آپ فرماوین تو اس پانی مین تھوڑی سی برانڈی بھی ملا دون نہین خالی پانی نقصان کرے گا -
مین - نہین مین اب کچھ نہین چاہتی -
مین نے اپنا دوشالہ اور ٹوپی اُتار کر رکھدیا تھا مجھے ہوا لگ کر تسکین ہوئی اور پیاس کم ہو گئی ذرا تسکین ہوئی تھی کہ سامنے کا دروازہ کھلا اور میرا باپ آتا ہوا معلوم ہوا - مین دیکھتے ہی دوزانو کھڑی ہو گئی - اپنا مُنھ دونون ہاتھون سے ڈھانک لیا اور سسکیان بھر بھر کر رونے لگی اور یہ کہا خدا کے لیے ای میرے والد تم مجھے معاف کرنا خدا کے لیے تم مجھے معاف کرنا -
باپ - ای پیاری روز اُٹھ اور تو اپنے باپ کی پیشانی پر بوسہ دے تیرا باپ تجھے کوئی نامناسب لفظ نہ کہے گا کہ جو تیری طبیعت کو ناگوار گذرے -
مین یہ سُنکر اُٹھ بیٹھی اور اپنے بوڑھے نشیلے باپ کے گلے سے لگ گئی اور پھوٹ پھوٹ کر تلخی سے رونے لگی - اسنے مجھے پیار کیا اور خوب سینہ سے لگا کر بھیچا اور یہ کہنے لگا کہ ای روز گذشتہ باتون کا کچھ خیال نہ کرو اور تم خوش ہو کہ ایسے موقع پر پہنچی کہ تمھاری مان ابھی زندہ ہی - جیسا مجھے یقین تھا میرے باپ کی صورت مین تغیر نہوا تھا ان صرف بال سفید ہو گئے تھے اور چہرہ پر نشہ اور مجہولیت کی جھلک اور جھلکنے لگی تھی - یہ اب بھی نشہ مین چور تھا اور آنکھین پھری چلی جاتی تھین -

باپ - ای آمدنت باعث آبادی ما - تم نے ضرور اشتہار دیکھا ہوگا جسکو دیکھکر تم یہان آکر پہونچین - سسرل کی بھی کچھ خبر ہی وہ کہان ہی -

مین - تپ زدہ ہوکر - کیا آپ کو انکی خبر نہین کب سے خط کتابت بند ہی -

باپ - ہان چھ مہینہ کا عرصہ گذرا اُسکا ایک خط آیا تھا اُسنے لکھا تھا کہ مجھے کچھ بھیجو مگر تم جانتی ہو بیٹا یہان روپیہ کہان رکھا ہی اپنی ہی گذر مشکل سے ہوتی ہی -

مین - کیا میری والدہ ہوشیار رہین - اُنھین معلوم ہوگیا کہ مین یہان آگئی ہون مین اُنکی حالت زار دیکھنا چاہتی ہون -

باپ - اُسنے ابھی دوا پی ہی کچھ دیر تامل کرو ادھر مین نصف گلاس شراب پی لون پھر تمھین وہان لے چلون -

مین - نہین مین ابھی جاتی ہون مجھے تاب کہان کہ مین گھڑی بھر بھی قیام کرون -

مین اُسی حالت پریشانی مین جب ایک ایک لمحہ مین میرے چہرہ کا رنگ صدہا صدہا بار بدل رہا تھا اور میرا کلیجہ ہاتھون اُچھل رہا تھا اُس کمرہ سے اُٹھی اور سیدھی مان کے کمرہ کی طرف چلی - مین اپنے دل کی اُسوقت کی حالت نہین بیان کرسکتی کہ جو اپنی مادر مہربان کے بستر پر جہان وہ لیٹی ہوئی تھی اول ہی نظر کرتے ہی ہوگئی تھی اسکی رنگت ہلدی کی طرح سے زرد ہوگئی تھی - آنکھین بند تھین - تمام چہرہ پر مُردنی چھا گئی تھی کوئی بات زیست کی نہ پائی جاتی تھی - جب مین اسکے بستر پر پہونچی - مین نے گھبرا کر یہ کہا -

پیاری اور بہت پیاری مان -

یہ سُنکر میری مان نے نہایت ہی دھیمی آواز مین جو مشکل سے سُنائی دی تھی یہ کہا - ای پیاری روز کیا تو آگئی - تو ہی آ زنا میری چاہیتی بیٹی - پیاری آنکھون کی

روشنی کام نہین کرتی کہ تجھے دیکھ سکون لے آ اور میرے گلے سے لگ جا - مین اپنی مرتی ہوئی مان کے گلے سے لگ گئی - اسکے مُردنی چھائے ہوے رخسارون پر میرے گرم گرم آنسو گرنے لگے - روتے روتے ہچکی بندھ گئی - مین سسکیان اور ہچکیان بھرتے بھرتے ایسی بیتاب ہوئی کہ زور زور سے رونے کو جی چاہا -

جو کچھ میرا حال تھا اُسکا مین خود بھی نہ اندازہ کر سکتی تھی موت کی صورت میری آنکھون کے آگے گردش کر رہی تھی - اپنے باپ کی یہ سرور خیز صورت کا خیال آتا تھا کہ کیسی بےخبری مین گذر رہی تھی - اپنے بھائی پر تصور کرتی تھی کہ خبر نہین وہ کس حالت مین ہوگا اور اُسپر کیا بنی ہوگی - ایک بات ہوتی اُسکا بیٹھنا بیٹھتی یہان ہزارون طرح کے درد والم تھے کہ پڑ در پڑ یلغار کرتے ہوے چلے آتے تھے -

میری مان پر اتنے مین دوبارہ حالت غشی طاری ہوگئی - مین کوئی چیز لینے کے لیے کمرہ مین گئی - مگر مطلوبہ اشیا کمرہ مین نہ تھی مین نے ماما کو پکارا - وہ بھی بوڑھی آئی اور مجھے میری مطلوبہ شی دیدی - اتنے مین میرا باپ بھی آگیا مین نے اپنے باپ سے اس دوآتشہ کو نہین چھپایا - تھوڑا سا اپنی مان کو پلایا - میری مان کو اس عرق شراب نے قوت دی اسنے اپنی دونون آنکھین کھول دین اور اب مجھے پہچانا - ماما کو مین نے کمرہ سے باہر جانے کے لیے حکم کیا وہ بڑبڑاتی ہوئی چلی گئی جو مین نے ایک لفظ بھی نہین سُنا کہ اسنے ہونٹھون ہی ہونٹھون مین کیا کچھ بڑبڑایا - میری مان نے پہچان کر میرا ہاتھ لے کر اپنے لبون پر رکھا - کچھ کہنا چاہتی تھی لیکن زبان نہ اُٹھی اور اگر کچھ کوشش کرکے کہا بھی تو اسکا لہجہ ایسا غیر ملفوظی تھا کہ سمجھ مین ذرا بھی نہ آتا تھا مجھے یہ صاف ظاہر ہوگیا تھا کہ پنجۂ عزرائیلی میری مان پر پھیلا ہوا ہے مین اسی خیال مین اپنے باپ کی طرف مُنھ موڑ کر یہ کہنا چاہتی تھی کہ کسی ڈاکٹر کو بُلا کر دکھانا چاہیے کہ یکایک

مجھے ایک ایسی صورت نظر آئی کہ جس سے میرے ہوش وحواس بجا نہ رہے اور یہ معلوم ہوا کہ میرے تمام اعضا پر فالج گر پڑا۔ سامنے کمرہ مین میرا باپ بیٹھا ہوا تھا۔ نشہ اسقدر طاری تھا کہ بمشکل اپنے کو کرسی پر بھی سنبھال سکتا تھا ہاتھ مین شراب کا گلاس تھا۔

پیرون کے پاس ایک بوتل شراب کی رکھی ہوئی تھی اُسکو حالت نشہ مین ٹھوکر مارکر توڑ ڈالا تھا جون ہی مکان مین شراب لنڈھی اسکی تمام بدبو کمرہ مین پھیل گئی۔ اتنے مین میری نظر یکایک میری لاغر اور زرد مان پر پڑی جو بستر مرگ پر آرام کر رہی تھی۔

مین — جلدی سرجن کو بلاؤ سرجن کو بلاؤ اور جو تم مین قوت ہی تو تم خود ہی جاؤ۔

باپ۔ اُسی بیہوشی کی حالت مین۔ کیا ہی روز کیا ہی۔

مین — اپنے باپ کی طرف دھمکی کی نظرین اُٹھا کر۔ تمھاری بیوی میری مان کا انتقال ہونے کو ہی۔ یہ کہکر مین کوچ کے پیچھے چلی گئی اور مین نے آہستہ آہستہ اُسکے کان مین کھڑے ہو کر یہ کہا کہ میری اماجان اے پیاری امان جان صرف اتنی ملتجی ہون کہ تم نے میرا قصور معاف کر دیا نا۔ تم نے میرا قصور معاف کر دیا نا۔

مان — اُسی بیہوشی کے لہجہ مین۔ ہان اے پیاری روز مین نے معاف کیا۔ اپنے دل سے معاف کیا۔

مین یہ سُنتے ہی اسکے سینہ سے لگ گئی اور مین نے اُسکے شکریے ادا کرنے شروع کیے۔ میری آنکھون مین سے تیز تیز آنسو جاری تھے اور میری وہ بیتابانہ حالت تھی کہ کچھ دکھائی نہ دیتا تھا۔ ہان یہ جی چاہتا تھا کہ اپنی پیاری مان کو یون ہی گلے سے لگائے ہوے پڑی رہون مگر چند منٹ کے بعد مجھے معلوم ہوا کہ جسکو مین گلے سے لگا کر میری مان میری پیاری مان کہہ رہی ہون وہ چل بسی اور اب صرف اسکی نعش

پڑی ہوئی ہے - مین اپنی مان کے سینہ سے الگ ہو گئی - اور مین نے پھر ایک نظر سے اسکی سنگ مرمر جیسی سفید شکل کو دیکھا - دیکھتے ہی یکایک میری زبان سے بیساختہ یہ نکلا ہے ہے میری مادر مہربان کا انتقال ہو گیا -

حیف در چشم زدن مادر من رفت بباد

کچھ منٹ تک دوزانو ہو کر مین نے اپنی مان کے مغفرت کی دعا مانگی اسکے بعد نہایت ہی سکوت کے عالم مین مین اُٹھ کھڑی ہوئی - وہ سکوت جو مجھے عالم تحیر مین ڈبوئے ہوئے تھا - جان کنی کی حالت مجھپر خود ایسی طاری تھی کہ مین بالکل خاموش تھی - میرے چیخنے اور یکایک پہلی ہائے سے اُسی حالت نشہ مین میرے باپ کو بھی خبر ہو گئی تھی کہ مریضہ کا کام تمام ہو چکا -

مین - اے باپ میری مان مر گئی -

یہ سنکر وہ اُٹھا اور مردہ کے کوچ کے پاس گیا مین نے مناسب سمجھا کہ چند منٹ کے لیے مین کمرہ سے باہر چلی جاؤن - باہر جا کر مین نے ماما کو بلایا اور اُس سے اس سانحہ جانکاہ کی کیفیت بیان کر کے چند ہدایتین کین -

مین اسکی بابت زیادہ نہ کہونگی صرف اتنا ہی کہنا کافی سمجھتی ہون کہ جب مین نے اُس سے یہ ذکر کیا وہ یکایک سکتہ مین رہ گئی اور کچھ دیر پریشان ادھر اُدھر دیکھنے لگی - میرے باپ کا عجیب عالم تھا - اسکو زیادہ اضطراب یون ہوا تھا کہ اسکے گرہ مین ایک کوڑی بھی نہ تھی کہ جس سے وہ تجہیز و تکفین کر سکتا - بدنام ایسا ہو رہا تھا کہ ممکن نہ تھا کوئی متنفس بھی ایسے نازک موقع پر اُسے ایک کوڑی بھی قرض دیتا - جسکو وہ خود بھی بخوبی جانتا تھا مجھے اس راز سے آگاہی ہوئی مین نے فوراً زر نقد اُسکو دیا کہ وہ جا کر تجہیز و تکفین کا سامان کرے - غرض درزی اور مردہ شو عورت آئی اور تجہیز و تکفین کا سامان ہو گیا - جب یہ ختم ہو گیا تو کئی دادخواہون نے اپنے قرضہ کی بات

عرضیان لکھنی شروع کین کیونکہ میرے آتے ہی تمام بستی مین یہ اڑ گیا تھا کہ روز الیمبرٹ واپس آئی ہی اور روپیہ بہت سا لائی ہی جسقدر روپیہ تھا جسکی تعداد زیادہ تھی مین نے سب چکا دیا۔ اور اب مین بخیتہ ہو کر بیٹھی۔ میری مان گرجہ کے احاطہ مین اپنی تنگ کوٹھری مین بآرام جا سوئی۔ کھڑکیون پر چلونین چھوڑ دی گئی تھین اس سے معلوم ہوتا تھا کہ یہان موت کا گھر ہی۔ اندر کا کمرہ جہان تک ممکن ہوا مین نے صاف رکھا۔ مین نے اس بوڑھی عورت کو موقوف کر دیا اور اُسکی جگہ ایک نوجوان معزز شخص گھر کے کام کے لیے نوکر رکھا۔ میرا ارادہ قطعی طور پر یہی ہو گیا کہ بس اب مین گھر ہی مین رہون۔ میرے والد نے بھی اسے پسند کر لیا۔ پھر مین نے اسکی بابت ایک لفظ بھی نہ کہا۔ اپنی بستی کے لوگ جسقدر تجارت پیشہ تھے سب میری عزت کرتے تھے کہ مین نے جھڑ اجھڑ انکا قرض چکا دیا تھا۔ اور انکے علاوہ تمام بستی والے بھی مجھ سے ہمدردی سے پیش آئے اور میری مان کے مرنے کا اُنھین بکمال تاسف تھا۔

چندروز کے بعد میرے باپ کی ملک کا روپیہ آیا۔ مین نے اُسے اپنے قبضہ مین کر لیا کہ گھر کے اخراجات مین ممکن کفایت شعاری کو کام مین لاؤن۔ لیکن وہ ریور ڈیل والون کے قرض مین جکڑا ہوا تھا انھون نے جون ہی سُنا کہ لیمبرٹ کی بیٹی آگئی ہی اور اسنے اپنے بستی والون کا قرض چکا دیا ہی انھون نے اپنے قرض کا مطالبہ کرنا شروع کیا۔

یہ ظاہر امر تھا کہ جو روپیہ میری عصمت بیک کر آیا تھا اُس سے تمام و کمال قرض چُکا گیا تھا مگر یہ قرض اسکے بعد پھر نئے سرے سے ہو گیا تھا۔ مین نے بل لے کر دیکھے انمین سے اکثر بل شراب اور اسپرٹ کے تھے جنکو میرے باپ کی چھوٹی سی آمدنی کافی نہ ہو سکتی تھی۔ مین نے اپنا ارادہ کیا کہ وہ جواہرات جو مسٹر الیون نے مجھے خرید دیے تھے بیچ ڈالون۔ وہ چارسو پانسو پونڈ کے تھے۔ وہ جواہر سلے کر مین

ریورڈیل پہونچی - وہان جوہین نے دکھائے جوہری اُسکی قیمت نہ دے سکے اور
مجھ سے کہا کہ اگر آپ کو بیچنا ہی تو چلیسٹر چلی جاؤ وہان کے جوہری خاطر خواہ اسے
خرید لینگے - اسنے مجھے اُس جوہری کا نام بتادیا مین نے اسکا شکریہ ادا کیا اور اپنے
گھر واپس چلی آئی -
مین نے اپنے باپ سے یہ ذکر نہین کیا کہ مین ریورڈیل اس لیے گئی تھی مجھے یہ
بخوبی معلوم تھا کہ اگر اُسے معلوم ہو گیا کہ اسکے پاس اسقدر روپیہ ہی تو پھر اُڑانا شروع
کر دے گا اور اپنے سر پر قرض کا ایک طوفان عظیم برپا کرے گا کہ جسکی ادائیگی پھر محض
ناممکن ہوگی - میرا ارادہ ہوا کہ مین چلیسٹر پہونچون اور وہان سے عزاداری کے
متعلق وہ چیزین خرید کر لاؤن جو اس بستی مین نہ ملتی تھین - مین نے چلیسٹر جانے
کا وہ دن تجویز کیا کہ جب میرا باپ اپنے پادریانہ فرائض پورا کرے گا مجھے ڈر تھا کہ کہین
میرے ساتھ نہ چلے -
۹ بجے فجر کے مین نے حکم دیا کہ ڈاک گاڑی میرے مکان پر حاضر ہو - یہ گاڑی ایک
گھوڑے کی تھی - اسکا ٹپ کھلتا اور بند ہوتا تھا چونکہ موسم گرم تھا اس لیے سڑکین خشک
ہوگئی تھین اور اُنمین خاک بہت اُڑتی تھی - مین نے ٹپ ڈھکا ہی ہوا رکھا - اپنا جواہرات
کا ڈبہ اپنی گود مین رکھا اور اُسکو پھر اُس شال سے ڈھاکا جو مین اوڑھے ہوے تھی
تاکہ کسی کو کانون کان خبر نہو - اس ہیئت مجموعی مین مین روانہ چلیسٹر ہوئی - ہاتھرن
سے چلیسٹر تک ایک ہی سڑک گئی تھی - چلتے چلتے جب میری گاڑی گھن دار
جھاڑیون مین جاکر پہونچی تو مجھے یون ہی سا خوف ہوا اور یہ جی چاہا کہ کوچوان بہت
جلد بگھی کو اس خوفناک راستہ سے نکال لیوے ورنہ ایسا نہو کوئی اور آفت آگر داقع
ہو - مین اس سے یہ سوال کرنے کو تھی کہ اس ضلع مین ڈکیتیان تو نہین ہوتین لیکن
اُسی وقت مجھے یہ خیال آیا کہ تیرا سوال یہ مضحکہ خیز ہوگا کہ جس اہرکیا شان و گمان

نہین اسکی بابت یہ بیگم سوال کرتی ہی اور نیز یہ بھی معلوم ہو جائیگا کہ اسپر دہشت بہت غالب ہوئی ہی - بہتر ہی کہ مین خاموش ہو رہون - آفتاب خوب شان و شوکت سے تابان تھا - پرند درختون پر بیٹھے ہوے میٹھے گیت گارہے تھے پاس کے کھیتون مین کسان کام کررہے تھے پھر یہ کیونکر ممکن ہوسکتا تھا کہ دن دہاڑے جبکہ فطرت بھی بیدار ہو کوئی ایسا واقعہ آ کر پڑے لیکن پھر مجھے خیال آیا کہ قزاق دن کو نہین قزاقی کرتے انکا شب کا وقت معمول ہی اُسی وقت وہ اپنے شکار کی تلاش مین رہتے ہین -

یہ خیال مین دل مین سوچ رہی تھی کہ گاڑی ایسے تنگ و تاریک راستہ مین ہو کر گذری کہ گاڑی کی چھت سے جھاڑی کی شاخین رگڑا کھاتی جاتی تھین جھاڑیون مین تازہ خنکی پائی جاتی تھی اور ہر ایک شاخ پر پرند چہچہارہے تھے جب گاڑی نے کچھ راستہ طے کیا تو مجھے یہ معلوم ہوا کہ ہم برف خانہ مین آگئے مارے سردی کے ہاتھ پانون اینٹھ گئے - یہ خنکی اور ہاتھ پیرون کا اینٹھنا سب میری دہشت کی وجہ سے تھا - مگر نہین میرا ڈر خلاف نہین تھا مین اسی تذبذب مین بیٹھی ہوئی تھی کہ جھاڑیون مین سے دو قزاق نمودار ہوے - ہاتھون مین لوہے کے ڈنڈے لیے ہوے - جھاڑی مین سے نکلتے ہی وہ گاڑی کی طرف جھپٹے کوچوان نے ہر چند گھوڑے کو دوڑانا چاہا مگر محض بے سود تھا - ایک نے دوڑ کر گھوڑے کی لجام پکڑی وہ کھڑا ہو گیا - دوسرے نے کوچوان کے ایک ڈگ رسید کیا وہ نیچے آپڑا -

**قزاق** - لو بیگم روپیہ دلواؤ نہین جان کے لالے پڑجائینگے -

**مین** - اپنے جواہرات کا ڈبہ اُٹھا کر - میرے پاس کچھ نہین ہی -

**قزاق** - اپنے دوسرے قزاق سے جو لجام پکڑے ہوے کھڑا تھا پہلے گھوڑے کے ایک تگا ایسا رسید کر کہ یہ مسکنے نہ پائے دیکھ اسکا ارادہ بھاگنے کا ہی -

اُسی وقت گھوڑے کے ٹاپون کی آواز سُنائی دی۔ مین چیخ ہی رہی تھی اُسنے مہمیزین مار کر اور بھی گھوڑے کو دوڑایا اس سے بہت جلدی موقع واردات پر آپہونچا اتنے مین اس قزاق نے اپنا فولادی ڈنڈا میری طرف مارنے کو اُٹھایا کہ وہ سوار آپہونچا۔ قزاق کے پھر پیر اکھڑ گئے اور وہ جھاڑی کی طرف بھاگا کمبخت راہ مین ایک کھائی کو پھلانگنا چاہتا تھا کہ ارارا دھم کر کے اُسمین جا پڑا اب کوچوان کو بھی ہوش آگیا کوچوان نے اُٹھتے ہی اس قزاق کو گرفتار کرنا چاہا جو گھوڑے کی لجام پکڑے ہوے تھا وہ بھی کوچوان کی طرف جھپٹا دونون کی خوب گتھم گتھا ہوئی سوار نے یہ کیا کہ اپنے گھوڑے پر سے اُتر کر اُس قزاق کی طرف لپکا جو کھائی مین گرا پڑا تھا قزاق نے سوار کو جھپٹتا ہوا دیکھکر ایک قلانچ کھائی مین سے بھی ماری اور بھاگا سوار ہنوز اسکے تعاقب مین گرم تھا یہان یہ کیفیت ہوئی کہ قزاق نے کوچوان کو زیر کر لیا اور اسے پٹخ کر سوار کے گھوڑے پر سوار ہو کر جھاڑیون مین چلتا بنا۔

یہ سانحہ جو مین بیان کر رہی ہون سب چند منٹ مین ظہور پذیر ہو گیا۔ کوچوان مین یہ دم کہان تھا کہ قزاق کی طرف لپکتا۔ مین نے جب دیکھا کہ قزاق مسافر کا گھوڑا لے گیا مین نیچے اُتری اتنے مین سوار بھی آگیا۔ اُس سے اس امر کی اطلاع کی کہ تمھارا گھوڑا دوسرا قزاق لے گیا۔

سوار۔ خیر مرضی خدا یون ہی تھی۔

یہ لفظ اس سوار نے اس نرمی سے کہے کہ مین بیان نہین کر سکتی نہ پریشانی اسکے چہرہ پر عیان ہوئی نہ سُنکر وہ کچھ گھبرایا مین تو یہ سمجھی تھی جب یہ سُنے گا کہ گھوڑا جاتا رہا خبر نہین اُسکی کیا نوبت ہوگی لیکن وہان اضطراب وغیرہ کا نام بھی نہین تھا۔ سخت حیرت ہوئی کہ یا اللہ یہ سوار بھی عجیب طبیعت کا آدمی ہے۔ مجھے اسوقت اُسکی صورت دیکھنے کا پورا موقع ملا کیونکہ پہلے وہ آتے ہی جھپٹا جھپٹی مین رہا اب برابر

روشنی میں کھڑا ہوا تھا جب میں نے بغور اسکی صورت کو دیکھا تو مجھے معلوم ہوا کہ یہ کہین کا پادری ہے۔

یہ متوسط قد اور متوسط عمر کا شخص تھا۔ سیاہ کپڑے تھے۔ قمیص وہ پہنے ہوے تھا جسکا کالر نہین تھا صرف شرٹ یعنی قمیص کے بٹنون کو اس ترکیب سے لگایا تھا جس سے گلا کچھ ڈھکا ہوا معلوم ہوتا تھا۔ ٹوپی کی صورت سے مین نے پہچان لیا تھا کہ یہ بہت بڑا پادری ہے۔ اور یا اگرچہ مین معزز عہدہ پر ممتاز ہے۔ اعضا اس شخص کے بہت قوی تھے۔ مگر زیادہ ڈبل نہ تھے۔ اسمین سچی جرات تھی۔ جھاڑیون مین قزاق کے پیچھے اپنے گھوڑے پر سے اُتر کر دوڑنا اور کھائی مین کودپڑنا یہ حد سے زیادہ بہادری کے کام ہین ہر شخص کبھی نہین کرسکتا۔ مین اسکے بیان مین یہ ادر بھی شامل کرنا چاہتی ہون کہ اسکا گول چہرہ تھا چہرہ پر سرخی برستی تھی اس سُرخ گول چہرہ کے بیچ مین روشن آنکھون کے چمکنے سے نہ تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ بہت بڑا عیاش ہے نہ یہ ظاہر ہوتا تھا کہ ولی اللہ ہے۔ غرض جب اسکی مجموعی ہئیت پر نظر ڈالی جاے تو صاف معلوم ہوتا تھا کہ یہ معزز پادری ہے یا گرجے کا معزز ممبر ہے۔

شخص۔ گاڑی کے پاس آکر اور اپنی ٹوپی اُٹھا کر۔ بیگم مجھے امید ہے کہ سواے خوف کے تمھین اور کوئی صدمہ نہین ہوا۔

مین۔ نہین مجھے کوئی ضرب نہین آئی مگر آپ کے گھوڑے جانے کا سخت صدمہ ہے۔

شخص۔ اے بیگم جانے والی چیز پر کیا افسوس کرنا خدا کی مرضی یہی تھی کہ میرا گھوڑا وہ قزاق لیجاتا اسمین مین کیا کرسکتا ہون۔ افسوس وہ جانور میرا رفیق اور بہت پیارا تھا۔

جب مینے دیکھا کہ وہ افسوس نہین کرتا بلکہ مرضی خدا پر موقوف رکھتا ہی مینے بھی یہ کہنا شروع کیا۔

جو چاہتا کرتا ہی جو چاہے گا کرے گا
یہ بات حکومت کی اُسی کو ہی سزا ہی

شخص - کوچوان کی طرف مخاطب ہوکر۔ دوست تمھین ضرب ضرور آئی ہوگی کیونکہ تمھاری اس ناخدا ترس حرامی سے بڑی دیر تک لپاڈگی ہوتی رہی۔

کوچوان - نہین صاحب زیادہ چوٹ نہین آئی ہی صرف یون ہی سی ضرب لگی ہی۔ باقی سب خیر وعافیت ہی۔

شخص - خیر اللہ کا شکر بھیجو کہ اتنی سی ضرب ہی پر خیر گذری۔

رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت

(پھر میری طرف مخاطب ہوکر) مین نہایت ہی خوش ہوا ہی بیگم صاحبہ کہ نہ آپ کا نقصان ہوا اور نہ آپ کے خدانخواستہ کوئی ضرب لگی۔

مین - ہان صاحب خدا کا شکر ہی کہ بال بال بچی۔ باوجودیکہ آپ نے قابل تعریف فاسفیانی اصول سے اپنے گم شدہ جانور کا رنج طبیعت سے مٹایا لیکن مین کیا کرون مجھے اسقدر صدمہ ہوا ہی کہ مین بیان نہین کرسکتی۔

شخص - غمگین مگر تشدد آمیز آواز مین - بیگم صاحبہ جب ایک کام خدا کی مرضی سے ہوا ہی اُسپر رنج وغم کرنا یہ گناہ عظیم ہی۔

مین - کیا آپ معاف کرینگے اگر مین اس ڈاک گاڑی کو آپ کی مرضی کے موافق چھوڑ دون اگر آپ جہان سے تشریف لاتے ہین وہان جانا چاہین یہ گاڑی وہین پہونچادے اور جو آپ وہین جانا چاہتے ہین جہان مین جا رہی ہون تو فبہا۔

شخص - بیگم صاحبہ آپ کہان تشریف لیجاتی ہین۔

میں - میں چلیسٹر جاتی ہون - اگر آپ کسی اور طرف جانا چاہتے ہین میرا یہ فرض ہی کہ مین پہلے آپ کو وہان پہونچا دون پھر چلیسٹر جاؤن -
شخص - آپ کی اس عنایت اور بندہ نوازی پر مین بہت ممنون ہوا امید ہی کہ آپ میرے شکریے قبول کرینگی - کچھ موقع ہی ایسا آکر واقع ہوا ہی کہ مین بھی چلیسٹر جاتا ہون - مجھے آپ کی مرہونی منت ادا کرنے کا خوب موقع ملے گا - یہ تقدیر تھی کہ ہمارا مقابلہ چورون سے ہوا ہمارا یہی فرض ہی کہ ہم گردنین جھکا کر اسیر کار رہین ہون -
مین نے اپنے نئے شناسا کے لیے بگھی مین جگہ کر دی - وہ میرے پاس آ بیٹھا - کوچوان کوچ بکس پر چڑھ کر ہانکنے لگا - اور ہم نے اپنا سفری راستہ طے کرنا شروع کیا -
چند منٹ کے بعد اس نوجوان پادری نے اپنی گھڑی نکال کر وقت دیکھا یہ گھڑی سونے کی تھی - اور جو زنجیر اسمین پڑی ہوئی تھی وہ بھی خوبصورت سونے ہی کی ہی ہوئی تھی اس سے معلوم ہوتا تھا کہ یہ شخص کچھ امیر بھی ہی -
پادری - بیگم دس بج گئے ہین -
یہ کہکر اسنے کچھ سکوت توڑی اور پھر اپنی سونے کی گھڑی پاکٹ مین رکھ لی - اور کہا کہ مین نے لارڈ بشپ آف چلیسٹر سے وعدہ کر لیا ہی کہ بارہ بجے مین آپ سے آکر ملجاؤنگا -
مین - ای صاحب ابھی وقت بخوبی ہی - ہم نے نصف سے زیادہ راستہ طے کر لیا ہی - سات میل اور رہ گئے ہین انکو ہم گیارہ بجے تک طے کر لینگے - گھوڑا تیز چل ہی رہا ہی - بارہ بجے آپ اپنا وعدہ پورا کرینگے -
پادری - ہان بیگم صاحبہ جو کچھ تم کہتی ہو وہ ہی درست ہی - لیکن کیا مین دریافت کر سکتا ہون کہ سیم کون ہی جسکے سبب سے مجھے قزاقون مین پڑنے کا اتفاق ہوا -

مین اُسے اس سوال کا جواب مسلم نہ دے سکی سبب یہ تھا کہ مجھے یہ خیال آیا کہ کہین اسنے میرے باپ یا میری نسبت کچھ خلاف باتین نہ سُنی ہون اور جب مین اپنا نام بتا دون یہ اس سے آگاہ ہوجائے مفت کی خفت حاصل ہوگی۔ مگر جب یہ خیال آیا کہ اسکی بود و باش ہاتھرن سے کوسون ہے نہ یہ کبھی ہاتھرن مین آتا ہے اسے میرا حال کیا معلوم ہوگا۔ نام بتا ہی دو۔

مین۔ میرا نام مس لیمبرٹ ہے۔

پادری۔ تمھارا مسٹر لیمبرٹ سے کوئی رشتہ ہے۔

مین۔ مین اُسکی لڑکی ہون۔

مین بغور اُسکی صورت کی طرف دیکھتی رہی کہ دیکھون اس کہنے کا اسپر کیا اثر ہوتا ہے۔

پادری۔ مجھے مسٹر لیمبرٹ کے تعارف کا فخر حاصل نہین ہے اس لیے کہ ان اضلاع مین مین بالکل ایک اجنبی شخص ہون۔ مگر ای مس لیمبرٹ تمھارے والد کا نام کئی بار میرے کان مین آ کر پڑا ہے۔

پھر ہمدردانہ اور غمگین دیکھنے کے بعد اُسنے مجھ سے یہ کہا۔ معلوم ہوتا ہے کہ ای مس لیمبرٹ عنقریب تمھارا کوئی عزیز جہان فانی کو پدرود کر گیا ہے۔

مین۔ آہ مار کر اور اپنی آنکھون مین آنسو ڈبڈبا کر۔ ہان صاحب وہ میری مادر مہربان تھی کہ جسنے اپنی مفارقت کا داغ میرے کلیجہ پر رکھا۔

پادری۔ حیف صد حیف یہ واقعی یہ الم جانکاہ ہے۔ لیکن کیا کیا جائے بیگم مرضی خدا مین کسی کا چارہ نہین۔ ای نوجوان بیگم مین بخوبی جانتا ہون کہ مان کے گذر نے کا جر کا اولاد کی طبیعت پر کیسا گہرا بیٹھتا ہے۔ میری مان بھی مجھے داغ دے کر ہمیشہ کے لیے مجھ سے جدا ہوگئی وہ مارکوئس آف ایڈمنٹن کی بیٹی تھین تم نے انکا نام سُنا ہے۔

مین - نہین صاحب مین نے کبھی انکا نام نہین سُنا -
پادری - یہ ایک احسن اور دولت مند صاحب عزت کنبہ ہے - اب مجھے خیال ہے کہ آپ یہ دریافت فرمائینگی کہ تو کون ہے اس لیے مین پہلے ہی سے خود بیان کر دیتا ہون -
میرا نام ڈی آرگڈ مین ہے - اور مین ہیرفورڈشائر مین پادری ہون - شاید اے مس لیمبرٹ تم نے میرا حال پہلے ضرور سُنا ہوگا -
مین - مجھے یاد نہین پڑتا کہ مین نے آپ کا اسم مبارک سُنا ہے لیکن مین شکر کرتی ہون کہ اتفاق نے مجھے آپ کے تعارف کا فخر بخشا اور صرف آپ کے تشریف لانے نے مجھے غارت اور مضرتون سے محفوظ رکھا -
پادری - اے مس لیمبرٹ یہ خدا کی شان ہے جسنے مجھے یہان پہونچا دیا مین آپ کو مبارکباد دیتا ہون کہ زری اور جسمانی دونون نقصانون سے محفوظ رہین - اور اسکے بعد مین خود اپنے کو آپ مبارکباد دیتا ہون کہ صرف گھوڑے ہی پر خیر گذری - مجھے چلیسٹر جاکر بشپ سے ضرور ملنا چاہیے جو میرا بڑا دوست ہے اور ہمیشہ مجھپر عنایت و شفقت کرتا رہتا ہے دوسرے مجھے آج ہی پہونچنا ہے کہ اپنے دوست کا زرنقد بنک مین داخل کرون جو اسکے مکان کا کرایہ ہے - اگر مین جیرجو کی طرح سے تنہا چورون کے ہاتھون پڑجاتا اور کوئی ضرب شدید آجاتی تو ان دو ضروری سخت کامون سے رہتا اور پھر خبر نہین جان پر کیا بنتی - کیا مین یہ دریافت کرسکتا ہون کہ آپ چلیسٹر کیون تشریف لیجاتی ہین -
مین - اپنا شال اُٹھاکر اور جواہرات کا ڈبہ دکھاکر جناب اصل یہ ہے کہ یہ جان جوکھون کی چیز میرے پاس ہے اسی کے لیے مین چلیسٹر جاتی ہون - ہے ہے اگر یہ قزاق لیجاتے سخت صدمہ کی بات تھی -

پادری - اے مس لیمبرٹ اے پارسا پادری کی لڑکی یہ ایک امر بدیہی ہے کہ جو کچھ ہوتا ہے خدا کے حکم سے ہوتا ہے یہ ہم سمجھتے ہین اور تسلیم کرتے ہین مگر کچھ خیالات ایسے پیدا ہو جاتے ہین کہ جو گناہ مین پھنساتے ہین اور گم شدہ شے کے جانے پر تاسف کرنے کا موقع دیتے ہین - لیکن جو کچھ یہان واقعہ ہوا ہے اسپر مین نے بڑا شکریہ ادا کیا ہے -

مین اس بیان سے باز نہین رہ سکتی کہ ڈی آرگڈ مین نے اپنا رحم ایک ایسی حد مین محدود کر دیا کہ جسکو پانی نے گھیر رکھا تھا - لیکن باایہمہ اب بھی مین نے اسکی دیکھین سے کسی قسم کا مکر و فریب آشکار نہین دیکھا - برخلاف اسکے وہ عقلمندانہ فدائی کی باتین کرنے لگا اور ایسی ایسی گفتگو کی جس سے یہ معلوم ہوا کہ یہ بڑا پرہیزگار اور زاہد شخص ہے - اس سے مین نے نتیجہ یہ نکالا کہ اسکی نیکی کمزوری پر سوار ہے اور اسکی تقدیس جرم پر چھائی ہوئی ہے -

غرض اتنی دیر مین جھاڑیان طے ہو گئین اور چوڑی سڑک پر گاڑی آ گئی جسکے چو طرفہ کیفیت معلوم ہونے لگے - اب چلیسٹر ہم سے پانچ میل کے فاصلہ پر رہ گیا - ایک میل طے کر کے پھر جھاڑیان آئین - مگر یہ جھاڑیان ایسی طول و طویل نہین تھین کہ جیسی وہ جھاڑیان تھین جہان پر قزاقی ہوئی تھی - جب دوسری جھاڑی والے رستہ مین آ کر پہونچے ہین مجھے ذرا بھی ڈر نہ تھا کیونکہ میرے پاس ڈی آرگڈ مین پادری بیٹھا ہوا تھا جو ظاہرا جری اور بے کلیجہ تھا -

پادری - جواہرات کے ڈبہ کی طرف دیکھکر یہ واقعہ آئندہ آپ کے لیے سبق ہوگا کہ بغیر حفاظت کے یہ رقم کثیر لے کر سفر نہ کرنا چاہیے اور نیز اس سانحہ نے مجھے بھی سبق پڑھایا کہ مین بھی رقم خطیر لے کر تنہا سفر نہ کرونگا - میرے پاس تین ہزار پونڈ کے بنک نوٹ ہین -

مین - خدانخواستہ اگر یہ جاتے رہتے تو ستم ہی ہو جاتا - اسکے آگے جانور کی کیا اصل ہی - اب مجھے معلوم ہوا کہ وہ پادری اسی لیے مطمئن خاطر تھا کہ بڑی رقم سے اسکی چھاتی گرم تھی -

پادری - یہ سب مرضی خدا کی ہی جو کچھ اُسنے چاہا کیا جو چاہے گا کرے گا - کسی کو چون وچرا کرنے کا مجاز نہین ہی - ای مس لیمبرٹ کیا تم بھی بنک جاتی ہو - کچھ دور اور بھی ہمارا تمھارا ساتھ ہو جائے گا -

مین - نہین صاحب یہ زر نقد نہین ہی - یہ جواہرات کا ڈبہ ہی - کچھ ادلا بدلا کرونگی کچھ نئے خریدونگی -

یہ کیفیت سچی سچی مین نے اس لیے کہدی کہ اسنے بھی جب مجھ سے اپنا راز نہین چھپایا ہی پھر مین کیون چھپاؤن -

پادری - بڑی خوشی کی بات ہی ای مس لیمبرٹ خدا نے تمھارے ان جواہرات کو محفوظ رکھا مگر تمھین بھی شاباش تم نے اس جوکھم چیز کو ایسا پوشیدہ کیا کہ اُنھین ذرا بھی خبر نہو کی کہ تمھارے پاس اسقدر جواہر موجود ہی - یہ بھی ایک اتفاق ہی نہین یہ ممکن ہو سکتا ہی کہ موت کے پنجہ سے کوئی چھٹکر گر پڑے -

مین نے اسکا کچھ جواب نہین دیا اور چپکی ہو رہی -

پھر اس پادری نے کئی چھوٹی چھوٹی کتابین پاکٹ مین سے نکالین اور کہا کیا ای مس لیمبرٹ آپ اجازت دیتی ہین کہ مین انمین سے ایک کتاب آپ کی خدمت مین پیش کرون یہ کتاب نئی روح پھونکتی ہی اور اسکا ایک ایک جملہ وہ اثر رکھتا ہی کہ جیسے آب حیات پی لیا -

مین - وہ کتاب ہاتھ مین لے کر اور اسکی لوح پر نظر کر کے - لائیے مین بہت ہی ممنون ہونگی -

پادری - ای مس لیمبرٹ تم اس کتاب کو پڑھو پڑھو۔
یہ کہکر اسنے پھر باقی ماندہ کتابین اپنی پاکٹ مین رکھ لین اور یہ کہنے لگا مین بھی کیا نعمت غیر مترقبہ اپنی پاکٹ مین رکھتا ہون کہ جو مجھے خدا کے احکام پر چلنا تعلیم کرتی ہی
واہ واہ - ای مس لیمبرٹ خدا بہت بڑا قادر مطلق ہی۔

## ان اللہ علے کل شی قدیر

دیکھو میرے پاس وہ چیز ہی کہ جو خدا کی قدرت بتاتی ہی - یہ کہکر اُسنے دو پستول اپنی جیب مین سے نکال لیے اور گاڑی کے باہر جاکر کھڑا ہوا۔
مین بیان کرچکی ہون کہ ہم دوسری جھاڑی والے رستہ مین اُسوقت چل رہے تھے کہ اس شخص نے جس سے یہ امید ہرگز نہ کیجاتی تھی کوچوان کو ڈانٹا کہ گاڑی ٹھہرا لے مین چونکی کہ جنکو رہبر اور اپنا مددگار سمجھے تھے آخر وہ ہی رہزن نکلے - یہ اسکا رحم اور اسکا ترس کھانا سب بناوٹی تھا۔

## قال اللہ وقال مسیح بن مریم

سب جاتا رہا
کوچوان جب گاڑی ہنکائے ہوئے چلا گیا تو پادری صاحب نے للکار کر کہا ای شیطان کے بچے تو گاڑی کیون نہین ٹھہراتا یہ کہکر اسنے تپنچہ کی پشت سے اُسے ایک ہول ماری اُسنے پھر کر دیکھا کہ یکایک مجھپر یہ آفت کہان سے آگر پڑی نہ چور ہی نہ قزاق ہی پھر کر جو دیکھتا ہی تو حضرت پادری صاحب تشریف رکھتے ہین دونون ہاتھون مین پستول ہین اور مارنے کا ارادہ رکھتے ہین - اب وہ بیچارہ کیا کرتا اگر تنہا اگر سرکشی کرتا ہی تو مصیبت آتی ہی آخر بمجبوری اسنے گاڑی کو ٹھہرایا۔
جون ہی گاڑی ٹھہری پادری صاحب نے اپنا ایک پستول پاکٹ مین رکھ لیا اور اس خالی ہاتھ سے میری طرف لپکا اور میرے ڈبہ پر ہاتھ ڈالا مین نے ہرچند چاہا

کہ اُسے نہ دون لیکن اُسنے جھپٹ ہی لیا مین چیخنے لگی کہ ارے کوئی مدد کو دوڑو - مین لٹی جاتی ہون وہان کون تھا جو مظلوم کی آہ وزاری سُنتا - آخر اُسنے زبردستی جو چھین لیا اور جب وہ بھاگنے لگا تو باواز یہ کہا -

ای مس لیمبرٹ یہ خدا کی مرضی ہی تمہارا فرض ہی کہ تم اسپر کاربند ہو - دم بھر مین وہ آگے سے غائب ہوگیا - مین پریشان خاطر گاڑی مین آکر بیٹھی اور اپنے اُس نقصان شدید پر خون کے آنسو رونے لگی -

کوچوان بیچارہ بھی پھر کوچ بکس پر سوار رہا اُسکا مُنھ کُھلا تھا اور آنکھین پھاڑے ہوے چارون طرف تنظر کر رہا تھا کہ یہ کیا آفت کی بجلی یکایک آنکھون کے آگے کڑک گئی -

**کوچوان** - دیکھو ای مس اس شخص نے کیا غضب کیا ہی تمام رستہ مذہبی شخص بنا رہا اور کیسی کیسی نصیحت کی باتین بگھارتی ہین -

**مین** - تم جلد ہی سے سامنے کے گانون مین چلو اور پھر وہان ہم اپنی غارت کا حال ظاہر کرینگے - کوچوان نے گاڑی ہنکائی -

ناظر کو بخوبی یاد ہوگا کہ یہ جواہرات مین اس لیے بیچنے لائی تھی کہ اسمین سے باپ کا ریورڈیل والا قرضہ بھی ادا کردون اور کچھ اپنی خانہ داری کے انتظام کے لیے بھی رکھون اور اسکے علاوہ یہ بھی ارادہ تھا کہ اخبارون مین اشتہار دلوا دون کہ سرل یعنی میرا برادر حقیقی جہان ہو وہ اپنا پتہ لکھکر گھر بھیجدے کہ اُسکی مدد کرنے کا مجھے موقع حاصل ہو - مگر وہ سب تدابیر اس قزاقی سے خیرباد ہوگئین - میرا کلیجہ پھٹ گیا تھا اور زمین پیرون کے نیچے سے نکل گئی تھی - مین نے اسی غم مین بے تحاشہ رونا شروع کیا اور اپنے کو آپ لعنت دی کہ تو نے اسپر ظاہر کیون کردیا کہ میرے پاس یہ جواہرات موجود ہی مگر جب اصلیت مین خیال کرتی تھی یہ قصور میرا بھی نہین تھا - مین تو مین اگر کوئی بڑا کائیان اور ہوشیار ہوتا وہ بھی دھوکے مین

آجاتا جب باتین وہ ولیون اور مقدس لوگون کی سی کرنے لگا اور چورون کی طرف خود دلیکا پھر بھلا کون اسکے فریب سے بچ سکتا تھا اور یہی نہ سہی اسکے پاس دو پستول بھرے ہوے ایسے تھے کہ خود بخود اسکو اُسکی مطلوبہ شے دیدینی فرض تھی۔ پاو گھنٹہ مین ہم ایک چھوٹے سے گاؤن مین پہونچے اور مین نے وہان جاکر ساری کیفیت بیان کی۔

زمیندار۔ وہ کس قسم کا شخص تھا۔

زمیندار نے جب یکایک غارت کا حال سُنا گھبراگیا اور اُسی گھبراہٹ مین یہ سوال کیا اور پھر خود بخود کہنے لگا اہا بیگم اب معلوم ہو اٹھیک ہی یہ کمبخت ٹوبی گریسن ہی وہ ہی آج کل یہ بدمعاشیان کررہا ہی کہین کسی کی شکل بنجاتا ہی کہین کسی کی اور لوگون کو درغلاتا پھرتا ہی۔ کل ہی کا ذکر ہی کہ اسنے سوارون کے افسر کی وردی پہنکر ایک جنٹلمین کے تین سو پونڈ بوٹے اور اس سے پہلے یہ ایک اور بھی واردات کرچکا ہی ایک بیگم کے ساتھ گاڑی مین سوار ہو گیا جب جھاڑیون مین گاڑی آئی اسنے اُس بیگم کو بھی ننگا کردیا اور جو کچھ اُسکے پاس تھا گھڑی وغیرہ سامان سب چھین لیا۔

یہ سُنکر جو کچھ مجھے امید تھی وہ سب جاتی رہی مین نے دیوانگی کی حالت مین دریافت کیا اب زمیندار اب کچھ نہین ہوسکتا۔

زمیندار۔ بھلا بیگم اب کیا ہوسکتا ہی یہ سمجھ لو گویا تم نے ایک گھرے سمندر کی تہ مین پھینک دیا۔

مین۔ دو چور اور بھی ہمارے راستہ مین آگئے تھے کیا ٹوبی گریسن کی انسے سازش تھی۔

زمیندار۔ نہین بیگم نہین وہ کمبخت ہمیشہ تنہا ہی قزاقی کرتا ہی۔ وہ نہ بچہ نہ

بڑے بوڑھے نہ عورت کا بھروسہ کرتا ہی ابتک اسنے کسی سے دھوکا نہین کھایا ہی
بارہ برس تک اسی بیگم صاحبہ یہ انگلینڈ مین تاخت وتاراج کرچکا ہی وہان بھی کسی سے
نہین پکڑا گیا - صرف دوبارہ یہ گرفتار ہوا تھا لیکن دونون دفعہ تقدیر سے چھٹ
چھٹ آیا - ایک کسان ڈیڑھ سو پونڈ لیے ہوے بیل خریدنے جاتا تھا کہ رستہ مین
ٹوبی ملا یہ کچھ دور تک ساتھ گیا جب تنہا پایا تو ٹوبی نے کہا مین تمھین ایک عجیب
چیز دکھاتا ہون کہ تم نے تمام عمر کبھی نہ دیکھی ہو گی وہ بیچارہ کھڑا ہو گیا اسنے دو پستول
بھرے ہوے جیب مین سے نکال لیے اور کہا جو کچھ ہی رکھدے نہین گولی مارتا ہون
اُسنے جان کے خوف سے ڈیڑھ سو پونڈ رکھ دیے یہ لیکر بھاگ گیا -
دوبارہ ٹوبی پھر اُسی کسان کو ملا اُسوقت کسان کے ساتھ پندرہ بیس آدمی تھے
ٹوبی کو گرفتار کر لیا ٹوبی گرفتار ہو کر مجسٹریٹ کے یہان آیا بیان کچھ ایسے غیر شیر
کیے اور تاریخ کی غلطی کچھ ایسی اکر واقع ہوئی کہ مجسٹریٹ نافہم کم عقل نے بے سوچ سمجھے
چھوڑ دیا - دوبارہ ایک اور بڑی سنگین چوری مین یہ گرفتار ہوا تھا اُسوقت
اسے تمام عمر کا جیل ہو گیا تھا مگر جیل خانہ سے بھی فرار ہو کر چلا آیا اور چارون طرف
مزے اُڑاتا پھرتا ہی اور اپنی ہنرمندی سے لوگون کو ذیب مین لاتا ہی اور یہ جو آپ کو
دو قزاق اور دکھائی دیے تھے یہ کوئی اور ہونگے ٹوبی کسی کا ہرگز اعتبار نہین کرتا
آپ کا نقصان ہوا خواہ ٹوبی نے لیا یا وہ قزاق لے لیتے بکری بیچاری کی جان
گئی ایک بھیڑیے کے مُنھ سے چھٹ آئی تو کیا ہوا دوسرے نے جھپٹی -
جب مجھے مایوسی ہو گئی کہ اب گم شدہ جواہرات کبھی نصیب نہین ہو سکتے مین
گاڑی مین آبیٹھی اور مین نے گاڑی والے سے کہا کہ گھر لے چل - مگر مین نے
اُسے سمجھا دیا کہ یہ امر کسی پر آشکارا نہو کیونکہ مین یہ نہین چاہتی کہ چارون طرف
یہ مشہور ہو کہ روز یہ چلسٹر جواہرات کا ڈبہ لیے ہوے جاتی تھی رستہ مین قزاقون

سے لوٹ لیا۔ مین نے اسے ایک اشرفی دی اور کہا کہ کسی کو کانو کان خبر نہو۔
گاڑی والے نے مجھسے اقرار کر لیا کہ مین ایمانا کہتا ہون کسی سے ذکر نہین کرنے کا
آپ خاطر جمع فرمادین۔

اس زر نقد سے جو جو خیالات کہ مین نے سوچے تھے سب خیرباد ہو گئے۔ ریورڈیل
کا قصہ ویسا کا ویسا ہی باقی رہا۔ جب حساب لگایا تو معلوم ہوا کہ ڈھائی سو پونڈ
قرض تھا۔ اب مین فکمین ہوئی کہ کیا کرون۔ قرضدار بوٹیان کھائے چلے جاتے ہین
انکی شب و روز کی جھک جھک سے کیونکر نجات ملے۔ پھر مجھے اپنی انگوٹھیون۔ اپنی
لیسون۔ اور قیمتی کپڑون پر خیال آیا کہ اگر انھین بیچون ممکن ہے کل قرض ادا ہو جائے
یہ امر ممکن تھا کہ مین فروخت کر ڈالتی مگر دقت یہ تھی کہ بھائی سرل کے لیے کچھ سامان
نہین ہو سکتا تھا اسکو کیونکر مدد پہونچاؤن کہان سے روپیہ لاؤن کہ اسکو بھیجون
اُسے ایسی ہی سخت ضرورت آکر پڑی ہے کہ اسنے اپنے باپ کو لکھا کہ مجھے روپیہ بھیجو۔
حالانکہ وہ جانتا تھا کہ چیل کے گھونسلے مین گوشت کہان۔

خبر نہین اسیر دنیا مین کیا آفت آکر واقع ہوئی ہے۔
اوسکو کسی پہلو بیٹھا ہی نہین۔ آخر یہ خیال آیا کہ کپتان کے باپ کو خط لکھون
اُسسے وعدہ بھی تھا کہ برس دن کے بعد خط لکھنا گو برس دن مین دو مہینے باقی ہین
لیکن جب ضرورت ہوئی تو لکھنا فرض ہے۔

در کار خیر حاجت ہیچ استخارہ نیست

مین نے انھین فوراً ایک چٹھی لکھی اور اُسمین یہ درج کیا کہ بموجب آپ کی
ہدایت کے مین نے ابتک اپنی زندگی نہایت ہی عصمتی طریقہ سے گذاری ہے۔
اسوقت ایک سخت ضرورت مجھے پڑی ہے اور اسکے لیے مجھے روپیہ کی ضرورت ہے امید ہے
کہ آپ خط دیکھتے ہی میری زر نقد سے مدد فرمائینگے۔ مین نے لفافہ کے کونہ پر "خ"

کا لفظ لکھدیا تاکہ کوئی اور اور خصوصاً کپتان نہ دیکھ لے۔ علاوہ لفظ "جج" کے مین نے چٹھی اس خط مین لکھی تھی کہ کپتان کبھی پہچان نہ سکتا تھا کہ یہ مس لیمبرٹ کے ہاتھ کا خط ہی۔ غرض لکھ لکھا کر چٹھی کو مین نے ڈاکخانہ مین ڈال دیا۔

چار دن کے بعد مجھے جواب ملا۔ جب مین نے لفافہ کھولا تو پانسو پونڈ کا چک چلیسٹر کے بنک کے نام تھا۔ چٹھی کا مضمون شفقت آمیز فقرون سے بھرا ہوا تھا۔ بوڑھے نے لکھا تھا کہ ای مس لیمبرٹ تمھاری صداقت اور راست گفتاری شرافت اور نجابت اور صلاحیت طبیعت کا نقش میرے دل پر ہو رہا ہی۔ عدالت کی تمھاری کارگزاری کا شکریہ ادا کرتا ہون۔ اور نیز اسکا بھی شکریہ ادا کرتا ہون کہ تم نے میرے کہنے کے بموجب عملدرآمد کیا۔ اور اسکے علاوہ اسنے اسکا بھی اشارہ کیا کہ کپتان کو ہرگز بھولے سے بھی خط نہ بھیجنا تمھارا دوست اور تمھاری مدد کرنے والا مین ہی کافی ہون۔

# بیسوان باب

## کرایہ کی گاڑی

وہ چک خاص مین ہی وصول کر سکتی تھی اور کوئی شخص بنک سے جا کر روپیہ نہین لا سکتا تھا اب مجھے خیال ہوا کہ ٹوبی نے ایکبار دھوکا دے کر تباہ کیا اگر مین تنہا ہونگی تو یہ پانسو پونڈ بھی چھین لے گا۔ ارادہ یہ کیا کہ اپنے باپ کو ساتھ لاؤن تاکہ میری پوری حفاظت ہووے۔

مین نے یہ تجویز کیا کہ مین اپنے باپ سے اسکا ذکر نہ کرونگی بلکہ اُسے یون ہی پٹی پڑھا کر چلیسٹر لیجاؤنگی اور وہان پہونچ کر اسکو ہوٹل مین چھوڑ دونگی اور مین پھرتی سے بنک جا کر روپیہ لے آؤنگی۔ دودھ کا جلا چھاچ کو پھونک

پھونک کر پیتا ہی ایکی میں ہر طرح سے ہوشیار تھی - اسکے علاوہ میں یہ بھی کہنا چاہتی ہون کہ چند روز میں میں نے گھر کا ایسا انتظام کیا تھا کہ کفایت شعاری سے بھی خرچ اُٹھتا اور با فراط ہر شے گھر میں موجود بھی رہتی اور میرا باپ بھی ناراض نہوتا -

جب میں نے اپنے والد سے ذکر کیا کہ میں چلیسٹر چلنا چاہتی ہون آپ بھی میرے ساتھ تشریف لے چلیں اسنے منظور کر لیا - ہم دونون مل کر ریورڈیل گئے اور کرایہ کی گاڑی میں جاکر بیٹھے یہ گاڑی دس بجے صبح کو ریورڈیل سے چلیسٹر کو روانہ ہوئی -

کوچ میں چار آدمیون کے بیٹھنے کی جگہ تھی مگر اسوقت تین ہی بیٹھے ہوے تھے تیسرا شخص ایک نوجوان لڑکا تھا جسکی عمر ۱۸ - یا ۱۹ - برس کی ہوگی - یہ بڑا ہی پرحجاب اور شرمیلا تھا اس لیے خاموش بیٹھا ہوا تھا - یہ ہم سے مطلق اجنبی تھا اور مجھے یقین ہی کہ ہم بھی اسے نہین جانتے تھے -

پہلے جو میں گاڑی میں آئی تھی وہ گاڑی والا پاس کا رستہ خیال کر کے جھاڑی والی راہ سے لے آیا تھا مگر ایکی شاہراہ سے یہ گاڑی روانہ ہوئی - دو تین میل کے فاصلہ پر ایک سرا میں یہ گاڑی ٹھہری تاکہ دوسرے اور مسافر کو بٹھالے -

**سرا والا** - اور بھی کوئی جگہ ایک شخص کے لیے اسمین بیٹھنے کو ہی -

**کوچوان** - ہان ایک شخص کے لیے جگہ ہی یہ کہکر وہ نیچے اُتر آیا اور اسنے گاڑی کا دروازہ کھول دیا نیا اجنبی آدمی آبیٹھا دروازہ بند ہوگیا - کوچوان پھر اپنے بکس پر جا بیٹھا اور گاڑی کو ہنکایا -

اول ہی نگاہ میں مجھے یہ شخص جو اب آکر بیٹھا تھا اجنبی معلوم ہوتا تھا اسکا چہرہ ایک عجیب وضع پر واقع ہوا تھا - داڑھی اور مونچھیں وہ گھنی اور تھیں کہ تمام مُنھ ڈھکا ہوا تھا بلکہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ آدھا دھڑ ڈاڑھی کا محاط بن رہا ہی - یہ سونے کی کمانیون کی عینک لگائے ہوے تھا جسکے بھاری بھاری سر شیشے تھے

اُسکی ٹوپی نوکدار تھی اور اسکا کوٹ اسکے تمام جسم پر کسا ہوا اور اسکے کوٹ ہی کی پیٹی کمر سے لپٹی ہوئی بٹن حلق تک لگے ہوے غرض اسکی صورت بالکل فوجیون کی سی تھی۔

مین نے صرف اسکی شکل ہی سے نہین سمجھا تھا کہ یہ پردیسی ہی بلکہ اس بات سے مجھے اور بھی یقین ہو گیا تھا جب سرادوالے نے آکر کوچوان سے دریافت کیا ہی کہ کیا ایک شخص کی اور بھی اندر جگہہ ہی کہ یہ شخص انگریزی زبان نہین سمجھتا اگر انگریزی جانتا ہوتا تو سرادوالا ان تحقیر آمیز عام لفظون سے ہرگز مخاطب نہ کرتا۔ جب یہ شخص گاڑی مین آکر بیٹھا ہی اسنے ایک نظر سے ہم تینون کو دیکھ لیا تھا۔ تھوڑی دیر کے بعد ایک سونے کا بکس نکالا۔ اسمین سے تماکو لے کر اسنے ہلاس لی کہین تھوڑی سی ہلاس اسکی داڑھی پر جا پڑی وہ اسنے دستی رومال سے صاف کی۔ پھر ناک پوچھنے کیلیے ایک ریشمی قیمتی رومال نکالا۔ اُسکو پھر پاکٹ مین رکھدیا۔

میرا باپ فطرتی خوش طبع تھا اسکا قاعدہ تھا کہ جہان کوئی شخص ملا یا ساتھ کہین بیٹھا اور اسنے ادھر اُدھر کی باتین کرنی شروع کر دین۔

میرا باپ۔ صاحب یہ بہت ہی دلربا دن ہی۔

اجنبی۔ ہان صاحب بہت اچھا دن ہی۔

یہ جواب اسنے ایسی پست آواز مین دیا کہ جیسے کوئی کوئین مین بولتا ہی مجھے کھٹکا ہوا کہ یہ ایسا چوڑا چکلا گرانڈیل آدمی آہستہ کیون بولتا ہی اسکے لہجہ سے صاف مین پہچان گئی کہ یہ اجنبی نہین ہی بلکہ انگریز ہی۔

میرا باپ۔ کیا آپ چیسٹر جاتے ہین۔

اجنبی۔ جی ہیر مرشد۔ اگر مین غلطی پر نہون تو مجھے اسوقت پادری صاحب سے گفتگو کرنے کا فخر ملا ہی۔

میرے باپ کے چہرہ سے فطرتی یا دری پن برستا تھا۔
میرا باپ۔ جی ہان میرا تعلق گرجہ سے ہی۔ لیکن معلوم ہوتا ہی کہ آپ کا تعلق فوج سے ہی۔
ریشائیل۔ مین پہلے فوج ہی مین تھا لیکن آج کل دول خارجہ کے یہان مین نے نوکری کرلی ہی مین اسپین والی فوج مین میجر ہون۔
میرا باپ۔ آہ صاحب آپ اسپین کے لشکر مین ہین۔
ریشائیل۔ بات یہ ہی جناب کہ یہان مجھے معاوضہ خدمات کا پورا نہین ملتا۔ محنت کرتے کرتے خونریز لڑائیان لڑتے لڑتے مرجاؤ کس نے پرسد کہ بھیا کون ہو۔ اسپین کی گورنمنٹ مجھے چار ہزار پونڈ قرض دیتی ہی میرا ارادہ ہی کہ اس سے پونڈ لے لون اور اپنا یہ خطاب کسی کے ہاتھ بیچ ڈالون مجھے کچھ نہ کچھ نفع ہو ہی جائیگا۔
میرا باپ۔ پیارے صاحب یہ امر بہت ہی تہلکہ انگیز ہی۔
ریشائیل۔ اتفاق جنگ ہی ایسا آکر پڑ گیا ہی۔
یہ کہکر اسنے پھر ہلاس کی ڈبیا نکالی اور میرے باپ سے دریافت کیا۔
آپ بھی اسکا کچھ شوق فرماتے ہین۔
میرے باپ نے شکریہ ادا کیا اور ایک چٹکی ہلاس کی لیلی۔ گو میرا باپ کبھی ہلاس نہ لیتا تھا نہ عادت تھی مگر جب صلاح کیجاتی تھی اور خواہ کیسی ہی چیز ہو میرا باپ ہرگز انکار نکرتا تھا۔

| مفت آجائے تو بُرا کیا ہی |
|---|

میرا باپ۔ کیا صاحب آپ کبھی زخمی بھی ہوے ہین۔
میجر ریشائیل۔ درجن بھر جگہون مین۔ کیا کہیے اگر میری خون ریز خدمات کا صلہ ملتا پھر آپ کو معلوم ہوتا کہ مین کس درجہ پر پہونچتا۔ مین نے وہ کام کیے تھے کہ اگر مجھے کپتان جنرل اسپرٹیرو کے عہدہ کی عزت ملتی تو سزاوار تھا۔ اور لطف یہ

کہ اسکے بدلے مین خالی خولی میجر کا خطاب ملاہی - آپ خیال کرین کہ میرے دو عضو ٹوٹے ہین - تین شمشیر آبدار کے زخم کھائے ہین - ایک نیزہ سندان شگاف کی ہول کھائی ہی - پانچ گولیان میرے لگی ہین انہین سے دو تین تو میرے جسم کے کسی اعضا مین بند ہو نگی - اور ایک دفعہ ایسا ہوا کہ رسالہ کا رسالہ مجھے روندتا ہوا نکل گیا - اگر ان سب باتون کا معاوضہ دیا جائے تو کپتان جنرل کا عہدہ بھی اسکے آگے کچھ حقیقت نہین رکھتا -

میرا باپ - ای میجر تم بڑے ہی خوش قسمت ہو کہ ابتک زندہ ہو -

وہ نوجوان لڑکا جو لیورڈیل سے ہمارے ساتھ بیٹھا ہوا تھا بہت تعجب اور حیرت سے اس بہادر میجر کی باتون کو سُن رہا تھا - اور یہی میرے باپ کی کیفیت تھی مگر مین یہ خیال کر رہی تھی کہ یہ اتنی اپنی شیخی بگھار رہا ہی اور کہتا ہی کہ مین میجر ہون اور پھر اسکو عام مسافرون کا لائسنس ملے اور میجر کا نہ ملے -

ریلشا ئیل میجر - جناب محاصرہ بلبوآ کی عجب کیفیت ہی مین کیا بیان کرون عین میدان جنگ مین میرے گولی لگی اور مین گر کر بیہوش ہوگیا - جب لڑائی ختم ہوگئی جنرل الیسپیرٹیرو نے حکم دیا کہ جتنے لوگ جنگ مین قتل ہوے ہین اُنھین فلان گڑھے مین ڈال دو - یہان ابتک خبر نہین کہ کہان ہون اور کیا ہو رہا ہی - اُن لوگون نے سب نعشون کو یکجا کر گڑھے مین ڈال دیا تقدیر سے مین سب کے بعد تھا اس لیے عین سرے پر مین رکھا گیا کہین بندوقون کی جو آواز آئی مین چونک پڑا -

**نوجوان لڑکا** - کیا آپ مرے نہین تھے -

یہ کہکر لڑکے نے اس حیرت اور بزرگی کی نظر سے اس بہادر میجر کی طرف دیکھا کہ گویا یہ اسے شیر ژیان سمجھتا ہی - یہ پہلا ہی فقرہ تھا جس نے اس نوجوان کی مہر سکوت توڑی تھی

میجر - نہین صاحب مین مرا نہین تھا - مین اُسی وقت وہان سے اُٹھکر اپنے

لشکر مین آیا - الیسپرٹیرو جنرل نے سب سے پہلے مجھے گلے سے لگایا اور میرے سلامت آنے پر مجھے مبارکباد دی اور خوش ہوا -

میرا باپ - اسے بال بال بچنا کہتے ہین -

میجر - ہان صاحب بال بال بچنا اسی کو کہتے ہین - (ڈبیا آگے کرکے) اور بھی ٹلاس کی ایک چٹکی -

میرا باپ - آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون - کیا مین دریافت کر سکتا ہون کہ آپ ان حصص مین کہان رہتے ہین -

میجر - اصل یہ ہی کہ مجھے اپنے چچا متوفی کا زر نقد بہت ہاتھ لگا ہی میرا ارادہ ہی کہ ہاتھرن ہال لے لون -

میرا باپ - رکنگھم ہال - ہان وہ اُنکے پاس سے نکل گیا - اُس کنبہ پر کیا مصیبت آکر واقع ہوئی اُسکو مین نہین جانتا - گو وہ ابھی تمام وکمال برباد نہوے ہون نہوے ہون مگر روٹیون سے محتاج ہوگئے - خدا کے لیے آپ وہ ہال خرید فرمائینگے

میجر - مین نے ابھی پورا اس امر کا فیصلہ نہین کر دیا ہی کہ مین ضرور ہی اس ہال کو لے لونگا مگر اے صاحب آپ اُسی طرف کے معلوم ہوتے ہین آپ فرمائین وہان کی سوسائٹیان خراب تو نہین ہین ہین تو شائستہ اور دلپسند -

میرا باپ - ہان کیون نہین -

میجر - معلوم ہوتا ہی کہ آپ چیلسٹر تشریف لیے جاتے ہین کوئی آپ کو خاص کام ہی یا یون ہی برائے سیر تشریف لیے جاتے ہین - یہ کہکر اسنے پھر ٹلاس کی ڈبیا نکالی ٹلاس لی اور دستی رومال سے ڈاڑھی صاف کی اور جیب کا ریشمی رومال نکال کر ناک صاف کی -

میرا باپ - مجھے کوئی کام چیلسٹر مین نہین ہی میری لڑکی کو کوئی کام شاید

کچھ خرید و فروخت کرنا ہی -
یہ کہکر میرے باپ نے میری طرف دیکھا میجر نے مجھ سے تعارف حاصل کرنے کا یہ خاص موقع نکالا - مجھ سے نگاہین چار ہوتے ہی اسنے ٹوپی اُتار کر اپنی گردن خم کی اور کہا کہ مجھے بڑا فخر ہوا کہ آپ کی خدمت مین مجھے تعارف ہو گیا اب مین ضرور ہاتھ ہاتھ دہال لونگا - (نوجوان لڑکے کی طرف اشارہ کر کے) ای مسٹر لیمبرٹ معلوم ہوتا ہی یہ آپ کا لڑکا ہی -
میرا باپ - نہین ای میجر صاحب مین نے اپنی زندگی مین کبھی اسس لڑکے کو نہین دیکھا ہی -
یہ سُنکر نوجوان لڑکے کی شرم کُھلی اور اُسکو گفتگو کرنے کی جرات ہوئی اور وہ یہ کہنے لگا -
ان حصص مین مین بالکل اجنبی ہون مین مانچسٹر مین رہتا ہون اور وہین میرا گھر ہی - میرے والد نے ریورڈیل مجھے کچھ روپیہ اپنے قرضہ کا لینے بھیجا تھا - اور وہ روپیہ مسٹر اسٹوکس پارچہ فروش پر لینا تھا -
میرا باپ - ہان مین مسٹر اسٹوکس کو بخوبی جانتا ہون وہ بڑا لائق اور شائستہ آدمی ہی مجھے یقین ہی کہ ای نوجوان تم نے بغیر کسی دوسری کے اس سے روپیہ لے لیا ہوگا -
میرے باپ کے جاننے کا سبب یہ تھا کہ بیس پونڈ کا وہ اس پارچہ فروش کا قرضدار تھا یہی وجہ معقول تعارف کی تھی -
نوجوان - ہان صاحب وہ بہت بڑا لائق شخص ہی ایک سوتیس پونڈ اسپر آتے تھے اسنے صورت دیکھتے ہی دیدیے - میرے والد نے مجھے سمجھا دیا ہی کہ ان نوٹون کو بڑی ہوشیاری سے رکھنا جناب مین نے یہ کیا ہی کہ پاکٹ بک مین رکھکر

سینہ پر رکھ لیا ہی اور اوپر سے کوٹ پہن کر اُسکے بٹن خوب کس لیے ہین -
میجر - مجھے خیال ہی کہ جیسے تم لائق اور ایماندار بچہ ہو تم اپنے باپ کی ہدایتون کو فرض جان کر اُنپر چلے ہو گے -
میرا باپ - نوجوان سے - مجھے معلوم ہوتا ہی کہ تم سیدھے مینچیسٹر واپس جاتے ہو -
نوجوان - ہان صاحب چیسٹر مین مجھے کچھ دیر ٹھہر کر کام کرنا ہی اس کام مین گھنٹہ بھر لگے گا -
میجر - کیا اتفاق کی بات ہی مین بھی بغیر توقف کے مینچیسٹر ہی جاتا ہون -
بے آلائش نوجوان - مین بلیاک بُل مین چیسٹر پہونچکر قیام کرونگا - یہ بہت اچھا مقام ہی جب مین ریورڈیل گیا تھا مین نے اسمین قیام کیا تھا - میرا باپ بھی یہین آکر ٹھہرا کرتا ہی اور اس مکان کی سرپرستی بھی کرتا ہی -
میجر - بس مین بھی وہین قیام کرونگا بڑی خوشی کی بات ہی کہ اے نوجوان بچہ میرا اور تیرا منزل مقصود تک ساتھ ہو گا - ابھی مین ارادہ کر رہا تھا کہ کوچوان سے کہون کسی عمدہ سے ہوٹل مین لے چل لیکن جب تمھارے ساتھ مکان مین قیام کرنا ملتا ہی اور کیا چاہیے -

## ہم خرما و ہم ثواب

یہ سُنتے ہی نوجوان لڑکے پر جو وہ شرمندگی کی جھلکی جھلک رہی تھی یکایک خوشی مین تبدیل ہو گئی اور وہ شکریہ کر کے یہ کہنے لگا -
اے بہادر میجر یہ بہت ہی خوب ہو گا کہ آپ وہان میرے ہمراہ قیام فرمائینگے -
اور جناب مین نے سُنا ہی کہ راہ مین کوئی قطاع الطریق بھی بلا کرتا ہی -
میجر - لاحول ولاقوۃ (بہادرانہ اور تیز آواز مین) ایک کیا اگر درجن بھر بھی آجائین تو کہین مجھ سے یا تم سے میرا اسباب چھین سکتے ہین - اور اے نوجوان تم

یقین کرو کہ ہم تم ساتھ سفر کرینگے ۔
گاڑی ایک میخانہ کے پاس جا کر ٹھہری یہ چلیسٹر سے چھ میل کے فاصلہ پر تھا ۔ میرا باپ جبتک اسے گلاس شراب نہ ملے یہ ممکن نہ تھا کہ وہ صبر سے بیٹھ سکتا آخر مجبور ہو کر کہنے لگا کہ رستہ خشک اور خاک آلود ہی مجھے پیاس معلوم ہوتی ہی ۔
میجر ۔ چلیے تھوڑی سی ایل (شراب کی قسم) چل کر پی لیں میرے بھی پیاس کے مارے ہونٹ خشک ہوے جاتے ہین ۔
میرا باپ ۔ مین خیال کرتا ہون کہ تم سے کچھ درخواست کرنے کی حاجت نہین ہی کہ چل کر کچھ نوش کر کر تازہ دم ہو لو ۔
ہلین ۔ نہین مین شکریہ ادا کرتی ہون، آپ خود تشریف لیجا وین اور جو چیز اچھی معلوم ہو نوش کر آئیے ۔
یہ سُنکر میرا باپ بہت خوش ہوا کہ روز نے اجازت دیدی اور میری تجویز کو پسند کیا خوشی خوشی نیچے اُترا اور بہادر میجر بھی اسکے ساتھ ہوا دونون میخانہ کے اندر پہونچے جب مین نے دیکھا کہ یہ دونون چلے گئے اور اسوقت میدان خالی ہی مین نے اس نوجوان بچہ کو اپنے پاس بُلایا اور ایسی شتابی مین بُلایا کہ وہ گھبرا گیا اور میری طرف لپکا ۔
ہلین ۔ تم سے ایک ضروری امر ابھی اظہار کرنا ہی ۔
اسکو دیکھتے ہی مین فوراً نیچے اُتر آئی سامنے جو دو چوبدار کھڑے تھے انسے مین نے مخاطب ہو کر کہا کہ میخانہ مین جاؤ اور وہ شخص جسکی لانبی داڑھی ہی اور سبز عینکین لگائے ہوے ہی اسکو گرفتار کر لو ۔ وہ بڑا بھاری چور ہی ۔ یہ سنکر پہلے وہ حیرت زدہ ہوکے کہ یہ بیگم کسکی نسبت کیا کہہ رہی ہین جب مین نے انکو متحیر دیکھا تو اور بھی للکار کر کہا وہ سمجھے کہ اس بیگم کے دماغ مین خبط ہو گیا ہی مگر جب مین نے نام بتایا اور

کہا کہ ٹوبی گریسن یہی شخص ہی کیون نہین پکڑتے - یہ سُنکر اُنکی حیرت زدہ شکل جاتی رہی اور اب وہ پکڑنے کے لیے مستعد ہوے میخانہ کی طرف دوڑے مگر پھر دروازہ ہی مین کھڑے ہوگئے اور باہم یہ باتین کرنے لگے -

ایک بولا - ای ٹوم مین یہ کہتا ہون کہ کیا تم سر مین گولی کھانی چاہتے ہو -

دوسرا بولا - نہین جیک یہ مین کب چاہتا ہون - اچھا یہ مناسب ہی کہ لکڑیان لے کر چلو اور اُسے مارو -

مین - دیکھو اگر تم اسکے پاس ہتھیار لے کر گئے اور وہ سمجھ گیا کہ مجھے گرفتار کرنے آئے ہین اسکے پاس بھرے ہوے تمنچے رہتے ہین فوراً ایک دو کو مار مور کر بھاگ جائے گا تم دونون میخانہ مین چلے جاؤ - خاصے ڈبل شخص تم بھی تو ہو اور جاتے ہی دونون اُسے لپٹ جاؤ اور یہ غل مچا دو کہ دوڑنا گریسن ہی بس پھر ہم تمھاری مدد کو آجائینگے -

یہ چوکیدار خوف کے مارے کانپ رہے تھے مگر جب مین نے زور ڈالا تو اندر گئے - اتنے مین وہ مصنوعی میجر اور میرا باپ شراب پیے ہوے جھومتا چلا آتا تھا - جون ہی دروازہ پر میجر آیا اور مجھے اور نوجوان کو گاڑی پر سے اُترا ہوا دیکھا اور یہ بھی نظر کی کہ یہ مارے دہشت کے کانپ رہے ہین - ادھر چوکیدارون کو اپنی طرف بصورت پرخاش بڑھتے ہوے دیکھا سمجھ گیا کہ ضرور میرا بھید آشکارا ہوگیا اسنے فوراً اپنی پاکٹ مین سے ایک پستول نکال لیا اور اپنی اُسی تیز آواز مین یہ کہا کہ ہی کسی مین جرات جو میرے آگے آئے - بھلا واقعی کس مین جرأت تھی جو اسکے آگے آتا - وہ پھر ڈاک گاڑی کی طرف لپکا اور کوچ بکس پر بیٹھکر کوچوان کو کہنی مار کر نیچے گرا دیا اور گھوڑون کو جو تعداد چار تھے چابک اڑانے شروع کیے آخر وہ بھاگے - یہ گاڑی مسافرون سے خالی ہوگئی تھی صرف وہ بوڑھی

عورتین اور ایک کسان کا لڑکا پیچھے تختہ پر بیٹھے ہوے تھے جب غیر سمت گاڑی اس تیزی سے بھاگی وہ بیچارے ڈرے کہ یہ آفت کیا ہی کیون اس تیزی سے بھاگ رہی ہی صرف حیران ہی حیران تھے لیکن یہ نہین سمجھے کہ قزاق لیے جاتا ہی - یہ جا وہ جا - میخانہ والون نے جب یہ کیفیت دیکھی تو لپکے مگر یہ حوصلہ کسی مین نہین ہوا کہ قزاق کو پکڑتے -

**نوجوان** - آخر اسکا مطلب کیا ہی میری گاڑی یہ شخص کیون بھگائے لیے جاتا ہی -

**چوبدار** - ارے یہ ٹوبی گریسن ہی -

ہم نے ایک نرسنگے کی آواز نہایت ہی عمدگی سے ہوا مین سُنی - مین سمجھی کہ لوگ آگئے - اور مین نے چوبدارون سے گھبرا کر دریافت کیا کہ کیا چور پکڑا گیا -

**نوجوان** - چور -

یہ لفظ نوجوان نے اس تعجب اور دہشت سے کہا کہ تو بہ ہی - اسکا چہرہ مُردہ کی طرح زرد ہو رہا تھا اور تمام جسم پر رعشہ پڑ رہا تھا - اور پھر وہ یہ کہنے لگا کہ بھلا اس امر کو کسنے خیال کیا تھا کہ مہتر کے بھیس مین چور ہی - پھر اسنے اپنے کوٹ کے بٹن کھولے اور جلدی سے نوٹون کی کتاب نکال کر دیکھی کہ کہین لے تو نہین گیا - نوٹ دیکھکر وہ مطمئن خاطر ہوا -

میرے گرد آدمیون کا ایک گروہ کھڑا ہوا تھا میخانہ مین سے نکل نکل کر میرے گرد کھڑے ہوے جاتے تھے اور چارون طرف سے سوالون کا مینہ برس رہا تھا -

**مین** - یہ محض بیفائدہ ہی کہ تم یہان کھڑے ہو ہو کر غل و شور مچاتے ہو گھوڑون پر سوار ہو ہو کر جاؤ اور اس قزاق کا تعاقب کرو جو گاڑی کو مع اسباب کے لے اُڑا -

کوچوان کا عجب حال تھا اسمین یہ قوت نہ رہی تھی کہ وہ تعاقب کرتا - وہ کیا اور جو لوگ سنتے تھے وہ سب سکتہ مین کھڑے تھے اکیلے پر کسی کی ہمت نہ بندھتی تھی کہ جھپٹے اور جاکر پکڑ لے -

ہر چند مین ان لوگون سے کہتی رہی کہ تم سرا کے گھوڑے کسوا کر اسکا تعاقب کرو مگر محض بے سود ہوا - تعجب نے دہشت کے ساتھ مل کر انپر ایسا رعب بٹھایا تھا کہ تمام اعضا پر یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا فالج آپڑا ایک متنفس کے بھی اوسان بجا نہ رہے تھے آخر کار دو تاجر اور ایک کسان کو کچھ ہوش آیا اور انھون نے اپنی تیزی دکھائی اور وہ تیزی یہ تھی کہ وہ یہ غل مچانے لگے ارے ٹو. بی گریس ہمارا اسباب مع گاڑی کے لے کر چلتا بنا -

اُسی وقت ایک ڈاک گاڑی خالی ریورڈیل سے چیسٹر جاتی تھی - اس میخانہ والی سرا کے پاس آکر ٹھہری - ڈاک گاڑی والے سے فوراً کرایہ کا انقطاع ہو گیا مین اور میرا باپ اور وہ نوجوان اس گاڑی مین جا کر بیٹھے - کوچوان کوچ بکس پر جا کر بیٹھا اور گھوڑون کو جوتنے کے لیے تیار کیا - تین سوار مستعد ہو گئے - سرا والے نے انھین ہتھیار دیدیے اور کہا کہ ذرا ہوشیاری سے جانا - دونون تاجر اور کسان بھی آ کر بیٹھ گئے - اب اطمینان ہوا کہ تعداد کافی ہی -

جب ہم نے گاڑی مین آکر پناہ لی تو میرا باپ یہ دریافت کرنے لگا - اے روز یہ کیا معاملہ ہوا کیا بات تھی -

مین - جب یہ شخص گاڑی مین آکر پہلے پہل بیٹھا ہی مجھے اصلا شبہہ نہ تھا لیکن جب وہ اپنی عجیب و غریب سرگذشت بیان کرنے لگا مجھے شبہہ ہوا کہ یہ شخص مصنوعی معلوم ہوتا ہی - پہلے تو مین اسکی طرف بغور دیکھتی رہی اور اسکی ایک ایک بات پر نظر کی آخر نتیجہ یہ نکلا کہ یہ ڈاڑھی مصنوعی ہی اور بیشک وہ دھوکا دہ ہی - اس سے

پہلے مین سُن چکی تھی کہ گرلیسن نامے ایک قزاق بڑا چلتا ہوا ہی نئی نئی صورتین بناکر مسافرون کو لوٹتا ہی۔
(نوجوان کی طرف مخاطب ہوکر) اسکے علاوہ یہ شبہہ میرا اوبھی یون صاف ہوگیا کہ جب تمھارے پھنسانے کے لیے اسنے جال بچھایا اور یہ کہا کہ مین بھی مینچسٹر چلونگا۔
نوجوان کی اب بھی وہ ہی حالت تھی کانپ رہا تھا اور چہرہ پر مُردنی کی زردی چھا رہی تھی۔
میرا باپ - اے پیاری روزتم واقعی بڑی ہوشیار ہو۔ جوکچھ اسنے کہا تھا مین نے سب یقین کرلیا تھا کہ یہ درست کہتا ہی ہان جب اسنے محاصرہ بلبوا کا ذکر کیا ہی کہ مین گڑھے مین پھینک دیا گیا اور پھر وہان سے اُٹھکر بھاگا تو مجھے تعجب ضرور آیا تھا مگر وہ تعجب شبہہ پر محمول نہ تھا بلکہ اُسکی بہادری اور بیجگری میری طبیعت مین جم گئی تھی۔
نوجوان - جب اُسنے یہ کہا ہی کہ مین اگر ایسپریڑو کے عہدہ پر ہوجاؤن تو مجھے شایان ہی - مجھے سخت رنج ہوا تھا کہ وہ کیسا جلیل القدر شخص اُسکی نسبت یہ کیا کہہ رہا ہی۔
مین - اے نوجوان ذرا اسکا خیال رکھنا کہ پھر کسی کے آگے یہ ظاہر نہ کردینا کہ میرے پاس اسقدر روپیہ کے نوٹ ہین۔
گھوڑے سوارون اور نوجوان نے یکایک شور مچانا شروع کیا - مین نے کھڑکی مین سے دیکھکر کہ یہ شور و غل کاہے کا مچ رہا ہی - گاڑی سڑک پر جارہی تھی۔
نوجوان - ڈرکر اور کپکپاتی ہوئی آواز مین - اے مس کیا تم خیال کرتی ہو کہ یہ غل جو انھون نے مچایا ہی چور تو نہین آگئے - مین سمجھتا ہون قزاقون نے پھر گھیر لیا -

**نوجوان** کا چہرہ ترئی کے پھولون کی طرح سے زرد ہو رہا تھا۔
**مین** ۔ نہین مجھے اس امر کا خوف نہین رہا کہ وہ دوبارہ بھی ہم پر حملہ آور ہوگا۔ ہان اگر وہ تمھارے ساتھ رہتا ضرور ہی تمھین چیسٹر اور منیچسٹر کے درمیان لوٹ لیتا اب مین تمھین سمجھاتی ہون اسکا بخوبی آئندہ خیال رکھنا۔ اگر کبھی تمھین سفر کا اتفاق ہو اور تمھارے پاس ولیون کی صورت کوئی شخص آبیٹھے اور بات بات پر انجیل کی آیتین پڑھے اور اپنے کو قانع اور برگزیدہ بارگاہ باری تعالی ثابت کرے۔ یا کوئی شخص ڈاکٹر کی صورت ہو۔ یا سپاہیانہ کپڑے پہنے ہوئے ہو یا کوئی بوڑھی عورت پوپلے مُنھ کی بیٹھ جائے۔ خوب سمجھ لو کہ انہین کو بی گریسن پوشیدہ ہی کبھی اپنا بھید بھولے سے بھی کسی پر ظاہر نہ کرنا پچھتاؤ گے۔
**نوجوان** ۔ مس صاحبہ جو کچھ آپ نے فرمایا ہے اسپر مین ہمیشہ عمل کرونگا۔ مین کس زبان سے شکریہ ادا کرون کہ آپ نے مجھے غارت سے محفوظ رکھا۔ اب یقیناً مین بلیک بل مکان مین نہ قیام کرونگا۔
یہان گاڑی ایک بستی کے قریب ٹھہری میرا باپ اور مین بگھی پر سے اُتری۔ نوجوان تھرتھراتا ہوا میرے ساتھ ہوا میرے پاس پاس چلتا تھا گویا مین اُسے پناہ دینے والی تھی۔
**ٹوبی گریسن** کی ہمین یہان خبر ملی۔ جب وہ گاڑی بھگا کر لے گیا تو اسنے ایک سنسان راستہ مین جاکر ٹھہرائی۔ دو بوڑھی عورتون اور کسان کے چھوکرے سے کچھ نہ کہا سمجھ گیا کہ یہ مفلس ہونگے انکے پاس کیا رکھا ہے۔ اسباب کو اس دہشت سے ہاتھ نہین لگا یا مبادا لوگ تعاقب کنان آتے ہون اور پھر گرفتار ہونا پڑے ایک تنگ سڑک کے کونہ پر گاڑی کھڑی کرکے وہ چلتا بنا کسان کا لڑکا اُترا اسنے گھوڑون کو سنبھالا اور رستہ دیکھنے لگا کہ کوچوان آوے تو اپنے گھوڑون کو سنبھالے۔ دونون

بوڑھی عورتین نشہ مین چور ہو رہی تھین اگر یہ ہوشیار ہوتین اور سمجھتین کہ کیا آفت نازل ہو قزاق گاڑی بھگائے لیے جاتا ہو وہ راہ ہی مین دھڑام سے آرہتین۔

غرض ہم گاڑی مین سوار ہوے اور چیلسٹر کی طرف روانہ ہوے جو یہان سے دو میل کے فاصلہ پر تھا۔ جب ہم شہر چیلسٹر مین پہونچے ہین مین نے بکر نوجوان منیجر والے لڑکے سے کہا خوب ہوشیار رہنا دیکھو خبردار کسی کو تمھارے روپیہ کی ہوا بھی نہ لگے اُسنے اپنی لغزش کنان زبان اور زرد چہرہ سے میری اس نصیحت کا شکریہ ادا کیا۔

مین اور میرا باپ ایک ہوٹل مین اُترے۔ ناشتہ تیار کرنے کے لیے حکم دیا جب کھانا کھا چکے مین نے اپنے والد سے عرض کیا آپ یہین قیام فرماوین مین بازار سودا خریدنے جاتی ہون۔ وہ اپنے نشہ مین ایسا سرشار رہتا تھا کہ جو کسی نے کہا کہدیا اچھا۔ مین انھین اخبار دیکھتا ہوا چھوڑ کر وہان سے چلی پہلے اپنا چک لینے کے لیے بنک مین گئی۔

مجھے حضرت گرلیین کا خوف تھا کہ کہین رستہ مین ہاتھ صاف نہ کرین۔ مین نے منیجر کہدیا کہ میرا روپیہ ریورڈیل بنک مین پہونچ جائے وہان سے ہم لے لینگے۔ اسکے لیے مجھے کچھ کمیشن دینی پڑی مین چھپاٹ کر کرا کر سرا مین آئی اپنے والد کو ساتھ لے کر پھر گاڑی مین بیٹھی اور ہم وہان سے روانہ ہو کر چھ بجے شام کو اپنے گھر پہونچے راہ مین کوئی تازہ واردات نہین گذری۔

صبح کو مین ریورڈیل پہونچی بنک سے روپیہ لے کر قرض خواہون کو وہین کا وہین چکایا اور وہین سے لندن کے اخبارون مین اشتہارات بھیج دیے کہ سرل جہان ہون وہ اپنے پتہ سے اپنی بہن مس لیمبرٹ کو اطلاع کرین۔ مجھے یہ بات جتانی بھی یہان ضرور ہو کہ یہ اشتہار ایسے مبہم طریقہ سے دیے گئے تھے کہ عوام الناس انکا مطلب نہین سمجھ سکتے تھے۔

دن اور مہینے گذرے چلے گئے مگر سرل کے پاس سے اسکا کوئی جواب نہین آیا۔ میرے باپ کا یہ عالم تھا کہ شب و روز نشہ مین سرشار پڑا رہتا تھا اُسے دنیا ما فیہا کی کچھ خبر نہ تھی کہان جاتی ہی اور کیا گذرتی ہی - چال چلن اسکے ہمچشمون کی نگاہون مین اسکا ایسا بُرا جچتا تھا کہ وہ اُسے اپنی انجمن مین شریک نہ کرتے تھے - مین انکے ہر کام مین نگہبانی کرتی تھی اور ہمیشہ انکے فرائض کے پورا کرنے مین بھی انکی مدد کرتی تھی - اتوار کو گرجہ مین ضرور لیجاتی تھی جہان سوائے مفلس کسانون اور مزدورون کے کوئی نہین آتا تھا یا کوئی ٹوٹا پھوٹا تاجر آگیا آگیا شام کو مین اپنے باپ کے ساتھ ہوا خوری کرنے کے لیے جاتی تھی اور صبح کو صرف تنہا میری ہوا خوری ہوتی تھی - میرا فرض تھا کہ روزمرہ صبح کو ضرور اپنی مان کی قبر کا ایک دورہ کرتی تھی - باغ مین سے پھول توڑ کر لے گئی اور اس خوابیدہ کی قبر پر نچھاور کر دیے - مجھے اپنی مان سے دلی الفت تھی ممکن نہ تھا کہ مین اسکی قبر پر بغیر آنسو گرائے ہوے کسی دن بھی گھر آئی ہون -

وقت برابر گذرتا جاتا تھا - موسم گرما ختم ہو چکا تھا - جاڑے کی آمد آمد تھی - بیگم لوسیا کے واقعہ کو پورا ایک سال ہو گیا تھا -

چھ مہینے کا عرصہ ہوا تھا کہ مین نے اس مقام سے جہان گوشہ نشینی اختیار کی تھی ملوارڈ یعنی بیگم لوسیا کی لڑکی کے پرورش کرنے والی کو خط لکھا تھا کہ بچہ کیسا ہی وہان سے اُسنے جواب بھیجا تھا کہ بچہ تندرست ہی - دوسرا خط مین نے ماہ اکتوبر ۱۸۳۸ع مین اُسکو بھیجا - اُسکا جواب اسنے یہ لکھا کہ بیگم ریچرڈ نے چند ہفتے ہوے وہ بچہ واپس لے لیا - ناظر کو یاد ہوگا کہ بیگم ریچرڈ بیگم لوسیا ہی کا پلیٹ کر نام رکھا تھا -

مجھے اس خبر کے سُننے سے بڑا تعجب ہوا کہ بیگم لوسیا تو بہت خوش ہوئی تم نے

اس قابل اعتماد عورت کو بچہ پرورش کرنے کے لیے دیا گیا تھا اب اسکے دل مین کیا آیا جو اسنے اُس سے بچہ چھُڑا لیا مگر جب مین نے اسپر زیادہ خیال کیا تو مجھے کھُلا کہ شاید اُسنے اپنے بچہ کو کہین برباد کرنا چاہا ہی جو اُس مہربان پرورش کرنے والی سے چھُڑا لیا۔ مجھے اُسکے چال چلن سے بخوبی آگاہی تھی اسکی بے رحمی کا کامل تجربہ ہو چکا تھا اس خیال سے مجھے سخت افسوس ہوا کہ دیکھیے خبر نہین ظالم بیگم نے اس بیگناہ معصوم بچہ کے ساتھ کیا کیا ظلم روا رکھا ہوگا۔

کئی ہفتے یون ہی گذر گئے اور بڑے دن کی آمد آمد ہوئی۔ مین ایک دن ریورڈیل کچھ چیزین خریدنے گئی۔ یہ دوپہر کا وقت تھا۔ مین بازار مین ٹہل رہی تھی جب مین ایک شاہراہ عام پر پہونچی مجھے معلوم ہوا کہ ایک گاڑی چار گھوڑے جُتے ہوے ایک بڑے ہوٹل کے سامنے کھڑی ہی۔ دو پیدل شخص باہم کچھ باتین کر رہے ہین پاس سے جا کر مین نے پہچانا کہ بیگم لوسیا کی خالہ ہی کھڑی ہی۔ کہ اتنے مین ہوٹل مین سے ایک ماما نکل کر آئی اور پیادہ آدمیون سے کہا کہ بیگم لوسیا ابھی نصف تیار بھی نہین ہین یا دو گھنٹہ انکی تیاری مین اور صرف ہوگا۔

ایک پیادہ دوسرے پیادہ سے بولا۔ کہ ابھی وقت کافی ہی۔ لو آؤ چل کر ایک ایک گلاس شراب پی لین (ماما کی طرف مخاطب ہو کر) پرائڈیہ اور بتادے کہ آج کتنی دور تک چلنا ہوگا۔

نوجوان ماما۔ کتنی دور کیا معنی تم بھی کیسے احمق شخص ہو ارے چلیسٹر کو عبور کرنا ہی۔

دوسرا پیادہ بولا۔ مین نے کہا نہ تھا کہ بیگم لوسیا صرف تنہا وہان تک سفر کرینگی انکے والد والدہ چلیسٹر سے کبھی کے لندن روانہ ہو چکے ہین۔

نوجوان ماما۔ کیا تم بھی کوڑھ مغز ہو دیوانے ارے پاگلو جو تم سمجھے ہو

یہ بات نہین ہی بیگم چیسٹر ارل اور کونٹیس سے ملنے جاتی ہین اور بجائے لندن جانے کے وہ اسٹیفورڈشائر مین جائینگی تاکہ ایلو یلے ہال مین کرسمس کے دن کا تہوار منائین۔

وہ شخص بولا جسنے سوال کیا تھا۔ اوہو یہ بات ہی ہان اسکی ہمین خبر کاہے کو تھی پس آؤ ہم چل کر شراب پی لین۔ یہ کہکر وہ دونون ساتھ ساتھ ہوٹل کی طرف چلے گئے اور نوجوان ماما بھی ہوٹل مین واپس جانے لگی۔

میلنے چلنے مین دونون اور ماما مین بحث ہونے لگی انکی ساری تقریر کا نتیجہ یہ تھا کہ بیگم لوسیا تنہا ہی۔ میرا ارادہ ہوا کہ بیگم لوسیا سے مین ضرور ملون مجھے زیادہ شوق اسکے ملنے کا دو صورتون سے تھا ایک تو اسکی خبر پانے کو کہ بچہ کہان ہی اور کیسا ہی اور ایک یہ دیکھنے کو کہ دیکھون یہ مجھ سے کیونکر ملتی ہی۔ بغیر کسی فکر و تردد کے مین اسکی ماما کے پیچھے پیچھے ہوٹل مین چلی۔

مین۔ ماما سے۔ تم شاید بیگم لوسیا کی خادمہ ہو۔

ماما۔ ہان بیگم صاحبہ۔

مین۔ کیا تم عنایت کرکے یہ اپنی بیگم سے جاکر اطلاع کردوگی کہ بیگم ولٹن باہر کھڑی ہوئی ہین اور تم سے ملنا چاہتی ہین۔

ماما۔ آپ تشریف لے چلین بیگم اسوقت تنہا ہی ہین۔

مین اسکے ساتھ ساتھ گئی۔ زینہ پر چڑھی اور سامنے کمرہ کے جاکر کھڑی ہوئی۔ کمرہ نہایت ہی شان شوکت دار تھا۔ ماما نے جلدی سے اندر جاکر کہا کہ بیگم ولٹن باہر کھڑی ہین۔

ناظر کو یاد ہوگا کہ مین نے اپنا نام بیگم ولٹن رکھ لیا تھا۔

وہ یہ کہتی رہی اور مین اسکے کمرہ کے اندر چلی گئی۔ لوسیا ایک کرسی پر

بیٹھی ہوئی بناؤ سنگار کر رہی تھی ایک طرف ٹوپی رکھی ہوئی تھی اور دوسری طرف نقاب اسکی شکل و صورت پہلے سے اب خوبصورت معلوم ہو رہی تھی - اسکی کٹیلی سیاہ آنکھوں مین ایک عجیب قسم کی چمک جلوہ دے رہی تھی - اور مین سوا اسکے اور کیا کہہ سکتی ہون کہ وہ مجھے دیکھکر خوش ہوئی - اسنے مجبورانہ ہمدردی مین مجھ سے کہا کہ ای بیگم ولٹن تمھارا آنا اسوقت جادو معلوم ہوتا ہی - اسکی یہ ہمدردی ایکینج دار سرد مزاج سے بھی بدتر تھی -

مین - ای بیگم لوسیا اتفاقاً مجھے معلوم ہو گیا کہ تم یہان ہو اس لیے مجھے لازم ہوا کہ مین تم سے چل کر ملون - جب مین یہان آئی مجھے تاب انتظار نہین رہی اور مین بے تکلفانہ چلی آئی اشتیاق میرا رہبر ہو گیا تھا -

لوسیا - بہت ہی خوب کیا - مگر ای بیگم ولٹن کیا مین دریافت کر سکتی ہون کہ آپ کی ماتمی صورت کیون بنی ہوئی ہی -

مین - میری والدہ ماجدہ کا انتقال ہو گیا -

لوسیا - افسوس صد افسوس مین سمجھی تھی کہ خدانخواستہ تمھارے خاوند کا انتقال ہو گیا مگر شکر ہی کہ وہ زندہ ہین - ہان بیگم یہ بتانا کہ کیا ریور ڈیل مین تم قیام پذیر ہو -

مین - ہان حال مین تو میرا یہین قیام ہی - یا اس سے کچھ دور کے فاصلہ پر بھی رہتی ہون - تھوڑی دیر تامل کر کے مین نے یہ بھی کہا کہ ملوارڈ بچہ کی آنا کو مین نے خط لکھا تھا -

لوسیا - ناراضگی کی صورت بنا کر - تم نے اسے کیون چٹھی لکھی کچھ ضرورت نہ تھی -

مین - دھمکی آمیز لہجہ مین - ای لوسیا اگر تمھین اپنے معصوم بچہ کی محبت نہین رہی نہ ہو مجھے اُس سے الفت ہو گئی ہی اس لیے خط بھیجکر اُسکی خیر و عافیت دریافت کی تھی -

لوسیا - استغفر اللہ ای بیگم ولٹن تمھین کیا ہو گیا جو تم اس امر کا یہان تذکرہ کرتی ہو یہ نہین سمجھتین کہ دیوار و در ہم گوش دارد کا مضمون ہی رفتہ رفتہ مجھے یہ معلوم ہوا کہ تمھارا جو قرضہ مجھپر ہو گیا ہی تم اس لیے ملنا چاہتی ہو کہ وہ روپیہ ہاتھ لگے - مین سمجھتی ہون -

مین - نہین ای بیگم لوسیا نہین یہ غرض ہرگز نہین ہی - یہ خیال ایک لمحہ کے لیے بھی میرے دماغ مین نہین گذرا - مجھے اسوقت سخت تاسف ہوا نہ صرف تاسف مین نے اپنے اس کہنے سے ہتک خیال کی -

لوسیا - تمھاری باتین ہی ای بیگم ولٹن عجیب ہین - تم مجھ سے عجیب طرح سے پیش آرہی ہو -

مین - مین تو عجیب طرح سے پیش نہین آتی بلکہ تم مجھ سے عجیب طرز سے برت رہی ہو - یہ کہکر مجھے سخت ناگوار معلوم ہوا کہ یہ کیسی احسان فراموش عورت ہی کہ اتنی بیش بہا خدمات کا جو مین نے اسکے ساتھ کی ہین ذرا بھی خیال نہین کرتی -

لوسیا - ای بیگم ولٹن میرا یہ مطلب نہین ہی کہ تم پر کچھ جرم عائد کرتی ہون مجھے تمھارا قرض ادا کرنا فرض ہی - یہ کہکر اسنے تھیلی اٹھائی اور یہ حساب کرنے لگی کہ تم نے اس اسقدر خرچ کیا ہی - اسکے بعد یہ بولی - کہ مین تم سے کہہ چلی ہون کہ گو میرا باپ امیر کبیر ہی لیکن مجھے جیب خرچ کے لیے بہت ہی قلیل دیتا ہی خیر کچھ ہو مین تمھارا قرضہ ادا کرنے کی کوئی سبیل نکل ہی آوے گی -

یہ آخری الفاظ کہکر وہ رک گئی اور چاہتی تھی کہ انکو دوسرے پیرایہ مین جلوہ دون مگر زبان پلٹ نہ سکی گو مین بھی صاف نہین سمجھی کہ اس سے اسکا مطلب کیا ہی لیکن اتنا مین نے نتیجہ نکال لیا کہ یہ عنقریب شادی کرنے کو ہی -

مین - ای بیگم لوسیا آپ اپنی تھیلی کو رہنے دین بخدا میرا یہ مدعا ہرگز نہ تھا کہ مین

آپ سے اپنا قرضہ طلب کرون جو کچھ مین نے تم پر خرچ کیا تھا صرف محبت پر نہ کہ اس خیال سے کہ مین دوبارہ بھی لونگی - مگر ہان تم نے اسوقت جو کچھ مجھ سے برتاؤ کیا ہی یہ ہمیشہ تک یاد رہے گا -

لوسیا سب بے اعتنائی اور روکھے پن سے - شاید ای بیگم ولٹن یہ معلوم ہوتا ہی اور اسکی شہادت خود تمھاری فہم سلیم بھی دیتی ہوگی کہ اتفاق سے جو تم نے میری کچھ خدمت کی ہی اسکا چھوٹا سا دعوی تم مجھپر رکھتی ہو -

مین - اس مقام سے اُٹھکر جہان مین بغیر کہے جا بیٹھی تھی - چھوٹا سا دعوی اور اسکا گمان کرنا - چہ خوش چرا نباشد - مین نے ای بیگم تمھاری وہ خدمت کی ہی کہ جو سگی بہن بھی نہین کرسکتی اور اسپر افسوس ہی تمھاری زبان سے یہ نکلے -

لوسیا - اچھا اچھا بہت اچھا اس بات پر جھگڑا کرنے سے کیا فائدہ تم نے میری خدمت کی بہت خوب اس خدمت کا معاوضہ چاہتی ہو اسوقت تو میرے پاس نہین ہی تم مجھے اپنا پتہ دیجاؤ چند روز مین مین تمھین بھجوا دونگی -

مین - تلخی اور دھمکی آمیز لہجہ مین - واہ کیا شان ایزدی ہی - میرے احسان کا معاوضہ روپیہ سے اُتاروگی - شاباش - تم ابھی خود اسپر واقف ہو جاؤ جب بھی تو وہ نہ اُترے اور بھلا اس احسان وغیرہ کا ذکر ہی کیا تھا تم نے خواہ مخواہ خود ذکر چھیڑا - مین نے اشارتاً نہ کہا مجھے خود ناگوار معلوم ہوتا ہی تعجب ہی تمھارے کیسی طبیعت ہی خود غرضی جسمین کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہی - خوب سمجھ لو کہ صرف خندہ پیشانی سے مہربان الفاظ مین مجھ سے باتین کرنا میری خدمات پر سرگرمی سے شکریے ادا کرنے محبت مین میرا ہاتھ ہاتھون مین لے کر دبانا میرے اطمینان کے لیے کافی ہین اسکے عوض مین اگر تم لاکھون پونڈ بھی میرے پاس رکھ دوگی مین ٹھوکر سے ٹھکرانے کی بھی نہین - اب تم ای لوسیا میرا مزاج سمجھین دیکھا میری طبیعت کا یہ عالم ہی - میری وہ طبیعت نہین ہی کہ جسکو تم نے

کس تلخی سے مخاطب بنایا ہی۔
لوسیا:۔ مجھے یقین ہی جو کچھ تم کہتی ہو یہی درست ہی لیکن مین یہ نہین سمجھی کہ تم کتنا روپیہ مانگتی ہو یا تمھارا اس کہنے سے کیا مطلب ہی شکریون کا کہو وہ مین ادا ہی کر چلی - پھر مین سمجھ گئی کہ تم روپیہ معاوضہ مانگتی ہو کہتی تو ہون کہ اپنا پتا دید و مین چند روز مین روانہ کر دونگی -
مین :۔ اے بیگم لوسیا کافی ہی تم مجھ سے پیش ہی اس اخلاق سے آئی ہو کہ مین نے اپنا معاوضہ پالیا - افسوس مجھ جیسی دوست بے ریا اور صرف ذرا سی محبت پر جان نثار کرنے والی کی تمھاری خود غرض زبان سے یون گت بنائی جائے ۔ تم نے میری سخت توہین کی ہی کہ مجکو ان الفاظ ناشائستہ سے مخاطب بنایا۔
لوسیا - تمھارا مفہوم مین سمجھ گئی -
یہ کہکر وہ سیدھی اُٹھ بیٹھی - ہونٹ مارے غصہ کے پھڑ پھڑا رہے تھے - چہرہ پر غصہ کی رنگت جھلکنے لگی تھی آنکھون سے غضب کے شعلے مشتعل ہونے لگے تھے - اوسا ایک عجیب حالت ہوگئی تھی - اُسی حالت جذبہ مین وہ یہ کہنے لگی ۔ سنو ای بیگم ولٹن مین اول دن سے یہ نہین سمجھی تھی کہ تم نے میری بے لوث اور بیغرض نوازش سے خدمت کی ہی ہان بیشک دنیا مین بیغرض نوازش سے بہتر کوئی چیز تھوڑے ہی ہی - اب مین سمجھ گئی تمھارا میری خدمت کرنے سے یہ مطلب تھا کہ اپنے بعید تر مطالب کے لیے مجھپر اپنا قبضہ بٹھاؤ - لیکن مین خود اپنی رحفاظت آپ کرتی تھی - اچھا اگر مین یہ خیال بھی کر رہن کہ تم انتقام لینے پر آمادہ ہو - پھر کر ہی کیا سکتی ہو کچھ نہین - اگر تم جو واقعہ گذر گیا ہی اسکا کسی سے تذکرہ کر دگی کوئی قبول نہ کرے گا اور قہقہہ مین اُڑا دے گا - اور ہرگز اسمین سچائی کی کوئی رمق بھی نہ جانے گا - مین جب سے برابر دوستون کی انجمنون مین شریک ہوتی ہون لیکن کسی کو اس اصلی واقعہ کی کانون کان خبر نہین ہی - اچھا اسکے علاوہ

اس بستی مین میری صورت ہی کسنے دیکھی ہی کون پہچان سکتا ہی کہ یہ وہ ہی بیگم ہی تمھین یہ بھی نہوں معلوم ہی کہ وہ بچہ کہان ہی - ای بیگم سمجھ لو کہ تم مجھے کسی طور سے بھی پھندہ مین نہین پھانس سکتین ہان صرف میری ایک چٹھی تمھارے پاس ہی اُس سے شاید تم کچھ کرسکتی ہو لیکن اُس سے کیا ہو سکتا ہی -

مین - ای بیگم لوسیا خدا گواہ ہی کہ میرے دل مین تمھاری طرف سے کیا خیال ہی - مجھے ہرگز امید نہ تھی کہ تم مجھے اپنی زبان سے خود غرض کہوگی - یہ خیال میرے گردھو کر بھی نہ پھٹکا تھا کہ مین فریب دہ اور پھندہ مین پھنسانے والی کہلائی جاؤنگی - مین کب سمجھتی تھی کہ آج مجھے مکارہ کا خطاب ملے گا - سخت شرم کی بات ہی کہ تم نے کس طبیعت سے میرے مصفا دل کا امتحان کیا ہی شاباش مرحبا وصد مرحبا -

| | | |
|---|---|---|
| | آہ ای لوسیا تری باتین<br>دل مین ہو ہو کے تکلے چبھتی ہین | |

لوسیا - وہی حقارت انگیز صورت اور بڑبڑاتے ہوے لبون سے - چاہو جو کچھ تم خیال کرو تمھین اختیار ہی لیکن تم نے اپنے نیک چال چلن پر دھبہ لگا لیا - کاش اگر ذرا بھی تم مین محبت ہوتی تم مجھ سے ہرگز ملنے نہین آتین تمھارا ملنے آنا گویا اپنے قرضہ کا جتانا ہی اور اگر ملنے بھی آئی تھین اس حقارت انگیز شی کو کیون یاد دلوایا جسکو کئی ماہ ہوے مین اپنے دل سے بُھلا چکی ہون - مگر نہین یہی معلوم ہوتا ہی تم سمجھین کہ ذرا چل کر اسکو دباؤ مگر مین بار بار یہی جتا دیتی ہون کہ مین تمھاری قوت سے باہر ہون - یہ بتاؤ تم نے مجھے اپنے قبضہ مین لانے کا کیونکر خیال کر لیا تھا -

یہ گفتگو ہی ہو رہی تھی کہ یکایک از خود دروازہ کھُلا اور ارل آف ایلوے یعنی نواب صاحب پدر لوسیا آموجود ہوے - لوسیا کے باپ کے یکایک آنے سے مین اسقدر چونکی کہ اول ہی نگاہ مین میرے نبض کی حرکت بند ہوگئی مین کھڑکی کی طرف

چلی گئی اور لوسیا اور اُسکے باپ کی طرف پیٹھ موڑ کر کھڑی ہوگی ۔

نواب صاحب نے مجھے بخوبی نہین دیکھا اور یہ سمجھ گئے کہ یہ کوئی معمولی عورت ہوگی اپنی بیٹی سے مخاطب ہو کر کہنے لگے ۔ مین اسوقت بس تمھارے ہی پاس آیا ہون ۔ لوسیا نے اسکا جواب نہایت کپکپاتی ہوئی اور ڈرتی آواز مین آہستہ سے جواب دیا اور کہا خدا کے لیے ابا جان آپ دوسرے کمرہ مین تشریف لیجا وین مجھے اس بیگم سے کچھ کہنا ہی ۔

**نواب صاحب** ۔ تم بھی عجیب ہو ۔ کیا کہنا ہی ۔ تمھاری صورت کچھ سُست معلوم ہوتی ہی مریض ہو ۔

یہ سُنتے ہی **لوسیا** پھر اپنی اصلی ہیئت مین جلوہ فزا ہوئی اور اپنے باپ سے کہنے لگی کہ مجھے اس بیگم سے ایک نج کا کام ہی ۔

**نواب صاحب** ۔ غصہ مین یہ کیا واہیات ہی تمھین اس بیگم سے کیا خاص کام ہی (میری طرف مخاطب ہوکر) مجھے امید ہی کہ ای بیگم میری یہان موجودگی تمھین شاید باعث تکلیف نہ ہوگی یہ کہتے ہوے نواب صاحب جہان مین کھڑی ہوئی تھی ۔ وہین چلے آئے ۔ مین نہین بیان کر سکتی کہ جب میری انکی آنکھین چار ہوئین میرا کیا حال ہوا ہی آنکھون کے نیچے اندھیرا آگیا تھا اور پیرون کے نیچے سے زمین نکل گئی ۔ رعشہ تمام بدن پر پڑ گیا تھا ۔

**نواب صاحب** ۔ اہا کیا خدا کی شان ہی مس لیمبرٹ ہین ۔

**لوسیا** ۔ ابا جان آپ نے کیا نام لے کر پکارا ۔ مس لیمبرٹ مس لیمبرٹ یہ کاہے کو ہین ۔

**نواب صاحب** ۔ ایک محکم اور پُر تکلیف آواز مین ۔ **لوسیا** تمھارے مس لیمبرٹ کی کیونکر جان پہچان ہو گئی ۔

سیرا ابٹیھر پھیر کر کھڑا رہنا اب محض بے سود تھا۔ظاہر تھا کہ مین اپنے کو چھپا نہین سکتی تھی۔پیٹھ موڑ کر آئنہ مین مین نے اپنی صورت دیکھی۔زرد ہو رہی تھی۔گو نواب صاحب نہ سہی لوسیا انکی بیٹی میرے قبضہ مین تھی۔لوسیا کرسی پر جا بیٹھی اور وہ تمام مغرورانہ بے پروائی کی صورت کافور ہو گئی تھی اور اسکی رنگت پر مجھ سے زیادہ زردی چھائی ہوئی تھی۔

نواب صاحب کبھی میری طرف نگاہ کر کے کہتے ہین مس لیمبرٹ کبھی اپنی بیٹی کی طرف نظر اُٹھا کر فرماتے ہین لوسیا اور پھر کہتے ہین یا اللہ یہ کیسا منظر تو نے مجھے دکھایا ہے۔اسکے بعد نواب صاحب میرے پاس آئے اور چپکے سے میرے کان مین کہا کیا یہان تم میری لڑکی سے وہ راز فاش کرنے آئی ہو جو ایکبار مین نے اپنی حماقت سے تم سے کہا تھا۔

مین۔مضبوط مگر دھیمی آواز سے۔نہین صاحب نہین آپ کیا فرماتے ہین مین ان باتون سے بالکل بیبرا ہون۔

**نواب صاحب**۔اچھا پھر اُس ناچ مین کیا ہوا تھا یاد ہے۔

**مین**۔نواب صاحب مین قسم کھاتی ہون کہ مین نے ہرگز آپ کے خلاف ایلون کو نہین بھڑکایا تھا کہ وہ آپ سے ان سخت الفاظ سے پیش آوے۔

نواب صاحب نے یہ سُنکر بہت سخت نگاہ سے میری طرف دیکھا اور پھر چپکے سے کہا۔سخدا انجھے تمہارا یقین ہے۔

**لوسیا**۔جس کرسی پر کہ مردہ بنکر بیٹھ گئی تھی اُٹھ بیٹھی اور سیدھی اپنے باپ کے پاس آکر اسکے گلے مین باہین ڈال کر کہا کہ کیا یہ مس لیمبرٹ ہے اچھے تم نے کس سے سُنا کہ یہ مس لیمبرٹ ہے۔

**نواب صاحب**۔تو مجھ سے یہ باتین کیون بناتی ہے کیا تجاہل عارفانہ ہے

ملاقات آنا جانا سب لکھا اور پھر مجھ سے پوچھتی ہی کہ یہی مس ایلمبرٹ ہی - بتاؤ یہ کس کام کے لیے آئی ہی مجھے ملاقات کا سبب بتانا پڑے گا -

لوسیا - دھیمی آواز سے - آہ یہ وہ ہی فرد بشر ہی کہ جسنے میرے ساتھ کیا کیا بدسلوکیان کین اور کتنی سرگرمی سے کوشش کرکے میری نسبت چھڑا دی -

مین - ہان لیڈی لوسیا مین وہ ہی مس ایلمبرٹ ہون کہ جسنے تمھارے ساتھ یہ یہ کیا ہی چونکہ اب ظاہر ہو چکا اس لیے انکار کرنا بیفائدہ ہی - اب تم مجھے اپنے پاس سے دھتکار بتاؤگی -

یہ سُنتے ہی لوسیا پھر کُرسی پر جا بیٹھی اور اپنی دونون آنکھون پر ہاتھ رکھ لیے نہ کوئی سُبکی بھری نہ چیخی نہ سانس لیا یہ معلوم ہوتا تھا کہ ایک سنگ مرمر کا بُت رکھا ہوا ہی - باپ کی بیٹی پر جب اس تعجب خیز حالت پر نظر پڑی وہ اسے حیرت زدہ نظر سے تکنے لگا -

مین نے یہ موقع کمرہ سے باہر چلے جانے کا خاصہ دیکھا - کواڑ کھول کر مین باہر کی طرف لپکی - دروازہ سے باہر قدم رکھتے رکھتے مین نے ایکبار اور بھی پھر کر لوسیا کی طرف دیکھا مگر اب بھی اسکا ہاتھ مُنھ پر رکھا ہوا تھا - مین وہان سے سر پر پاتون رکھکر بھاگی اور جبتک کہ ریورڈیل کی شاہراہ پر نہ آگئی اپنے کو محفوظ نہ سمجھا -

## اکیسوان باب

### گلی

دوسرے دن جاڑا شدت سے پڑا مگر آفتاب بھی آسمان پر خوب چمکا - یہ اُن صحت آور دنون مین سے ایک دن تھا کہ جو بڑے دن کو مشخص کرتا تھا - میرے والد کی اس بارد موسم مین طبیعت مریض ہوگئی تھی یہی میری بھی کیفیت تھی مگر

مین نے زیادہ گشت لگاکر اپنی طبیعت کو بحال کرنا چاہا۔مین ریورڈیل مین اناپ شناپ گشت لگاتی پھری۔ بجاے اسکے کہ مین کسی بڑی شاہراہ کی طرف جاتی ایک گلی مین گھس گئی مجھے لوسیا سے کل گذشتہ ملاقات کا خیال آرہا تھا کہ اس کمبخت نے کیسی بے مروتی سے مجھ سے برتاؤ کیا ہی اور مین اس امر پر اور زیادہ تعجب کر رہی تھی کہ دیکھون اسنے میری ملاقات کا سبب اپنے باپ سے کیا بیان کیا ہی۔ مگر پھر اس خیال نے اطمینان کر دیا کہ جب مین وہان سے چلی آئی پھر چاہے جو کچھ کہکر وہ اپنے رنگیلے باپ کا اطمینان کر سکتی ہی۔غرض اسی قسم کے خیال کرتی ہوئی مین تقریباً بیس قدم آگے گئی ہونگی کہ قدمون کی تیز آواز سے یہ معلوم ہو رہا ہی کہ جیسے کوئی تیزی مین میرے پیچھے بھاگا ہوا چلا آتا ہی۔ پھر کر مین نے دیکھا کہ کون آتا ہی ایک شخص ملاح کی صورت معلوم ہوا اسکے صرف ایک ہی ٹانگ تھی ایک ٹانگ لکڑی کی بنی ہوئی تھی اسپر یہ چلتا تھا۔ بایان ہاتھ بھی کاندھے پر سے ندارد تھا مجھے سخت ترس آیا کہ یہ کیسا مظلوم شخص ہی اسکے نہ صرف ٹانگ ندارد ہی بلکہ ایک ہاتھ بھی نہین ہی بیشک یہ قابل رحم ہی - جب وہ قریب آیا تو معلوم ہوا کہ بازو اور پیر ہی ندارد نہین ہین بلکہ داہنی آنکھ پر بھی ایک پھاہا چڑھا ہوا ہی اور چہرہ پر ایک پٹی مرہم کی بندھی ہوئی ہی کہ جو ٹھوڑی کو گھیرتی ہوئی ادھر ادھر گردن کے نکل گئی ہی۔صورت سے یہ نہین معلوم ہوتا تھا کہ یہ فقیر ہی کپڑے خاصے پہنے ہوے تھا جیسے متوسط درجہ کے آدمی پہنتے ہین نیلا کوٹ مصفا قمیص اسمین ایک عمدہ کالر لگا ہوا مرد آدمیون کی صورت ظاہر کرتا تھا اسنے مجھے دیکھکر کہا کہ اے بیگم خدا کی برکتین ہمیشہ تم پر نازل ہوتی رہین - یہ اسنے ایسا چبا چبا کر اور غیر ملفوظی لہجہ مین کہا جس سے یہ معلوم ہو گیا کہ اسکا جبڑہ اُڑا ہوا ہی - اے بیگم صاحبہ اپنے غریب مظلوم جہاز پر ترس کھاؤ اور ایک پیسہ کی اسپر بخشش کرو دیکھو مین سر سے پاؤن تک زخمون مین چور چور ہو رہا ہون اور میری عجیب نوبت ہی -

مجھے اسکی صورت پر سخت ترس آیا مین نے اُسے ایک شلنگ دینے کا ارادہ کیا مین نے اپنی ہتھیلی نکالی اور اُسمین سے ایک شلنگ نکال کر اسکو دینے لگی کہ اس بدمعاش مکار فریبی مصنوعی ملاح نے داہنے ہاتھ سے اس ہتھیلی پر جھپٹا مارا۔ معلوم ہوا کہ اسکا یہ مکر تھا کہ آستین خالی لٹک رہی ہے اور ہاتھ ندارد ہے۔ کاٹھ کی ٹانگ پر چل رہا ہے آنکھ اور جبڑے پر پٹی بندھی ہوئی ہے۔ جسوقت اسنے میری ہتھیلی لی ہے ہاتھ پیر آنکھین سب درست ہو گئی تھین۔ کچھ دیر تامل کرنے کے بعد مجھے معلوم ہوا کہ یہ ٹوبی گریسن ہے کھڑے کھڑے سے کہنے لگا۔

آہ بیگم پانچ چھ مہینے کا عرصہ گذرا تمھین یاد ہے کہ تم نے ایک شکار میرے ہتے پرسے چٹخا دیا تھا یہ اُسکا عوض اب مین نے تم سے لیا ہے۔ یہ کہکر اسنے پستول اپنی پاکٹ مین سے نکال لیا۔

مین۔ خدا کے لیے مجھے قتل نہ کیجیو۔

ٹوبی۔ نہین نہین ہرگز نہین بھلا کونسا ظالم ہاتھ ہو گا جو تمپر اُٹھے گا۔ مین تمھین جان سے زیادہ عزیز رکھتا ہون۔ یہ باتین اسنے قہقہہ لگا کر کہین۔

جب مین بھاگنے لگی اسنے دوڑ کر میری کمر کو پکڑ لیا اور کیا تو ہنس رہا تھا اب ہنسی دسی سب جاتی رہی اور ایک تحکمانہ آواز مین کہا چپ رہ۔

مین نے دل مین خیال کیا کہ اگر غل مچاتی ہون یہ قتل کر ڈالتا ہے مفت مین جان جاتی رہے گی ہرچند چاہتی تھی کہ جان کا کچھ خیال نہ کرون مگر پھر بھی جان پیاری تھی۔ چارون طرف دیکھتی تھی مگر کوئی آدمی نہین معلوم ہوتا تھا کہ اُسے مدد کے لیے بلاتی۔ آخر چپکی کھڑی ہو گئی اور اسکی طرف مخاطب ہو کر یہ کہا۔

| | | |
|---|---|---|
| | ستیزہ با چو تو قاہر دلیل دانش نیست<br>زبان گزیدم و کردم ز گفتہ استغفار | |

ٹوبی - بیگم تم چپکی کھڑی رہو تمھارا بال بیکا بھی نہو گا صرف چند منٹ تم سے باتین کرنا چاہتا ہون اگر تم کھڑی ہو کر کرو گی تمھارا احسان ہوگا - تمھین یاد ہو گا جب مین ڈی اگلڈ مین باڈری بنا ہوا تمھارے ساتھ گاڑی مین بیٹھا ہوا تھا میری خوشی کا کیا عالم تھا تمھارا حسن خیز چہرہ میرا دل ہاتھون سے نکالے لیتا تھا - تمھارا بھولاپن اور اسپر بکد رت طبیعت نے مجھے تمھارا شیدا بنا دیا ہے - اور جب مین تمھارا جواہرات کا ڈبہ لے کر بھاگا ہون یہ صرف اللہ کی مرضی تھی اسپر تمھین کاربند ہونا زیبا تھا - چنانچہ تم ہوئی ہوگی - یہ کہکر وہ پھر قہقہہ مارکر ہنسا -

مین - اسی خوف کی صورت مین - خدا کے لیے اب مجھے جانے دو -

ٹوبی - نہین اپنی جان کی قسم تمھین مجھ سے کسی قسم کی مضرت نہین پہونچے گی - ہائے تمھارے ان پیچدار بالون کی مین کن الفاظ مین تعریف کرون اور مین کیونکر ان بل کھائی ہوئی زلفون کی مدح سرائی کرون جو کاندھون پر پڑی ہوئی ہین - ریشم بھی اس سے اچھا نہین ہے -

مین نے اپنی تمام عمر مین اے نوجوان بیگم تجھ ہی کو ایسا خوبصورت دیکھا ہے - آنکھین ہین وہ ویسی ہی شفاف اور گہری گہری نیلی ہین - لب ہین انکے لیے یہ کہنا زیبا ہے -

اے در لب لعل تو اعجاز مسیحائی

انکی سرخی وہ جوبن دیتی ہے جسپر مین ہونٹ چباتا ہون - دانت ہین وہ گوہر غلطان کو چمک اور آب مین مات کر رہے ہین -

باوجودیکہ دہشت مجھے غالب تھی لیکن پھر بھی مجھے غصہ آگیا - اور مین نے کہا - تم مجھے ان توہین آمیز فقرون سے مخاطب بنا چکے یا نہین -

میری اس بات پر اسنے کچھ خیال نہ کیا صرف میرے ڈر کو ایک نگہ سے پہچان کر پھر یہ کہنے لگا - شکل دیکھو وہ ایسی روشن ہے جسکے دیکھنے سے آنکھون مین چکاچوند ہوتی ہے -

جب مین نے تمھین گرمیون مین دیکھا ہی تم زرد تھین مگر اب نام خدا تمھارے
رخسارون پر گلنار سُرخی جھلک رہی ہی- اعضا کا تناسب وہ جدا جوبن دے رہا ہی- زنبور
کی سی کمر کیا بہار دکھا رہی ہی-

**مین**- غضبناک ہوکر- بس بس اتنا ہی کافی ہی-

**ٹوبی**- بخدا ای مس لیمبرٹ جتنی مین تعریف کرونگا وہ صرف تیرے ہی حُسن کی
تعریف ہوگی وہ حُسن جو مین تیرے ہی پاس اسکو برباد کرنے کے لیے چھوڑ دونگا- کیا
پاگل لڑکی تو بھی ہی خواہ مخواہ بھاگی چلی جاتی ہی مین تجھے کچھ تکلیف دیتا ہون- باوجودیکہ اگر
تجھ سے اُس دن کا انتقام لون کہ جب مین میجر بنا ہوا تھا اور تو نے میرے گرفتار کرانے
کا سامان کر لیا تھا تو زیبا ہی مگر نہین مجھے اسکا بھی کچھ خیال نہین بخدا یہ مین نے ہرگز خیال
نہ کیا تھا کہ تو مجھے پہچان لے گی- تیری نرم نرم نگاہون سے یہ امید نہین تھی کہ یہ اس تیزی سے
میری اندرونی حالت مین بیٹھکر میرا راز افشا کر دینگی- مگر خیر مین نے اُس نوجوان لڑکے کے
نوٹ نہین چھوڑے اور اُسکی چھاتی مین سے نکال ہی کر رہا- جب مین گاڑی لے کر
بھاگا ہون- اور پھر مین نے ایک کونہ پر اُسکو کھڑا کر دیا مین بھاگا ہوا چیسٹر آیا اور مین نے
نوجوان لڑکے کی جستجو کی کہ وہ کہان ہی اور مینچسٹر کب جائے گا- مین آخر بیرسٹر کی صورت
بن گیا اور سہ پہر کو اُسکے ساتھ بیٹھکر کھانا کھایا-

نوجوان بہت خوش ہوا کہ مینچسٹر تک ایک بیرسٹر کا ساتھ ہوتا ہی- مین نے اُسکو اپنے
پاس گاڑی مین بٹھا لیا- آگے تم خود سمجھ جاؤ جب تنہائی کی جگہ آئی مین نے پستول نکال
لیا اور اس سے وہ نوٹ لے لیے- سچ کہنا کیا عمدہ کارروائی کی ہی لو اب ان تمام خدمات
لائقہ کی داد اور صلہ مین تم سے چاہتا ہون- اور کچھ نہین مانگتا صرف تمھارے سُرخ لبون
کا ایک بوسہ چاہتا ہون-

یہ کہکر وہ خونخوار بھیڑیا چاہتا تھا کہ اپنی آرزو پوری کرے- اسکی طاقت اور میری

طاقت مین زمین و آسمان کا فرق تھا - وہ دیو قوی ہیکل تھا اسمین یہ قدرت تھی کہ پشہ کی طرح مجھے چٹکی مین مسل سکتا تھا - مین نے اسکی اس حرکت ناشائستہ پر غل مچانا شروع کیا - اتنے مین کسی پا پیادہ شخص کے پیر دن کی آواز سُنائی دی - یہ چونکا - یہ بھاگنے کو تھا کہ اُس شخص نے اسے آلیا اور ایک ڈگ اسکی گردن پر رسید کیا - ٹوبی بے تحاشہ بھاگا - اُس شخص نے بھی اسکا پیچھا کیا مگر وہ ادھر اُدھر کا تا دا دے کر نظر سے غائب ہو گیا میرا رہائی کرنے والا جب میرے قریب آیا اور میری آنکھین چار ہوئین تو معلوم ہوا کہ یہ وہ ہی میرا عاشق صادق کپتان ہے -

جب کپتان نے چور کا تعاقب کیا اور وہ ہاتھ نہین لگا مجھے آتے ہی سینہ سے لگا لیا - مجھ مین یہ جرات نہ ہوئی کہ مین کپتان کو روک دیتی اور یہ نا ملائم امر نہ کرنے دیتی مین نصف بیہوشی کی حالت مین ہو گئی اضطراب رگ رگ مین دوڑ گیا اسنے میرے رخسارون پر بوسے دیے آخر کار بڑی مشکل سے مین نے اسکے بازوؤن مین سے اپنے کو نکالا - اسنے نہایت ہی شادمانی اور خوشی کی نظر سے مجھے دیکھا اور جب اسنے میرے چہرہ پر پریشانی اور خوف طاری پایا یہ کہنے لگا روز پیاری روز کیا یہ ممکن ہے کہ میری موجودگی تجھے گران گذرتی ہو - اور اس سے تمھین خوشی نہ حاصل ہوتی ہو -

مین - نہین تمھاری اس ملاقات سے مجھے بہت خوشی حاصل ہوئی ہے مین آپ کے اس احسان پر جو آپ نے اسوقت مجھپر کیا ہے کہ ظالم قزاق کے پھندہ سے رہائی دلوائی سر گرمی اور تہ دل سے ممنون ہون -

کپتان - ممنون یعنی چہ - پیاری ممنونی کی نسبت تم کیا کہتی ہو - کہین تمھین یہ کہنا زیبا ہے - مین تمھارا سچا شیدائی ہون لیکن مجھے خیال ہے کہ مدت ہوئی میری محبت تمھارے صفحہ قلب سے جاتی رہی اور اُسکے نقوش مٹے مٹا گئے -

مین - نہین یہ آپ درست نہین فرماتے ہین مجھے آپ سے الفت ہے مگر صرف

ایسی کہ جیسی دوستون کو دوستون سے ہوتی ہی۔ مین آپ کو اپنا دوست سمجھتی ہون۔ یہ سُنکر کچھ لمحہ تک وہ آزردہ اور چپ کھڑا رہا لیکن بعد ازان یہ کہنے لگا اور اسکا کہنا اسکی فطرتی فیاضی اور جرات وفاداری پر محمول تھا۔ خیران تمام باتون کے بعد یہی بہتر ہی کہ تم مجھے اپنا دوست سمجھو۔ تم بڑی خوش قسمت ہو اور خدا تمھین ایسا ہی خوش قسمت رکھے۔

| | اے وقت تو خوش کہ وقت ماخوش کردی | |
|---|---|---|

واقعی تم نے ایسی ہی طبیعت پائی ہی کہ اسکے سوا تم سے چشم داشت رکھنا تمھین ناخوش کرتا ہی۔ یہ مین تمھین بطور دھمکانے اور دبانے کے نہین کہتا ہون بلکہ بطور دوستانہ عرض کرتا ہون اے روز پیاری روز میرا یہان آنا صرف اسی لیے ہوا ہی کہ مین تمھین تلاش کر کے کچھ گفتگو کرون۔

مین۔ متردّدانہ۔ کپتان صاحب آپ کو کیونکر معلوم ہوا کہ مین نے اپنے باپ کے پاس رہنا اختیار کر لیا ہی۔

کپتان۔ اتفاقات ہی ایسے آکر واقع ہوے ہین جن سے مجھے یہ معلوم ہو گیا کہ تم قصبۂ ہاتھرن مین ہو۔ نہین بلکہ میری اور تمھاری جب سے مفارقت ہوئی ہی مجھے یہی معلوم تھا کہ تم ہاتھرن ہی ضرور ہوگی۔

مین۔ ہان جسطرح آپ فرماتے ہین وہ ہی درست ہی اسمین ذرہ برابر فرق نہین۔ لیکن مین اتنا عرض کرتی ہون اگر ناگوار خاطر اقدس نہو کہ آپ کو کن اتفاقات سے معلوم ہوا کہ مین ہاتھرن مین ہون انکا بھی تو ذکر فرمائیے۔

کپتان۔ مین تمھین آزادانہ اس امر کی اطلاع دیتا ہون سُنو۔ دو دن گذرے کہ مین اپنے باپ کے گھر مین گیا۔ بیٹھے بیٹھے کتابین دیکھنے کو جی چاہا کتب خانہ مین چلا گیا وہان جا کر دیکھا کہ ڈیسک کھُلا ہوا ہی اور کئی خط اُسپر رکھے ہوے ہین۔ مین وہان مُہر لگانے کے لیے لاکھ کی ٹکی ڈھونڈھتا تھا۔ کہ میری نظر تمھارے خط پر پڑی مین اپنی وہ حالت

بیان نہین کر سکتا جو مجھے تمہاری چٹھی دیکھکر ہوئی مجھ سے رہا نہ گیا اور مین نے اُسے کھولکر پڑھا - چند ماہ گذشتہ کی یہ چٹھی لکھی ہوئی تھی لیکن تاہم مجھے یہ امید تھی کہ مین تمھین تا تھرن مین ضرور پاؤنگا - مین نے اپنا یہ فرض سمجھ لیا تھا کہ مین تمھین تلاش کر کرا کے تم سے کچھ باتین کرون - اب بہت دنون سے میرا باپ مجھپر پھر اعتماد کرنے لگا ہی اس لیے اگر مین چند روز مکان نجاؤنگا تو کچھ خیال وہ دل مین نہ لائیگا - مین یہ خیال کرکے ریور ڈیل روانہ ہوا ایک گھنٹے گذرا کہ مین آکر یہان پہونچا ہون مین نے ریور ڈیل مین گشت لگانے شروع کیے کہ شاید تم مجھے یہان مل جاؤ اور پھر مجھے تمھارے والد سے ملنا نہ پڑے اور نہ تمھارے مکان تک جانا پڑے -

مین - آپ کو گفتگو کس امر کی بابت کرنی تھی -

**کپتان** - اصل یہ ہی میری مرضی تھی کہ میری حالت مین جو کچھ عنقریب تغیر و تبدل ہونے کو ہی اس سے تمھین اطلاع دون -

**مین** - مین اے کپتان صاحب اسکو سمجھ گئی آپ کی عنقریب شادی ہوگی بہت ہی خوشی کی بات ہی - مین بہت ہی وفادارانہ عرض کرتی ہون کہ میری عین مراد یہی ہی کہ آپ کی شادی ہوجائے آپ کی بہتری اور خوشی یہ میرے دل کی پیاری چیزین ہین مجھے یقین ہی کہ آپ کے والد ماجد بھی اس سے رضامند ہونگے جنکی مین حد سے زیادہ ممنون ہوئی جنکا احسان کا بوجھ مجھپر سے کبھی نہین اتر سکتا وہ چٹھی جو تمنے میز پر رکھی ہوئی دیکھی تھی وہ مین نے صرف طلب زر کے لیے بھیجی تھی مجھے روپیہ کی سخت ضرورت تھی اور وہ ضرورت بھی مصیبت کی صورت مین جلوہ دینے لگی تھی یعنی میرا باپ قرض مین جکڑا ہوا تھا اور قرض خواہون نے سختی کی تھی مگر مین انکا شکریہ کسی زبان سے ادا نہین کر سکتی کہ انھون نے میری دستگیری کی اور بے تامل ایک رقم کثیر مجھے روانہ کردی -

**کپتان** - وہ تمھاری بھی بہت تعریف کرتے رہتے ہین اور اُنکا بیان ہی کہ روز

بہت شریف زادی اور وفادار لڑکی ہی۔ اور مین اپنے باپ کے فیاضانہ دل اور باخلاق طبیعت کی تعریف نہین کر سکتا۔ مین بڑا ہی خوش قسمت ہون کہ مجھے ایسا عالی ظرف اور بے مثال باپ ملا۔

مین۔ کپتان صاحب بیشک ایسے باپ پر جتنا فخر کیا جاے وہ زیبا ہی تمھین خوش ہونا چاہیے اور واقعی تم بڑے خوش قسمت ہو کہ تمھارا ایسا باپ ہی۔

مین نے یہ نہایت ہی جوشیلی تندی سے کہا اور مجھے اسی کے ضمن مین یہ خیال بھی آیا کہ کاش ایسے والدین میرے ہوتے کاہے کو مجھے اپنی عصمت فروخت کرنی پڑتی اور میرے بھائی کو ایک جرم سنگین کے کرنے کا کب موقع ملتا۔ وہ جرم سنگین کہ جسنے میری عصمت کو بھی سلامت نہین چھوڑا۔

کپتان۔ اے پیاری روز اس امر کا تم یقین ہی کرو کہ جب سے اس کمبخت عدالت کا مقدمہ ہوا ہی اور تم نے کس عالی حوصلگی سے میرا ساتھ دیا ہی مین نے اپنے والد کے دل مین ایسا گھر کیا ہی کہ وہ مجھے فرمانبردار اور فرائض فرزندی بجالانے والا بیٹا تسلیم کرتے ہین اور اس سے میرا باپ میرا اور بھی ممنون ہوا ہی کہ مین نے اسکی مرضی کے موافق شادی کرنا منظور کر لیا ہی۔ دلہن اُسنے خود تلاش کی ہی۔ ہر شی طی ہو گئی ہی چند ماہ کے بعد تقریب شادی ہو جائے گی۔ جو کچھ گذشتہ دنون مین میرا تمھارا معاملہ تھا اس سے مجھے واجب ہوا کہ مین تمھین بھی اس امر سے اطلاع دون۔ مین اسکو خلاف دوستی تصور کرتا ہون کہ مین بغیر تمھاری اطلاع کے شادی کر لیتا اور تمھین یا تو کسی کے خط کے ذریعہ سے معلوم ہوتا یا اخبارات کے ذریعہ سے اُسوقت ایک خلاف طبیعت یہ فعل تسلیم کیا جاتا۔ اور مین اسکو بھی نامناسب خیال کرتا تھا کہ زبانی کہنے کے بجاے مین تمھین تحریراً اطلاع دون۔ ان ہی وجوہات سے مین ڈھونڈھتا ڈھونڈھتا تمھین یہان چلا آیا تاکہ تم سے مل کر مُنہ بمُنہ گفتگو کرون اور تمھین

ہر امر کی اطلاع دون۔

مین۔ بیشک یہ بات آپ کی شفقت خیز طبیعت اور فیاضانہ دل کا نقشہ کھینچتی ہی۔ کیون کپتان صاحب اگر آپ کے والد کو معلوم ہو جائے کہ مین چند منٹ کے لیے بھی کپتان سے ملی تھی وہ مجھے بیوفا کاذب الوعد سمجھین۔

کپتان۔ نہین یہ وعدہ کا ایفا نہ کرنا مجھپر عائد ہو۔ مگر یہ ایک فطرتی امر ہی ہرگز رُک نہین سکتا تم خود سمجھتی ہو محبت کے جوش ایسے نہین ہوتے کہ انھین کسی قسم کا خیال روک لے۔ الفت کی اُٹھتی ہوئی موجین اور عشق کے اُبھرے ہوے شعلے کیا کبھی کسی کی کوشش سے بجھے ہین۔ ہرگز نہین۔ ان ہی محبتی جذبات نے مجھے مجبور کیا کہ مین تم سے ملون اے روز مجھے امید ہی کہ تم اس سے ناراض تو نہین ہوئین۔ تم پر اے پیاری کوئی بات نہین آسکتی کیونکہ از خود تم نے ملنا نہین چاہا۔ یہ صرف تمھین اتفاق ہی ایسا آکر پڑا اور نیکی طالع نے تمھارا ساتھ دیا کہ مین آگیا اور تم اس اظلم کے قبضہ سے خلاص ہوئین۔

یہ کہکر کپتان چپکا ہو رہا اور چند قدم حالت خاموشی مین میرے ساتھ ساتھ ٹہلتا ٹہلتا آگے کی طرف چلا۔ دو چار منٹ کے بعد اسکی مہر سکوت ٹوٹی اور وہ یہ کہنے لگا اے پیاری روز تم یہ خیال نہ کرنا کہ اس شادی سے تمھاری وہ محبت جو میرے دل پر نقش ہو چکی ہی جاتی رہے گی۔ یہ کبھی ممکن نہ ہوگا۔ میرا دل تم پر فدائی ہو چکا اور جبتک مین زندہ رہونگا وہ فدائی ہی رہے گا۔ اور تم یہ جانتی ہو کہ جب دل کسی پر آجاتا ہی اُسپر عمل نہ کرنا یہ ممکن نہین ہوتا۔ تم سا مین نے نہ ایک اپنی زندگی مین دیکھا اور نہ دیکھنے کی امید ہی۔ مگر اتنا اور بھی عرض کرتا ہون اور گو میرا عرض کرنا خلاف ادب ہی مگر طبیعت نہین مانتی

| | |
|---|---|
| تو حسن مین ہی ایک تو مین عشق مین ہون فرد | تیرا نظیر ہی نہ ہمارا نظیر ہی |

ملن - کپتان صاحب خدا کے لیے آپ یہ باتین نہ کرین آپ نہین خیال فرماتے کہ مین کسقدر جھوٹی اور بیوفا ٹھہرونگی اگر مین آپ کی ان باتون کو صبر سے گوش گزار کرلونگی - آپ سے مین عرض کر چکی کہ آپ مجھے صرف ایک دوست تصور کرین نہ کہ دلربا -

کپتان - مین یہ نہین چاہتا کہ تم خفا ہو اور کوئی باعث ملال خاطر نازک ہو - بلکہ مین تمھاری نسبت کچھ بھی نہین کہنا چاہتا صرف اپنی نسبت کہتا ہون - یہ بات مجھے اے پیاری کہنے دے اور اس سے منع نہ کر کہ جب بیگم سے میری اب شادی ہوگی اُسکو اپنی محبت کا ایک حصہ بھی نہین دیا ہے - جب جان و دل تم پر وقف ہو چکا ہے پھر دوسرے پر طبیعت آ نہین سکتی -

تمھین اس امر کی بھی اطلاع ہوئی ہوگی میرا باپ سخت مرض کی جھپیٹ مین آگیا تھا مگر پھر خدا کے فضل وکرم سے وہ تندرست ہوگیا - جسکو ایک برس کا عرصہ گذرا - مگر توانائی اور بڑھاپا اُسے کبھی حاصل نہین ہو سکتا - اس لیے کہ ایک فطرتی امر ہے کہ وہ دن بدن ضعیف ہوتا ہوا چلا جائے - اسکو اب اپنی موت کا خیال رہنے لگا اور اُسنے مجھ سے کہا کہ بیٹا ہماری عمر کا پیالہ لبریز ہو چکا ہے تو پھر کیا مین چاہتا ہون کہ تم میرے سامنے شادی کرلو تاکہ تمھارا گھر بنجائے - اب تم خود خیال کر سکتی ہو کہ مین اپنے اس بوڑھے باپ کا کہنا کیونکر نہ تسلیم کرتا -

ملن - تم کبھی انکار نہین کر سکتے تھے اگر انکار کرتے تمھاری سخت زبونی طبیعت ثابت ہوتی - کیا اے کپتان مین امید کر سکتی ہون کہ تم اپنے باپ کی کسی طرح سے بھی ناراضگی چاہو گے - مجھے خیال ہے ہرگز وہ کام نہ کروگے جس سے وہ ناراض ہون اور اُنکا دل دُکھے جب یہ بات ہے تو مین ملتمس ہون کہ یہ خیال بالکل جانے دو کہ مجھے تم سے محبت ہے اور مین اپنی بیوی سے ذرا بھی نہین کرونگا - یہ مجھے تحقیق ہے کہ تمھارے والد نے تمھارے لیے ایسی بیوی ہرگز تلاش نہ کی ہوگی کہ جو تمھارے قابل نہ ہو اور

تمہین اُسسے ساتھ رکھنے سے ننگ معلوم ہوا اور تمھاری طبیعت اُسکی خلوت سے منغص ہو۔
تم کیا یہ خیال نہین کرتے کہ تمھاری شادی ہونا نہ صرف اُن فرائض کو ادا کرنا ہی کہ جو تمھارے
والدین کے تیئر ہین بلکہ جس سے تمھاری شادی ہوگی اُسکو بھی راحت کی صورت نکلے گی اور
اُسکی قسمت کا پیوند تمھاری قسمت کے ساتھ ہوگا۔

کپتان۔ مین جانتا ہون ای میری دوست روز کہ جو کچھ تم کہہ رہی ہو وہ سب
شفقت اور نیکی کی راہ سے ہی اور تم مجھے اپنی فیاضانہ رائے سے صلاح دے رہی ہو
لیکن مین دوبارہ یہ عرض کرتا ہون کہ میری شادی اُن ہی رسمی یا رواجی شادیون مین سے
ہی جو دنیا مین سب کی ہوا کرتی ہی۔ کوئی خصوصیت اس شادی مین نہین ہی۔ جب میرے
والد کا انتقال ہوگا میرے ہاتھ دولت کثیر لگے گی۔ یہ بات نوجوان بیگم کی جان ہی جسکو ہمیشہ
دولتمند خاوند کی تلاش رہتی ہی۔ لیکن باانہمہ میرا باپ بھی اپنی آن کا پورا ہی اسنے میرا
رشتہ ازدواج ایک عظیم الشان کنبہ کی لڑکی سے ٹھہرایا ہی شاید معلوم ہوتا ہی کہ صرف اس
لڑکی کے عالی خاندان ہونے کی وجہ نے میرے باپ کو اندھا کر دیا ہی اور وہ مطلق بھول
گیا کہ شادی کا نتیجہ محبت ہوتی ہی لیکن یہان دل ہی کہ کوسون بھاگتا ہی۔

مین۔ کیا تمھاری بیوی جس سے تمھاری شادی ہوگی خوبصورت ہی۔

کپتان۔ ہان قطعاً وہ خوبصورت ہی لیکن تاہم وہ حُسن دلفریب نہین ہی کہ جو سحر ہوتا ہی
کہ آنکھین ملین اور چھپکا مارا۔

مین۔ کیا وہ بیگم فاضل وکامل ہی۔

کپتان۔ ہان جیسی کہ آج کل بیگمین ہوتی ہین ویسی وہ بھی ہی۔ وہ ہارپ اور پیانو
بجاتی ہی۔ وہ پرشکوہ خوبی کے ساتھ ناچتی ہی۔ وہ اپنی پنسل سے کچھ تھوڑی بہت نقاشی بھی
کرسکتی ہی اور بائرن کی تصنیفات دیکھتی ہی۔

مین۔ آہ ای کپتان یہ تم نے ہجو یہ اور طنزیہ بیان کیا ابھی تم کہہ چکے ہو کہ وہ بہت

معقول اور خوش اسلوب ہی - اور پھر تم نے مجھے یقین دلوادیا کہ وہ ہر طرح سے مکمل ہی -
خوبصورت بھی ہی جوان بھی ہی عالی خاندان بھی رکھتی ہی اور ہر طرح سے لائق بھی ہی - یہ سب باتین
تمھارے ہی لبون سے سرزد ہوئی ہین پھر جب ایسی بیوی مل گئی پھر تم کیون نہین اپنی
محبت اُسکی طرف مائل کروگے - اب پھر مین نہ سُنون کہ مین اُس سے محبت نہ کرونگا نہین
تمھین ضرور کرنی چاہیے - اور بیشک کرنی چاہیے - بس اب مین جاتی ہون جاؤ خدا ہمیشہ
تمھین خوش وخرم رکھے -

کپتان کی صورت پر غم کی حالت طاری ہوگئی اور یہ کہنے لگا کہ ای روز ایک بات
ابھی اور بھی کہنی باقی رہ گئی ہی - جس لیے مین یہان آیا ہون وہ مین نے ابھی ظاہر نہین
کیا - یہ تو مین تم سے کہہ ہی چکا ہون کہ جذبات محبت نے مجھے مجبور کیا کہ مین اور بھی ایکبار
تمھاری زیارت سے مشرف ہون اور یہ بھی مین تم سے بیان کر چکا ہون کہ میرا ارادہ تم سے
گفتگو کرنے کا تھا مگر ایک فرض جس لیے خصوصاً مین یہان آیا تھا وہ اور بھی باقی رہگیا ہی
جسکا اظہار کرنا مجھپر واجب ہی - مجھ مین تم مین باتین ہی ایسی آکر واقع ہوئی ہین جن سے
خود بخود مجھے دوست بننا پڑا اور جب مین دوست بن گیا مین تم سے برخلاف کسی مصیبت
وسختی کے اطمینان دلوانے کی اجازت چاہتا ہون - یعنی اگر خدانخواستہ تم پر کبھی کسی قسم
کی کوئی سختی یا مصیبت آکر واقع ہو اُسکے دفع کرنے کا میری طرف سے اطمینان رکھنا -

مین - نہین کپتان صاحب مین شکریہ ادا کرتی ہون مجھے اس قسم کی ضرورت نہین ہی
تمھارے فیاضانہ خیال پر مین بہت شکریہ ادا کرتی ہون - یہ آپ کی نوازش وعنایت
ہی - اب مجھے کسی قسم کی ضرورت نہین ہی - مین نے گوشہ نشینی اختیار کرلی ہی اسمین اپنی
زندگی کے دن گذارتی ہون - میرے باپ کی آمدنی اگر کفایت شعاری سے اُٹھائی جائے
تو میرے آرام کے لیے کافی ہی اسکے علاوہ روپیہ کی بڑی مقدار میرے پاس ہی جو تمھارے
والد نے کس فیاضی سے مجھے عنایت فرمائی تھی -

**کپتان** - لیکن ای روز اگر تجھے کبھی اپنی مدد کے لیے دوست کی ضرورت ہو اور تو اپنا کسی موقع پر کوئی مددگار و معاون تلاش کرے تو اسکے لیے سوا میرے کسی پر نظر نہ ڈالیو مین تیرا دلی بہی خواہ ہون اور ضرورت کے وقت تیری مدد کرنے مین اپنا فخر سمجھتا ہون مجھ سے عہد کر کہ اگر ایسا موقع ہو تو مجھے ضرور یاد کرے گی۔

**مین** - بیشک اسکا مین اقرار کرتی ہون اور ایسا ہی کرونگی مگر ایک اقرار مین تم سے بھی لیتی ہون اور وہ یہ ہی کہ پھر اب سے تم میری ملاقات کے طالب نہونا۔ ہان اگر کہین راہ مین اتفاق بھی ہو گیا اور تم ملے اگر تم اُسوقت تنہا ہوے مین تم سے مُسکرا کر سلام کرلونگی اور جو تم اپنی بیوی کو ساتھ لیے ہوے تو میرے پاس سے ہوکر اسطرح گذر جانا کہ جیسے کوئی غیر گذر جاتا ہی۔ بس یہی کہنا تھا لو جاتی ہون تسلیم عرض ہی۔

یہ کہکر مین نے اُس سے مصافحہ کرنے کو ہاتھ آگے بڑھایا۔ اُسکے جسمانی حرکت سے یہ معلوم ہوا کہ وہ بغلگیر ہونا چاہتا ہی مین فوراً علٰحدہ ہو گئی اور مین نے ایسی صورت بنائی کہ جس سے یہ معلوم ہو کہ یہ بغلگیر ہونا نہین چاہتی۔ غرض اُسی حالت مین مین یکایک سلام کرکے اُس سے جدا ہوئی اور شاہراہ کی طرف قدم اُٹھایا۔

یہ ناظر کو معلوم ہی کہ مین نے کپتان سے اپنی آرتھر براجیز نوجوان یا دری سے شادی ہونے کی بابت نہین ذکر کیا کہ یون شادی ہوتے ہوتے رہ گئی۔ مین نے اسے خلاف وضع اور بے محل خیال کیا کہ مین کیون وہ باتین کرون جس سے طبیعت پر بُرا اثر پڑے اور گھڑی بھر کی ملاقات بھی گران گذر جائے۔ مین اس امر سے بہت خوش تھی کہ کپتان نے اپنے باپ کی رائے کے موافق کام کیا اور شادی پر راضی ہو گیا۔ اسی کے ضمن مین مین یہ بھی کہنا چاہتی ہون کہ **ٹوبی گریسن** قزاق جو مجھ سے تھیلی اُچک کر بھاگا تھا اسمین سوائے ایک آدھ چاندی کے سکہ کے اور کچھ نہ تھا وہ روپیہ کے مقدار نہ تھے جس سے مجھے صدمہ ہوتا۔

مین اپنے گھر چلی آئی اور اُسکو تین مہینے کامل گذر گئے اور مارچ کا اختتام بھی آپہونچا سنہ ۱۸۴۳ء سال تھا۔ اُٹھتی ہوئی بہار ختم ہو چکی تھی اور اب آفتاب کی شعاعین تیز ہونے لگی تھین۔ مین اپنے باغ مین جو شخصیت کے مکان کے سامنے ہی تھا ہمیشہ بیٹھکر کتابین دیکھا کرتی تھی ۔

میرا وقت نہایت ہی خوش اسلوبی سے صرف ہوتا تھا۔ یہ معلوم بھی نہ تھا کہ دن کب ہوتا ہی اور کب گذر جاتا ہی لیکن اس بیفکری کے ساتھ جو کچھ رنج تھا وہ صرف اپنے باپ کے طفیل سے تھا۔ اسکی یہ عادت تھی کہ ہر وقت نشہ مین سرشار رہے اسے دنیا و مافیہا کی کچھ خبر نہ تھی نہ یہ معلوم تھا کہ روپیہ کہان سے آتا ہی اور کہان جاتا ہی پہلا قرضہ رتی رتی چکا دیا گیا تھا بستی والے جانتے تھے کہ یہ بڑا نا دہندہ ہی وہ شراب قرض نہین دیتے تھے۔ مگر پھر مجھے یہ خیال آیا کہ وہ یہ نہ سمجھکر قرض دیدین کہ لیمبرٹ کی بیٹی ادا کر دے گی۔ مین اس خیال سے میخانہ گئی اور مین نے انھین منع کر دیا کہ اگر کوئی صاحب میرے والد کو قرض دینگے وہ اپنا روپیہ برباد شدہ سمجھ لین ۔

کپتان کی ملاقات اور ٹوبی گرلین کے واقعہ کو کچھ اوپر تین مہینے گذر گئے تھے کہ ایک دن مین اپنے کمرہ مین بیٹھی ہوئی لنڈن کے اخبارات پڑھ رہی تھی کہ ایک اخبار کے ایک گوشہ مین میری نگاہ ایک ایسے نام پر پڑی کہ جسکو مین بخوبی جانتی تھی اور وہ فقرہ یہ تھا کہ فلان تاریخ کپتان ریجنیلڈ سے ارل ایویلے کی بیٹی لوسیا کی شادی ہوگی۔ اوہو خدا کی شان ہی۔ لوسیا کپتان کی دلھن بنے گی۔ وہ لوسیا جو اپنی عصمت برباد کر چکی وہ لوسیا کہ جو اپنے بیگناہ پھل سے کس حقارت اور سختی سے پیش آئی وہ لوسیا کہ جسمین ممنونیت منعم کی بو تک نہین ہی۔ وہ لوسیا کہ جسکی سرشت مین احسان فراموشی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہی نہین یہ شادی کبھی نہین ہونی چاہیے۔ یہ ارادہ میرا اس لیے نہین ہوا تھا کہ مین اس سے انتقام لون اور وہ جو

ریورڈیل مین اسنے مجھے سخت و سست کہا تھا اسکا کچھ غبار میری طبیعت مین ہو نہین یہ کوئی بات نہ تھی بلکہ کپتان کو اس سے محفوظ رکھنا تھا ۔ مین خود اسکی مرہونی منت مین دبی ہوئی تھی دوسرے اُسکے باپ کے گوناگون احسانات نے مجھے دبا رکھا تھا اس لیے مجھے لازم ہوا کہ مین کپتان کو اطلاع دون کہ وہ اس بے محبت عورت سے شادی نہ کرے ۔ لیکن یہ امر ہو تو کیونکر ہو ۔ کیا اسکے باپ کو لکھنا زیبا ہی کہ تم اپنے بیٹے کی ایسی جگہ شادی نہ کرو یا براہ راست کپتان ہی کو لکھون ۔ یا کوئی اور دوسری تدبیر نکالون یہ مین سوچنے بیٹھ گئی ۔

مین نے اپنے دل مین یہ خیال کیا کہ اگر مین اسکے باپ یا بیٹے کو لکھتی ہون تو میری یہ چٹھی حسدانہ خیال کیجاے گی اور ہرگز دونون باپ بیٹون کو یقین نہ آئے گا ۔ کہ روز سچ کہتی ہی اور جو وہ چٹھی لوسیا کو دکھادی گئی وہ سب باتون سے انکار کرجاے گی کہ نہین یہ ہرگز نہین ہوا سب غلط ہی بلکہ ایسا نہو کہ وہ اور میری عقدہ کشائی کپتان کے باپ کے آگے نہ کردے اسکے علاوہ لوسیا کے دل مین شعلۂ عداوت اور بھڑکے گا کہ روز مجھسے انتقام لینے کو آمادہ ہی ۔ اور خود کپتان بھی ہرگز یقین نہ کرے گا کہ یہ معاملہ ظہور پذیر ہوا ہی ایسی باتین ایک ایسی بیگم کی نسبت کہنی کہ جو عالی خاندان ہی اور ہر بُرائی سے ظاہرا بری ہی لغو گنی جاتی ہین اور اُنکا یقین کسی کو نہین آتا ۔

اس قسم کے خیالات تھے جو میرے دل مین آرہے تھے اور مین حیران تھی کہ کیا تدبیر نکالون جس سے یہ شادی رُک جائے ۔ مین نے سوچا کہ مجھے کچھ کرنا ضرور چاہیے کیونکہ ایسی بیگم کی قسمت سے کپتان کو بچانا چاہیے کہ جو اسکی خوشی کا باعث ہرگز نہوگی ۔ غرض بڑی بحث بحثا کے بعد جو مین نے اپنے دل سے کین راے اسی پر قائم ہوئی کہ کپتان کے باپ ہی کو لکھون ۔ جو کچھ ہوگا دیکھا جاے گا ۔ مین

قلم لیکر لکھنے بیٹھ گئی - اور جو کچھ اصلی اصلی باتین تھین وہ سب ظاہر کین جن سے ناظرین بخوبی آگاہ ہین - اور وہ باتین یہ تھین کہ مین لوسیا کے بھیدون سے ناچ مین کیونکر واقف ہوئی اور مین نے بتقاضاے حمیت کیونکر اسکی مدد کی اور مین نے لندن سے چالیس کوس کے فاصلہ پر اسکے لیے مکان لیا اور وہان اسکی خالہ کے پاس چٹھی بھیج کر یون بلا یا اور اسنے وہان جا کر اپنے کو ایک کوٹھری مین مقید رکھا اور وقت ولادت فرزند بھی اپنے کو چھپائے رکھا مبادا کوئی دیکھ لے - بچہ کی پیدائش کا بھی تمام و کمال ذکر کیا اور یہ بھی کہا کہ ملورڈ نامے انا کے پاس وہ بچہ کچھ دنون پلا بعد ازان اس سے لے کر دوسرے کو دے دیا خبر نہین کیا کیا - اور کپتان کے والد کو مین نے زور دے کر لکھا کہ آپ اس بستی مین جہان فطرتی وزن سے یہ سبکدوش ہونے گئی تھی دریافت فرما سکتے ہین اور نیز آپ اسکی خالہ سے بھی دریافت کر سکتے ہین کہ ان ہی دنون مین انھون نے اپنی بھانجی کو بیگم ولٹن کے ملنے کے لیے جانے کی اجازت دی تھی - یہ باتین مین نے صرف آپکی اور آپ کے فرزند کپتان کی بہتری کے لیے رقم کی ہین - نہ مجھے بیگم لوسیا سے کچھ تعلق ہی نہ میرا اسمین کوئی خاص مطلب ہی - مجھے فرض ہوا کہ مین آپکے ان احسانون پر جو آپنے مجھپر کیے ہین کوئی خدمت تو بجا لاؤن -

ڈاک مین ڈالنے سے پہلے مین نے اس چٹھی پر نظر ثانی کی اور بہت ہوشیاری سے اسکے ایک ایک لفظ کو دیکھا مجھے معلوم ہوا کہ یہ میرے مطلب کو ساقط نہونے دے گی اور مغرور بیگم کا سارا غرور خیرباد کر دے گی اور اسوقت اسکے جتنے نخرے بہک رہے ہین سب جاتے رہینگے - مین نے اُسے ڈاک مین ڈال دیا - اور اب مین ترسان و خائف منتظر جواب کی ہوئی -

دوسرے دن صبح کی ڈاک مین کپتان کے باپ نے بہت شتابی سے جواب روانہ کیا اس چٹھی مین یہ مرقوم تھا -

کہ مین نہایت ہی مودبانہ عرض کرتا ہون کہ مین لنڈن جاتا ہون اور فلان خاص ہوٹل مین قیام کرونگا۔ بغیر تمھارے مشورہ اور جو لنڈن مین ہوگا مین ہرگز قدم نہین اُٹھاؤنگا اب تم مہربانی فرماکر اگر لنڈن آجاؤ تو بہتر ہوگا۔

مجھے کپتان کے والد کے اس حکم کی تعمیل فرض ہوئی۔ مین لنڈن بے کھٹکے جاسکتی تھی سبب یہ تھا کہ میرا باپ میرا ذرا دباؤ نہین مانتا تھا اور دوسرے وہ نشہ مین ایسا سرشار رہتا تھا کہ اُسے کسی سے علاقہ ہی نہین تھا۔

روانہ ہونے سے پہلے مین اُس سے ملتجی ہوئی کہ مین سخت پریشانی پر جو میری غیر موجودگی مین آکر واقع ہوئی ہی جانا چاہتی ہون مجھے امید ہی کہ جبتک مین نہ آؤن آپ اعتدال سے اپنی زندگی بسر کرینگے۔ میرے والد نے مجھ سے اقرار کیا کہ مین فضول خرچی کبھی نہ کرونگا۔

غرض مین گھر سے روانہ ہوکر لنڈن پہونچی اور سیدھی اُس ہوٹل مین گئی جہان کا پتا کپتان کے باپ نے اپنی چٹھی مین لکھدیا تھا۔

جب مین شہر لنڈن مین پہونچی شام ہوگئی تھی اور جب مین نے ہوٹل مین جاکر دریافت کیا کہ میر ونٹ یہان موجود ہین معلوم ہوا کہ چند گھنٹے پہلے وہ بھی پہونچے ہین اور میری انتظاری کر رہے ہین۔

مین اندر گئی۔ آنکھین چار ہوتے ہی مین نے اُسکی صورت پر نظر ڈالی مجھے معلوم ہوا کہ اٹھارہ مہینے مین اسکی ہئیت بہت تبدیل ہوگئی ہی اور یہ کچھ کا کچھ ہوگیا ہی۔ اب اسمین نہ وہ توانائی رہی تھی اور نہ وہ مٹاپا۔ سخت مرض کا اثر جو ایک سال گذشتہ مین اسے لاحق ہوا تھا ابتک باقی تھا۔ اسنے مجھ سے مصافحہ کیا لیکن اُس دلی سرگرمی سے یہ مصافحہ نہ تھا کہ جو گذشتہ موقع پر اسنے مجھ سے کیا تھا۔ مگر برخلاف اسکے اسقدر سرد مہر اور متانت بھی نہ تھا۔ مین اسکو سمجھانے کے لیے جو کچھ مین نے تحریر

کیا تھا پوری پوری تیار تھی۔ کیونکہ اسکی چٹھی کے الفاظ نے مجھے یہ آگاہ کردیا تھا کہ وہ میرے مطلب کو بخوبی نہین سمجھا تھا۔

بیرونٹ۔ (یعنی پدر کپتان) اول مین تمہارا اس امر کا شکرگزار ہون کہ تم میرے لکھتے ہی لنڈن مین چلی آئین۔ اور مجھے تمہاری چٹھی نے جو تم نے اُسمین درج کیا تھا سخت گھبرادیا کہ یہ معاملہ کیا ہے اور تمہارا مطلب کیا ہے۔

جو کچھ معاملہ تھا مین نے پھر دوبارہ دُہرایا اور صاف صاف مفصل حالت بیان کی جبتک مین کہتی رہی اسنے ایک بات بھی زبان سے نہین نکالی اور چپکا بیٹھا ہوا گوشگزار کرتا رہا ہان غم کے آثار اسکے چہرہ پر ہویدا ہوتے رہے مگر اسکی شکل سے مین اسکی فطرت کو نہ پہچان سکی کہ میری اس گفتگو نے اسکے دل پر کیا اثر ڈالا اور اسنے کہان تک اسے درست سمجھا۔

بیرونٹ۔ مین تم سے بہت ہی صاف دلی اور بیریائی سے مخاطب ہوتا ہون اول جو رنہی سب مجھے تمہارا خط پہونچا مین سخت گھبرا گیا جیسا کہ مین ہنوز بیان کرچکا ہون کیونکہ اُسوقت مین اپنے دل مین یہ کہتا تھا کہ مین اسے یقین کیونکر کرلون اسکے برخلاف جہان تک مجھے تمہاری فطرت کا علم تھا مین یہ سمجھتا تھا کہ تم ہرگز غلط نہ کہوگی۔ غرض اب مین نے اس کمبخت عورت کی رام کہانی تمہاری زبان سے گوش گزار کرلی ہے۔ مین اسکی تہ بہی ہوشیاری سے تقلید کرونگا یہ ان ہی الفاظ مین گو اس سے اور بھی زیادہ رکیک ہون جو تم نے اپنے خط مین تحریر کیے تھے۔ مین تمہاری شکل کا پورا پورا اندازہ کررہا ہون مین نے تمہارے لہجہ کو جانچ لیا ہے مین اسے یقین کرتا ہون لیکن ابھی مجھ مین جرات نہین ہے کہ مین اسکی تصدیق بھی کرسکون یہ میرا فرض ہے کہ مین اس معاملہ کی تہ تک پہونچ جاؤن اگر مین اسکے تہ تک پہونچنے کی کوشش کرون تو کیا تم میری مدد کروگی۔

مین - ہان بیشک مین تمھاری مدد کرونگی یہ میرا فرض ہی کہ جو کچھ مین نے کہا ہی اسمین مین اپنے کو ایماندار ثابت کرون بلکہ میری یہ کوشش ہی کہ ایسی بدسرشت عورت آپ کے صاحبزادہ کی دلھن نہ بنے -

بیرونٹ - جو کچھ یہ ہو رہا ہی کپتان اس سے محض ناآشنا ہی - وہ بھی لندن ہی مین ہی اور اس عرصہ مین وہ بیگم لوسیا سے ضرور ملاقات کرے گا - اُسے معلوم نہین ہی کہ میرا باپ بھی لندن مین ہی مین نہین چاہتا کہ اُسے اطلاع ہو کہ مین یہان آ گیا ہون - تو پھر اے مس لیمبرٹ تم کیا رائے قائم کرتی ہو کہ جس سے تمھاری باتون کی تصدیق ہو اور مین اُنھین سچ سمجھون -

مین - کیا آپ مجھے اس دریافت کرنے کی اجازت دینگے کہ آپ کی لوسیا کی خالہ سے بھی کچھ ملاقات ہی -

بیرونٹ - ہان مجھے انکی ملاقات کا شرف حاصل ہی -

مین - بس تو بس یہ اچھا ہوا پہلے مین اور آپ مل کر وہان چلے چلین اور ان سے دریافت کرین کہ آیا ۱۸۵۸ء کے موسم خزان مین آپ کی بھانجی لوسیا فلان مقام پر چند ہفتے کے لیے بیگم ولٹن کے پاس گئی تھین یا نہین -

بیرونٹ - ہان یہ درست ہی - اچھا تم اب آرام کرو - کل صبح کو میرے ساتھ ڈاک گاڑی مین بیٹھکر اُس بستی مین چلو گی جہان اُسکے یہان بچہ تولد ہوا تھا -

مین - نہین صاحب اگر آپ کی اجازت ہو مین ابھی چلنے کو موجود ہون -

بیرونٹ - اپنی کرسی پر سے اُٹھکر - اچھا کل نو ہی بجے یہان سے چلینگے - اسکے بعد اُسنے مصافحہ کیا - پہلے کی نسبت یہ مصافحہ دلی سرگرمی سے تھا -

دوسرے دن ہم ڈاک گاڑی مین بیٹھکر روانہ ہوے - رستہ بھر بیرونٹ اور اور باتین کرتا رہا اس معاملہ کا جسکے لیے جاتے تھے کچھ ذکر نہین آیا نہ بیگم لوسیا کا نام آیا نہ کپتان کا

غرض ایک بجے ٹھیک وہان پہونچے - دروازہ پر چند بچے کھیل رہے تھے - بیرونٹ نے اول ہی جاکر یہ دریافت کیا کہ ہٹننگ کہان ہی -
یہ سُنکر وہ انّا جو بچون کو کھلا رہی تھی گھبرا گئی اور اسنے یہ جواب دیا کہ یہان اس نام کا کوئی شخص نہین ہی - میرا آقا اور میری بیگم صاحبہ کا نام جیمسن ہی -
بیرونٹ - بیشک اس نام کا کوئی شخص نہین ہی لیکن یہ بتاؤ کہ تمھاری آقا یہان آکر کب سے فروکش ہوے ہین -
انّا - تیرہ یا چودہ مہینے گذر گئے مین بھی ان ہی کے ساتھ آئی ہون -
مین - جب تم یہان آئی ہو وہ بوڑھا بوڑھی کیا یہان نہین رہتے تھے -
انّا - ہان ہان ایک بہرا باغبان اور اُسکی بوڑھی بیوی رہتی تھی -
مین - ہمارا اُن ہی سے مطلب ہی اُن ہی کا نام ہٹننگ ہی -
انّا - مین نے اُنکا نام پہلے کبھی نہین سُنا تھا کیونکہ جسدن ہم یہان پہونچے ہین وہ اُسی شام کو یہان سے چل دیے تھے -
بیرونٹ - کیا تم یہ جانتی ہو کہ اب وہ کہان ہین اور اُنکا کیا ہوا -
انّا - نہین صاحب مین نے ابتک اُنھین نہین دیکھا -
ہم دونون انّا کا شکریہ کرکے آگے بڑھے - بیرونٹ کی صورت پر آثار غم ہویدا تھے اور مین اپنے دل ہی دل مین پشیمان ہو رہی تھی کہ دیکھیے کام کیونکر بنتا ہی وہ ہی بوڑھا بوڑھی تھی جن سے میرے دعوی کی تصدیق ہوتی اب کیا کرون پھر مین نے خیال کیا کہ گاؤن مین چل کر دائی کو تلاش کرنا چاہیے اور اس سے بوڑھا بوڑھی کا پتا لگانا چاہیے شاید معلوم ہو جائے - مین نے بیرونٹ سے ذکر کیا کہ مین اس دائی کے پاس چلنا چاہتی ہون -
بیرونٹ - اچھا شفاخانہ کی طرف چلو وہان وہ دائی بھی شاید ملجائے اور

وہ ڈاکٹر ضرور ہی ہوگا جو بیگم لوسیا کے بچہ پیدا ہونے کے وقت آیا تھا - خیر ہم وہان بھی پہونچے مین نے دیکھا کہ شفاخانہ کے تختہ پر دوسرے ڈاکٹر کا نام لکھا ہوا ہے - یہ دیکھتے ہی میرا ماتھا ٹھنکا کہ ضرور وہ ڈاکٹر بھی یہان سے چل دیا - دریافت کے بعد معلوم ہوا کہ وہ ڈاکٹر بہت دنون سے چلا گیا ہے اور اُسکی جگہ دوسرا آگیا ہے -

بیرونٹ - بڑی ہی بدقسمت ساعت سے ہم گھر سے چلے ہین مطلب ہی نہین حاصل ہوتا - اچھا دائی کے پاس ہی چلو جسنے بچہ جنایا تھا -

مین نہایت ہی شکستہ دل ہوگئی تھی کہ دیکھیے وہ دائی بھی ملتی ہے یا وہ بھی نہین ملتی مگر اُسی شکستہ دلی کی حالت مین مین اُسکے مکان پر بھی گئی - ایک نوجوان عورت کو دیکھا کہ وہ ایک چھوٹا سا بچہ لیے کھڑی ہے اور تین یا چار بچے اُسکا سایہ پکڑے ہوے کھڑے ہین -

جب ہم وہان گئے اور اُس سے دریافت کیا کہ فلان عورت یہان رہتی تھی - اُسنے یہ جواب دیا کہ وہ تو مر گئی -

بیرونٹ - یہ اور بھی بدقسمتی ہوئی کہ دائی سے کچھ نہ کچھ شہادت ملجاتی لیکن وہ بیچاری مر گئی لو اب بتاؤ تم مجھے کہان لے چلتی ہو -

ہلین - مایوسانہ لہجہ مین - صرف ایک آنا اور باقی رہ گئی ہے جس نے پیدا ہوتے ہی بچہ کو دودھ پلایا تھا اُسکے پاس چلنا چاہیے -

بیرونٹ - اول تو اُسکا ملنا مشکل اور جو وہ مل بھی گئی یہ کیونکر بتا سکے گی کہ جس عورت نے مجھے بچہ دیا تھا وہ اس شکل صورت کی تھی -

ہلین - ہان یہ درست ہے - لیکن اب کچھ سُراغ تو ضرور لگے گا -

بیرونٹ - اچھا چلو -

ہم دونون اُسکے مکان پر گئے - وہان جو اُسکو دریافت کیا معلوم ہوا کہ اُسکا

کوئی رشتہ دار مر گیا ہی اُسکی تعزیت کے لیے وہ یہان سے لندن مین گئی ہی - اسکو بہت دن گذرے -

بیرونٹ - اہ مس لیمبرٹ اس سے زیادہ بدقسمتی کیا ہو گی کہ جنکو ہم یہان دریافت کرنے آئے ہین اُنکا ہی پتہ نہین -

مین - میری باتون کا آپ کو یقین نہین ہی - مین دیکھتی ہون کہ آپ نے ذرا بھی انکا یقین نہین کیا ہی - مین یہ کہتی جاتی تھی اور ہاتھ سے ہاتھ ملتی جاتی تھی اور پھر اسی ناامیدی کی حالت مین مین نے یہ کہا -

"وکفی باللہ شہیدا"

جو کچھ مین کہتی ہون خدا اسکا گواہ ہی اور اُسکی گواہی کافی ہی کہ سب سچ ہی -

بیرونٹ - مین زیادہ تصریح اور توضیح کی درخواست تم سے نہ کرونگا - اگر تم تھک گئی ہو مین تمھین لندن واپس پہونچا دیتا ہون -

مین - ہان ہمین لندن چلنا چاہیے آپ کو یاد ہو گا لوسیا کی خالہ سے بھی تو چند باتین دریافت کرنی ہین -

بیرونٹ نے اسکا کچھ جواب نہ دیا - ہماری گاڑی دارالسلطنت کی طرف چلی ہم دونون سکتہ کے عالم مین بیٹھے ہوے تھے - مین خود پریشان تھی شرمندگی رنج کے ساتھ میرے چہرہ پر چھا رہی تھی - کپتان کا باپ بیچارہ اپنی فکر مین الگ غلطان و پیچان تھا -

مجھے زیادہ غم یہ تھا کہ مین نے جو کچھ کہا تھا اور جسقدر بیان کیا تھا وہ سب خیر باد ہو گیا اور بیگم لوسیا خاصی مزے مین رہی اور اسکا دامن عصمت کا داغ خوب چھپ گیا مین نے دل مین ارادہ کر لیا کہ ہرگز جب تک آخری شہادت کا نتیجہ نہ دیکھ لون کچھ زبان سے نہ کہون مجھے صدہا تصورات آتے تھے کہ خبر نہین اگر لوسیا

کو اسکی بھنک بھی پہونچ جائے تو کیا آفت برپا ہو وہ قطعی اپنی خالہ سے کہدے کہ اگر کوئی تم سے پوچھے کہ لوسیا بیگم ولٹن سے ملنے فلان دنون مین گئی تھی تو تم فوراً انکار کر جانا - اگر یہ امر ہوا بڑا ہی غضب ہو جائے گا - اور اگر اسنے آزادی سے شہادت دیدی تاہم میرے دعوی مین کچھ نہ کچھ جان پڑ جائے گی - ورنہ جو کچھ اسکے علاوہ ہوگا وہ میرے لیے خوفناک ہوگا -

جب ہم راہ مین ایک ہوٹل کے دروازہ پر پہونچے مین نے بیر ونٹ سے کہا کہ مین آدھ گھنٹہ کی اجازت چاہتی ہون انھون نے بخوشی دیدی اسکی طبیعت روکھی اور بتبائن ہو گئی تھی اور اسکی صورت سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ مشتبہ صورت سے مجھے دیکھتا ہی - مجھے ایک تو یہ خیال تھا کہ ایسے لائق اور بے نظیر شخص کی دوستی سے ہاتھ دھونے پڑینگے اور دوسری یہ بات ہوگی کہ انکی نظر مین میرا چال چلن خراب جچے گا - یہ قاتل خیالات میرے دل کو بیٹھائے دیتے تھے - مین اس بستی مین مختار کے مکان پر گئی اور مین نے اُس سے دریافت کیا کہ کوئی موکل یا موکلہ آپ کی ملورڈ نامے بھی ہی -

مختار - ہان ہی - مین نے ابھی پانسو پونڈ کی ڈگری اُسکی طرف سے دوسری طرف پر کرائی ہی -

مین - اسکا پتا آپ دے سکتے ہین کہ کہان ہین -

مختار - ہان اسکی چٹھی کل ہی آئی تھی اور یہین پڑی ہوئی تھی - یہ کہکر وہ ڈھونڈھنے لگا لیکن اُسے نہین ملی پھر وہ کہنے لگا کہ مجھے اُسکی چٹھی نہین ملی کہ کہان ہی آپ ذرا قیام فرما دین میرا منشی آجائے اُسنے لندن اسکی چٹھی کا جواب بھیجا ہی اُسے بخوبی یاد ہوگا - مین ٹھہری رہی لیکن جب بہت دیر تک وہ نہین آیا تو مختار کہنے لگا آپ کو تکلیف بلاشک ہوئی مگر آپ اپنی قیام گاہ سے

اطلاع دیجائیے صبح کو وہین مین پتا لکھکر بھیجدونگا اور کیا آپ کو ضروری کام ہی
مین ۔ پتا بتا کر ۔ ہان مجھے کام ضروری ہی ۔
مین نے اسکے اخلاق اور مروت کا شکریہ ادا کیا اور مین وہان سے اٹھکر گاڑی
مین آئی ۔ مین آکر بیٹھی اور گاڑی روانہ ہوئی لندن پہونچنے تک بیرونٹ
سے ایک بات بھی نہین ہوئی ۔ رستہ بھر وہ اندھا لیٹا ہوا آیا یہ معلوم ہوتا تھا
گویا وہ تھک گیا مگر نہین وہ اس لیے لیٹا ہوا تھا کہ مجھ سے بات کرنے کا موقع نہ ملے
ظاہر تھا کہ جب بیٹھے گا خواہ مخواہ ایک نہ ایک بات ہوگی ۔
شب کے نو بجے ہونگے کہ ہم اپنے لندنی ہوٹل مین پہونچے ۔ ہوٹل مین گاڑی
سے ہم دونون اُترے بیرونٹ نے بڑے روکھے پن سے مجھ سے سلام کیا اور بغیر مصافحہ
کیے چلنے لگا ۔
مین ۔ کیا کل آپ وعدہ کے موافق لوسیا کی خالہ سے ملنے تشریف لے چلینگے ۔
بیرونٹ ۔ ہان مین چلونگا ۔
یہ کہتے ہی وہ اپنے کمرہ مین چلا گیا ۔
صبح کو ہی ڈاک مین مختار کی چٹھی آئی مین نے اُسے کھول کر دیکھا ۔ ملورڈ
کا پتا لکھا ہوا تھا کہ فلان مقام پر رہتی ہی ۔ اسکا مکان محلہ کوسوائی روڈ مین تھا
مین سیر گاڑی مین بیٹھکر روانہ ہوئی ۔ وہان پہونچ کر مین نے ایک پُرسامان
دُکان پر ملورڈ کا نام دیکھا ۔ اُسی دُکان کے اندر جو لوگ کثرت سے کام کر رہے تھے
اور خریدارون کے لیے میوہ جات وغیرہ مہیا کر رہے تھے انھین وہ بوڑھا بوڑھی نیٹنگ
نامے بھی تھے جنکی مجھے تلاش تھی صورت دیکھتے ہی مین کھل گئی اور مین نے کہا
کہ بس اب بیڑا پار ہوا مین دُکان مین داخل ہوئی ملورڈ اور اُسکے خاوند نے
مجھے پہچان لیا اور نیز اُن بوڑھا بوڑھی نے میری شناخت مین تامل نہین کیا

یہ سب دیکھکر مجھے بہت خوش ہوے اور مجھے بیگم ولٹن کہکر پکارنے لگے۔
ملورڈ مجھے ایک دالان مین جدا بٹھاکر پھر اپنا کام سمیٹنے کے لیے دُکان مین چلی گئی۔
نٹبنگ کو میری خاطر مدارات کرنے کے لیے چھوڑا۔

نٹبنگ۔ بیگم ولٹن آپ کچھ کھانا تناول فرمائینگی۔

مین نے ان سب باتون سے انکار کیا اور مین اُس سے یہ دریافت کرنے لگی کہ تم اور تمھارا خاوند یہان کیونکر چلے آئے۔ اسنے جواب دیا کہ جب ہمارے مکان مین ایک کنبہ کا کنبہ آگیا ہم دونون وہان سے نکل آئے اور پھر ہم کینتھم چلے گئے وہان ہمارے چند دوست تھے ہم بآرام رہنے لگے ایک دن مین کینتھم کے بازار مین جارہی تھی مجھے یکبھی مین ملورڈ ملین انھون نے مجھ سے کہا کہ میرا کارخانہ لندن مین خاصہ چل نکلا ہی تم اپنے دوستون کو بھی لے چلو مین اُن سب دوستون کو لے کر یہان آگی اسکو تین مہینے کا عرصہ گذرا ایشکر ہی کہ زندگی کے دن آسائش مین کٹتے ہین۔

جب یہ گفتگو ہوچکی مین نے بوڑھی سے بیگم ریچرڈ کی کیفیت دریافت کی۔ ناظر کو معلوم ہوگا کہ بیگم ریچرڈ بیگم لوسیا کا نام رکھا تھا۔

بوڑھی۔ آہ بیگم میرا جی نہین چاہتا کہ مین اسکا ذکر بھی تم سے کرون وہ تمھاری دوست ہرگز نہین ہی مجھے معلوم ہوگیا کہ وہ تمھاری بدخواہ ہی۔ یہ تمھین بخوبی معلوم ہوگا کہ مین کیسے دل سے اُسکی خدمت کرتی تھی اور کیسا جان لگاکر کھانا پکاتی تھی مگر پھر بھی ایک نہ ایک عیب ہی نکال دیتی تھی وہ تو وہ اُسکی خادمہ مجھپر وہ حکومت کرتی تھی کہ جیسے کوئی غلامون پر ظلم توڑتا ہی۔ مین نے جبہی اس امر کو بیان کر دیا تھا کیونکہ مین نے تمھین خلیق رحیم اور مروت والا پایا تھا۔

مین۔ ہان بیشک اس کمبخت نے تمھین بڑی تکلیف دی اور اُسکی خادمہ میریا بھی اپنی بیگم کی ہوا مین بھر کر تمپر حکومت کرنے لگی تھی۔ تمھین یاد ہوگا مین سنے

تم سے جب ہی کہدیا تھا کہ یہ سب غلط کہتی ہین تم انکا خیال نہ کرنا اور مین جو کچھ تم نے کیا ہی اُس سے مطمئن خاطر ہون۔

بوڑھی۔ اے بیگم مین تمھاری عنایتین کبھی نہ بھولونگی اور وہ نوازشانہ اور فیاضانہ برتاؤ بھی مجھے یاد رہے گا جو تم نے بیگم ریچرڈ سے کیا ہی۔

مین۔ مین چاہتی ہون کہ مین کچھ اسکی شکر گزاری کی بابت بیان کرون۔ لیکن ——

بوڑھی۔ حیف بیگم صاحبہ آپ یہ فرمادین کہ مین کس طریقہ سے سمجھون کہ وہ آپ کی دوست تھین شکر گزاری کیسی۔ اسپر تو خودی ایسی سوار تھی کہ وہ کسی کو سمجھتی ہی نہین تھی۔ یہ غرور نہین تو اور کیا ہی جب دیکھو چہرہ پر نقاب پڑی ہوئی ہی مُنھ ہی نہین کھلتا لیکن مین نے بھی اُسے ایک موقع سے بخوبی دیکھ لیا اگر وہ میرے سامنے آجائے مین ابھی پہچان لون۔

یہ سُنکر مجھے جسقدر خوشی ہوئی مین بیان نہین کرسکتی خوشی کے مارے زبان بند ہوئی جاتی تھی اسی حالت شادمانی مین مین نے اُس سے یہ کہا۔

کیا تم نے بیگم ریچرڈ کو دیکھ لیا۔

بوڑھی۔ بیگم صاحبہ دیکھنا کیسا جو معاملہ تھا اُسکو مین تھوڑا بہت سمجھ گئی تھی لیکن مین نے مناسب نہ سمجھا کہ دوستون کی پوشیدہ باتون کا کھوج لگاؤن۔ مین اُس سے سخت حقارت کرتی ہون۔ معاف کرنا۔ اُسنے میرے ساتھ ایسا رکھا اور وحشیانہ برتاؤ کیا کہ اُسکی صورت سے چڑھ ہوگئی ہی۔ اور بیگم تمہین اسکا بخوبی علم ہی کہ مین فطرتی ایسی عورت نہین ہون کہ خواہ مخواہ کسی سے طبیعت مین عداوت پیدا کرلون۔

مین۔ نہین نہین یہ مین بخوبی جانتی ہون کہ تم ایسی ہرگز نہین ہو۔ اس چھوٹے سے اعتراف پر جو تم نے ابھی کیا ہی خفا ہونا یہ مین نہین چاہتی۔ ہان مجھے یہ سُنکر بہت خوشی

ہوگی کہ تم نے اُسکی صورت دیکھ لی اچھی اب یہ بیان کرو کہ کیونکر دیکھ لی۔

بوڑھی۔ بیگم صاحبہ یہ آپ بخوبی جانتی ہین کہ مجھے اُسکے غرور وتکبر سے نفرت ہوگئی تھی میرا دل چاہا کہ ایسی بیگم کی شکل وصورت ضرور دیکھنی چاہیے۔ اور یہ بھی آپ سمجھ لین کہ اسکے لیے کوئی خاص تدبیر مین نے نہین کی صرف مجھے اتنا شبہہ ہوگیا تھا کہ ضرور کچھ نہ کچھ دال مین کالا کالا ہے آپ خود خیال فرمائین کہ جب وہ اپنے پوشیدہ کرنے کا اتنا خیال رکھتی تھی پھر دیکھنے والے کو شبہہ ہوا اور ہو۔ ان باتون پر از خود میرا خیال رجوع ہوا کہ اسکی صورت ضرور دیکھنی چاہیے بس پھر کیا تھا دیکھ لی۔

یلین۔ جو کچھ تم نے کہا وہ مین سمجھ گئی بیشک وہ ایسی ہی تھی لیکن مین یہ دریافت کرنا چاہتی ہون کہ کس طریقہ سے تم نے اسکی شکل دیکھی۔

بوڑھی۔ ایک شب کو بیگم ریچرڈ نے شیرہ تیار کرنے کے لیے مجھ سے کہا چونکہ انکا حکم قضا سے کم نہ ہوتا تھا جلدی بھی مین نے کی لیکن دیر ہوگئی انھون نے حکم دیا کہ کل بکھائینگے یہ بچہ پیدا ہونے کے آٹھ دن بعد کا ذکر ہے۔ انکی خادمہ میریا وہ کوچ پر خراٹے لے رہی تھی اُسے دنیا و فیہا کی خبر نہ رہی تھی۔ مین زینہ پر چڑھکر اپنے بستر پر سونے جاتی تھی کہ مین نے سامنے سے بیگم کے کمرہ کا دروازہ کھلا ہوا دیکھا۔ مجھے تعجب ہوا کہ یہ معاملہ کیا ہے روز دروازہ بند رہتا تھا آج کھلا ہوا کیون چھوڑا گیا۔ میریا کا قاعدہ تھا کہ جہان اُسکی بیگم جاکر سوئی اور وہ قفل لگاکر اپنے کمرہ مین آلیٹی مجھے خیال سے یہ معلوم ہوا کہ شاید آج میریا قفل لگانا اور دروازہ کا بند کرنا بھول گئی۔ مین نے یہ موقع خاصہ پایا اور مین دروازہ کے پاس گئی خفتہ سانس کی آواز خاصی سائین سائین آرہی تھی۔ بیگم تم میری ان باتون سے خفا تو نہین ہوتین۔

یلین۔ جلدی بین۔ نہین نہین خفا ہونے کے برخلاف مین خوش ہون۔ جو کچھ تم میری اس بیان سے خدمت کر رہی ہو مین خود اندازہ کرسکتی ہون تم دیکھو گی کہ

مین تمھاری اس خدمت کا معقول معاوضہ دونگی ہان آگے چلو۔
بوڑھی - بس مین نے بھڑے ہوے کواڑون کو چپکے سے کھولا اور اپنا جوتا اُتار کر اندر گئی بیگم خواب خرگوش مین تھین کمرہ مین لیمپ جل رہا تھا مین نے انکا چہرہ بخوبی دیکھ لیا جیسا اب تمھارا دیکھ رہی ہون - اور وہ میرے دل پر نقش ہی۔
بلین - تپ زدہ شبہہ مین - اچھا اگر تم انھین دیکھو تو پہچان سکتی ہو۔
بوڑھی - اوہو یہ بھی آپ نے کیا فرمایا ہزارون مین پہچان سکتی ہون - اُس بیگم کا خوبصورت چہرہ تھا مگر اس خوبصورتی پر غرور کی ٹھنڈک دے رہی تھی۔
بلین - بہت درست - مجھین یقین ہی کہ تم اسے ضرور ہی پہچان لوگی۔
بوڑھی - ہان یقیناً مین کہتی ہون کہ پہچان لونگی - بیگم صاحبہ یہ سُنکر مجھے سخت صدمہ ہوا کہ اسنے احسان فراموشی کی اور آپ سے بُری طرح پیش آئی - دیکھیے مین نے اسے کامل ایک منٹ کھڑے ہو کر دیکھا - وہان سے مین باورچی خانہ مین آئی مین نے دیکھا میری پا اب بھی اُسی طرح سے سوتی ہی - مین شیرہ تیار کرنے لگی کہ ایسا نہو بیگم صاحب ابھی مانگ لین۔
بلین - اے بٹلنگ یہ تم نے میری ایسی خدمت کی ہی جسکا نتیجہ نہایت اچھا برآمد ہوگا اب جوکچھ تمھین کرنا ہوگا اُسکی بابت مین تم سے کہتی ہون - اور پانچ اشرفیان معاوضہ کی مین تمھین دیتی ہون کہ تمھارا اگر حرج ہو وہ اسمین وضع ہو جائے۔
بوڑھی - اے بیگم معاوضہ کی کوئی ضرورت نہین ہی جو کام ہوگا اُسکو مین خوش اسلوبی سے انجام پہونچاؤنگی۔
بلین - نہین اسکا معاوضہ تمھین ضرور لینا ہوگا - صرف وہ کام یہ ہی جو تم سے ہوگا کہ آج ہی چار بجے سہ پہر کو تم اچھے کپڑے بدل کر اور ایک کرایہ کی گاڑی مین سوار ہو کر فلان ہوٹل مین جسکا پتا مین لکھکر رکھ جاتی ہون چلی آنا اور ہوٹل مین آکر یہ دریافت

کرنا کہ بیر ونٹ کہاں ہین ۔ جب معلوم ہو جائے سیدھی کمرہ مین چلی آنا مین بھی وہین بیٹھی ہوئی ہونگی ۔
یہ سُنکر اس بوڑھی نے ایماندارانہ اقرار کیا اور کہا کہ مین ضرور حاضر ہونگی ۔ مین نے ہوٹل کا پتا لکھ دیا اور مین وہان سے روانہ ہوئی ۔ ہوا کا رُخ اسوقت کہین آکر بدلا تھا ۔ اس سے مین بہت خوش تھی کہ بدنامی سے بچنے اور کذب سے نجات پانے کی یہ صورت بہت اچھی نکلی ہی دشمن کو مار لینا آسان ہی ۔
جب مین ہوٹل مین پہونچی مین نے ارادہ کیا کہ بیرونٹ کے کمرہ مین کہلا بھیجون کہ مجھے دو تین منٹ آپ سے باتین کرنی ہین کہ اتنے مین وہ خود تشریف فرما ہوے ۔ چہرہ پر ٹھنڈے اخلاق کی ہر جڑھ رہی تھی اور اسپر آزردگی کی جھلکی جدا جلوہ دیتی تھی میرے کمرہ مین مُنہ بھنائے ہوے آیا اور مجھ سے مصافحہ بھی نہین کیا ۔
مین ۔ کیا آپ اپنے اقرار کے مطابق لوسیا کی خالہ کے پاس چلتے ہین ۔
بیر ونٹ ۔ ایسی حالت افسردگی مین ۔ اگر مس لیمبرٹ تم مصر ہو مجھے انکار نہین ہی مین ابھی چلنے کو موجود ہون ۔ تم اپنے دل مین خود انصاف کر لو کہ تمھاری شہادتین کہان تک درست ہوئی ہین اگر یہ بھی مثل اور شہادتون کے ہوئی پھر خواہ مخواہ کاہے کو مجھے تکلیف بھی دیتی ہو جھکی ہو رہو ۔
مین ۔ آپ کو اُسنے ملنا ضرور چاہیے باتون باتون مین ضرور مطلب نکل آئے گا ۔ آپ کو یہ سمجھانا کہ اس پہلو سے گفتگو کرنا خلاف ادب تصور کرتی ہون لیکن ہان اگر گفتگو کے ضمن مین اسکا بھی ذکر ہو جائے گا اُسے ظاہر کرنے مین پس و پیش نہو گا ۔ یہ مین جانتی ہون کہ اگر مطلب کے موافق جواب دیا پھر کیا اس سے اتنے بڑے معاملہ کی تصدیق کاہے کو ہو گی مگر ہان مین یہ ملتمس ہون کہ جب تک آپ مجھ سے دوبارہ نہ ملین اپنی ججمنٹ کو ملتوی رکھیے گا ۔

بیرونٹ - کیامس لیمبرٹ کوئی نئی بات اور ہوئی - دیکھو یہ ایک بہت بڑی بات ہی اور میرے بیٹے کی بہتری اسطرف منسلک ہی -
مین - ابھی آپ مجھ سے اس امر کی بابت کچھ دریافت نہ فرمائین جتنی باتین مجھ سے ہوئی ہین وہ ایسی ہوئی ہین جن سے مین مشتبہ گردانی گئی ہون - صرف اتنا عرض کرتی ہون کہ جب آپ لوسیا کی خالہ سے مل کر واپس تشریف لاوین مجھے اپنی زیارت سے ضرور مشرف کرین -
یہ سُنکر بیرونٹ نے مجھپر نوازشانہ نظر کی مگر سرد مہری کے ساتھ اور چُپ چاپ کمرہ سے باہر چلا گیا -

# بائیسوان باب

## قرض دہندہ

چار بجے سہ پہر کو بیرونٹ لوسیا کی خالہ کے پاس سے واپس پھر کر میرے کمرہ مین آئے مین اپنے اُسی شاندار سکوت سے بیٹھی ہوئی تھی - جسکا لباس مین نے گذشتہ ملاقات مین زیب تن کیا تھا - مین نے بیرونٹ کی صورت دیکھتے ہی لوسیا کے خالہ کی ملاقات کے نتیجہ کو سمجھ لیا یہ وہی نتیجہ تھا جو پہلے مین اپنے ذہن مین سمجھی تھی کہ ہرگز اسکے کہنے بھی اسکا اطمینان نہوگا - بیرونٹ کچھ دیر تک خاموش رہا بعد ازان یہ کہنے لگا -
مین بیگم صاحبہ (یعنی لوسیا کی خالہ) کے پاس گیا اور مین نے اُنھین تنہا پایا - میری انھون نے ایسی آؤ بھگت کی کہ گویا عنقریب مین انکے کنبہ کے سلسلہ مین آجاؤنگا - اس لیے میری ملاقات کا وقت انسے محدود زمانہ تک نہ رہا بلکہ بہت دیر تک مین نے انسے باتین کین - شادی پر بھی گفتگو آئی اسی اثنائے گفتگو مین مین نے اس سے ذکر کیا کہ میری ابھی بیگم ولٹن سے ملاقات ہوئی ہی انھون نے بھی لوسیا کی بہت

تعریف کی اور کہا کہ مین نے اُنھین فلان مہینہ مین بلاکر مہمان رکھا تھا - یہ سُنکر اُسنے کہا کہ مین نے ابتک بیگم ولٹن کا نام نہین سنا کہ وہ کون ہین مین اُنھین اصلا نہین جانتی پھر مین نے اُنسے مہینہ اکتوبر و نومبر ۱۸۶۰ع بیان کیا کہ ان مذکور شدہ مہینون مین وہ وہان تشریف لے گئی تھین - یہ سُنکر اس بیگم نے کچھ دیر تامل کیا اور پھر یہ کہنے لگی کہ ضرور غلطی آکر واقع ہوئی ہی مجھے بخوبی یاد ہی کہ اُس زمانہ مین میری بھانجی **لوسیا** میرے پاس رہتی تھی پھر وہ اپنی چند سہیلیون سے ملنے اسی ماہ اکتوبر و نومبر مین خاص اپنی گاڑی مین بیٹھکر برٹن چلی گئی تھی - اور پھر وہ یہ کہنے لگی کہ پہلے میرا ارادہ اسکے ساتھ جانے کا نہ تھا لیکن آخر مین مین بھی اُسی کے ساتھ چلی گئی تھی - دو مہینے تک وہ وہان رہی - جب مین نے یہ سُنا مین نے کہا کہ پھر ظاہر ہی غلطی آکر واقع ہوئی ہی مس لیمبرٹ تم سمجھ لو کہ **لوسیا** کے خالہ کی ملاقات کا یہ نتیجہ ہوا اور زیادہ مین کیا عرض کرون -

**مین** - آپ نے یہ نتیجہ نکال لیا ہوگا کہ بیگم **لوسیا** کاذب ہی اور اُسکی ساری باتین فریب دہی پر محمول ہین - اور واقعی اسکا یہ نتیجہ نکل سکتا ہی - افسوس کمبخت خالہ بھی اسمین شریک ہی اور وہ اپنی بھانجی کا عیب چھپانا چاہتی ہی - معلوم ہوتا ہی کہ **لوسیا** نے پہلے ہی اپنی خالہ کو پڑھا دیا ہی کہ اگر ایسا موقع آکر واقع ہو تو تم ہرگز اعتراف نہ کرنا بلکہ دوسری صورت مین پلٹ کر کہدینا -

**بیرونٹ** - مس لیمبرٹ ابتک جتنی باتین ہوئی ہین وہ ظاہر ہین ہر چند تم نے زور لگایا لیکن تم اپنی کسی بات کا اُڑتا ہوا ثبوت بھی نہ دے سکین لیکن تمھارے انداز سے مجھے معلوم ہوتا ہی کہ کوئی نیا ثبوت اور بھی تجویز ہوا ہی خدا کےلیے دیر نہ لگاؤ اور بہت جلد مجھ سے بیان کر دو -

**مین** - ابھی ایک عورت آپ کو یہان دریافت کرتی ہوئی آئیگی شاید آپ

اپنے کمرہ مین آنے کی اجازت دین جب وہ چلی آوے صرف اتنا عرض کرتی ہون کہ آپ مجھے بیگم ولٹن کے نام سے پکارین۔

**ہیر ونٹ** ۔بہت اچھا مین ایسا ہی کرونگا مگر یہ عورت کون ہی۔

مین جواب دینے کو تھی کہ اتنے مین خادمہ آئی اور اُسنے کمرہ مین قدم رکھتے ہی کہا کہ جناب اگر آپ اجازت دین ہنٹنگ آپ سے کچھ عرض کرنا چاہتی ہی اور وہ باہر کھڑی ہوئی ہی۔

**ہیر ونٹ** ۔ہان اُسے کہو کہ چلی آوین۔ پھر ہیر ونٹ نے صرف ازراہ ادب مجھ سے بھی دریافت کیا کہ کیا آپ اجازت دیتی ہین کہ مین یہان ایک عورت کو بلا کر اُس سے گفتگو کرون۔

**مین** ۔یقیناً آپ اُسے یہان بلا دین۔

**ہیر ونٹ** ۔تم نے اتنا جلدی انتظام کیونکر کر لیا اور اسکا کیونکر ظہور ہو گیا۔

جس طریقہ سے کہ مجھے ملورڈ کا پتا مختار کے پاس سے ملا تھا مین نے بیان کر دیا اور یہ بھی کہا کہ ہنٹنگ قدرتی وہان کام کرتی ہوئی مجھے مل گئی آگے مین کچھ کہنے نہ پائی تھی کہ اتنے مین ہنٹنگ چلی آئی۔ بیٹھنے کے لیے اشارہ کیا۔

**مین** ۔جناب آپ اس لائقہ عورت سے چاہے جو کچھ سوال کرین یہ اُنکا جواب آزادانہ دے گی (بہ چپکے سے کان مین) لیکن آپ اسکا خیال رکھین کہ لوسیا نہ کہین بلکہ بیگم ریچرڈ کے نام سے یاد کرین مطلب باتون مین نکل آوے گا۔ خود کیفیت کھل جائیگی۔

مین یہ بیان کرنا فضول سمجھتی ہون کہ یہ باتین ہیر ونٹ اور ہنٹنگ مین ہوئین۔ صرف اتنا ہی کہنا کافی ہی کہ اسنے ساری مفصل کیفیت بیان کر دی۔ اسکے بعد مین نے ہیر ونٹ سے یہ بھی کہدیا کہ یہ اُسے پہچان سکتی ہی اگر ہزارون

مین لکھڑی کر دیجائے جب بھی غلطی نہو گی - بھوڑی عورت نے اسکا اقرار کیا -
یہ سنکر بیرونٹ نے شفقت آمیز نظر سے میری طرف دیکھا اُسکی نظر کی جھلکی گویا گذشتہ رُکاوٹ اور روکھے پن کی معافی خواہ تھی مگر یہ شخص نہین او متحمل مزاج بہت تھا - اپنی طبیعت کو روک کر یہ کہنے لگا کیا آپ معاف کرینگی اگر اس کارروائی مین کچھ توضیح کی درخواست ہو -

**مین** - یقیناً جب تک آپ کا اطمینان نہ ہو جائے آپ اُدھیڑ بُن کیے جائین ضرور چاہیے اب آپ فرماوین کہ آپ **ملورڈ** سے ملنا چاہتے ہین اگر آپ ملینگے انکی دُکان ہی پر چل کر ملینگے یا یہین بُلوا لیا جائے -

**بیرونٹ** - نہین اسکی کوئی ضرورت نہین ہو - صرف ایک بات اور رہ گئی ہو اور وہ آسانی سے انجام پذیر ہو جائے گی - حالتین سب ہمارے مطلب کے موافق ہوتی چلی جاتی ہین (میرے کان مین) **لوسیا** کی خالہ نے دعوت کی ہو اور مجھے بھی بُلایا ہو مین نے کوئی تحقیق جواب ابھین نہین بھیجا ہو (**نبٹناگ** کی طرف مخاطب ہو کر اور آواز سے) اے **نبٹناگ** اگر تم اپنے دو ایک گھنٹے میری ہمراہی مین خرچ کرو مین سمجھتا ہون کہ بعید از نوازش نہ ہو گا -

اس نیک بخت عورت نے منظور کر لیا - **بیرونٹ** نے کہا جہان مین چلون تم صرف میری ہمراہی مین چلنا - چھ بج گئے تھے وہ دونون مل کر روانہ ہو گئے -

مین ہوٹل کے کمرہ مین تنہا رہ گئی - مجھے یقین تھا کہ نتیجہ اچھا ہو گا مگر کچھ یون ہی ساخدشہ دیتا ہوا خیال بھی میرے دل مین گذرا کہ **نبٹناگ** نے **لوسیا** کو دوسری صورت مین دیکھا تھا اور اب وہ فوق البھڑک کپڑے پہن پہنا کر آئے گی شاید **نبٹناگ** یکایک نہ پہچان سکے -

پھر مجھے یہ خیال آیا کہ اگر یہان بھی مجھے کامیابی نہین ہوئی دوسری صورتین ایسی

پیدا کرونگی کہ اپنے قول کو صادق منوا کر باز رہونگی۔ صدہا احسن تدابیر میرے ذہن میں آرہی تھیں کہ اگر یون ہوگا تو یون کرونگی اور یہ ہوگا تو یون کرونگی۔

مین کھانا کھانے بیٹھ گئی۔ کھانے کے بعد اخبارات کا مطالعہ کرنے لگی۔ دو گھنٹے کامل گذر گئے ٹھیک آٹھ بجے کا وقت تھا کہ ہیرونٹ اور ہنٹنگ دونون واپس پھر کر آئے ہیرونٹ سیدھا میری طرف آیا اور نہایت سرگرمی سے میرا ہاتھ پکڑ کر کہا کہ تم نے ہی میری لڑکے کو بلا سے بچایا ہی۔

مین۔ متانت اور سنجیدگی سے۔ یہ ہو گیا خیر آپ کی شفقت خیر مزاج اور احسانات گوناگون نے مجھے مجبور کیا کہ مین آپ کے لڑکے کو بچاؤن ورنہ مجھے لوسیا پر سخت رحم آتا ہی کہ وہ کمبخت مخلوق کہین کی نہ رہی مجھے ہرگز اُن بے مروتیون اور احسان فراموشیون کا خیال نہین ہی جو اُسنے میرے ساتھ برتی ہین بلکہ زیادہ تر مجھے رحم یون آتا ہی کہ وہ دھوکے مین پھنس کر ہوریس کی شکار ہوئی تھی۔

ہیرونٹ۔ تم نے میرے بیٹے کو بچایا اور مجھپر بھاری احسان کیا جسکا شکریہ مین ادا نہین کر سکتا۔ کل شب کے یکایک چلے جانے کی معافی چاہتا ہون مجھپر مس لیمبرٹ آلام ہی ایسے آکر واقع ہوے ہین کہ بس یہ جی چاہتا ہی کہ خاموش پڑا رہون۔ اسوقت مین جاتا ہون فجر کو آپ کی خدمت مین پھر حاضر ہونگا۔

یہ کہکر ہیرونٹ نے مجھ سے پھر مصافحہ کیا اور ہنٹنگ سے سلام کر کے کمرہ کے باہر چلے گئے

مین۔ (ہنٹنگ سے) اے نیک بخت عورت تم بیٹھ جاؤ اور جو کچھ گذری ہی مجھ سے بیان کرو۔

بوڑھی۔ مین عرض کرتی ہون گوش گزار فرمایئے۔ یہ معزز شخص بگھی مین بٹھا کر مجھے لندن کے اس حصہ مین لے گیا جسکو مین نے کبھی نہین دیکھا تھا۔ بہت بڑی عمارت روشنی سے جگ جگ کر رہی تھی ہم بگھی پر سے اُتر کر مکان کے اندر داخل ہوے۔ ہیرونٹ

نے جو شخص دروازہ پر کھڑے ہوے تھے اُنکو دو اشرفیان دین اور کچھ زبانی بھی کہا معلوم یہ ہوا کہ بغیر پاس دیکھے وہ کسی کو جانے نہ دیتے تھے - اُنھون نے ہم دونون کو جانے دیا جب ہم اندر پہونچے سبزہ زار اور اشجار کی کثرت دکھائی دی ہیرونٹ نے درختون کے پیچھے مجھے پوشیدہ کر دیا - اور آپ بھی ادھر اُدھر میرے قریب بیٹھ گیا - بگھیون پر بگھیان آنی شروع ہوئین اور بیگمین مرد اترنے لگے - ہیرونٹ صرف اتنا کہتا جاتا تھا کہ اُنمین سے کسی کو پہچانتی ہو جسکو تم نے پہلے دیکھا ہو - بیگم صاحبہ سچ کہون مین طرح طرح کے قیمتی پوشاکین لاکھون روپیہ کا جواہر جو بیگمین پہنے ہوئی تھین ڈر گئی اور سخت پریشانی مجھے ہو گئی - سیکڑون میری آنکھون کے آگے سے گذر گئین لیکن جسکو مین نے دیکھا تھا وہ نظر نہین آئی - ان صدہا گاڑیون کے بعد ایک گاڑی اور آئی یہ گاڑی سب مین شاندار تھی ایک بوڑھا شخص پہلے اترا پھر ایک بوڑھی عورت اُتری یہ عورت گو بوڑھی تھی مگر کپڑے خوب فوق البھڑک اور چمکیلے قیمتی پہنے ہوے تھی - اسکے بعد ایک اور عورت اُتری یہ نوجوان تھی شان وشوکت سے کپڑے پہنے ہوئی تھی - چونکہ لیمپون کی روشنی بخوبی تیزی سے ہر صورت پر پڑ رہی تھی مجھے اس نوجوان عورت کی شکل وشباہت کھٹکی - اور مین چونکی کہ یہ بیگم ریچرڈ سے بہت ملتی ہے - یہ اُس بوڑھے کا ہاتھ پکڑ کر زینہ پر چڑھی مین نے سر سے پاؤن تک خوب غور سے دیکھا بعد ازان مجھے اطمینان ہوا کہ یہ بیگم ریچرڈ ہی ہے مین نے ہیرونٹ سے اُسی دم اشارہ کیا کہ یہ بیگم ریچرڈ ہے - پھر ہیرونٹ نے دریافت کیا کہ پورا پورا پتا بتاؤ مین نے آخر بتا دیا کہ یہ نوجوان عورت جو ایک بوڑھے کا بازو پکڑے ہوے جا رہی ہے -

یہ سنکر بوڑھے نے ایک ٹھنڈا سانس بھرا اور مجھے جلدی سے وہان سے لے کر چلے - سامنے بگھی کھڑی ہوئی تھی - اُسپر بیٹھے اور ہوٹل کی طرف روانہ ہوے - بیگم اسکے ضمن مین مین یہ بھی کہنا چاہتی ہون کہ ہیرونٹ نے مجھ سے معاوضہ کی بابت بہت کچھ کہا مین نے

انکار ہی کیا کہ مین نے خدمت ہی کیا انجام دی ہی جسکا معاوضہ مین پاؤن -
مین - تاہم تمہین ضرور قبول کرنا چاہیے مین نے یہ کہکر پانچ اشرفیان اُسکو دین
اسنے ہر چند انکار کیا لیکن مین نے بضد ہوکر اسکو دیدین اور کہا کہ میری عین خوشی ہی تم
اسے قبول ہی کرو - اب مین تم سے یہ کہنا چاہتی ہون کہ تم مجھ سے دریافت کرنے کی
خواہش نہ کرنا کہ بیگم ریچرڈ کون ہی - یہ معاملہ کچھ ایسا ہی اگر واقع ہوا ہی مین نے ابتک
کسی سے بھی نہین ذکر کیا ہی -
بوڑھی - بہت اچھا مین ہرگز کسی امر کی جستجو نہ کرونگی بلکہ اس بھید کو ایسا چھپاؤنگی
کہ کسی کو کان وکان خبر نہوگی اگر کہین شاہراہ مین بیگم ریچرڈ ملینگی مین کسی سے یہان تک
بھی نہین کہنے کی کہ مین انھین جانتی ہون -
یہ کہکر بوڑھی نیک نہاد عورت چلی گئی اور مین اپنے بستر خواب پر جالیٹی - گذشتہ شب
سے یہ شب بآرام گذری - صبح کو ناشتہ کھانے کے بعد بیروَنٹ میرے کمرہ مین آئے اور
انھون نے سرگرمی اور تہ دل سے شکریے ادا کیے اور کہا کہ مین تمھاری سچی مربیانہ نوازش
پر مرحبا وصد مرحبا کہتا ہون - ای مس لیمبرٹ گو کچھ تصدیعہ ہوا مگر بات صاف ہو گئی تم
یقین ہی کرنا کہ جب تمھاری شہادتین ہم نہ پہونچ سکین اور نتیجہ صاف عیان ہوا اسوقت
میری طبیعت سخت پریشان تھی اور وہ پریشانی اس سبب سے تھی کہ گو تم اپنے دعوے کا ثبوت
پورا پورا نہ پہونچا سکین لیکن تاہم مین تمہین سچا جانتا تھا اس خیال نے کہ تم جھوٹ نہین بولوگی اور
دوسری صورت معاملہ نے جو پیچیدگیون مین پڑا ہوا تھا مجھے پریشان بنا رکھا تھا -
مین - آپ یہ کیا فرماتے ہین صورت ہی ایسی آگر واقع ہوئی تھی کہ آپ کو متردد
کرتی مین آپ کی خادمہ ہون یہ خدمت کچھ بھی نہین ہی ہمہ تن وقف ہون - جو ارشاد ہو
اُسکو بسر وچشم کرنے کو حاضر ہون - ہان کیا مین یہ دریافت کرسکتی ہون کہ آپ نے بیگم
لوسیا کے بارہ مین کیا خیال فرمایا -

**بیرونٹ** - شب گذشتہ کو جب مین یکایک تمھارے پاس سے اُٹھکر گیا ہون اپنے بستر کے کمرہ مین جا لیٹا اور بیگم لوسیا پر ادھر اُدھر کے خیالات کرنے لگا مین نے لوسیا سے اپنے تصورات مین زیادہ سختی سے برتاو نہین کیا سبب یہ تھا کہ تمھاری ہی زبانی مجھے معلوم ہو چکا تھا کہ بدمعاش شریر بدنفس شخص نے دھوکا دے کر اسکا تاج عصمت اُتار لیا جب اسکا نتیجہ ہوا اور اُسکا ظہور ہونے لگا یہ ایک فطرتی بات تھی کہ وہ اسکے چھپانے کی کوشش کرتی اسی لیے اسنے لندن سے چالیس کوس پر جا کر اُس نتیجہ کا ظہور کیا -

**مین** - جناب آپ اسکو جانے دیجیے اب ان معاملات کا خیال کیجیے کہ جو آپ کے اور آپ کے صاحبزادہ کے متعلق ہون -

**بیرونٹ** - تمھارا یہ قول فیاضانہ ہی - لوسیا کے لیے فطرتی ایک یہی امر تھا کہ وہ اپنی اس حالت کو پوشیدہ کرتی جسکے افشا ہونے سے مرنا بہتر تھا بلکہ اسکے لیے یہ بھی فرض تھا کہ ایسے طریق اختیار کرے کہ اُسکی ان باتونکا کسیکو کھوج تک نہ معلوم ہو اور اس کھوج مٹانے کی کوششون مین سے ایک کوشش یہ بھی تھی کہ نکاح کر لے چنانچہ یہی اسنے کوشش کی شاید یہ نکاح اسکے لیے باعث عزت ہو - خیر ہو یا نہ ہو فطرت انسانی اسی کی متقاضی ہوتی ہی وہ قابل رحم ہی اسپر رحم کرنا زیبا ہی -

**مین** - وفادارانہ ندامیٔہ لہجہ مین - مین بھی یہی چاہتی ہون کہ اسپر رحم کیا جائے -

**بیرونٹ** - مجھے یقین ہی تم رحم کرتی ہوگی - اسی لیے مجھے امید ہی کہ جو بات مین نے اختیار کی ہی اسکو تم بھی پسند کروگی اور وہ یہ ہی کہ میرا یہ ہرگز منشا نہین ہی کہ دنیا کی نگاہون مین وہ ذلیل وخوار ہو جائے اور پھر اُسکے برباد ہونے مین کوئی شبہہ باقی نہ رہے نہین بلکہ یہ ہونا چاہیے کہ نسبت کو قطع کر دیا جاے اور وہ بھی نجی طور پر اور یہ امر صرف بذریعہ اُسکی خالہ کے ہو اور مین اُس سے یہ جا کر کہون کہ تم اپنی بھانجی کو لکھ بھیجو میرا بیٹا اُس سے پھر کبھی ملاقات نہ کرے گا اسکے بعد خود لوسیا اور اُسکی خالہ جہان تک

انسے ہو سکے گا وہ کوشش کرینگی اور چاہینگی کہ کپتان سے ضرور ہی شادی ہو۔ اسکے بعد مین لوسیا کی خالہ کو چپکے سے یہ سمجھا دونگا کہ اگر ذرا بھی مین نے یہ بھنک پائی کہ ہیرونٹ کے بیٹے کا خراب چال چلن ثابت ہوا اس لیے ہم نے شادی نہ کی پھر یہ یاد رکھنا کہ جس اصلی وجہ سے مین شادی نہین کرتا وہ سب اپنے دوستون مین کہہ دونگا کہ مین نے اپنے بیٹے کی اس لیے لوسیا سے شادی نہین کی۔

بس یہ میری راے ہی تم اسے پسند کرتی ہو۔

بلین ۔ یہ ناممکن ہی کہ یہ باتین جنمین فیاضی رحمدلی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہی دوسرا شخص خیال مین بھی لا سکے۔ بہت ہی انسب ہی۔

ہیرونٹ ۔ مین بہت خوش ہوا کہ تم نے بھی میرے خیالی بحث کے نتیجہ کو پسندیدگی کا شرف بخشا میرا ارادہ پہلے لوسیا کی خالہ کے پاس جانے کا ہی اسکے بعد پھر مین اپنے بیٹے کے پاس جاؤنگا۔ آپ مجھے معاف کرینگی اگر مین اپنے بیٹے سے یہ بیان نہ کرون کہ مین نے بیگم لوسیا کا کمبخت حال کس سے سُنا۔

بلین ۔ ہان صاحب مین خود ہی نہین چاہتی کہ آپ کے فرزند کو اس امر کی اطلاع ہو وے کہ مس لیمبرٹ کی یہ ساری کارگزاریان ہین۔ مجھے امید ہی کہ میری وفادارانہ خدمت کو آپ اپنے دل مین جگہ دینگے۔

ہیرونٹ ۔ یہ کہنا ناحق ہی۔ قیامت تک تمھاری لائقہ خدمت کے نقوش میرے صفحۂ قلب سے نہین مٹ سکتے مجھے اسی کا افسوس ہی کہ کچھ وقت گذشتہ مین نے تمھین مشتبہ سمجھا۔ مگر تم خدا کے لیے معاف کرنا ہان یہ بتاؤ کہ یہان سے کب تشریف لیجاؤ گی۔

بلین ۔ ایک گھنٹہ مین۔

ہیرونٹ ۔ خدا حافظ مین جاتا ہون مجھے اپنا ایماندار اور حقیقی دوست سمجھنا۔ والسلام

یہ کہکر بیرونٹ یعنی والد کپتان سرگرمی سے ہاتھ ملاکر رخصت ہوے۔ انکے جانے کے بعد کمرہ کا دروازہ مشکل سے بند ہوا ہوگا کہ مین نے ایک مہر لگا ہوا لفافہ میز پر رکھا دیکھا۔ مین نے اُٹھاکر پڑھا۔ یہ خط میرے نام تھا اور کپتان کے والد کا دستخطی تھا۔ کپتان کے والد جون ہی ہاتھ ملاکر کمرہ کے باہر گئے انھون نے اس پھرتی سے میز پر رکھا کہ مجھے معلوم نہ ہوا۔ مین نے اس چٹھی کو کھول کر دیکھا۔ پانسو پونڈ کے بنک نوٹ ملفوف تھے اور ایک چھوٹے سے کاغذ پر بہت مختصر لکھا ہوا تھا اور وہ یہ تھا کہ مین نہایت ہی لجاجت سے ملتمس ہون کہ آپ اسے قبول کرین۔ پہلے میرا یہ ارادہ ہوا کہ یہ بنک نوٹ اسمین بند کرکے شکریہ کے ساتھ واپس کردون لیکن پھر مجھے یہ خیال آیا کہ اگر مین نے یہ کیا بیرونٹ کے فیاض دل پر بڑے رنج کی چوٹ لگے گی اور اسکے علاوہ یہ محض ادچھاپن ہوگا کہ پہلے ضرورت جو ہوئی تھی اُسوقت مین نے خود منگائے تھے اور جب وہ خوشی خوشی دیتا ہی ایسی حالت مین واپس کرنا گونہ بدتہذیبی اور گنوارون کا نقشہ کھینچتا ہی۔

مین نے بیرونٹ سے وعدہ کرلیا تھا کہ مین ایک ہی گھنٹہ مین لندن چھوڑ دونگی اب مجھے اس وعدہ کی تعمیل کرنی واجب ہی۔ اسوقت کوئی گھی گاڑی نہین موجود تھی مین نے ارادہ کیا کہ ڈاک گاڑی مین بیٹھکر راتون رات راستہ طے نہو سکے گا شب کو کسی ہوٹل مین آرام کرونگی اور فجر کو اپنے گھر پہونچ جائونگی رات کو ہوٹل مین قیام کرنے کا یہ باعث تھا کہ مجھے ٹوبی گریسن کا بڑا خوف تھا اور اب کی مین چوکنی بہت ہوگئی تھی اور میری خواہش نہ تھی کہ سہ بارہ بھی مین اُسکی شکار بنون۔ غرض مین اُسی وقت ڈاک گاڑی مین سوار ہوگئی اور کوچوان نے گھوڑون کی باگین اُٹھائین۔

یہ سفر میرا بخوشی وخرمی انجام پذیر ہوا راستہ مین کوئی ایسا واقعہ نہین ہوا جسکے لیے مجھے ایک لفظ بھی کہنے کی حاجت ہو۔ دوسرے دن سہ پہر کو مین بخیر وعافیت ریورڈیل پہونچی۔ مین سیدھی بنک مین گئی کہ یہ نوٹ بھی جاکر جمع کرا دون اور اپنا باقی ماندہ روپیہ

بھی حاصل کرون - بنک کے منشی نے مجھے قدرے تعجب کی نظر سے دیکھا اور وہ اُسکی تعجبا نہ نظرین غضب کی تھین گویا اُنسے یہ ہویدا تھا کہ مجھپر کوئی نیا سانحہ ہونے والا ہے یا میری حالت پر جو تمام آس پاس پڑوس مین عیان ہوگئی تھی اسنے اُس منشی کو متعجب کیا ہوگا - خیر کچھ ہو وہ بڑا ہی حیرانی کی حالت مین نگران تھا - لطف یہ ہے اور مجھے زیادہ تر تردد اس امر کا ہوا کہ پہلے یہ اس مشتبہ نظرون سے مجھ سے پیش نہ آیا تھا - ابکی کوئی نئی بات ضرور ہوگی - مین نے اسکی دیکھین پر چندان نہ خیال کرکے قدم آگے اُٹھایا اور ہاتھرن کی طرف جو یہان سے ایک میل کی دوری پر تھا چلی رستہ مین جو لوگ مجھے ملتے گئے اُنھون نے مخصوص نظرون سے میری طرف نگاہ کی - میرا ماتھا ٹھنکا کہ ضرور دریچھ دال مین کالا کالا ہے خدا خیر کرے سیدھی گھر کی مین نے سیدھ باندھی جون جون مین آگے قدم اُٹھاتی تھی تعجب و تردد گلوگیر ہوتا جاتا تھا - مین اسی حالت تذبذب مین گھر پہونچی دروازہ پر دستک دی خادمہ نے دروازہ کھولا - مین نے اُسکی صورت دیکھتے ہی تپ زدہ ہوکر دریافت کیا کہ میرے والد ماجد تو اچھے ہین -

خادمہ - پریشان اور مضطربانہ لہجہ مین مسٹر لیمبرٹ کو آپ فرماتی ہین -

مین - آہ - ضرور کچھ نہ کچھ سانحہ ہوا ہے اے خادمہ کیا میرا باپ مریض ہے -

خادمہ - نہین مس صاحبہ وہ مریض نہین ہین تندرست ہین لیکن ——

مین - لیکن کیا خدا کے لیے جلدی سے کہو -

خادمہ - مس صاحبہ وہ یہان مکان مین تشریف نہین رکھتے کل لوگ انکو یہان سے لے گئے -

مین - گھبراکر - لوگ لے گئے - کہان اور کس جگہہ -

خادمہ - اے مس صاحبہ اسکی مجھے خبر نہین دو آدمی صرف آئے تھے انھون نے آپ کے والد کو پکڑ لیا اور باہم یہ گفتگو کی کہ اسوقت اسے جیل مین پہونچا دو پھر جو کچھ

ہو گا دیکھا جائے گا۔

دیوانہ پن کی سنسناہٹ مجھپر غالب ہوگئی اور میرے رگ و ریشہ مین اُسکا اثر پہونچ گیا مین فوراً سمجھ گئی کہ قرض کی صورت مین اسکی یہ گت بنی ہی مین کمرہ مین آئی خادمہ نے مجھے پانی کے گلاس بھر کر دیے مین نے اُس سے ہر چند سوالات کیے لیکن وہ کوئی کافی جواب نہ دے سکی۔ اُسنے یہ بتایا کہ اسقدر اُنپر قرض ہی اور وہ اُس قرض پر گرفتار ہوے مین جتنا اُسے علم تھا وہ یہ تھا کہ کل دو آدمی آئے اور اُنھین گھر مین گھس کر گرفتار کرکے لے گئے اور اب وہ ریور ڈیل کے قیدخانہ مین مقید ہین۔ اب مجھے معلوم ہوا کہ بنک کا منشی اور راہ گیر مجھپر جو نظر تعجب اور خصوصیت سے نگہ کرتے تھے یہی بات تھی مگر مین زیادہ متعجب یون تھی کہ مین نے اپنے باپ کے قرض کی کوڑی کوڑی ادا کردی تھی پھر یہ نیا قرض خواہ کونسا پیدا ہوگیا جسنے اُسکو گرفتار کرادیا۔

اسوقت ساڑھے پانچ بج گئے تھے۔ گو مین سفر کی تکان مین چور چور ہو رہی تھی اور دوسرے اس وحشت خیز غم انگیز خبر نے میرے دل پر سخت مضرت بخش اثر ڈالا تھا۔ لیکن پھر بھی مین نے ذرا توقف نہین کیا اور مین سیدھی ریور ڈیل پہونچی اور وہان سے قدم بڑھاتی ہوئی کھیتون کو روندتی ہوئی دوگاہے کا ایک گامہ کرتی ہوئی جلدی سے قیدخانہ پہونچی مگر داروغہ جیل نے مجھے اطلاع دی کہ دیر بہت ہوگئی ہی اسلیے تم قیدی سے ملاقات نہین کرسکتین۔ یہ شخص نہین جانتا تھا کہ مین کون ہون یون ہی معمولی عورت سمجھ کر انکار کردیا تھا لیکن جب مین نے معقول رقم سے انکی مٹھی گرم کی اسے قانون کی یہ دفعہ فوراً یاد آگئی کہ قیدی کا رشتہ دار سر شام تک قیدی سے مل سکتا ہی۔ اُسنے مجھے اندر جانے کی اجازت دی اور کہا میرے ساتھ آؤ مین تمھین اُس کمرہ کا جہان وہ مقید ہی رستہ بتادون۔ مین اُسکے ساتھ ساتھ اندر گئی کئی کھلے ہوے دروازہ نظر آئے دور سے اسنے ایک دروازہ کی طرف اشارہ کرکے

کہاکہ یہ کوٹھری مسٹر لیمبرٹ کی ہی-
یہ کہکر وہ واپس چلا گیا دہ مُڑا ہی تھا کہ میرے کان مین غل وشور کی آوازین آئین اور یہ آوازین ایسی تھین کہ جیسے شرابی غل مچاتے ہین ان آوازون مین میرے باپ کی آواز بھی تھی - پہلے مجھے خیال ہوا کہ مین یہان سے پھر چلون وہ اسوقت بدمست ہی لیکن میرے دل نے گواہی نہ دی کہ مین بغیر دیکھے اور اس سے حال دریافت کیے یون ہی پھر کر واپس چلی جاؤن - اس خیال سے مین آگے بڑھی اور مین نے دروازہ کھولا - اے خدا یہ کیا نظارہ ہی جو تو نے مجھے دکھایا آج تک کبھی اس صورت کے دیکھنے کا اتفاق نہین ہوا تھا-
کئی آدمی بیٹھے ہوے تھے انمین میرا باپ بھی تھا سلیپر پانؤن مین کوٹ زیب تن کیے ہاتھ مین شراب کی گلاس پکڑے ہوے دنادن اُڑا رہا تھا اور یہ بھنک جو میرے کان مین آئی تھی اسکے ہی بونگے گانے کی تھی جو عالم مستی مین آواز بنا بنا کر گا رہے تھے - میرے باپ کے پاس تین شخص اور بھی بیٹھے ہوے تھے - ایک کا کوٹ ہی نہین تھا اسکی صورت سے روکھا پن برستا تھا اور معلوم ہوتا تھا کہ یہ بھی اسی معاملہ مین گرفتار ہوا ہی - دوسرا شخص کریہ المنظر کمینہ صورت تھا ایک پُرانی ٹوپی اسکے سر پر رکھی ہوئی تھی اور نہایت ہی پاجیانہ حیثیت سے بیٹھا ہوا تھا تیسرے شخص کے سر پر کثرت سے بال تھے مگر وہ پریشان ادھر اُدھر پڑے ہوے تھے - یہ شخص شراب کی گلاس لیے ہوے کھڑا تھا اور جسوقت مین دروازہ مین گھسی تھی یہ کہہ رہا تھا -

| | |
|---|---|
| دور چلے دور چلے ساقیا | |
| اور چلے اور چلے ساقیا | |

میرا باپ سب سے زیادہ بدمست اور حالت بیخودی مین تھا وہ بآواز بلند لہک لہک کر گا رہا تھا -

| | | |
|---|---|---|
| | بیا کہ قاعدۂ آسمان بگردانیم<br>قضا بگردش رطل گران بگردانیم | |
| اگر ز شحنہ رسد دار و گیر نیندیشم | | دگر ز شاہ رسد ارمغان بگردانیم |
| | اگر کلیم شود ہمزبان سخن نہ کنیم<br>وگر کلیم شود میہمان بگردانیم | |

یہ شرمناک اور قہر آلود نظارہ تھا جو اسوقت میری آنکھون کے آگے سے گذرا العظمت۔ للہ ان لوگون کی کیسی بے غیرت طبیعت ہی کہ ایسی جگہ بھی یہ نہین چوکتے اور اپنی اُسی حماقت مین گرفتار ہین۔

مین نے ان کمینہ صورت شخصون کی جو میرے باپ کے پہلو بہ پہلو بیٹھے تھے یہ کیفیت دیکھی مارے غصہ کے تھرا گئی کاش مین مرد ہوتی انھین انکے کردار کی ضرور سزا دیتی صورت دیکھتے ہی میرے باپ نے کہا۔

روز پیاری روز تم آئی ہو اے میری لڑکی یہان کیونکر آنا ہوا۔ یہ کہکر اُسنے میز پر گلاس رکھدیا اور چاہتا تھا اُٹھکر میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے پاس بٹھالے کہ پھر حالت نشہ مین کرسی پر جا پڑا۔

گھنے بال والے شخص نے تہمت آمیز نظر مجھپر کی اور اُسی حالت مستی مین یہ کہا کیا ہی خوبصورت یہ نوجوان لڑکی ہی۔

یہ خرافات اور لغو حرکات دیکھکر مین چاہتی تھی کہ چپکے سے نکل کر چلی جاؤن کہ میرا باپ بھی مجھے نہ دیکھے لیکن مین نے اپنے غصہ کو اُسوقت ٹھنڈا کیا اور سیدھی قدم اٹھاکر اپنے باپ کے پاس گئی۔

اور اُس سے جاکر یہ کہا۔

کیا آپ کو کچھ شرم نہین آتی کہ آپ نے اپنے کو کن مصیبتون مین گرفتار کیا ہی

کیا آپ اس حالت کو بدبختی اور مصیبت نہین خیال کرتے۔

میرا باپ - نیم شیلی رحیمانہ نظر مجھپر اُٹھاکر - آؤ اے میری لڑکی آؤ - خدا کے لیے تم مجھے جھڑکو نہین -

مین - ان تین اشخاص کی طرف مخاطب ہوکر مین مسٹر لیمبرٹ کی لڑکی ہون آپ صاحبون کی عنایت ہوگی اگر آپ ہمین تنہا چھوڑ دینگے۔

گھنڈار بالون والا - نہین مین نہین جانے کا مین اور باتون کو خوب سمجھتا ہون یہ اس بوڑھے کی بیوی ہی -

یہ سُنتے ہی میرا چہرہ مارے غصہ کے تمتما گیا اور آنکھون مین غضب کے شعلے مشتعل ہونے لگے اُسی حالت خشم مین مین نے اُسکی طرف مخاطب ہوکر کہا کہ آپ کیسے شریف ہین - یہ کیا ناشائستہ الفاظ میری نسبت استعمال کرتے ہین آپ نہین جانتے کہ اسمین میری توہین ہوتی ہی -

میرا باپ - پیاری بیٹی مجھے اس امر کا یقین ہی کہ یہ تینون شریف شخص ہین آؤ تمھارا انسے تعارف کرا دون -

مین - بس آپ رہنے دین مجھے کچھ ضرورت نہین ہی مین انسے ملنا نہین چاہتی -

یہ سُنکر وہ شخص جسکی روکھی اور خشک صورت تھی بولا بھئی مناسب نہین ہی جب یہ ہماری صحبت نہین چاہتے چلو اس کمرہ سے باہر چلین - وہ کمرہ سے باہر جانے کے لیے کھڑا ہوا تھا کہ میرا باپ اُسی حالت بیخودی مین پھر چلایا اور اسکی یہ آواز تھی میان کہان جاتے ہو ایک گلاس شراب اور رہ گئی ہی اسکو بھی نبٹرتے جاؤ -

مین - ان آدمیون کی طرف مخاطب ہوکر - کیا آپ کمرہ کے باہر تشریف نہ لیجائینگے

زیادہ بالون والا - تم نہین سُنتین کہ تمھارا باپ خود کہ رہا ہی کہ ابھی ایک گلاس اور بھی باقی ہی -

مین - نہین گلاس نہین ہی -
یہ کہکر مین نے برانڈی کی بوتل اُٹھا کر آگ مین پھینک دی -
یہ دیکھکر وہ تینون شخص کچھ چین بجبین ہوے کہ ہماری شراب آگ مین کیون پھینک دی - غرض بڑی جھک جھک کے بعد وہ کمرہ سے باہر نکلے ہین -
مین نے دل مین یہ خیال کیا کہ اپنے باپ کو زجر و توبیخ کرنا یا اسکو غیرت دلانا یہ محض بیکار ہی -

| شمشیر نیک ز آہن بد چون کند کسے |
| --- |
| ناکس زتربیت نہ شود ای حکیم کس |

اگر یہ اسکو بدنامی جانتا بھلا کاہے کو ایسے فعل کا مرتکب ہوتا مگر اسکو کچھ غیرت شرم تھوڑے ہی تھی کہ وہ ان باتون سے پناہ مانگتا اور ایسی خواری کے پاس ہوکر بھی نہین پھٹکتا - اس لیے اسوقت مجھے یہی مناسب ہوا کہ مین اُن باتون کا کچھ ذکر نہ کرون بلکہ اُس قرضہ کی بابت دریافت کرون جس سے وہ مقید ہوے ہین -
بڑی دقت سے مغز مار کر مین نے قید ہونے کے اصلی اسباب دریافت کیے - اسکی حالت وہ تھی کہ دنیا و مافیہا کی خبر نہ تھی مگر پھر بھی زیادہ دیر کی مغز پچی سے مطلب برآری ہو گئی - شکر ہی -
ناظرین کو یاد ہوگا کہ جب مین سال گذشتہ اپنے گھر اول ہی اول واپس پھر کر آئی ہون اور جب ہی میری مان کا انتقال ہوا ہی مین نے اپنے والد سے دریافت کیا تھا کہ میرے بھائی سسرال کی بھی کوئی خبر ہی تو میرے باپ نے یہ کہا تھا کہ چھ مہینے کا عرصہ ہوا تھا اسنے خط بھیجکر کچھ خرچ منگایا تھا بھلا یہان روپیہ کہان رکھا تھا کہ مین روانہ کرتا - لیکن میرے باپ نے اصل کیفیت سے مجھے اطلاع نہین دی تھی کہ سسرال کے معاملہ مین کیا کارروائی ہوئی اور کیونکر یہ امر طے ہوا - معلوم ہوا کہ جب میرے بھائی نے باپ

کو چٹھی لکھی تھی، وہ چلیسٹر مین تھا مگر ہاتھرن یا اسکے پڑوس کے گانون قصبہ مین نہ آسکا
جب میرے باپ نے اُسے لکھا کہ یہان روپیہ نام کو بھی نہین ہی کہ تمھین بھیجا جاوے یہ
جواب دیکھکر سرل ہانے پھر یہ لکھا کہ اگر آپ چلیسٹر فوراً چلے آوین زرنقد کا ہاتھ
لگ سکتا ہی میرا باپ خط دیکھتے ہی چلیسٹر روانہ ہوگیا۔ چلیسٹر پہونچکر نشان دادہ ہوٹل
مین گیا۔ سرل کو امیرانہ صورت مین دیکھا۔ کپڑے بھی شان وشوکت سے پہنے ہوے
اور سب سامان بھی ویسا ہی زرق برق سرل نے یہان ایک شخص تجویز کر رکھا تھا کہ
جب میرا باپ آئے اُسکی ضامنی دے کر روپیہ قرض لیا جاوے۔ جب میرا باپ
وہان پہونچا۔ میرے بھائی نے اُس قرض دینے والے کو بلایا اور کہا کہ میرے والد
جو ہاتھرن کے پادری ہین موجود ہین۔ وہ شخص محض ناواقف تھا وہ کیا جانتا تھا
کہ حضرت کی یہ حالت تھی اسنے میرے باپ کی ضمانت پر پانسو پونڈ قرض دیدیے
میرے بھائی نے چارسو پونڈ تو آپ لیے اور سو اپنے باپ کو دے کر چلتا بنا۔ میرا باپ
وہ سو پونڈ لے کر گھر چلا آیا۔ اس قرض دہندہ کا نام وِنٹر تھا۔ جب اسکی مدت معیّد
وعدہ گذر گئی اسنے وارنٹ گرفتاری کا وکیل کی طرف سے بھیجکر گرفتار کرالیا۔
تعجب کی بات ہی کہ نو دس مہینے ہوگئے تھے لیکن میرے باپ نے مجھ سے ایک دن
بھی اس امر کی اطلاع نہین دی کہ مین ایسے سنگین قرض مین جکڑا ہوا ہون۔
بس صرف یہی باتین تھین جو مین نے اپنے نشیلے باپ سے بضد ہو ہو کر دریافت
کیا اور اُسنے جھجک کرنے کے بعد کل کیفیت بیان کردی۔
مین اپنے ناظرین سے یہ بیان نہین کرنے کی کہ یہ امر سُنکر میری کیفیت کیا ہوئی اور
میرے دل کا کیا حال ہوا۔ اب صرف اتنا بیان کرنا چاہتی ہون کہ مین نے اپنے
والد سے کہا کہ مین چلیسٹر جاتی ہون اور قرض خواہ سے جاکر ملتی ہون اسکے بعد جو کچھ
انتظام ہوگا آپ کو معلوم ہوجائے گا۔

اپنے باپ سے رخصت ہوکر مین داروغہ جیل کے پاس آئی اور اُس سے مین نے شراب نوشی کی کل کیفیت بیان کی اور یہ کہا کہ مین شہری مجسٹریٹون سے اسکی رپورٹ کر دونگی وہ ڈر گیا اور ملتمس ہوا کہ آپ اسکی رپورٹ نہ کیجیے گا مین آیندہ سے بندوبست کر دونگا اب آپ نہ ملاحظہ فرمائینگی - اگر ذرا بھی اسکی بھنک مجسٹریٹون کے کان تک پہونچی تو مین موقوف ہو جاؤنگا - مین نے اس سے یہی کہا کہ جب آپ انتظام کر دینگے تو مین کاہے کو رپورٹ کرنے لگی -

غرض اپنا اطمینان کرکے مین مکان واپس آئی اور وہ شب مین نے بہت ہی بے آرامی سے گذاری صبح کو مین ریورڈیل سے آئی وہان سے ڈاک گاڑی مین سوار ہوکر مین چلیسٹر روانہ ہوئی - چیسٹر پہونچکر اُسی ہوٹل مین اُتری جس ہوٹل مین کہ اپنے باپ کی ہمراہی مین اُتری تھی وہان جاکر مین نے مسٹر ونٹر کو دریافت کیا - معلوم ہوا کہ فلان جگہ مین رہتے ہین - مین سیدھی پتہ پر اُسی جگہ روانہ ہوئی ونٹر کا مکان جب مین قریب پہونچی معلوم ہوا یہ ایک خوبصورت اور مصفا عمارت تھی سامنے کا دروازہ ایک خادم نے جو زرق برق کے کپڑے پہنے ہوے تھا کھولا مین اُسمین داخل ہوئی دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ مسٹر ونٹر مکان ہی پر ہین مجھے خادم نے ایک سجے ہوے کمرہ مین لیجاکہ بٹھایا یہان کافی سامان چُنا ہوا تھا مسٹر سیمز مجھے یاد آگیا ناظرین کو یاد ہوگا کہ یہ وہی مسٹر سیمز ہے کہ جسکو مین نے تباہ ہونے سے بچایا تھا اور ہوریس کے باپ کو ایک لاکھ پچاس ہزار پونڈ قرض نہین دینے دیتے تھے وہ بھی سود خور تھا اور جسکے مکان مین مین اب بیٹھی ہوئی تھی یہ بھی سود خور تھا دونون کی مکانی اور اسبابی ہیئت کا جب مقابلہ کرتی تھی بہت بڑا فرق معلوم ہوتا تھا - اُسکا مکان ایک نہایت ہی کمینہ تھا اور یہ امیرانہ مکان تھا - نوکر چاکرون کی صورت سے بھی یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ کسی امیر کے نوکر ہین - مین یہ

خیال ہی کر رہی تھی کہ اتنے مین ایک شخص لانبا قد نفیس پوشاک پہنے ہوے کمرہ مین داخل ہوا یہی شخص ونٹر تھا جس سے میرے باپ کی ضامنی پر میرے بھائی نے پانسو پونڈ قرض لیے تھے۔

اسکی چالیس برس کی عمر ہوگی۔ اعضا مضبوط تھے اور صورت سے خوش مزاجی اور بے تکلفی برستی تھی۔ گو اسکا کتابی چہرہ نہ تھا مگر پھر بھی بدنما نہ معلوم ہوتا تھا اسکے سر پر بال نہایت ہی خوبصورت آکر واقع ہوے تھے انکا رنگ گہرا سیاہی مائل بھورا تھا۔ اسکی آنکھین نیلی تھین۔ اسکی صورت سے ملائمت نرمی اخلاق غضب برستا تھا غرض وہ ظاہرا خوش سیرت معلوم ہوتا تھا اسکی دیکھنے مین مذاق کی جھلک معلوم ہوتی تھی اور انمین انسانیت کے گلابی ڈورے پڑے ہوے کیا ہی بھلے معلوم ہوتے تھے۔ بتیسی بہت خوبصورت تھی۔ کوئی دانت ضائع نہوا تھا سب سنگین طور پر چسپان تھے جیسی سود خورون کی صورت ہوتی ہے وہ اسکی بھی میری نگاہون مین اب تک ویسی ہی شکل جمی ہوئی تھی مگر مین نے اپنے ذہن نشین شکل کے خلاف اسکو دیکھکر سخت تعجب کیا کہ مین سمجھی کچھ تھی اور یہ نکلا کچھ۔ اسکی اس حالت اور صورت سے بعید ہے کہ یہ کسی غریب شخص کا جیل مین بھیجنا گوارا کرے۔

ونٹر۔ نہایت ہی اخلاقی لہجہ مین مس لیمبرٹ ہاتھرن کے مسٹر لیمبرٹ سے میرا معاملہ ہے۔ آپ کیا فرماتی ہین۔

مین۔ مین انکی لڑکی ہون۔ بس آپ سمجھ لین کہ مین کس لیے آئی ہون۔

ونٹر۔ نوازشانہ اور شفیق طریقہ سے۔ اوہو آپ انکی صاحب زادی ہین۔ درست ہے بیٹھیے کرسی لیجیے اور تشریف رکھیے۔ مسٹر ونٹر آپ ذرا فاصلہ سے کرسی پر بیٹھا۔

مین۔ اپنی اسی مضطربانہ حالت مین۔ اے صاحب آپ کو یہ تو معلوم ہی ہوگا کہ میرا باپ مسٹر لیمبرٹ قیدخانہ مین ہے۔

وِنٹر - نہایت تعجب خیز صورت بناکر - کیا وہ جیل خانہ مین ہین ای مس لیمبرٹ کیا وہ قید ہوگئے - اسکی صورت اور اسکی تعجبانہ نگاہین لاعلمی ظاہر کرتی تھین -

مین - ہان مسٹر ونٹر وہ قید خانہ مین ہین اور کیا یہ بھی ممکن ہی کہ آپ اس امر سے واقف نہون - یا ہمین کوئی غلطی ہاکر واقع ہوئی ہی یا شاید آپ کے بابجائی ہونگے جنہون نے آپ کے علم کے بغیر یہ کارروائی کی ہی -

ونٹر - نہین نہ میرا کوئی بھائی ہی نہ باپ ہی مین نے ہی تمہارے باپ کی ضمانت پر تمہارے بھائی کو پانسو پونڈ قرض دیے ہین - اگر مجھے صحیح یاد ہی -

مین - یہ روپیہ موجود ہی -

یہ دیکھکر وہ اپنی جگہ سے کھڑا ہو گیا اور کہنے لگا مس لیمبرٹ اصل امر یہ ہی کہ مین نے اپنے مختار کو پورا اختیار دیدیا تھا مگر اس سے یہ نہین کہہ دیا تھا کہ تو اتنی جلدی یہ کارروائی کرنا - میرے اوپر کامون کے بوجھ ایسے واقع ہوے ہین کہ مین ان چھوٹے چھوٹے کامون سے علیحدہ رہنا چاہتا ہون - اس لیے جو کچھ کارروائی ہوگئی وہ میری لاعلمی مین ہوگئی - جس سے مین محض نابلد ہون - تم مجھ سے بیان کرو یہ معاملہ کیونکر ظہور پذیر ہوا -

مین - آپ نے جو یہ بیان فرمایا کہ میری لاعلمی مین یہ واقعہ ہوا ہی مین اسکا شکریہ ادا کرتی ہون اور نیز آپ کی ہمدردانہ گفتگو کی بھی تہ دل سے ممنون ہون - اور مجھے یہ بھی یقین ہی کہ آپ کی خواہش یہ ہرگز نہ ہوگی کہ آپ انہین جیل بھیجتے -

ونٹر - نہین خدانخواستہ ایسا تھوڑا ہی ہوسکتا ہی کہ مین خواہ مخواہ انکو جیل خانہ بھجوا دیتا مس لیمبرٹ تم خوب خیال کرلو میری یہ طبیعت مین داخل ہی کہ اگر کوئی قرضدار میری توہین کرتا ہی اُسکو مین اپنے وکیل کے حوالہ کردیتا ہون وہ اُس سے بھگت لیتا ہی اور جو میری طرف رجوع ہوتا ہی اور مجھ سے جھکتا ہی اُس سے

مین اس ملائمت سے پیش آتا ہون کہ تمام انگلینڈ بھر مین بھی کوئی ایسی ملائمت نہ کرتا ہوگا۔

مین نہین بیان کرسکتی کہ مین نے کن تعریفی نگاہون سے اُسکی طرف دیکھا اور کہا کہ اے مسٹر ونٹر مین ابھی نہایت ہی ایماندارانہ طریقہ سے تمھارے معاملہ کا تصفیہ کردیتی ہون۔ پرسون میرا باپ گرفتار کیا گیا اور ریورڈیل کے قیدخانہ مین مقید ہی وہ صورتین ہنوز باقی ہین کہ وہ اپنے گھر سے بے گھر ہو جائے اور پھر اُسے اپنا مکان دیکھنا نصیب نہ ہو۔ دیکھیے خدا اسکی جان پر کیا کیا آفتین توڑتا ہی۔

مسٹر ونٹر۔ نہین نہین مس لیمبرٹ کیا کہتی ہو ایسا کبھی نہین ہوگا جو بات ہوگی بخیر انجام پذیر ہوگی۔ اے پیاری اسمین میرا بالکل قصور نہین ہی یہ ساری ہل (نام وکیل) کی کارروائی ہی اسنے بغیر دریافت کیے مجھ سے یہ کارروائی اور غیر رحیمانہ کام ازخود کیا ہی اگر آپ یہان کچھ دیر ٹھہرنے کی تکلیف گوارا کرین مین ابھی مسٹر ہل کے پاس جاتا ہون اور اُس سے اسکی کیفیت دریافت کرتا ہون۔

مین۔ اصل کیفیت بیان کرنا اسوقت گو ایک نامناسب امر ہی لیکن مین آپ کو اطلاع دیدیتی ہون۔ مطلب یہ ہی کہ میرے بھائی سرل نے نہایت ہی ناجائز طریقہ سے یہ کارروائی کی ہی کہ میرے باپ کی ہوا باندھکر اسکی ضمانت پر آپ سے پانسو پونڈ قرض لیے۔ اصل مین میرے باپ کو اسنے صرف سو پونڈ ہی دیے اور باقیماندہ آپ نے کرچل دیا۔ میرا باپ نہایت ہی مفلس شخص ہی سالانہ اسکی آمدنی صرف سو پونڈ ہوتے ہین۔

ونٹر۔ چونک کر۔ مین نے تمھارے بھائی کو بڑا دولت مند تصور کیا تھا وہ امیرانہ صورت مین چلیسٹر ہی مین قیام پذیر تھا۔ یہ گذشتہ سال کی ابتدا تھی مجھ سے اسکی ملاقات ہوگئی مین نے اسکے یہان جاکر کھانا کھایا اسنے میرے یہان آکر ناشتہ کیا

مین اور وہ دونون گھوڑ دوڑ مین ہمراہ گئے یہ بڑی بھاری بازی ہار گیا غرض اسوقت اسنے میرے دل مین اپنا گھر بخوبی کر لیا تھا مجھسے اُسنے روپیہ مانگا مین قرض دینے کو تیار ہو گیا اسنے مجھسے یہ بھی کہا کہ مین گارڈ کا کپتان ہون۔

مین۔ غمگین ہو کر۔ ای مسٹر ونٹر اسنے یہ سراسر کذب کہا۔

ونٹر۔ متعجب ہو کر۔ او ہو کیا ممکن ہی ایسا خوش اخلاق بے تکلف صاف طبیعت شخص کی یہ حالت ہووے۔

مین۔ ای مسٹر ونٹر مین اپنے والد کے معاملہ مین معاہدہ کرنا چاہتی ہون اسوقت میرے پاس کُل روپیہ ادائگی کے لیے نہین ہی۔

مسٹر ونٹر۔ اپنی کرسی پر سے اُٹھکر۔ آپ اس امر کے لیے ای مس لیمبرٹ اپنے کو ہرگز تکلیف نہ دین مین ابھی مسٹر ہل کے پاس جاتا ہون مہربانی فرماکر آپ یہان قیام فرما دین مین اپنی والدہ سے کہ جاتا ہون وہ آپ کے پاس آکر آپ کا خیر مقدم کرینگی۔

یہ کہکر مسٹر ونٹر کمرہ کے باہر چلا گیا مین بہت خوش ہوئی کہ مین نے اس شخص کو ایسا خلیق اور انسان پایا مین یہ بھی ارادہ کرکے آئی تھی کہ اگر اسنے زور ڈالا اور کہا کہ مین اپنا سارا قرضہ لیلونگا مین اتنی قدرت نہین رکھتی مگر اسکا ایک ایک پیسہ ادا کر دونگی۔ دوسری طرف سے مین یہ خیال کرتی تھی کہ اگر مین اس سے صرف یہی کہون کہ میرے والد نے صرف سو پونڈ لیے ہین وہ تم لے لو یہ آفت پھر سرل کی گردن پر پڑے گی یہ بھی دقت ہوگی غرض ان سب خیالات کے بعد مین نے یہ خیال کر لیا کہ کسی طرح سے ہو معاملہ کا فیصلہ بہت سہولت سے ہو جائیگا

مین ان ہی افکار مین غلطان و پیچان تھی کہ دروازہ کھلا اور ایک بوڑھی بیگم کمرہ مین آئین اگر مسٹر ونٹر کی فوق بھڑک پوشاک سے مقابلہ کیا جاے تو اس

بوڑھی بیگم ہی کی پوشاک صفا اور قیمتی نکلے گی - یہ بیگم سیاہ ریشم کا گون یعنی سایہ پہنے ہوئی تھی - مگر کوئی شی جواہرات کی قسم سے اُسکے زیب گلو نہ تھی -

اسکی صورت سے سادگی سنجیدگی بڑھاپن متانت قیاضی برستی تھی گو اسکی شکل ایسی کہ یہ بھی نہ تھی مگر ہان سڈول ہونے سے کوسون دور تھی اسکی صورت سے یہ بھی معلوم ہوتا تھا کہ اسکا گذشتہ بہت سا زمانہ نہایت ہی تکلیف و مصیبت مین گذرا جب سے کہ اسکا بیٹا لائق ہوا ہی اسکی زندگی بآرام صرف ہوئی ہی -

اس بوڑھی عورت نے آکر میرا خیر مقدم کیا اور کہا کہ میرے بیٹے نے مجھ سے تمھاری تشریف آوری کا سبب بیان کیا ہی اور وہ ابھی اپنے وکیل کے پاس گیا ہی تاکہ تمھارے والد کو قیدخانہ سے رہائی دلواوے یہ خبر بہت اثر سنکر میرے رخساروں پر خوشی کی سُرخی جھلک جھلک کرنے لگی اور میرا دل ہاتھوں بڑھ گیا -

اس بوڑھی عورت نے گھنٹی بجائی - فوراً ایک عورت سینی مین کچھ مٹھائی اور میوہ جات اور شراب رکھے ہوے آموجود ہوئی - ونٹر کی مان نے مجھ سے تناول کرنے کے لیے کہا مین نے اُسکے کہنے کو نہ ٹالا اور بخوشی اُسکے ساتھ شریک ہوئی اس خیال سے نہین کہ مجھے ناشتہ کی ضرورت تھی بلکہ اس لحاظ سے مین نے اور بھی اسکی دعوت قبول کرلی کہ مجھے اس سے کام لینا تھا - بہت شوق اور دل سے اُسنے میرے ساتھ بیٹھکر تناول کیا کھانا کھانے مین ادھر اُدھر کی باتین کرتی رہی اور نیز اپنے بیٹے ونٹر کا بھی ذکر کیا جس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنے بیٹے پر بہت نازان ہی - اثناے گفتگو مین اسنے یہ بھی کہا کہ میری آرزوئین اور خواہشین ونٹر کی نسبت بہت ہی سادھی ہین مجھے اس شان وشوکت دار مکان کی بھی ضرورت نہین زندگی بسر کرنے کے لیے مجھے صرف ایک جھوپڑا کافی ہی -

یہ باتین کرکے وہ یہ کہنے لگی اے مس لیمبرٹ پہلے میرا بیٹا بہت غریب تھا لیکن صرف اپنی محنت اور جانکاہی سے یہ بہت بڑا دولتمند ہوگیا ہی باوجودیکہ اسکا خانہ داری کا خرچ امیرانہ ہی اور خوب فراخ دلی سے خرچ کرتا ہی لیکن دن دونی رات چوگنی ترقی ہی معلوم ہوتی ہی - یہ کہتی جاتی تھی اور کھانا کھانے مین ہر کھانے کی نسبت یہ کہتی تھی مس لیمبرٹ یہ کھاؤ یہ نہ کھاؤ یہ مجھے یقین ہی تمہین مرغوب ہوگا - لو شراب کا اور ایک آدھ پیالہ پیو - ہائین تم بھنا ہوا کبوتر اور بط کے کباب نہین کھاتین - چکھو تو سہی یہ کیسے مزہ کے ہین -

ہیلن - آپ کی عنایت و نوازش ہی خدا آپ کے یہان اپنی برکتین نازل فرماوے آپ بڑی مہمان نواز ہین سبحان اللہ -

بوڑھی عورت - شراب کا تیسرا گلاس چڑھاکر - میرا بیٹا چیسٹر مین ہر دلعزیز ہی گو یہ امر بھی نہین ہی کہ جسنے جو کچھ مانگا اور اسنے صورت دیکھتے ہی دیدیا مگر پھر بھی سب اسے پیار کرتے ہین اور بعض وقت صرف اپنی محبتانہ طبیعت مروت آمیز فراج سے دھوکا بھی کھا جاتا ہی چنانچہ اس امر کو اسکا دوست مسٹر ہال وکیل بخوبی جانتا ہی - جو وکیل اسکا دوست ہی اس لیے اب جو کوئی کارروائی ہوتی ہی اُسکو وہ بطور خود انجام دیتا ہی یہی معاملہ تمہارے والد کا بھی ہوا کہ اُسنے آپ ہی کارروائی کرلی اور میرے بیٹے کو خبر بھی نہین کی -

غرض اس بوڑھی عورت کی صورت سے سادگی اور سیدھاپن برستا تھا اور یہ معلوم ہوتا تھا کہ اسکی آرزوئین اور خوشیان سادی ہین اور اسے اپنے بیٹے سے بہت ہی محبت ہی -

یہ باتین ہو ہی رہی تھین کہ دروازہ کھُلا اور ونٹر تشریف لائے -

صورت دیکھتے ہی مان نے کہا کہ بیٹا مس لیمبرٹ کے باپ کے معاملہ

مین پکچھ کر آئے۔

ونٹر - ہان مین اسی لیے گیا تھا کہ جسقدر معاملہ ہو بھلگتا آؤن تاکہ مجھے مس لیمبرٹ کو اطمینان بخشنے کا موقع ملے۔

یہ سُنکر مین دل ہی دل مین بہت خوش ہوئی کہ اللہ کا شکر ہی اب میرا باپ قید خانہ مین سے ضرور ہی رہائی پائے گا۔

**بوڑھی** - (اپنے بیٹے سے) تم نے تنبیہاً وکیل سے کچھ نہ کہا کہ بغیر میرے حکم کے تو نے اس شخص کو گرفتار کیون کرا دیا۔

ونٹر - ہان مین نے اُسے ڈانٹا کیون نہین مگر وہ وکیل یہ عذر پیش کرتا ہی کہ مجھے اسکی خبر بھی نہین یہ ہیڈ کلرک کی غلطی ہوئی ہی ہیڈ کلرک سے دریافت کیا وہ کہتا ہی میرے نائب کی خطا ہی اُس سے جواب طلب کیا وہ کہتا ہی مجھ سے ماتحت منشی کا یہ کام ہی اس سے جب دریافت کیا اسنے چپراسی کا نام لگایا - آپ خود سمجھ سکتی ہین کہ مین کس کس کو ڈانٹ بتاتا۔

اُسکے بعد میری طرف مخاطب ہو کر یہ کہنے لگا۔

مس لیمبرٹ آپ اس امر کی طرف سے خاطر جمع رکھنا مین شدید حکم دے آیا ہون کہ مسٹر لیمبرٹ کی رہائی مین کوشش کیجائے کل صبح تک یقین ہی کہ وہ رہا ہو جاینگے آج ہی اس لیے نہین ہو سکتے کہ وارنٹ سے گرفتار ہوے تھے سرکاری کارروائی کرنی لابُد ہی۔

اے والدہ صاحبہ مجھے اسوقت ضروری کام ہی مگر آپ مس لیمبرٹ کی خاطرداری مین کوئی دقیقہ باقی نہین چھوڑنا یہ ہماری مہمان ہین ہر شے انکے آرام دینے والی فوراً مہیا ہو جانی چاہیے مین چھ بجے شام کو کھانا تناول کرونگا - اور اُسی وقت اے مس لیمبرٹ پاؤ گھنٹہ صرف تم اگر اجازت دوگی تم سے مین معاملہ کی گفتگو

کرونگا مطلب یہ ہی کہ آپ آرام بھی لے لین سفر کی تکان اُتر جائے۔
اسکے بعد پھر اپنی مان سے یہ کہنے لگا دیکھیے والدہ صاحبہ کوئی کمی مہمانداری مین نہ ہوا اگر مس لیمبرٹ کے ساتھ اسباب ہی اور یہ ہوٹل مین رکھ آئی ہین ابھی آدمی بھیجکر وہانسے نہین منگوا لیجیے۔ جب مکان موجود ہی پھر ہوٹل مین ٹھہرنے کی ضرورت لیا ہی۔
بوڑھی۔ بیٹا کبوتر بہت اچھے پکے ہین تھوڑے سے کھاتا جا۔
ونٹر۔ نہین اماجان مین اسوقت ایک لقمہ بھی نہین کھا سکتا مجھے ضروری کام ہی بس شام ہی کو ایک دفعہ کھاؤنگا (میری طرف مخاطب ہوکر) مس لیمبرٹ آپ مجھے اسوقت کے جانے پر معاف کرینگی۔
یہ کہکر ونٹر چلا گیا۔ ونٹر کی مان سے ہر چند مین نے عذر کیے کہ مین ہوٹل ہی مین رہونگی آپ کو تکلیف دینا نہین چاہتی مگر اسنے میری کوئی بات نہین مانی بلکہ مجھے اپنے مہمان کے قبول کرنے پر مجبور کیا۔ آخر الامر مین نے منظور کر لیا۔ مناسب نہ تھا کہ ایسے مہربان فیاض میزبان کی دعوت روکھے پن سے قبول نہ کیجاتی۔ بوڑھی بیگم ایک پُرتکلف کمرہ مین مجھے لے گئین یہ کمرۂ خواب جیسا شاندار تھا ویسا ہی سامان سے بھی سجا ہوا تھا۔ اور نہایت خوبصورت بھی تھا۔ چونکہ میرا ارادہ چلیسٹر مین شب کو قیام کرنے کا نہ تھا اس لیے مین ضروری اشیا بھی اپنے ساتھ نہین لائی تھی۔ لیکن سن رسیدہ بیگم نے مجھے اس امر کا تیقن دلوا دیا کہ جس چیز کی تمھین ضرورت ہوگی یہان حاصل ہو سکتی ہی۔ مین نے وہان جا کر اپنی شال اور ٹوپی اُتاری۔
وقت سہ پہر بہت جلد منقضی ہو گیا اور مسٹر ونٹر کے ملنے اور بات چیت کرنے کا وقت قریب آ گیا اس سن رسیدہ بیگم نے میری ایسی ایسی خاطر کی

اور مجھ سے اس اخلاص سے پیش آئی کہ مین نے اسے مرجع خلق و مروت تسلیم کرلیا اور مین یہ سمجھی کہ نیک کنبہ کی ساری نیکیان اسمین کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہین۔ چھ بجے شام کو مسٹر ونٹر واپس ہوکر آئے وہ آکر نشست کے کمرہ مین بیٹھے ہی تھے کہ اتنے مین خادم نے آکر اطلاع دی کہ کھانا میز پر چنا گیا۔ ہم سب کھانے کے کمرہ مین آئے گو میز پر صرف تین ہی اشخاص کے بیٹھنے کی جگہ تھی مگر قسم قسم کے کھانون کی رکابیان طشتریان گلاس کثرت سے اُسپر چنے ہوے تھے۔ بیچ مین چمکتے ہوے جگ جگ کرنے والے لیمپ اور اُنکی روشنی کی جھلک جو مصفا رکابیون اور گلاسون پر پڑرہی تھی عجیب کیفیت دیتی تھی۔ کھانا معمولی تھا نہ متوسط درجہ کا تھا بلکہ جیسا کھانے مین امیرانہ پن برستا تھا ویسا ہی عیش و نشاط کا جلوہ بھی معلوم ہوتا تھا۔ مسٹر ونٹر کی گفتگو مین مہذب آزادگی تھی اور ساتھ ہی اسکے خلق اور علم بھی نمایان تھا۔ یہ بدیہی امر تھا کہ ونٹر ایک تعلیم یافتہ شخص تھا پھر اُسکی گفتگو مین عمدگی نہ ہونا کچھ تعجب خیز امر نہ تھا اور لطف یہ تھا کہ نیک صحبت مین ہمیشہ اسنے اپنی زندگی بسر کی تھی۔ یہ مجھ سے عزت و توقیر مگر کشادہ دلی کے اخلاق سے پیش آیا اسکی مان نے بھی مہمان نوازی مین حد کردی تھی یون ہی ہنستے بولتے ہم کھاتے رہے جب کھانا کھا چکے مسٹر ونٹر مع اپنی مادر مہربان اور میرے نشست کے کمرہ مین جا کر بیٹھے ہم وہان چند منٹ بیٹھنے پائے تھے کہ ونٹر کی مان کمرہ سے اُٹھکر چلی گئی۔

مسٹر ونٹر۔ میری والدہ صاحبہ چند منٹ کے لیے باہر تشریف لے گئی ہین کہ ہم باہم معاملہ کی گفتگو کرلین۔ اب مین آپ سے یہ عرض کرتا ہون اور وہ یہ ہی کہ ای مس لیمبرٹ جو کوئی میرا مہمان آکر ہو اور میری مادر مہربان کا بھی دوست ہو اور جسکو وہ عزیز رکھتی ہو اُسکے ساتھ مین کیا معاملہ کرون۔ خیر اتنا کہنا چاہتا ہون اور مین نے یہ تجویز کیا ہی کہ کل صبح کے نو بجے تک تمھارے والد کو چھڑوا دون

اور تم مجھے صرف نصف روپیہ قرضہ دیدو بس اُسی پر فیصلہ ہو یانسو پونڈ دیے تھے ڈھائی سو آپ مجھے عنایت فرماوین بس پھر کچھ مطالبہ باقی نہ رہے گا۔

مین - اے مسٹر ونٹر واقعی آپ درست فرماتے ہین مگر مجھے شرمندگی ہوتی ہو کہ آپ جیسے مہربان اور شفیق مہمان نواز ایسا نقصان اُٹھاوین۔

مسٹر ونٹر - اے مس لیمبرٹ تم اسکا کچھ خیال نہ کرو یہ خود میری تجویز ہو۔ اور یہ مین تمھین اختیار دیتا ہون کہ جب چاہیے تم ڈھائی سو پونڈ خواہ چار ماہ مین خواہ چھ ماہ مین خواہ برس دن مین ادا کردینا تمھین اختیار ہو۔

معاملہ ختم ہو چکا ہو اور کارروائی شروع ہو چکی ہو۔ کل علی الصباح آپ خاص میری گاڑی مین ریورڈیل تشریف لیجائیے گا۔

مین - اے مسٹر ونٹر آپ یقین ہی کرین کہ آپ کی فیاضی نے مجھپر احسان کا پہاڑ ڈھا دیا مین جون ہی ریورڈیل پہونچونگی چلیسٹر کے بنک کے نام ڈھائی سو پونڈ روانہ کردونگی۔

مسٹر ونٹر - بہت خوب بہت خوب۔ معاملہ کی گفتگو ختم ہوگئی اب میری والدہ ماجدہ بھی تشریف لاتی ہین۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ بھی تشریف لائین پھر ہم دوسرے کمرہ مین جا بیٹھے کیاب اور گزک و شراب کے خوان آئے شراب کے دور چلنے شروع ہوگئے سن رسیدہ بیگم نے شراب کے پینے پر مجھسے باصرار کہا مین نے اُنسے کہا کہ مجھے اس قسم کا مذاق نہین ہو اور مین بہت کم پیتی ہون۔ مگر بیگم کے اصرار نے دو ایک گلاس پلا ہی دیے۔

مسٹر ونٹر نے ہنس کر کہا۔

| | | |
|---|---|---|
| | ساقیا یان لگ رہا ہو چل چلاو<br>جب تلک بس چل سکے ساغر چلے | |

ایک گلاس شراب جب مین نے پی اور اسکا ہوش ربا نشہ میرے دماغ مین پورا پورا جا نشین ہوا مین لڑکھڑا گئی اور مین نے چاہا کہ گلاس کو میز پر رکھون لیکن تمام جسم مین سنسنیان دوڑ گئی تھین اور مین بدحواس ہونا چاہتی تھی مجھے اُس نشہ سے یہ خوف معلوم ہوا کہ قطعی مجھکو دھوکا دیا گیا ہی کیونکہ ایلون کے دھوکہ کی تصویر بھی میری نگاہون کے آگے گردش کنان تھی۔ اور میرا دل مارے دہشت کے کانپا جاتا تھا۔

# تیئیسوان باب

## پُر نشیب پہاڑیان

میری زندگی کا باب پھر اس واقعہ سے شروع ہوتا ہی جو مجھپر کمرۂ خواب مین گذرا مین رات کو اس کمرۂ خواب مین تنہا نہین رہی اس کمبخت بدمعاش عورت نے میرے ساتھ بڑا کھیلا کھیلا۔ صبح کو جب میری آنکھ کھلی نشہ ہنوز میرے دماغ مین باقی تھا دل سرور سے بیٹھا جاتا تھا۔ اور ہاتھ پیر ٹوٹے جاتے تھے مین نے پلنگ پر سے اٹھکر دیکھا کہ مسٹر ونٹر بھی ایک طرف پڑے ہوے ہین۔

مجھے دیکھکر مسٹر ونٹر اُٹھا اور میرے قریب آکر کہا اے پیاری لڑکی جو کچھ میرے ظاہر کرنے کا ارادہ ہی مجھے امید ہی کہ تو اپنی فہم سلیم سے اُسے بخوبی سمجھ گئی ہو گی کچھ ظاہر کرنے کی حاجت نہین ہی۔

مین۔ مردود۔ اگر انگلینڈ مین قانون اور انصاف ہی تو اپنے کردار کی ضرور سزا پائیگا جاتا کہان ہی۔

مسٹر ونٹر۔ نہین اے پیاری ہرگز نہین کوئی بات اس قسم کی ظہور پذیر نہین ہوئی ہی جسکا تمھین خیال ہی مین یقین دلواتا ہون آپ اسے یقین ہی کرین۔

یہ بات اسنے ایسی صورت بنا کر کہی کہ گویا وہ بالکل بیگناہ ہی اور میرا اسکی نسبت

یہ خیال کرنا اُسے اتہام لگانا ہی -

مین - اب یہ کیا باتین بناتا ہی تیرے برابر بھی کوئی بدکار شریر النفس شخص ہوگا اسوقت میری چھاتی مین غضب کا دُھوان اُٹھ رہا تھا اور مین اُسی حالت طیش مین یہ بھول گئی تھی کہ مین کون ہون اور کہان کھڑی ہون اور کیا کہہ رہی ہون اُسی جوش وخروش مین مین نے یہ کہا کہ مین سیدھی مجسٹریٹ کے پاس جاتی ہون اور تیری بدمعاشی اور تیری مان کی دھوکہ دہی وخباثت کا حال بیان کرتی ہون

ونٹر - دلی تبسم مین - اوہو میری مان کی نسبت کیا کہتی ہو وہ بیچاری مظلوم اور بیگناہ روح دس برس سے گرچہ مین ملازم ہی میری مطلب برآری صرف میری خادمہ سے ہوتی ہی جسکو مین نے اپنی مان بنایا ہی -

یہ سُنکر اور بھی اسکے بد افعال اور قبیح کردار کا نقشہ میری آنکھون کے آگے کھنچ گیا - غضب نے میرے رگ وریشہ مین اپنا گھر کر لیا تھا اور میرا سینہ مجمر آتش بن رہا تھا مین غصہ مین تھرتھرا رہی کہتی جاتی تھی جاتا کہان ہی مردود وہ مزا چکھایا ہو کہ تو بھی یاد کرے اور تجھے معلوم ہو کہ کسی کا تاج عصمت اُتار لینا یہ کیفیت دکھاتا ہی -

ونٹر - اے پیاری روز بات یہ ہی کہ تم خود عقلمند ہو خوب سمجھ لو کہ جب مین نے اپنے بچنے کی تدبیر سوچ لی تھی اور سمجھ گیا تھا کہ یہ طریقہ بچاؤ کا ہی مین نے اپنی جان خطرہ مین ڈالی اور اپنی دلی آرزو پر کامیاب ہوا -

یہ سُنکر مجھے اُسی وقت یہ کھٹکا ہوا کہ ضرور یہ میرے باپ اور بھائی کے خلاف کچھ کرنا چاہتا ہی بس یہی صورت اسنے اپنے بچاؤ کی سوچی ہوگی اس تصور کو مین اپنے دل مین جما کر یہ کہنے لگی - آہ یہ باتین محض احمقانہ ہین تو نے اپنی طرف سے بچاؤ کی صورت نکال لی کہین مین تجھے تھوڑے ہی بخشونگی - اور صورت ہی تو کیا نکالے گا -

ونٹر - دیکھو روز سمجھو بات یہ ہی اگر تم مجسٹریٹ کے یہان جاتی ہو مین تمھارے

ساتھ چلتا ہون بہت خوب ہی تم میرے خلاف دعوی کرو کہ مجھپر جرم عائد کرو مین تمہارے باپ اور بھائی کے نام وارنٹ جاری کرتا ہون -

یہ سُنکر مین مایوسی سے مجنون بن گئی اور مجھے ایک سناٹا آگیا - اور مین نے گُن گناتے ہوے الفاظ مین یہ کہا بہت خوب بہت اچھا -

ونٹر - دیکھو یہ وارنٹ جعلسازی کے لیے ہونگے -

مین نے اپنے مُنھ پر دونون ہاتھ رکھ لیے - اشک آنکھون سے جاری ہوگئے تھے اور مین دل مین خیال کر رہی تھی کہ مجھ سا بھی زیادہ کمبخت اور بے نوا کوئی دنیا مین ہوگا - کاش اسوقت اگر کوئی ہتھیار میرے پاس ہوتا مین خودکشی کرتی اور اس مردود کو بھی جہنم واصل کرتی -

ونٹر - آگے سرک کر - آؤ پیاری روز آؤ - ان باتون سے کوئی نتیجہ نہوگا ناحق تم اور بدنام ہوگی - مجھے تمھارا بڑا خیال ہی بیشک تم نہایت ہی حسینہ ہو مین نے آج تک کوئی عورت نہین دیکھی کہ وہ تمھاری پیزار کے بھی برابر ہو بجاے اسکے کہ مین ایک سنگ مرمر کے بُت کی طرح سے تمھین آغوش مین لون میرے لیے جنت ہوگا اگر تم مجھے خود خوشی اور جوش سے بغلگیر کروگی -

مین - روکھی آواز مین اور کھڑے ہوکر - خدا کے لیے اے صاحب بس آپ خاموش رہین کیا آپ کو ایسی مظلوم مخلوق پر رحم نہین آتا کہ جسکو آپ مایوس کر چکے اور اُسکا تاج عصمت اُتار چکے -

ونٹر - دیکھو تم مطلب سے کوسون بھاگتی ہو جو مین کہتا ہون اُسکو دل لگا کر سُنلو -

| | | |
|---|---|---|
| | بشنو لطف تا برسانم بعز غرض | |

تم یہ جانتی ہوگی کہ مین تم سے ناواقف ہون اور تمھارے اچھوتے لبون کے مین نے بوسے لیے ہین نہین یہ امر نہین ہی مین تم سے بخوبی واقف ہون ہم ہاتھرن سے

لندن بھاگ گئی تھین اور وہان تم نے بہتون کو گھائل کیا ہی - اول نمبر کی تم گنی جاتی تھین -

یہ سُنکر مجھے اور بھی شرم آئی اور مین نے پھر اپنے دونون ہاتھ مُنھ پر رکھ لیے لیکن وہ ہاتھ کہین میری خفت کو پوشیدہ کر سکتے تھے اس لیے کہ دوندیان برابر میرے رخسارون پر بہہ رہی تھین - اُسی صورت حال مین مین یہ کہنے لگی ہاے ایسے پاجی مردود کی مین شکار ہونا لکھی تھی ہاے اس کمبخت نے میرا تاج عصمت باتون ہی باتون مین اُتار لیا -

فنڈر - میرا ہاتھ پکڑنے کی کوشش کر کے - پیاری روز یہ باتین مین صرف تمھاری بہتری کی کر رہا ہون مین چاہتا ہون کہ اپنی دولت کا تمھین بھی شریک بناؤن تم سمجھو کہ مین بڑا دولت مند ہون اگر تم مجھے اپنی صحبت سے شرف بخشو اور میرے ساتھ زندگی بسر کرنا قبول کرو مین لندن مین ایک بہت بڑا مکان لے کر تمھین رکھونگا اور تمھارے لیے نوکر چاکر گھوڑے گاڑی اس کثرت سے ہونگے کہ تم خوش ہو گی -

مین - یہ کبھی نہ ہو گا ہرگز نہ ہو گا ان باتون کو اپنے ذہن سے بالکل نکال ڈالو اب یہ بتاؤ کہ تمھارا ارادہ میرے کمبخت باپ کے ساتھ کیا سلوک کرنے کا ہی کیا اُسکے بچاؤ کے لیے یہ کافی نہین ہو گا کہ تم نے اُسکی مصیبت زدہ بدنصیب لڑکی کا تاج عصمت اُتار لیا -

ونڈر - نہین خود میری حالت طبیعت دیکھنی چاہیے کہ میری کیا صورت فراخ ہی مین ہرگز نہین چاہتا کہ تمھارے باپ کو اینچن گھسیٹن مین ڈالون مین نے اسے قرض مین قید کرا یا ہی اور مین اُسے سنگین جیل مین بھی بھیج سکتا ہون یہ سب باتین میری قدرت مین ہین اگر تمھین سننا ہو مجھ سے اصل اصل کیفیت اپنے بھائی کی سُنو کہ کیا ہو گی اسکے بعد ہی کچھ کہنا -

چودہ یا پندرہ مہینہ کا عرصہ گذرا کہ تمھارا بھائی سرل یہان یعنی چلیسٹر مین آیا اور اسنے
آکر یہان ایک بڑا اچھا یا مارا۔ تمھارا اور میرے بھائی کا گہرا یارانہ ہوگیا تھا۔ ایک دن
جب اُسنے خوب شراب پی تی حالت نشہ مین کہنے لگا کہ میری بہن حسن مین اپنا ثانی
نہین رکھتی پہلے ہوریس کا شکار بنی اور اب لندن مین ایک دولت مند پارلیمنٹ
کے ممبر کے پاس ہی مجھے ان باتون کا اصلا خیال نہ تھا نہ مجھے یہ خواہش تھی کہ مین تمھارے
حال سے کچھ آگاہی پاؤن سُنکر مین نے دل مین کہا کوئی ہوگی مجھے اس سے کیا غرض۔
ایک دن اُسنے مجھ سے کہا کہ میرے پاس پانسو پونڈ کا بل ہی اگر تم لینا چاہتے ہوے لو
مین نے اقرار کرلیا یہ بل لندن کے ایک شخص کا تھا جسکی نسبت تمھارا بھائی یہ کہتا تھا
کہ مین نے اسکے ہاتھ اپنے گھوڑے بیچے ہین۔
مین۔ ہونٹون ہی ہونٹون مین۔ ای کمبخت بدنصیب سرل خبر نہین تیرے جرائم
اور تیرے افعال قبیحہ ایک دن تجھے کیا نتیجہ دینگے۔
ونٹر۔ میری یہ رام کہانی بہت طول طویل نہین ہی مجھے امید ہی کہ تم بدل اسے
گوشگذار کروگی مجھے کیا خبر تھی کہ یہ بل جعلی ہی مین نے اسپر زیادہ غور و فکر بھی نہین کی مجھے
یقین آگیا کہ یہ جنٹلمین ہی اسنے گھوڑے بیچے ہونگے۔ لیکن جب مین روپیہ دینے لگا
تو مین نے یہ کہا کہ تم اپنے والد کی جنکو تم ہاتھرن کا عظیم پادری کہتے ہو ضمانت دلوادو
مجھے اُسکے کہنے سے یہی یقین آگیا تھا کہ یہ ضرور ہاتھرن کا سب سے اعلی پادری ہوگا۔
چنانچہ تمھارے والد آئے اور انھون نے علاوہ ضمانت دینے کے یہان تک کہا
کہ مین جانتا ہون کہ سرل نے میرے سامنے گھوڑے بیچے ہین اور یہ اُس خریدار کا بل
ہی۔ اور اسکے علاوہ تمھارے بھائی نے یہ بھی کہا کہ مین گارڈ کا کپتان ہون جسکا
اعتراف تمھارے والد نے بھی کیا اور مجھ سے کہا کہ مجھے اپنے فرائض انجام دہی کے
لیے جانا جلدی ہی۔ ای پیاری روز مجھے کیا خبر تھی کہ یہ معاملہ ہی اور اسمین یہ

دہوکہ دہی ہی۔تمھارے باپ کی شریفانہ صورت اور اسکی حلیمی پر مجھے کامل اعتماد ہوگیا
کہ یہ سچ کہتا ہی اس لیے صرف اسکی ضمانت پر مین نے چار سو چہتر پونڈ دیدیے پچیس صرف
اپنی کمیشن اور نفع کے رکھ لیے۔دوسرے دن تمھارے بھائی چلیسٹر سے چل دیے اور
مین نے بھی چندان خیال نہ کیا یہان تک کہ تین مہینے گذر گئے۔جب مین نے اپنے بنکرون
کے ذریعہ سے لندن بل بھجوایا کہ کوئی اسکا روپیہ دینے والا ہی وہان صرف ڈھکوسلا ہی
تھا اور یہ بل مصنوعی تھا۔

مین نے ٹھنڈی سانس بھر کر "ای میرے اللہ" کہا۔اور مجھے یہ خیال آیا کہ میرے بھائی
کی بدمعاشی اور دغابازی سے میرے باپ کو جیل کی ہوا کھلوائی اور میری عصمت
کا تاج اُتروایا۔

ونٹر۔تم اپنا دل ناحق دُکھاتی ہو تمھارا حُسن خیز جوبن تمھین تسلی دینے
کے لیے کافی ہی۔

مین۔کیسے بات کیسے اور جلدی سے اس سرگذشت کا نتیجہ بیان کیجیے۔

ونٹر۔ای پیاری روز جب یہ نوبت ہوئی مجھے معلوم ہوگیا کہ یہ بل جعلی ہی مین نے لشکر
کی فہرست مین دیکھا مگر کہین تمھارے بھائی کا نام گارڈ کے افسرون مین نہین پایا مین
پھر ناٹھرن گیا اور وہان جاکر تمھارے والد سے ملا تم جب وہان نہین تھین اور جسوقت
تمھاری مان بھی زندہ تھین۔تمھارا باپ بچون کی طرح سے میرے آگے رونے لگا گھٹنون
کے بل زمین پر کھڑے ہوکر اسنے مجھ سے التجا کی کہ مین مطلق بیگناہ ہون مجھے اصلا خبر
نہین خود میرے بیٹے نے مجھے دھوکے مین ڈالا ہی۔مین کیا کرون مین مظلوم ہون۔
تمھارا رحم چاہتا ہون۔مین نے اس سے کہا کہ افسوس ہی میرے ساتھ یہ دغابازی کی اور
مجھے فریب دیا خیر مین اور کچھ نہین چاہتا اگر خواہش ہی تو یہ ہی کہ میرا روپیہ مل جائے
جو کرے گا آپ بھگتے گا مجھے روپیہ ملجائے گا مین کچھ بھی نہ کہونگا تمھارے باپ نے

مجھ سے مہلت چاہی اور کہا کہ مین آپ کا کچھ روپیہ ادا کر دونگا مین نے روپیہ مہیا کرنے کے لیے اُسے کافی وقت دیا۔ اُسنے مجھے کچھ روپیہ دیا۔ مین چلیسٹر چلا آیا پھر اس معاملہ کو بھی ایک سال کا عرصہ گذر گیا۔ مسٹر لیمبرٹ نے مجھے کئی خط بھیجے اور کہا کہ ابھی بیوی کے مرنے سے مین ناچار ہون روپیہ ادا نہین کر سکتا اگر آپ مہربانی فرما کر کچھ اور تامل کرینگے مین آپ کا روپیہ ادا کر دونگا۔ چونکہ مجھے اور اور شہر دن مین طرح طرح کے کام تھے پھر بہت دنون تک خبر نہوا بعد ازان مین نے اپنے مختار کو حکم دیا کہ مسٹر لیمبرٹ کو فوراً گرفتار کرالیا جائے چنانچہ وہ گرفتار ہو گیا جب وہ گرفتار ہو گیا مجھے یہ خیال آیا کہ اگر اس شخص کو جلاوطن کرادوگے یا کالنجی ہوس مین بھجوا دوگے لیکن کچھ فائدہ نہوگا مین کچھ اور انتظام کرنے کو تھا کہ تم تشریف فرما ہوئین۔

مین۔ تلخی سے سنئے مجھے دیکھتے ہی تم نے ضرور یہ خیال کر لیا تھا کہ مجھے اپنا شکار بناؤ میرے کمبخت باپ کے عوض مین تم نے مجھے تباہ کیا۔

ونٹر۔ اچھا اے روز مین تم ہی سے اپیل کرتا ہون اچھا تم ہی بتاؤ کہ تمہارے باپ اور بھائی نے مجھ سے دغابازی نہین کی۔

یہ سُنکر پھر تن بدن مین میرے آگ لگ گئی اور مین جلا بھنا جواب دینے کو تھی کہ پھر مجھے یہ خیال آیا کہ یہ محض بے سود ہوگا کہ مین یہ تقریر کردن گو طبیعت یہی کہتی تھی کہ بس چلے تو اسکو سر سے پانون تک نگل جاؤ لیکن تقاضائے وقت مانع تھا اپنے کو ضبط کر کے مین نے یہ کہا۔ اے مسٹر ونٹر اب یہ بتاؤ کہ تم میرے والد کے لیے کیا کروگے۔

ونٹر۔ پہلے مین اس امر کے دریافت کرنے کی اجازت چاہتا ہون کہ آیا تم نے میری تجویز کو منظور کر لیا۔ میرے ساتھ رہوگی۔

مین نے پُرزور جواب مین لفظ ”نہین“ کہا۔

وِنٹر - اپنی پاکٹ مین سے ایک کاغذ نکال کر تمھارے باپ کی رہائی کے لیے یہ حکم موجود ہی - اگر سنجیدگی سے تم میرے ساتھ رہنا پسند کرتی ہو -
مین - نہین ہرگز نہین انکار کر چکی پھر کیون دریافت کیے جاتے ہو -
ونٹر - اچھا اگر نہین منظور کرتین تو کوڑی کوڑی چکا دو -
مین - بہت درست ہی -
یہ کہکر مین کمرہ کے باہر چلی آئی -
ونٹر - تم ایسی بیوقوف کیون بنتی ہو یہ کیا حماقت تم پر سوار ہی - ہرگز تم روپیہ ادا نہین کر سکتین - مین جانتا ہون تم نو دس مہینے سے اپنے مفلس کے باپ سے رہتی ہو بھلا تم کہان سے اسقدر روپیہ لاؤ گی جو تمھارے باپ کی رہائی کا باعث ہوگا
مین - تیز اور مضبوط لہجہ مین - صاحب یہ کیا کہتے ہو مین ابھی چلی اور تمھارا روپیہ ادا ہوا -
ونٹر - اے روز مین سمجھتا ہون سمجھ اور خوب غور سے خیال کر کہ جتنی دولت میرے پاس ہی سب تیری ہوگی اتنی دولت کو کیون چھوڑتی ہی -
مین - آپ مجھے اس کمرہ سے باہر جانے پر نہین روک سکتے یہ مین جانتی ہون کہ آپ اس گھر کے مالک ہین لیکن آپ کی یہ طاقت نہین ہی - کہ مجھے نہ جانے دین -
یہ سُنکر وہ چپکا ہو رہا اور اپنے زبان سے کچھ نہ کہا - مین نے اپنی شال اوڑھی ٹوپی پہنی اور جلدی سے بے صبرانہ کمرہ کے باہر چلی آئی اسکی صورت سے معلوم ہوتا تھا کہ پھر وہ اپنی درخواست کی نئے سر سے التجا کرتا لیکن مین نے اُسے موقع نہین دیا کہ وہ ایک بات بھی مجھ سے بنا سکتا -
جب مین کمرہ کے باہر آئی مین یہ سمجھی تھی کہ مین نے اس موذی کے پنجہ سے

رہائی پائی ہی مگر نہین یہ دروازہ پر پہلے ہی سے جاکر کھڑا ہو گیا تھا جب مین نکل کر باہر جانے
لگی پھر اسنے یہ کہا کہ ای پیاری روز ایک بات اور بھی سُنتی جا مین نے ذرا بھی اسکی
طرف خیال نہ کیا اور جلدی مین باہر کے دروازہ کی طرف لپکی اسنے دوڑ کر پیچھے سے
میرا ہاتھ پکڑ لیا اور چپکے سے یہ کہا کہ تمھارے باپ پر جعلسازی کا مقدمہ قائم کرونگا۔
مین نے غضب آمیز دیکھین اور سُرخ بھڑکتی ہوئی آنکھون سے اسکی طرف نظر کر کے
نہین ای شریر النفس نہین تجھ مین ہرگز یہ جرات نہین ہی کہ تو میرے باپ پر جعلسازی
کا مقدمہ قائم کرے یاد رکھیو کہ اگر تو نے میرے باپ کو جلا وطن کرایا تو بھی اُسی جہاز
مین اسکے ساتھ جلا وطن ہوگا یہ سُنکر وہ کچھ حالت طیش مین بڑبڑایا مین اُس سے ہاتھ
چھڑا کر سامنے کے دروازہ سے باہر نکلی جب مین مکان کے باہر چلی آئی مین نے خدا کا
شکر کیا کہ اُس موذی کے پھندہ سے اسوقت میری جان بچائی۔ مین اُس ہوٹل مین
نہین گئی جہان مین ایک دن پہلے ریورڈیل سے ٹھہری تھی مجھے یہ خیال تھا کہ کہین
لوگ شبہہ کرین کہ شب کو یہ کہان رہی۔ اس لیے مین دوسرے ہوٹل مین چلی گئی اور
وہان مین نے کچھ ناشتہ کیا کیونکہ مین بہت تھک گئی تھی ضعف بہت آگیا تھا اور دماغی قوت
مین بھی فرق آگیا تھا۔ جب مین ناشتہ کر کے تازہ دم ہوئی ڈاک گاڑی کے لیے حکم
دیا۔ وہ تیار ہو کر ہوٹل کے دروازہ پر آئی اُسپر مین سوار ہوئی اور سیدھی ریورڈیل
کو روانہ ہوئی۔

گاڑی مین رستہ بھر مجھے اپنی بیعزتی کا خیال آتا رہا کہ جیسی مین وحشیانہ طریقہ سے
یہان ذلیل وخوار ہوئی ہون ایسی کہین نہین ہوئی مگر شدنی امر کو مین کیا کرتی مین نے
رونا واویلا کرنا بیکار جانا۔ ظاہر تھا کہ اسکا کچھ نتیجہ پیدا ہونا تھا مفت مین اپنی
جان ہلاک ہوتی۔

ریورڈیل پہونچکر مین نے وکیل کیا کہ میرے باپ کا قرضہ وہ بذریعۂ عدالت

قرض خواہ کو چکا دے - اسنے فوراً اپنا منشی عدالت مین بھیجکر دریافت کیا کہ کسقدر روپیہ دینا ہی - پانسو چالیس پونڈ نکلے یہ چالیس پونڈ سود کے تھے -

مین نے یہ سنتے ہی پانسو چالیس پونڈ کے بنک نوٹ دیدیے اور کہا کہ وکیل صاحب میرے باپ کو بہت جلد رہا کرا دو - وہ روپیہ لے کر عدالت مین رہا کرانے کے لیے گیا مین وکیل کے مکان مین منتظر بیٹھی رہی -

آدھ گھنٹہ مین میرا باپ قید خانہ سے چھٹ کر آیا مجھے دیکھتے ہی محبت انگیز باتین کرنے لگا اور میری اس کارروائی کا شکریہ ادا کیا مین نے اسکی ان باتون کو بہت تلخی سے کاٹا اور کہا یہ باتین بنانی کچھ ضرور نہین ہین آپ ذرا میرے ساتھ پہلے مکان کو چلے چلین -

رستہ مین میرے باپ نے مجھ سے دریافت کیا کہ پیاری روز یہ روپیہ کہان سے ہاتھ لگا جس سے تو نے مجھے چھڑا لیا مگر مین نے ایک لفظ بھی اسکے جواب مین نہین کہا - یہ اسوقت عاجزانہ گردن جھکائے ہوے گھر جا رہا تھا اور میری اس تلخ آمیز گفتگو اور چڑھی ہوئی تیوری پر کچھ خیال نہ لاتا تھا -

ہم دونون گھر پہونچے خادمہ نے اپنے آقا کے قید سے رہا ہونے پر مبارکباد دی اور نعرے خوشی کے مارے - مین اپنے باپ کو جو گنہگارون کی صورت بنائے ہوے تھا ساتھ لیکر نشست کے کمرہ مین آئی خادمہ کو مین نے بازار کچھ چیزین خریدنے کے لیے روانہ کر دیا کہ جسمین مین نے سمجھ لیا تھا کہ آدھ گھنٹہ ضرور صرف ہوگا -

میرا باپ گردن جھکائے ہوے میرے سامنے بیٹھا لیکن اسکی نگاہ الماری کی طرف لڑ رہی تھی کہ کہین شراب کی بوتل ہو تو جان و روح کو تر و تازہ کر دن -

مین - افسوس آپ کی ان ہی خراب عادتون نے طرح طرح کی مصیبتون کا سامنا کرایا - آپ کے افعال قبیحہ نے دین و دنیا کا نہین رکھا -

میرا باپ - اے پیاری روزا نے بوڑھے ستم رسیدہ غریب باپ کو کیون جھڑکتی ہے۔ اور کیون اُسے بُرا بھلا کہتی ہے یہ الفاظ اُسنے اس درد سے کہے کہ جنھون نے میری طبیعت پر اثر کیا اور اسکے قابل رحم مجبورانہ صورت پر مجھے ترس آگیا مگر دوسرے لمحہ مین نے اپنی طبیعت کو پھر سخت کیا اور مین نے روکھے پن سے کہا۔

اے میرے والد سُنو۔ جو کچھ ہوا ہے اسکا تمھین بخوبی علم ہونا چاہیے کیونکہ تمھین اس دہشتناک خطرہ سے جو تمھین کبھی کارخانہ مین یا جلاوطن ہونے پر سٹراسٹر اکر مار ڈالیگا بچنا فرض ہے وہ افعال قبیحہ کیون نہین ترک کردیتے کہ جس سے آئے دن ایک نئی آفت کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

یہ سُنکر میرا باپ تیزی سے سسکیان بھرنے لگا اور اسکے جھریون دار افسردہ رخسارون پر ٹپ ٹپ آنسو ٹپکنے لگے اور اسی حالت عجز مین یہ کہنے لگا نہین نہین ایسا نہ کہو ایسا نہ کہو۔

مین - اسپر زور ڈالنے کا اچھا موقع دیکھکر۔ نہین مین ضرور یہ کہونگی۔ جب مین تم سے قیدخانہ مین ملنے گئی کیا تم نے مجھ سے سچائی کا ایک حصہ نہین چھپایا یا تم نے اسکا مجھسے ذکر کیون نہین کیا کہ میرے بیٹے نے جعل کیا اور مین نے اسکے جعل مین مدد دی

میرا باپ - اپنی سسکی آمیز شکستہ آواز سے۔ مجھے اپنی روح کی قسم اے پیاری لڑکی مین نے اُس بل کو صحیح جانا مجھے کیا خبر تھی کہ یہ محض دھوکا تھا۔ کیا مین یہ خیال کرسکتا تھا کہ وہ اپنے غریب مظلوم باپ کو اس آفت مین پھنسائیگا۔

یہ سُنکر اپنے کمبخت باپ پر مجھے پھر ترس آگیا اور اب مین نے اُس سے زیادہ ملایمت سے گفتگو کی۔ اور مین اُس سے یہ کہنے لگی تم جانتے ہو کہ تمھاری بدنصیب لڑکی پر کیا آفت گذری اور وہ کس بلا مین گرفتار ہوئی نہین آپ واقف نہین ہونگے اچھا مین کہتی ہون بغور سُنیے۔ اس سے تو آپ بخوبی واقف ہین کہ میرا عصمت کا تاج گر پڑا تھا

اور جب وہ گر پڑا ہین کاہے کو پھر اُس سے قرین ہو سکتی تھی - اس سے بھی آپ واقف ہین کہ مین نو دس مہینے سے آپ کے ساتھ رہتی ہون میرے چال چلن دیکھنے کا آپ کو پورا موقع ملا ہی - مجھے یقین ہی کہ آپ میری ایماندارانہ زندگی بسر کرنے پر اطمینان ظاہر فرمائینگے - لیکن یہ ایک امر لازمی ہی کہ والدین کے وبال کا خوفناک اثر اُسکے بچون پر ضرور پڑتا ہی کل شام کو مین آپ کے قرض خواہ کے پاس گئی تھی اور ارادہ یہ تھا کہ کم بڑھتی پر اس سے معاملہ کر لون - وہ ظاہرا جیسا خلیق ایماندار دکھائی دیا ویسا ہی باطناً بد معاش خبیث شریر النفس بچہ شیطان نکلا - ان ساری باتون کا وقوع صرف ایک گلاس شراب سے ہوا جو اسکی مصنوعی مان نے مجھے پلائی تھی - اگر میرے والد آپ خیال کر سکتے ہین کہ یہ آپ کے بدکرداری کی مین نے سزا پائی ہی مین کہتی ہون اگر آپ یا بھائی یہ فریب نہ کرتے اور جعل نہ بناتے تو مین کاہے کو اس خر دجال اخبث من الناس کی شکار بنکر اپنی عصمت کھوتی -

## حیف صد حیف

یہ سنتے ہی میرا باپ گھٹنون کے بل گر پڑا اور ہاتھ جوڑ جوڑ کر رو رو کر یہ کہنے لگا کہ مین التجا کرتا ہون ای پیاری بیٹی تو مجھے معاف کر اور جو کچھ مجھ سے خطا ہوئی ہی اُسکو بخش -

مین نے اُنھین پکڑ کر اٹھایا اور کہا کہ ای باپ مین نے معاف کیا لیکن تمنا عرض کرنا اور چاہتی ہون کہ آپ آئندہ سے عہد کر لین کہ پھر اس قسم کا کام نہ کرین جس سے نہ صرف بد نامی ہو بلکہ عزت اور جان پر بن جائے - آپ اپنی حالت کو ملاحظہ کرین کہ آپ پادری ہین اتوار کو پریچ (وعظ) کہنے گرجہ جاتے ہو بھلا خیال کرنے کی جگہ ہی کہ وہ شخص جسکے گلے مین تمغہ تقدس پڑا ہوا ہو وہ ہی ایسے ایسے خطرناک جرائم کا مرتکب ہو -

## چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی

تمھین اپنی حالت زار پر خود رحم کھانا چاہیے وہ کام کرو کہ جس سے باقی ماندہ زندگی آرام اور چین سے گذرے - مین اب آپ کے پاس سے چلی جاؤنگی لیکن بصد لجاجت ملتمس ہون کہ اس قسم کے افعال قبیحہ سرزد نہون - آخر رحم بھی کوئی چیز ہی مجھ ہی پر رحم کھا کر اس راستہ سے باز آئیے -

میرا باپ - نہین ای روز تو مجھ سے جدا نہ ہونا - تیری مفارقت گوارا نہ ہوگی - یہ اپنی زبان سے نکال ہی نہین کہ مین چلی جاؤنگی -

مین - مضبوطی اور تیزی سے - ہان یہ آپ صحیح فرماتے ہین لیکن میرا زیادہ مدت تک رہنا ممکن نہین ہی - سبب یہ ہی کہ تمام گاؤن والے جان گئے ہین کہ میری زندگی کس حالت مین گذر رہی ہی - مسٹر ونٹر کے ساتھ شب بھر رہنے کی کیفیت بھی عنقریب بچہ بچہ کو معلوم ہو جائے گی - اور سب لوگ یہ خیال کرینگے کہ روز نے اپنی عصمت فروخت کر کے اپنے باپ کو قید خانہ سے رہائی دلوائی - جن لوگون کی یہ راے ہوئیگی سامنے مین پڑنا نہین چاہتی اور نہ اُنسے آنکھین چار کرنے کی جرات ہی - آپ اپنے مقلدین سے جو آپ کا بھید بخوبی جانتے ہین بجرأت مقابلہ ہو کر باتین کر سکتے ہین لیکن مجھ سے یہ نہین ہو سکتا - غرض مین کسی طرح سے یہان نہین رہ سکتی مین ابھی چلی جاؤنگی اور جب کہین میرے قیام کرنے کی صورت نکل آوگی مین آپ کو تحریر کرونگی مگر خدا کے لیے مین پھر یہی عرض کرتی ہون کہ نیکی کا راستہ اختیار کرین اور اپنے طرق مین ترمیم کرین اور مجھے دوبارہ اس کہنے کا موقع نہ دین کہ میرا باپ بڑا کمبخت ہی -

میرا باپ - نہین مین ضرور تمھارے کہنے پر عمل کرونگا اور پھر ہرگز یہ امر قبیح مجھ سے سرزد نہ ہوگا -

یہ کہکر وہ پھر مجھ سے اصرار کرنے لگا اور کہا کہ تم یہان ضرور رہو بیٹا میری آخری عمر ہی تم سے مجھے بہت قوت ہی بھلا اکیلا مین بیٹھا ہوا کیا ٹکرین مارونگا - میری زندگی

بغیر تمہارے وبال ہو جاے گی۔
مگر مجھ مین یہ جرات کہان تھی کہ مین ان لوگون سے جو میرے راز دار تھے آنکھین ملا سکتی اور پھر میرے دن بخوشی گذرتے۔

وہ اصلی اسباب جنھون نے کہ مجھے مفارقت وطن پر مجبور کیا تھا مین نے اپنے باپ سے نہ کہا اور وہ اسباب صرف یہی تھے کہ یہ اپنی بدکرداری سے باز نہین آئیگا اور پھر کہین پھنس جاویگا۔ یہ قطعی میرا باپ ہی مجھ سے اسکو پدرانہ محبت ہی لیکن اسکے ناشائستہ افعال میرے دشمن جانی ہین۔

مین نے اپنے سفر کی تیاری بہت پھرتی سے کر لی۔ مین نے ارادہ کیا کہ مین ڈاک گاڑی مین سوار ہو کر ہاتھرن ہی سے جاؤن لیکن پھر مجھے یہ خیال آیا کہ گاؤن والون کو معلوم ہو جاے گا کہ روز کہین جاتی ہی اس لیے مین نے یہ ارادہ کیا کہ ریورڈیل چلی جاؤن اور وہان سے پھر منزل مقصود کی طرف روانہ ہون۔ مین نے اپنے باپ سے الوداع کہا۔ وہ چیخنے لگا اور غل مچانے لگا اور پھر وہ ہی اصراری الفاظ زور زور سے اسکی زبان سے سرزد ہونے لگے کہ مجھے اپنے فراق مین تنہا تپیدہ نچھوڑ۔ اسکی زاری اور واویلا مچانے پر مین نے تسلی دینے کے لیے یہ کہدیا کہ ابتو مجھے جانے دو جب مین کہین جاکر مستقل قیام کرونگی اور کچھ دن بخیر وعافیت گذر جائینگے تم مجھے بذریعہ خط اطلاع دینا کہ مین نے سب فضولیات ترک کر دی ہین اور اب شریفانہ مین زندگی بسر کرتا ہون بس پھر مین واپس گھر چلی آؤنگی۔ یہ کہکر مین نے جلدی سے اپنے کو اپنے باپ کی آغوش الفت سے رہائی دی اور دل مین یہ دعا مانگی یا اللہ مین گھر سے کچھ ایسی گھڑی چلی ہون کہ پھر یہ گھر دیکھنا نصیب نہ ہووے۔

پہلے مین گرجہ کے احاطہ مین اپنی ماں کے قبر پر گئی کچھ دیر وہان ٹھہری رہی تازہ آنسوؤن کی لڑی گراتی رہی اور اسکے لیے دعاے مغفرت کرکے پھر مین ریورڈیل

آئی - مین پھر خزانہ والے کے پاس گئی کہ میرا روپیہ کسقدر باقی ہی - پہلے پانسو پونڈ مین سے جو مین نے کپتان کے والد سے خط لکھکر طلب کیے نصف قرض مین چلے گئے تھے - اور وہ پانسو پونڈ جو مجھے لنڈن مین کپتان کے والد نے از خود عنایت فرمائے تھے سب کے سب بلکہ چالیس اور بھی شامل ہوکر شریف صورت شریر سیرت وٹر کو دیے گئے تھے غرض صرف دوسو پونڈ میرے ہاتھ لگے انکے علاوہ ایک چھوٹی مقدار زر میرے والد کی اور بھی تھی جو میرے نام سے بنک مین داخل تھی - مین نے پچاس پونڈ اور بھی اپنے باقی ماندہ زر مین ملا لیے - گویا ڈھائی سو پونڈ اپنے خرچ کے لیے نامزد کیے -

مین نے روپیہ بنک سے لیا اور ڈاک گاڑی مین آکر سوار ہو گئی - مین نے ارادہ کیا کہ ایسے گاؤن یا قصبہ کی طرف چلنا چاہیے جہان رات ہوتے ہوتے مین پہونچ جاؤن اسوقت سہپہر کے دو بجے تھے -

چلتی گاڑی مین مین نے اپنے دل سے سوال کیا کہ مین انگلینڈ کے کونسے حصہ مین چل کر رہون - یہ بھی ارادہ ہوا کہ دار السلطنت مین اپنی زندگی بسر کرون کیونکہ وہان بھی مجھپر حوادث پر حوادث نازل ہو چکے تھے - خوشنما اور صحت بخش موسم شروع ہو گیا تھا یہی دل نے چاہا کہ اپنا کچھ زمانہ طرح طرح کے جزائر کی سیر اور پانی کے سفر مین گذارنا چاہیے - چلیسٹر مین جو کچھ مجھپر سانحہ گذرا تھا اسنے مجھے مضمحل کر دیا تھا میرا گل رخ مرجھا گیا تھا میرا دل خود بخود بیٹھا چلا جاتا تھا اور طبیعت کی عجیب کیفیت تھی ایسی حالت مین میرے لیے یہی بہتر تھا کہ مین سمندر کی ہوا کھاؤن اور اپنی طبیعت کو تازگی بخشون - یہ خیال پورے طور سے میرے دماغ مین تہ نشین ہو گیا اور نیز میرے دل نے بھی دماغ کی تائید کی -

اسی بنا پر کینٹ چلنے کا ارادہ ہوا مین لنڈن ہوتی ہوئی جہان صرف ایک ہی شب قیام کیا تھا مارگیٹ پہونچی - دل نے پہلے یہ گواہی دی کہ ایک دو دن یہان

قیام کرکے دیکھا جائے اگر دل لگ جائے اُسوقت مستقل قیام کی صورت نکالنی چاہیے - مگر میری راے ایک دودن رہنے کے بعد پلٹ گئی - ہوٹل مین جہان مین قیام پذیر تھی مین نے یہ ذکر سُنا کہ یہان سے چند میل کے فاصلہ پر ایک مقام براڈ اسٹیر نامے ہے وہان ہر سیاح کو بہت دلچسپی ہوتی ہے اور وہ اپنے لیے غزلت گزینی کا سامان بخوبی کرسکتا ہے مین یہان سے براڈ اسٹیر مین پہونچی یہان مین نے اپنے رہنے کے لیے ایک معقول مکان لے لیا اور اپنے والد کو چٹھی لکھی کہ مین یہان آگئی ہون اور مین نے یہی مقام غزلت گزینی کے لیے پسند کیا ہے اُسنے چٹھی دیکھتے ہی جواب بھیجا کہ مین نے ہمہ تن تمھاری نصیحت پر عمل کیا ہے اور مجھے امید ہے کہ آخر تک مین یونہی خوش و نیک چالت مین اپنی زندگی بسر کرونگا -

ونٹر کی بد معاشی اور فریب نے مجھپر پورا اثر کیا یعنی چند ہفتے کے بعد مجھے معلوم ہوا کہ مین عنقریب بچہ کی مان ہونگی - یہ دیکھکر مجھے سخت صدمہ ہوا کہ یہ بات کیونکر چھپا سکتی ہون اور دنیا کی نگاہون مین مین ندلت سے کس طریقہ سے بچ سکتی ہون کاش جب مین کپتان کے یہان تھی اُسی وقت یہ صورت نظر آتی کہ ایک فرشتہ سیرت شخص کا بچہ میری آغوش مین آرام کرتا بچہ بھی ہوا تو اس پاجی بدگوہر کا جسکی بدسرشتی اور فریب دہی پر شیطان خود لاحول پڑھتا ہے -

ایک دن شام کو مین لب دریا پہاڑیون کے نیچے جہان سے چشمے بہ بہ کر زمین کو تازہ کرتے تھے چہل قدمی کر رہی تھی اور مجھے یہ خیال آرہا تھا کہ اچھا ہوا گر بچہ پیدا ہوتے ہی عالم بقا کو سدھارے - یہ شب ماہ جون کی بہت مرغوب تھی - صاف اور شفاف پانی کے چشمے آہستہ آہستہ بہ رہے تھے - ان چشمون سے نہ صرف سرسبز درختون کی پرورش ہلتی تھی بلکہ میری کدورت طبع کو بھی انھون نے دھو دیا اور یہ جو کچھ صحت خراب تھی وہ سب یہان کی آب وہوا سے درست ہوگئی تھی - مین

مختلف خیالات مین ڈوبی ہوئی گشت لگا رہی تھی کبھی آرتھر برا جیز کا خیال آتا کہ وہ ابھی ضرور اپنے عہدہ ہی پر ہوگا کبھی یقین دیتا ہوا یہ تصور آتا کہ میرا باپ نیک چال چلنی سے زندگی بسر کر رہا ہوگا۔ کبھی مین اپنے بھائی کا خیال کر کے چونک پڑتی تھی کہ خبر نہین اُسکے افعال قبیحہ کی سزا مین اُسکی کیا حالت ہوئی ہوگی اور اب اُسکی زندگی کیونکر گذرتی ہوگی۔ کبھی بیگم لوسیا کا خیال ذہن مین گذرتا تھا کہ مین نے اُسکے ساتھ کیا کیا سلوک کیے اور وہ مجھ سے کیونکر پیش آئی ان خیالات کے علاوہ مجھے اپنی مرحوم مادر مہربان کا بھی جان گزا تصور آتا تھا جسکو قبر مین آرام کرتے ہوے ایک سال گذر گیا تھا اور جسکے لیے مدت تک مین نے سیاہ کپڑے بھی نہین پہنے۔

چونکہ اوہام مختلفہ کے دریا مین میرا ماہی دل غوطہ کھا رہا تھا اور اسی حالت بیخودی مین مین قدم آگے بڑھاتے ہوے چلی جاتی تھی مجھے یہ نہین سوجھا کہ دریا کا پانی بہت ہی قریب آگیا۔ مین چلتے چلتے بہت تھک گئی تھی۔ عقل نے جو دھکا دیا مین ایک نشیبی زمین پر لیٹ رہی ہنوز اُن مذکورۂ بالا خیالات سے میرا دل و دماغ پاک نہ ہوا تھا کہ اچانک مجھے اپنے قریب کچھ خطرہ معلوم ہوا۔ مین چونکی کہ یہ کیا قدرتی آفت آئی۔ یا اللہ یہ کیا جان کاہیو انظارہ تو نے دکھا دیا چارونطرف مین نے دیکھا کہ پانی ہی پانی ہوگیا اور جن پہاڑیون کے نیچے مین کھڑی ہون اس زور سے ہیبت ناک آواز سے پانی گر رہا ہی کہ توبہ۔

ایک سخت خوف مجھپر طاری ہوگیا کہ اب تجھ سے کل چھ یا سات فیٹ پانی اور رہ گیا ہی جو بہت جلد ہلاک کر ڈالے گا اور جہان تو کھڑی ہی اسپر کئی کئی فیٹ بلند آجائے گا ظاہر ہی کہ اُسوقت طبیعت کا کیا حال ہوگا۔

| | |
|---|---|
| شبِ تاریک بیمِ موج گرداب چنین ہائل | کجا دانند حال ما سبکساران ساحل ہا |

خوف زدہ اور وحشت انگیز نظر سے مین نے چارون طرف دیکھا ایک جہاز مجھے دکھائی
دیا جو دور کے فاصلہ پر تھا مگر کوئی ناؤ یا ملاحون کی کشتی قریب نہین تھی - پھر ان ہی
وحشت زدہ نظرون کو مین نے پہاڑیون پر گھمایا کہ شاید کوئی خدا کا بندہ کھڑا ہو اور مجھے
آکر بچالے مگر نہین وہان کسی کا نام بھی نہین تھا اگر کوئی بھی شخص وہان کھڑا ہوتا میری
اتنی ہمت بندھ جاتی کہ مین دوڑ کر پہاڑی کے کسی نہ کسی پتھر کو پکڑ لیتی خیال یہ تھا کہ
اگر مین گر پڑونگی تو کوئی مجھے روک لے گا - مگر وہان سناٹا تھا اس بلا کا تھا کہ العظمت للہ -
مین نے مایوسانہ ہاتھ ملے - اور اپنی زندگی جانے پر خون کے آنسو بہائے یون ہی
دیوانہ وار طلب مدد کی بھی آوازین دین - علاوہ مرنے کے خوف کے بڑا خوف یہ تھا کہ
جب مین مرجاؤنگی اور میری نعش کنارہ پر بہ کر آئے گی مشہور یہ ہوگا کہ اسنے خودکشی
کرلی ہوگی - یہ یقین ہی ہو گیا کہ حضرت عزرائیل ادھر اُدھر گشت لگا رہے ہونگے کہ
جلدی سے روز سے مصافحہ کرین - اسی اثنا مین مجھے اپنے خالق حقیقی قہار جبار رحیم
کریم کی طرف خیال آگیا کہ اسنے صرف یہ امر اُن سخت گناہون کی سزا دہی کے واسطے کیا ہو
کہ جو مجھ سے اپنی عمر مین ہوگئے ہین - خیر اگر اُسکی یہی مرضی ہے یہی سہی -

ہاے انسان کے لیے یہ لازم ہی کہ جب موت آوے اسکا خیر مقدم کرے کیونکہ وہ
موت خود تو آتی نہین بلکہ اُسکے خالق کی بھیجی ہوئی آتی ہی مگر انسانی طبیعت مین وہ
خیالات فاسدہ گُندھے ہوے ہین کہ جہان موت کا مقابلہ ہوا اور وہ مارے دہشت
کے کانپ گیا - حالانکہ نہ اس دہشت سے نہ موت واپس چلی جاے گی اور نہ وقت
مقررہ مین کچھ کمی ہو جاے گی - لیکن خاصہ طبیعت کا کیا علاج - ہان موت موت مین
بھی فرق ہوتا ہی - ایک تو سن رسیدہ کی موت ہوتی ہی کہ وہ اپنی آرزوئین پوری ہوتی
ہوئی دیکھ چکا ہی کم زیادہ زمانہ کا گرم و سرد بھی چکھ چکا ہی - اور اپنے خیالات حمیدہ یا
خبیثہ کی تقلید بھی کر چکا ہی مگر واے برہم جو کسے - کہ نہ ابھی زمانہ کا کچھ دیکھا نہ ابھی کوئی

اپنی دلی آرزو بر آتی ہوئی دیکھی - وہ نوجوان لڑکی کہ جسکی صدہا آرزوئین کسی گوشۂ قلب مین پڑی ہین وہ نوجوان لڑکی کہ دنیا کے رنگا رنگ حال دیکھنے اور اسکے عجائبات پر نظر کرنے کی خواہش اُسکی طبیعت مین کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہی - اور جو اس انجان قہرناک پانی مین غرق ہونے کو ہی اور پھر ایک ہی لمحہ مین جسکا ہزارون برس تپا نہ ملے گا اور جو تمام عمر کے لیے نعمتہاے غیر مترقبہ سے محروم کردیجاے گی اُسکی حالت قابل افسوس ہی - مین کہ جسکی نوجوانی کا پھول ابھی تر و تازہ تھا مین کہ جسکے جوبن خیز بچپن مین ابتک وہ ہی حسن باقی تھا مین کہ جسکی زندگی کا پودہ ہنوز ہرا بھرا تھا وہ یون آن کی آن مین بصد یاس و ناکامی عالم ارواح کو سدھارے -

| | | |
|---|---|---|
| | این ماتم سخت ست کہ گویند جوان مرد | |

اسوقت سواے خدا کے اور میرا کون مددگار تھا - اور مین یہان اپنا معاون سواے اُس باری تعالی کے کسکو بنا سکتی تھی -

| | | |
|---|---|---|
| | رہبر ہو جو اس بیکس و مظلوم کا ہاے | |
| | جسپر کہ غضب آج زمانہ مین ہوا ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| کون ایسا ہی جو میرا سہارا ہو جہان مین | | کون ایسا ہی جو مالک ہر شاہ و گدا ہی |
| اندھے کا دیا ہووے تو لنگڑے کا عصا ہو | | رانڈون کا ہو والی تو یتیمون کا خدا ہی |
| جب ایسا ہی اے روز دعا کر تو اُسی سے | | شاید وہ سُنے غور سے جو تیری دعا ہی |
| پھر نرگس خونبار کو اپنی تو دکھا دے | | اور اپنے کلیجہ کو جو صد پارہ ہوا ہی |

مجکو لمحہ بہ لمحہ سخت ہوتا جاتا تھا میری پریشانی پانی کی اصلی رفتار سے بھی پانی کو بڑی مین آگے بڑھتا ہوا دکھا رہی تھی - بار بار مین پہاڑی پر اُسی بیتابی کی حالت مین نگہ اُٹھا کر دیکھتی نیکن نیا کسی متنفس کا نہ تھا کہ جو مجھے مرگ کے منہ مین سے جبراً نکال لیتا - پہاڑی سے میرا فاصلہ سو گز کی دوری پر تھا جہان مین کھڑی ہوئی تھی پہاڑی

تک پانی ہی پانی نظر آتا تھا۔

اسی اضطراب مین مین نے اپنی طبیعت ٹھہرا کر بچنے کی صورت سوچی قاعدہ ہی اضطراب سے رہا سہا وسیلہ بھی ساقط ہوجاتا ہی آنا جب طبیعت کو مضبوط کیا تو یہ خیال آیا کہ جہان مین کھڑی ہوئی ہون اگر یہان سے پہاڑی کے دامن مین پہونچ جاؤن یہ بہتر ہوگا۔ مگر گھبراہٹ اور کلیجہ کی بیکلی بھلا کوئی کام کیونکر کرنے دیتی یہ ارادہ ہوا تھا مگر لمحہ کے لمحہ مین جاتا رہا۔ موت انکھون میرے نزدیک بڑھ رہی تھی۔ جس پشتہ پر مین کھڑی ہوئی تھی پانی اُسکے گرد چکر کھا رہا تھا اس تیزی سے جیسا مجھے دکھائی دیتا تھا وہ آگے نہ بڑھتا تھا بلکہ آہستہ آہستہ پشتہ کی طرف اُسکا قدم اُٹھ رہا تھا۔ یہ صرف موت ہی تھی کہ جسنے پشتہ کے اردگرد پانی جمع کر دیا تھا مگر جب عمر ہوتی ہی پانی خود نگہبان بن جاتا ہی اور ہرگز اُس مخلوق پر کوئی شی حملہ نہین کرسکتی یہ جانگزا خیال تھے جو پے در پے میرے قلعہ دل ودماغ پر تاخت وتاراج کر رہے تھے۔ مجھے معلوم ہوا کہ ان ہی وحشت انگیز خیالات نے میرا دل اُلٹ دیا اور مجھپر مجنونیت غالب آگئی۔ مین موت کا جو پانی کی صورت مین مجھپر حملہ کنان آرہی تھی شکار ہونے کو تھی کہ اُسی مجنونیت اور بیخودی مین میرے مُنھ سے بے تحاشا ایک تیز چیخ نکلی۔ اور یہ ایسی دور تک پہونچنے والی تھی کہ مین بیان نہین کرسکتی۔ دوسرے لمحہ یہ نوبت ہوئی کہ مین پھر بول نہ سکی موت کے خوف نے میری زبان کو بند کر دیا تھا اور میرے اعضا پر گویا فالج گر پڑا تھا کہ جو حرکت نہ کرسکتے تھے اُسی حالت حیرانی مین مین پشتہ پر سے کھڑی کھڑی گرنا چاہتی تھی کہ میرے کان مین آدمیون کی آوازین آئین یہ آوازین اُسوقت ایسی سُریلی اور خوش آہنگ معلوم ہوتی تھین کہ مین نے اپنی زندگی مین انسان کی ایسی خوش آواز نہین سُنی۔ مین نے آنکھین کھول کر چارون طرف دیکھا۔ چند آدمی پہاڑیون کی چوٹیون پر کھڑے ہوے معلوم ہوے۔ انکی صورت دیکھکر کچھ کچھ آس بندھی اور امید ہوئی کہ شاید زندگی بچ جائے۔ مگر یا یوسی

نے ایسا غلبہ پا رکھا تھا کہ امید کو پاس بھی نہ بھٹکنے دیتی تھی۔ مین نے جو کچھ وہ کہہ رہے تھے انکی آوازین نہین سُنین۔ اپنا رومال ہلا کر مین نے انکو اپنی مدد کے لیے بُلایا میری آواز مین پہلے کہہ چکی ہون کہ بند ہو چکی تھی۔

جب کچھ کچھ امید ہوئی اور ہوش و حواس درست ہوے۔ کانون مین سُننے کی قوت آئی انہین سے جو میرے بچانے کے لیے کھڑے تھے یہ آواز آئی کہ رسا پھینک دو تاکہ یہ عورت بچ جائے۔

چند ہی منٹ مین مین نے رسا لٹکتا ہوا دیکھا۔ یہ سب پانچ آدمی تھے چار آدمیون نے پکڑا اور ایک نیچے لٹکا۔ اسنے اپنا اوپر والا کوٹ اور اپنا ویسٹ کوٹ اُتار ڈالا تھا صرف پتلون اور قمیص پہنے ہوے تھا مین نہین بیان کر سکتی کہ اسکے لٹکنے پر مجھے مجنونانہ خوشی کس حد تک ہوئی۔ میری ٹوپی گر پڑی تھی میرے سر کے بال پریشان ہو گئے اور میری صورت پر وہ بدحواسی چھا گئی تھی کہ توبہ ہے۔ یہ شخص اُترتے اُترتے پہاڑی سے پانی مین پہونچا اسکی کمر مین رسا لپٹا ہوا تھا اور جب یہ میری طرف بڑھا ہے تمام دھڑ تک اسکے پانی آگیا تھا۔ آتے آتے تسلی آمیز الفاظ بھی کہتا جاتا تھا جو مجھے نہایت ہی خوش معلوم ہوتے تھے۔ یہ گورا نے قد کا نہین تھا لیکن خوبصورت تھا اور جب یہ قریب آیا معلوم ہوا کہ یہ جنٹلمین ہے۔ یہ شخص تقریباً تیس برس کا تھا۔ سیاہ سیاہ پٹے سر پر تھے اور سیاہ گلچھے اُسے کیا ہی نبا کو دیتے تھے۔ آنکھین سیاہی مائل چمکتی تھین اور بتیسی بھی نہایت ہی خوبی سے فطرت نے اسکے جبڑے مین پیوست کی تھی۔

یہان تک کہ وہ میرے پاس آ کھڑا ہوا مین نے اُس سے بہت سرگرمی سے ہاتھ ملایا اور اسکی ہمدردی اور احسانات کا دلی شکریہ ادا کیا۔ اُسنے کہا ہے بیگم اسکی کوئی ضرورت نہین ہے شکریہ کی کوئی حاجت نہین ہے یہ میرا فرض تھا جو مین نے پورا کیا ہے انسان کا فرض ہے کہ جہان تک ہو سکے اپنے بھائی کی مدد کرے۔

| | | |
|---|---|---|
| | درد دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو<br>ورنہ طاعت کے لیے کچھ کم نہ تھے کروبیان | |

پھر وہ یہ کہنے لگا کہ مین اپنی پشت پر تمھین بٹھا کر لے چلونگا تم اپنے دماغ کو درست کرلو کیونکہ تمھین ڈبکی لگانی ہوگی ایسا نہو کہ اُسوقت تم خوف زدہ ہوجاؤ تمھارا بال بھی بیکا نہین ہوگا - اگر میری کسی پوشیدہ قوت نے مدد کی تو مین اپنی بڑی عزت افزائی سمجھونگا کہ ایسے مخلوق کو مین نے بچایا کہ جو زیبائش دنیا ہی اور اسکے بغیر دنیا قطعی اُجڑ جاتی -

یہ باتین اُسنے اس سچے دل اور صداقت آمیز لہجہ مین کہین جس سے یہ نہین معلوم ہوا کہ یہ اپنی شیخی بگھارتا ہی یا اسکا مقصد احسان جتانا ہی - اسنے آخر میرے بازو پکڑے اور پھر مجھے کمر مین ہاتھ ڈال کر اُٹھایا اور اُس پشتہ سے جسپر مین کھڑی ہوئی تھی نیچے اُتر گھرے پانی مین چلا جو عزرائیل کی طرح میری طرف تیز قدمون مین آرہا تھا - میرا تمام جسم غرق تھا صرف پانی کی سطح پر میرا سر تیر رہا تھا جہان تک مین کہہ سکتی ہون وہ یہ ہی کہ مین نے اسکو ایسا ہاتھون سے بھیجا گویا میری زندگی کا دار ومدار اسی پر ہی تھوڑی ہی دیر مین ہم نے اُس قہرناک پانی کو طی کیا اور ہم دونون خشکی مین پہونچے ہنوز اُسکے دونون ہاتھ میری کمر مین لپٹے ہوے تھے -

جب ہم پہاڑیون کے دامن مین آئے اُسنے مجھ سے یہ کہا -

| | | |
|---|---|---|
| | رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت | |

بیگم جو کچھ آفت تھی خدا نے ٹال دی مگر مجھے معلوم ہوتا ہی کہ تم خوف زدہ ہوگئی ہو
بلین - نہین نہین مین خوف زدہ نہین ہون آپ ارشاد کرین کہ اب کیا کرنا ہوگا -
پھر مین نے تہ دل سے اُسکا شکریہ ادا کیا -
شخص - تم دیکھوگی اب کیا ہوتا ہی - اُسنے پھر رسی کو اپنی کمر مین لپیٹا جب

وہ خوب مضبوط ہوگیا دوبارہ مجھے پورے طور سے سادکر بآرام اپنی گود مین بٹھایا
اُن چارون آدمیون نے رسا اوپر کو گھسیٹا بخیر و عافیت ہم پہاڑ کی چوٹی پر پہونچ گئے

# چوبیسوان باب

## جارج بریمانٹ

جب خدا نے مجھے چوٹی پر پہونچا دیا مین تھوڑی دیر تک عالم بیخودی مین غرق رہی لیکن جب میری آنکھ کُھلی یہ ساری باتین خواب معلوم ہوئین اور مین یہ سمجھی کہ مین کوئی خواب دیکھ رہی ہون - میرا پانی سے نکالنے والا میرے نزدیک ہی کھڑا تھا تین آدمی اور بھی تھے انمین سے ایک رسا پکڑے ہوئے بیٹھا تھا اور دو کھڑے تھے یہ تینون ماہی گیر صورت سے معلوم ہوتے تھے -

میرا خلاصی دینے والا - پبلک ہاوس کے دروازہ پر ایک گاڑی کھڑی ہے میرا خیال ہے کہ آپ بلا تامل تشریف فرما ہونگی ابھی ایک آدمی جاکر اسکی درستی کرتا ہے اور مجھے معلوم ہوتا ہے کہ آپ براڈ اسٹیئر مین رہتی ہین -

مین - جی ہان مین براڈ اسٹیئر مین ہی رہتی ہون - یہ کہکر مین نے اپنا نام اور پتا بتا دیا کہ مین فلان جگہ قیام پذیر ہون -

جنٹلمین - مس لیمبرٹ جو کچھ کہنا ہے وہ یہ ہے کہ تمھاری بڑی خوش قسمتی تھی کہ تم نے اس قہرناک اور ڈبو دینے والے پانی سے نجات پائی اگر مین یہان نہ آتا تمھارا بچنا محال تھا لیکن جو کچھ گذر اگذرا ہم نہین چاہتے کہ اسمین ایک دوسرے کو تصدیعہ دین -

مین نے بہر سرگرمی سے اُسکا شکریہ ادا کیا اور مین کچھ زر نقد نکال کر ملاحون کو انعام دینے کو تھی کہ اُس جنٹلمین نے مجھے روکا اور کہا نہین مس لیمبرٹ یہ کیا کرتی ہو

ان سے مین سمجھ لونگا - مین نے ہر چند اصرار کیا کہ آپ مجھے کچھ تو انھین دینے دیجیے مگر اسنے نہین مانا ناچار مین خاموش ہوئی - اتنے مین گاڑی قریب آگئی اس جنٹلمین نے مجھے گاڑی مین سوار کیا اور مجھ سے کہا اگر آپ اجازت دین آپ کی خیر وعافیت دریافت کرنے کل حاضر ہون - مین نے بخوشی اجازت دیدی - وہ رخصت ہوکر چلا گیا - مین بھیگے ہوے کپڑون سے اپنے مکان کی طرف چلی - یہان سے مکان بہت دور نہین تھا مین تقریباً بیس منٹ مین گھر پہونچ گئی -

جب مین گھر پہونچی تو مکان والے میان بیوی جو بہت شریف تھے اور جنکے مکان مین مین رہتی تھی مجھے اس حالت مین دیکھکر بہت پریشان ہوئے اور کہا خیر ہے یہ کیا ہوا مین نے پانچ چھ متوحش الفاظ مین اسکی کیفیت بیان کی وہ دونون میان بیوی سُنکر تعجب کرنے لگے کہ آپ کی زندگی بچنا ندرت سے تصور کیا جا سکتا ہے -

مین کپڑے بدل کر بستر پر جا لیٹی مجھے یہ خوف ہوا کہ کہین علی الصباح کوئی مرض نہ پیدا ہو جائے کیونکہ پانی مین مجھے بہت دیر تک رہنے کا اتفاق ہوا تھا - مگر نہین جب مین صبح کو بیدار ہوئی سواے یون ہی سے ضعف کے اور کوئی تکلیف نہین تھی اور مین سب طرح اچھی تھی -

مین اپنے بچانے والے کی تشریف آوری کی منتظر بیٹھی رہی کہ اُنھون نے آنے کا وعدہ کیا ہے - دو بجے سہ پہر کو خادم نے آکر اطلاع دی کہ لیفٹننٹ **ہیومانٹ** تشریف لائے ہین - مین نے اجازت دی وہ اندر تشریف لائے - اپنی فوجی وردی یا اُسوقت زیب تن کیے ہوے تھے -

لیفٹننٹ مجھے نہایت ہی خوبصورت معلوم ہوا اُسکی شکل بھی خوبصورت تھی اور ساتھ اسکے یہ امر تھا کہ اسنے مجھپر احسان اتنا بڑا کیا تھا کہ میری جان بچائی تھی - اسنے اپنا ہاتھ نصف شناسائی مگر قابل توقیر صورت مین مصافحہ کرنے کے لیے آگے

بڑھا یا ظاہرا اسکا برتاؤ آزادانہ تھا اور ہیئت سے یہ معلوم ہوتا تھا گویا وہ باہم گاڑھی دوستی تصور کرتا ہی - اسکی باتون سے یہ معلوم ہوا کہ ابھی کوارا ہی اسکی شادی نہین ہوئی اسکی مان کا انتقال ہو چکا اور اسکا باپ درباریون مین اعلی عہدہ پر ہی - چند منٹ یہ باتین ہوتی رہین پھر اسنے میری کیفیت بھی کنایتاً دریافت کی - مین نے اُس سے کہا کہ میری والدہ کا انتقال ہو گیا میرا باپ ناتھرن مین یادری ہی میری صحت خراب ہو گئی تھی ڈاکٹرون نے مجھے یہی راے دی کہ مین سمندر کی آب و ہوا کھاؤن اور دریا کے کنارہ جا کر رہون اس لیے مین نے یہ مقام بہتر جانا - یہ سب صحیح نہین تھا ڈاکٹر کی بات بالکل ہی غلط تھی لیکن مین نے اس لیے کہدیا کہ سوا اسکے اور کوئی معقول وجہ مین بیان نہین کر سکتی تھی کہ مین اس لیے گھر سے باہر نکلی ہون نصف گھنٹہ تک لیفٹننٹ میرے پاس بیٹھا رہا بعد ازان رخصت لے کر چلا گیا - جب مین چہل قدمی کرنے نکلتی اکثر راہ مین مجھے لیفٹننٹ ملجاتا ہم دونون بڑی دیر تک باتین کرتے رہتے - میری دوستی کی بنا لیفٹننٹ کے ساتھ مضبوط ہو تی گئی اصل یہ ہی کہ مین یہان گوشہ نشینی کے لیے آئی تھی مگر میرا دل گوشہ نشینی مین نہین لگا قدرتی ایسے موقع پر لیفٹننٹ سے ملاقات ہو گئی -

لیفٹننٹ سے تو اب ملاقات ہوئی تھی اس سے پہلے مین نے اپنے چند ملاقاتی تلاش کر لیے تھے جب مین سیر کرنے نکلتی تھی وہ مجھ سے باتین کرنے کے لیے مل جاتے تھے اور گفتگو ان اُنسے باتین ہوتی تھین - بعض ایسے ملاقاتی ہو گئے تھے کہ روزمرہ اُنسے بلا ناغہ ملاقات ہوتی تھی - جب مین پہلے کلیرمنس و بلا مین گوشہ نشین ہوئی تھی وہان آرتھر براجیز سے جسکو مین عزیز رکھتی تھی ملاقات ہو گئی تھی خالی وقت اُسکی صحبت سے خوش ہوتا تھا - اور جب وہان سے اپنے باپ کے پاس چلی آئی تھی کچھ ملاقاتی پیدا ہو گئے تھے جن سے دل بہلتا تھا لیفٹننٹ کا برتاؤ مجھ سے

صرف دوستانہ تھا وہ اپنے سچے دل سے ملتا تھا اور بہت صداقت کا برتاؤ کرتا تھا کبھی اسنے بغلگیر ہونے یا کسی قسم کی عشق خیز بات کرنے کی طرف کنایتاً اشارہ بھی نہین کیا۔ اسکی باتین سب سچی اور درست ہوتی تھین۔ اور وہ مجھے اپنا بہتر ساتھی تصور کرتا تھا۔

تین مہینے ہماری ملاقات کو گذر گئے۔ اگست کا مہینہ اختتام کو پہونچ گیا تھا۔ مین اپنی زندگی مین اس سے زیادہ کبھی متعجب نہ ہوئی تھی جیسے کہ ایک دن ہوئی مین اور وہ سیر کرکے گھر واپس آرہے تھے کہ لیفٹننٹ نے مجھ سے شادی کی درخواست کی یہ درخواست گو اچانک ہوئی تھی لیکن نہایت ہی تہذیب اور ادب سے ہوئی۔ جون ہی اسکے زبان سے یہ الفاظ نکلے مین متعجبانہ اسکی طرف دیکھنے لگی۔

لیفٹننٹ۔ اے مس لیمبرٹ خیال کرنے کی کوئی ضرورت نہین ہی۔ تم اسپر حیرت زدہ نہ ہو کہ مین نے تم سے اچانک یہ درخواست کی گو تم سے ملتے ہوے مجھے بہت زمانہ نہین گذرا اور نہ مین نے بہت کچھ تمھارا دیکھا ہی لیکن جتنا مجھے علم ہی مین تمھین اچھا ہی سمجھتا ہون اور مجھے تم سے محبت ہی۔ مین اپنی مختصر کیفیت بھی بیان کردیتا ہون مین ایک بندرواڑہ مین کپتان کمانیر ہو جاؤنگا علاوہ تنخواہ کے دوسو پونڈ سالانہ میرا باپ مجھے دیتا ہی۔ مین اُسکا اکلوتا بیٹا ہون اُسکے بعد مین کئی ہزار پونڈ کا مالک ہونگا وہ سب تمھارا ہی ہی روپیہ کیا تم میرے دل پر قبضہ پا چکی ہو اگر تم میرے ساتھ شادی کرلوگی تمام عمر مین تمھارا رہونگا۔ اے مس لیمبرٹ تم اُس دل پر قبضہ پاؤگی کہ جو ایماندار ہی۔

یہ سُنکر مین نے نا معتبرانہ اور متحیرانہ نظر سے اُسکی طرف بھر دیکھا لیکن چند منٹ کے بعد مجھے اسکی مکمل وفاداری مین شبہہ باقی نہ رہا۔ میری آنکھین قدرتی شرم کے مارے نیچی ہوگئین اور مین مضطرب ہوکر ادھر اُدھر نظر کرنے لگی کیونکہ یہ ایک فطرتی قاعدہ

ہی کہ ایسی صورت مین شرم آہی جاتی ہی۔ مجھے یہ بھی خیال آیا کہ میرا تاج عصمت گر چکا اور تو تباہ اور برباد ہو چلی کیونکر ممکن ہو گا کہ بعد ازان یہ نیک سیرت شخص تجھ سے بدگمان نہو
لیفٹننٹ - آپ کی نظرون اور صورت سے معلوم ہوتا ہی کہ آپ رضامند ہین اور آپ کو کسی قسم کا عذر نہین ہی شکر ہی ہزارون ہزار شکر ہی یہ کہکر اسنے اپنے دونون ہاتھون مین میرا ہاتھ لیا اور اُسکو سرگرمی اور دلی محبت سے دبایا - اور یہ گویا ہوا -
مجھ مین یہ قدرت نہین ہی کہ مین اپنی دلی کیفیت تم سے اظہار کرسکون لیکن ہان صرف اتنا کہتا ہون کہ تم اگر مجھ سے شادی کرلوگی ایک ایماندار اور چاہنے والا خاوند پاؤگی جو ہمیشہ وہ باتین کرے گا جو تمھاری ترقی خوشی کی باعث ہون -
یہ سُنکر جسقدر مجھے رنج و الم ہوا اسکے اُٹھتے ہوے دھوئین کو مین اپنی طبیعت مین نہ روک سکی اول ہی اول کمبخت ہورلس کا خیال میری طبیعت مین آیا اور بعد ازان اُس شریر نفس وٹر کا جان گزا تصور آیا کہ جسنے مجھے راہ مادری مین قدم زن ہونے کو مجبور کیا اب کہتی تو کیا کہتی عجیب حالت تذبذب طاری تھی -
لیفٹننٹ - مین وفادارانہ امید کرتا ہون کہ آپ میری ان باتون سے ناراض تو نہین ہوتین مین اپنا دیان بازو القطع کرنا آپ کے خفا ہونے سے بہتر جانتا ہون -
مین - نہین مسٹر بیومانٹ مین ناراض نہین ہون مجھے صرف یہ غم ہی کہ ابھی آپ نے میری پوری کیفیت سے واقفیت نہین حاصل کی مین آپ سے اول دن سے محض دوستانہ ملتی تھی اور یہی میری خواہش تھی کہ تمام عمر مین آپ کو یاد کرون کہ آپ نے مجھپر یہ یہ احسان کیے ہین مگر اسوقت دوسری بات آپ کی زبان مبارک سے سُنی اُس سے یہ خیال ہوا ہی -
جب مین نے اُس سے یہ باتین کہین اُسکی ایماندار خوبصورت آزاد شکل پر غم

کی گھٹا چھا گئی مگر اسکی دلچھپ سے غصہ کا نام بھی نہین معلوم ہوتا تھا - اسی ہیئت مین جب مین اپنی تقریر پوری کرچکی وہ یہ کہنے لگا -

اے مس لیمبرٹ تم خوف زدہ نہ ہو نہ تم ڈرو اگر تمہین یہ منظور ہو کہ میری پوری کیفیت دریافت کرو تم میری آزادانہ خلیق طبیعت سے کرسکتی ہو - تم جو یہ کہتی ہو کہ میرا تمھارا دوستانہ برتاو تھا ہان مین بھی یہی کہتا ہون کہ دوستانہ تھا لیکن کیا یہ ناممکن ہو کہ دوستی بصورت عشق جلوہ نہین دیجاتی -

مین - ایک لمحہ بھی آپ کو دھوکے مین رکھنا نہین چاہتی - مین چاہتی ہون جو ہمارا اسوقت ربط ضبط ہو وہ ہی ہمیشہ قائم رہے -

لیفٹننٹ - مس لیمبرٹ مجھے تمھاری بات کی بہت توقیر ہو - یہ کہکر پھر اسکی حسین شکل پر غم کا ابر چھا گیا - اور پھر اُسی حالت غم مین وہ یہ بولا -

میری یہ قدرت نہین ہو کہ مین تم سے اسکا کچھ سبب دریافت کرون مگر اتنا عرض کرتا ہون اور مجھے امید ہو کہ وہ ناگوار خاطر اقدس نہ ہوگا کہ اگر آپ کو کسی اور سے محبت ہو اور آپ کا ارادہ کسی دوسرے سے شادی کرنے کا ہوچکا ہو بہتر ہو خدا مبارک کرے بیشک وہ شخص بڑا خوش قسمت ہو کہ تم سی حسینہ اُسکی بیوی بنیگی یہ کہکر لیفٹننٹ نے سرگرمی سے مجھ سے مصافحہ کیا اور اچانک میرے پاس سے چلا گیا - مین وہان سے اپنی قیام گاہ مین آئی - آلام کے مارے دل چور ہورہا تھا دماغ مین صدہا غمون کے خیال لبالب بھرے ہوئے تھے چھاتی پھٹی جاتی تھی کبھی یہ سوچتی تھی کہ اگر اس ایماندار آزاد طبیعت کی محبت کو قبول کرتی ہون اسکی قابلیت اپنے مین نہین دیکھتی - اسوقت اسکی کیسی دلشکنی ہوئی ہوگی جب مین نے انکار کیا ہو - اس سے اور یہ ایک خرابی ہوئی کہ وہ دوستی بھی گئی -

ان ہی خیالات کی وجہ سے مین نے قطعی ارادہ کرلیا کہ مین براڈ اسٹیر سے چلی جاؤن

اور بغیر تامل کے اسے چھوڑ دون کہ یہ جھگڑا ہی کٹے - اب نہیں جی مینہ بھر مین خود بخود مجھے یہ جزیرہ چھوڑنا پڑتا اور اس چھوڑنے کا یہ سبب تھا کہ وہ موقع جو میرے گلو مین تمغۂ مادری پہنانے گا قریب آجاتا - میرا یہ قصد ہوا کہ مین ایسے مقام پر جاکر اس فطرتی وزن سے سبکدوش ہون کہ کوئی نہ جانے کہ یہان کون آیا اور کون چلا گیا اور اپنا نام دوسرا رکھون کہ اگر شہرت بھی ہو تو بھی کوئی مجھے نہ پہچان سکے مجھے بیگم لوسیا کا بھی خیال آتا تھا کہ اُسکی طرح سے لوگ مجھپر بھی شبہہ نہ کرین غرض وہ باتین اختیار کرنی چاہئیں کہ جن سے سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے کا مضمون ہووے یہ یہ خیالات تھے جو پڑدری میرے دل مین گذر رہے تھے عزم بالجزم ہوگیا تھا کہ لیفٹننٹ کے بغیر ملے یہان سے چل دون لیکن پہلے یہ خیال کرلینا لازم ہوگا کہ اگر جاؤن تو کہان جاؤن - چونکہ مجھے دریا کے کنارہ رہنے سے محبت ہو گئی تھی اس لیے مین نے یہی چاہا کہ آس پاس ہی چل کر بسون چونکہ میرے یہان بچہ پیدا ہونے کا زمانہ موسم سرما مین ہوتا تھا اس لیے یہ بھی ارادہ تھا کہ اُس جزیرہ مین رہنا چاہیے کہ جہان ہوا معتدل ہو - جنوبی حصص کی چند جغرافیائی کتابین دیکھکر مین نے ہسٹینگ قرار دیا - اور دوسری صبح ہوتے ہی مین براڈ اسٹئر سے ہسٹینگ چلدی -

مجھے یہ خیال تھا کہ اگر لیفٹننٹ کو ذرا بھی اسکی خبر پہونچی کہ مس لیمبرٹ وہان گئی ہے اسکی محبت کے اُٹھتے ہوے جوش اسکے تقاضی ہرگز نہین ہوسکتے کہ وہ میرے بعد نہ آوے اس لیے مین نے یہی تدبیر سوچی کہ اپنا نام بیگم لیمبرٹ رکھون غرض مین نے یہی کیا اور ہسٹینگ مین جاکر ایک معقول مکان کرایہ پر لیا اور آسایش و آرام زندگی بسر کی - وہان جاکر مین نے یہ کہدیا کہ میرا خاوند باہر ممالک مین گیا ہوا ہے مین یہان ڈاکٹرون کی ہدایت سے آکر رہی ہون -

جب مین براڈ اسٹئر مین رہتی تھی میرے پاس کافی روپیہ موجود تھا مگر اب مجھے یہ فکر ہوئی کہ یہ جب روپیہ خرچ ہو جائیگا پھر مین کہان سے لاؤنگی -

یہ جرات نہ تھی کہ پھر کپتان کے باپ سے منگاتی نہ میرا کوئی ایسا دوست تھا کہ جس سے مین روپیہ قرض لے سکتی۔خیر ابھی اس خیال کی مین نے چندان ضرورت نہین جانی ابھی ایک سخت مرحلہ جو راہ پل صراط سے سخت تھا طے کرنا تھا اسکے بعد جو کچھ ہوگا دیکھا جائیگا وقت گذر گیا اور اب ابتدائی ماہ دسمبر ہوگئی۔یہی مہینہ تھا جسمین مجھے امید تھی کہ مین تمغۂ مادری زیب گلو کرونگی۔

میری یہ حالت ظاہر ہوگئی تھی مین اُسے چھپا نہ سکی اور زیادہ مین نے اسکی یون ہی پروا نہین کی کہ مین بیاہی ہوئی بیگم مشہور تھی پھر کیا کوئی خیال کرے گا۔

مین اپنی سرگذشت کے ضمن مین یہ بھی کہنا چاہتی ہون کہ اس عرصہ مین مین نے براڈاسٹئر اور ہسیٹنگ سے کئی بار اپنے باپ کو خط بھیجے اُسنے مجھے یقین دلوادیا کہ مین اپنی زندگی بآزادی بسر کر رہا ہون۔قرض سے مطلق بری ہون۔مجھے تیقن زیادہ تر یون ہوتا تھا کہ اسکی تحریر کا ہر لفظ اپنے مین مادہ تیقن رکھتا تھا۔اس سے مجھے اطمینان تھا لیکن برخلاف اسکے سرل کا خیال مارے ڈالتا تھا کہ خبر نہین وہ کہان ہوگا کیا کر رہا ہوگا اور اُسکی حالت کیسی ہوگی۔

ایک دنمین ہسٹینگ مین چہل قدمی کر رہی تھی کہ مین نے ایک شخص کو دور سے دیکھا کہ وہ مرض کی کرسی پر بیٹھا ہوا ہے اور دوسرا آدمی اسکے اردگرد ٹہلتا پھرتا ہے اور ایک شخص وہ پہیون والی کرسی گھسیٹ رہا ہے۔

مین اسے دیکھتی ہوئی ایک دکان پر چند چیزین خریدنے گئی۔وہان مجھے دس منٹ لگے۔مین دکان پر کھڑی ہوئی تھی کہ وہ شخص جو کرسی پر بیٹھا ہوا تھا دکان کے دروازہ کے پاس کرسی پر سے اُترا اور دکان کی طرف بڑھا۔مین اس شخص کی صورت دیکھکر ٹھٹکی۔یہ شخص بڈر کپتان تھا۔جو اس کرسی پر بیٹھا ہوا تھا اور اسکے پاس پاس جو شخص چل رہا تھا یہ کپتان تھا۔کپتان نے اپنے باپ کا بھی کچھ لحاظ نہین کیا دوڑ کر

مجھے لپٹ گیا اور محبت والفت کی باتیں کرنے لگا اور اُسی وقت یہ کہا ڈیس لیمبرٹ کیا تمھاری شادی ہو گئی نہیں مجھے یقین ہی نہیں ہوئی۔

میری صورت سے یہ نہیں معلوم ہوتا تھا کہ ایک ہی مہینہ میں میں ماں بنجاؤنگی۔ مجھے کپتان کی یہ حالت دیکھکر ایسی شرمندگی ہوئی بس یہ جی چاہا کہ میں زمین پھٹے اور اُسمیں دھس جاؤں۔

غرض میں وہاں سے کسی بات کا جواب دیے بغیر بھاگی نہ میں نے پیچھے پھر کر دیکھا کہ کون آتا ہی اور نہ میں نے کپتان اور اُسکے باپ کا کچھ خیال کیا۔ ایسی وہاں سے کافور ہوئی کہ پھر گھر ہی آکر دم لیا۔ گھر میں آکر میں پلنگ پر لیٹ رہی اور جان کنی کی صورت میں میری آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو بہنے لگے۔

غرض وہ وقت بھی آگیا کہ مجھے بچہ پیدا ہونے کی تکلیف برداشت کرنی پڑی دائی اور ڈاکٹر بُلالیے گئے تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد لڑکا پیدا ہوا۔ پہلے میرا خیال بچہ کی طرف سے اچھا نہیں تھا لیکن صورت دیکھتے ہی میں اُسکی عاشق زار بن گئی میں نے اسکو چھاتی سے لگا لیا اور محبت کے مارے یہ حال ہوا کہ یہی دل نے چاہا کہ آنکھوں کے آگے سے میں علٰحدہ نہ کروں اسوقت مجھے بیگم لوسیا پر بڑا تعجب آیا کہ اسکا خون کیسا سفید ہو گیا تھا کہ کمبخت کو اپنے بچی کی ذرا محبت نہ تھی اور اُس سے اُلٹی نفرت ظاہر کرتی تھی میری محبت کا عالم بیان نہیں ہو سکتا۔ مگر افسوس صد افسوس کہ بارہ ہی گھنٹے میں اسکے ہاتھ پیروں میں تشنج کی بیماری ہوئی اور وہ قضا کر گیا۔ میں نہیں کہہ سکتی کہ مجھے کسقدر غم ہوا۔ ایک الم کا پہاڑ مجھپر ٹوٹ پڑا کلیجہ میں محن کا ایک بھالا لگا۔ میں اسقدر اسکی نعش پر پھوٹ پھوٹ کر روئی کہ جیسے کوئی نوجوان کا غم کرتا ہی۔ صرف بارہ ہی گھنٹے کی زندگی میں اسکی نسبت صدہا خیالات میری طبیعت میں ہو کر گذر گئے تھے کہ میں اسے کیونکر پرورش کرونگی اور کہاں لیجا کر رکھونگی کس قسم کی تدبیر ہو کہ بچہ بطرز نس

احسن پرورش پائے اور اسکی زندگی بڑھے مگر افسوس یہ ساری باتین خبر باد ہوگئین مین نے یہان تک ارادہ کرلیا تھا کہ مین مزدوری کرونگی محنت کرونگی مگر اپنے بچہ کی پرورش پوری پوری کرونگی مین خوش تھی کہ کب وہ وقت آئیگا کہ یہ پیارا بچہ مجھے اما جان کہکر پکاریگا اور گردن مین ہاتھ ڈالکر مجھسے لپٹیگا -

مین سوا اسکے اور کیا بیان کرسکتی ہون کہ اس پاک روح مردہ بچہ کو کفن مین لپیٹا گیا اور وہ مظلوم قبر مین پہونچا دیا گیا -

جب چھ ہفتے گذر گئے مین اس قابل ہوگئی تھی کہ دروازہ کے باہر نکلون مگر مجھے یہ خوف تھا کہ ایسا نہو کپتان یا انکے والد ملجائین - مگر پھر بھی مین بچ بچا کر اُس گرجہ کے احاطہ مین جہان میرا معصوم بچہ دفن تھا چلی جاتی اور اسکے چھوٹے سے مٹی کے ڈھیر پر جسکے نیچے وہ معصوم بچہ آرام کرتا تھا آنسو بہا آتی تھی - آخر کہان تک رفتہ رفتہ مجھے صبر آتا گیا اور اب دل مین یہ خیال آیا کہ خداوند تعالی نے اسمین ضرور کوئی بہتری مضمر رکھی ہوگی کیونکہ اُسکا کوئی کام حکمت سے خالی نہین ہوتا - خبر نہین اگر وہ زندہ رہتا مجھے کن کن مصیبتون کا سامنا کرنا پڑتا - شاید یہ لڑکا بڑا ہوتا اور اپنی مان کی کیفیت سُنتا اور اسے یہ بھی معلوم ہوتا کہ میرا باپ کون ہی اور وہ کیونکر میرا باپ بن گیا - اور پھر کون شخص خیال کرسکتا ہی کہ جوان ہوکر اسکی کیسی طبیعت ہوتی اور اپنی مان کی طرف سے اسکی کیا کیفیت ہوتی - کون یقین کرسکتا ہی کہ وہ دولتمند نیکبخت ہوتا شاید اپنے نانا کی سی قسمت رکھتا اور تمام عمر افلاس و تنگ دستی اُسے فرصت نہ دیتی - اس ہی قسم کے خیالات سے مین اپنے کو اطمینان دلاتی تھی اور خدا کا شکر یہ ادا کرتی تھی - صحت میری طرف قدم بڑھا بڑھا کر آنے لگی تازی تازی سمندری ہوا نے مجھے پھر ویسا ہی چاق و چست بنا دیا اور میرے آئینہ نے مجھے یقین دلایا کہ تیرے رخسارون پر صحت کی سُرخی پہلے کی طرح سے

جھلک مارنے لگی ہی۔

کپتان اور انکے والد کے خوف سے میرا یہ ارادہ ہوا کہ مین ہیسٹنگز چھوڑدون صبح کو چند ضروری اشیا کی خریداری اور بلون کا ردیہ چکانے کے لیے مین بازار مین نکلی۔ مین چارون طرف بغور دیکھتی جاتی تھی کہ مین کہین ان دونون جنٹلمینون سے نہ مل جاؤن مگر الحمدللہ مین نے راہ مین کسی کو نہین دیکھا بلون کا روپیہ چکاکر اور ضروری چیزین خرید کر گھر واپس آتی تھی اور یہ ارادہ تھا کہ کل سہ پہر کو ضرور چلی جاؤنگی کہ میری کپتان سے ملاقات ہوئی۔

مین دیکھتے ہی تھراگئی اور میری صورت فق ہوگئی اور مین اسوقت اضطراب وتکلیف مین غرق تھی۔ کہ کپتان نے مجھے علیحدہ لیجاکر کہا۔

اے پیاری روز تم نہین جانتین کہ تمھارے بغیر مجھپر غم کا پہاڑ ٹوٹا ہوا ہی۔

مین۔ اے کپتان تم مجھ سے ایک بات سنو اور توجہ کرکے سُننا کہ میری حالت غیر ہوگئی ہی ایک بددیانت ملعون شخص کی مین شکار بن چکی ہون بھلا جس عورت کی یہ حالت ہو اسپر بھروسہ کیونکر ہوسکتا ہی۔ مجھ مین وہ جرات نہین ہی کہ مین تم سے منھ بمنھ ہو کر باتین کرون کیا کرون مجھپر کوہ ستم ٹوٹ پڑا۔

کپتان غمزدہ صورت مین۔ تعجب ہی اے روز کہ تم اس مرتبہ کیونکر شکار ہوگئین تمھین ضرورت بھی روپیہ کی نہ تھی کیونکہ دس مہینے کا عرصہ ہوا جب تم میرے باپ سے لنڈن مین ملی تھین تمھارے پاس کافی روپیہ مدت تک خرچ کرنے کے لیے ہوگیا تھا۔ پھر ایسی کونسی بات ہی جو مجھے اس امر کا یقین دلائے مین تمھین دھمکانے کے طور پر نہین کہتا بلکہ صرف اس لحاظ سے کہتا ہون کہ مین تمھارا بہی خواہ ہون۔

| | | |
|---|---|---|
| | تیری خوشی مین خوشی ہی تیرے ا[illegible] | |

تم خود جانتی ہو کہ میرے والد ایسے نیک سیرت فرشتہ صفت آدمی ہین ہم دونون با[illegible]

بیٹے تمہارے بہی خواہ ہین۔
مین۔ ہان ہان یہی بات ہے کیون نہو اگر مین تم سے اپنی رام کہانی کہون تم کاہے کو یقین کروگے اس لیے کہنا بھی غیر مفید ہے۔ شاید اے کپتان صاحب مرد کی شکل مین تم یہ خیال کرتے ہو کہ کبھی ایسا شخص نہین ہوسکتا کہ جو ایسی حرکت ناشائستہ اور فعل قبیحہ کا مرتکب ہو یہ نہین جانتے کہ اس ہی صورت مین شیطان سیرت لوگ نکل آتے ہین۔

| |
|---|
| بھاگ ان بردہ فروشون سے کہان کے بھائی |
| بیچ ہی ڈالین جو یوسف سا برادر ہووے |

کپتان۔ اے روز تمہارے اس کہنے سے مین ہرگز کبیدہ خاطر نہین ہوا تمھین اختیار ہے کہ جاہے جو کچھ کہو مجھے خاص اپنی ذات سے غرض ہے ایسے بھی لعین ہوتے ہونگے جیسا تم بیان کرتی ہو۔
یہ فقرے کپتان نے جوش غم مین زبان سے نکالے۔
یہ باتین ہو ہی رہی تھین کہ ایک زور کی آواز میرے کان مین آئی اس آواز سے کپتان چونکا اور مین نے آنکھ اٹھا کر جو دیکھا تو اسی کرسی نما گاڑی پر بیٹھے ہوے کپتان کے والد چلے آتے ہین صورت دیکھتے ہی میرے چھکے چھوٹ گئے اور مین گھبرا گئی کپتان جو ہنوز میرے پاس ہی کھڑے ہوے تھے مین نے زور زور سے کہا کہ دیکھو تمہارے والد چلے آتے ہین ہٹ جاؤ پرے سرک جاؤ۔ کپتان نے افسردہ ہوکر کہا تم چلی جاؤ میرے لیے یہ ناممکن ہے کہ مین اپنے کو چھپا سکون۔
مین یہ سنتے ہی بھاگی مین نے پیچھے پھر کر بھی نہین دیکھا کہ کون آتا ہے بھاگون بھاگ کر اپنے مسکن پر پہونچی۔ پریشان خاطر تلخ ہوکر بیٹھ گئی اسوقت میری آنکھون سے آنسو نہین نکل رہے تھے بلکہ اندر ہی اندر کلیجہ بیٹھا چلا جاتا تھا۔ اور اسوقت مجھپر

ایسی مایوسی چھائی کہ میرے دل مین یہ خیال پیدا ہوا اور آہستہ سے زبان سے ادا ہوا۔

نیکی بیشباہ نیکی ہی لیکن مرے کس مطلب کی ہی
جو مین اسمین خواہ مخواہ گھسی چلی جاؤن

مین نے اپنی خادمہ سے کہا کہ ڈاک گاڑی ابھی دروازہ پر حاضر ہو۔
مین نے اپنے کو مخاطب بناکر کہا۔ کہ روپیہ کی طرف سے فکر ہی کرنا محض لغو ہی جب یہ خرچ ہو جاے گا مین اور آسانی سے پیدا کر لونگی۔ مین بڑی احمق ہون جو عزلت گزینی اختیار کرتی ہون اس سے نتیجہ کیا کہ خوشی سے بھتی ہوئی بھاگتی پھرون اور عیش و آرام مین نہ پڑون۔ مین کیون نہ پھر لندن مین جاکر رہون گاڑیون پر سوار ہون نوکر چاکر میرے لیے خدمتی ہون۔ یہ بڑی حماقت سفاہت جہالت اور کثافت عقل ہی کہ نیکی سے سدا تکلیف اور مصیبت ہی ہوئی پھر اسی کی سرگرمی سے پیروی کیے جانا لغو نہین تو اور کیا ہی۔
مین نے اپنی صورت آئینہ مین دیکھی بیساختہ میرے لبون سے فخر و تبختر کے کلمات سرزد ہو گئے اور میری آنکھون نے میرے حسن کی تعریف کی میرے مصفا روشن ریشمی بھورے بالون کی چمک میرے کاندھون پر پڑ رہی تھی۔ میری آنکھین جیسی اسوقت مصفا اور گہری نیلی ہو گئی تھین ایسی کبھی معلوم ہی نہین ہوئین نہ میری ابروا ایسے خمیدہ محراب نما معلوم ہوئین نہ میرے غیر مسی مالیدہ لبون پر کبھی ایسی شنجرفی سرخی نظر آتی تھی سمندر کی صحت بخش خوشگوار اور تر و تازہ ہوا نے میرے رخسارون پر وہ جوبن پیدا کیا تھا کہ جیسے باد نسیم صبح کے وقت پھولون مین تازگی پیدا کر دیتی ہی۔ میرے اعضا مین گولائی تھی اور ان مین تناسب حُسن پیدا کرتا تھا۔ غرض صرف اتنا ہی کہدینا کافی ہوگا کہ مین نری خوبصورت ہی نہ تھی

بلکہ سچی تشکیل تھی۔

یہ بھی خیال آیا کہ جب مین اس شکل وصورت کی ہوکر عیش مین زندگی بسر کرونگی دنیا مجھے خراب ناموں سے نامزد کرے گی اور کچھ کا کچھ کہے گی مگر مین اسکی کچھ پروا نہین کرتی جو کچھ جسکا جی چاہے کہے حرف اپنے آرام سے غرض ہی یہ خوب دیکھ لیا کہ نیکی مین سوائے مصیبت اور آفت کے کچھ نہین ہی پھر کیون اپنی دو دن کی زندگی کو کانٹون مین ڈالے۔

| | | |
|---|---|---|
| | یان تو آرام سے گذرتی ہی<br>چاہے جو کچھ کہا کرے کوئی | |

خادمہ نے آکر کہا بیگم صاحبہ گاڑی حاضر ہی اسباب بندھا ہوا تیار رکھا تھا گاڑی مین رکھا گیا اور پھر مین بھی جا کر سوار ہوئی ۔ یہان سے میرا ارادہ برٹن جانے کا تھا گاڑی تیزی مین چلنے لگی مین نے گاڑی کی کھڑکیون مین سے وہ مقام بھی دیکھا جہان میرا فرزند دلبند ایک چھوٹے سے مٹی کے پشتہ کے نیچے پڑا آرام کر رہا تھا دیکھتے ہی میرا دل بھر آیا اور میرے کلیجہ پر غم کا ایک مکا لگا۔ پھوٹ پھوٹ کر مین رونے لگی ۔ مگر اس رونے کے ساتھ مجھے پھر وہی تسلی دینے والا خیال آگیا کہ اللہ کی بہت بڑی حکمت پوشیدہ تھی خبر نہین وہ زندہ رہتا بڑا ہوتا اور کیا کیا مصیبت اوپر نازل ہوتی ۔

اسکے بعد مجھے کپتان کے باپ کا خیال آیا کہ وہ میری نسبت کیا سمجھتا ہوگا اور مجھے کسقدر برا بھلا کہتا ہوگا۔

لیکن پھر دل یہ کہتا تھا کہ جب تو نے راہ نیکی چھوڑ دی پھر اسکا خوف ہی کیا کرنا ۔ خوب عیش کرو اور مزہ مین اپنی زندگی کے باقی ماندہ دن باآرام گذارو۔

| | | |
|---|---|---|
| | فرصت اگرت دست دہد مغتنم انگار<br>ساقی و مغنی و شرابے و سرودے | |

| | | |
|---|---|---|
| زنہار ازان قوم نباشی کہ فریبند | | حق را بسجودے و نبی را بدرودے |

تمام تفکرات اور اوہام مختلفہ کا یہ نتیجہ جو اوپر بیان ہوا ہی میرے خیال مین آیا دو گھنٹے مین مین برٹن پہونچی ایک ہوٹل مین قیام پذیر ہوئی - دوسرے دن مین نے ایک خوبصورت بگھی کرایہ پر کی اور مین بازار مین بن سنور کر سیر کرنے نکلی میری خوبصورتی مجھے اطمینان دلاتی تھی کہ عنقریب تیر بہت جلد کوئی خواہان پیدا ہوجائے گا جسکی حفاظت مین با آرام زندگی بسر کرے گی بگھیون اور گاڑیون اور گھوڑون کے بیچ مین مین بھی اپنی گاڑی دوڑاتی ہوئی لیجارہی تھی کہ سامنے ایک شخص نظر آیا اور اُسنے ٹوپی اُتار کر سلام کیا جب قریب آیا معلوم ہوا کہ یہ لیفٹننٹ ہی -

لیفٹننٹ - ای مس لیمبرٹ تم تو براڈ اسٹئر مین تھین یہان کیونکر آگئین تم تنہا ہو یا تمھارے والد بھی ہمراہ ہین -

مین - نہین مین تنہا ہون -

لیفٹننٹ - جان من مین اُس دریافت کرنے کی کوئی ضرورت نہین سمجھتا کہ تم نے تندرستی کونسے شہر مین حاصل کی اس لیے کہ تم براڈ اسٹئر مین بھی صحیح المزاج تھین اور اب بھی تم بہتر ہو - تمھارے رخسارون پر اس سے زیادہ صحت کے آثار ہویدا ہین -

مین - ہان ای لیفٹننٹ صاحب مین آپ کا شکریہ ادا کرتی ہون مین بالکل تندرست ہون -

لیفٹننٹ - آپ نے کہان قیام فرمایا ہی کیا مجھے اجازت ہی کہ مین حاضر خدمت ہون -

یہ بات اسنے شبہہ اور انتظار جواب مین کہی۔
مین - ہوٹل کا پتا بتا کر اور کچھ دیر تامل کرکے۔ اگر آپ کو شام کو فرصت ہو مین آپ کی اُسوقت کی تشریف آوری سے بہت خوش ہونگی۔
یہ سُنتے ہی مارے خوشی کے وہ کھل گیا۔ پھر اُسنے ٹوپی اُٹھائی یعنی سلام کیا اور مین آگے روانہ ہوئی۔
چھہ بجے مین کھانا کھاکر فراغت ہو گئی ساڑھے سات بجے شام کے لیفٹننٹ صاحب بہادر تشریف فرما ہوے۔
مین نے انکے آنے سے پہلے بناؤ سنگار خوب کر رکھا تھا۔ وہ فوق البھڑک اور قیمتی پوشاک جو ایلون یا گپتان کے زمانہ مین مین نے پہنی تھی زیب تن کرکے بیٹھی۔
آئینہ سے مجھے معلوم ہوا کہ میرے حسن مین دلربائیان اور بھی زیادہ ہو گئی تھین لیفٹننٹ کی جونہی اُس جوبن پر نظر پڑی وہ بے اختیار یہ کہہ اُٹھا۔ مس ایلمبرٹ مین نے آج تک تمھین ایسا سرمستانہ خوبصورت نہین دیکھا۔
مگر لیفٹننٹ کے یہ الفاظ توقیر آمیز اور مغرز تھے اُسے ابتک ہرگز یہ شبہہ نہوا تھا کہ مین نے نیکی کی راہ سے پھرنے کا قصد مصمم کر لیا ہے وہ مجھے میری اُسی عصمت ونیکی کی حالت مین سمجھتا تھا۔
لیفٹننٹ - براڈاسٹئر سے تمھارا ایکایک چلا آنا مین نے کسی قدر نامہربان سمجھا۔ اُسمین کسی قدر بے اعتنائی تھی۔ تم نے مجھے اپنا دوست کیا نہین کہا تھا پھر تمھارا اس روکھے پن سے جلدی مین چلا جانا تمھاری شان کے خلاف معلوم ہوا تھا۔
مین - یہ آپ درست فرماتے ہین اسمین شک نہین۔ مگر اے لیفٹننٹ صاحب بہادر

آپ یہ خیال فرمائین اگر مین نے آپ کی خدمت مین اپنی روانگی کا باعث عرض نہین کیا اگر مین نے آپ کے ساتھ زندگی بسر کرنے سے انکار کیا یہ سب باتین مناسب اسباب پر مبنی تھین۔

لیفٹننٹ - اپنی اُسی فیاضانہ اور بے تکلفانہ گفتگو مین - اے مس لیمبرٹ مین ان سب باتون کا یقین کرتا ہون - اور مجھے قوی امید ہے کہ تمھاری حالت نہ بدلی ہوگی طبیعت کی وہ ہی کیفیت ہوگی اور اگر میرے دل کا حال دریافت کرین اب بھی ویسا ہی ہے جیسے پہلے تھا - کیا مین اپنے گذشتہ خیالات ظاہر کرنے کی اجازت لے سکتا ہون -

مین - نہین -

یہ کہکر مین ایک منٹ تک تفکر کے دریاے مواج مین غرق رہی - اور پھر مین یہ کہنے لگی کہ اصل یہ ہے اسوقت میرا خیال دوسری طرف رجوع تھا اور مین دوسرے جنٹلمین پر اپنا خیال دوڑا رہی تھی یہی باعث تھا کہ مین نے آپ کو خشک جواب دیا تھا -

لیفٹننٹ - تم نے دوسرے سے تو محبت نہین کی - دوسرے شخص کی تو دُلھن نہین بنین -

مین - نہین -

لیفٹننٹ - جو درخواست کہ مین نے پہلے کی تھی وہ ہی اب کرتا ہون اور ملتمس ہون کہ آپ میری درخواست کو قبولیت کا شرف بخشینگی - یہ تمھین معلوم ہی ہوگا کہ مین لیفٹننٹ سے کمان کپتان ہوگیا ہون اور دوسری بات مین تمھین اور بھی سُناتا ہون کہ میرے والد کا ایک مقدمہ ہو رہا تھا اور وہ ایک زرکثیر کا مقدمہ تھا شکر ہے کہ ہمارے جانب اسکا فیصلہ ہوا اور وہ ہم جیت گئے - اسمین پورے پچاس

ہزار پونڈ ہمارے ہاتھ لگے ہین ۲۵ - ہزار پونڈ میرے والد نے مجھے دیدیے ہین اب مین ایک دولتمند ہون کیا اے پیاری مس لیمبرٹ تم اس دولت کثیر کا شریک بننا چاہتی ہو -

مین - تم چاہتے ہو اے کمان کپتان کہ مین تمھاری بیوی بنجاؤن لیکن نہین مجھے منظور نہین ہے - یہ سنکر وہ کرسی پر سے اُٹھ کھڑا ہوا مجھے یہ معلوم ہوا شاید گھٹنون کے بل کھڑے ہوکر یہ التجا کرے گا نہین بلکہ وہ اُٹھکر میری کرسی کے پیچھے جا کھڑا ہوا - گویا میری کمر مین ڈگ رسید کرنے کو ہے -

مین - آپ سبب گوشگزار فرمائین کہ جس سبب سے مین آپ کی بیوی بننا نہین چاہتی - آپ ایک مغز عالی دماغ فیاض روح اور آزادانہ فراج رکھتے ہین - آپ کو ایسی بیوی ڈھونڈھنی چاہیے کہ جو ہمہ صفت موصوف ہو اور آپ جیسا خاوند اُسپر ناز کر سکے -

کمان کپتان - نیم وحشیانہ متعجب لہجہ مین جو اسکے لیے بالکل نیا تھا - تم بھی تو اے مس لیمبرٹ یہ سب باتین اپنے مین رکھتی ہو تم بھی تو ہمہ صفت موصوف ہو ---

مین - میری آپ اتنی جلدی جانچ نہ کرین ہان اگر آپ کو اندازہ کرنا ہو تو تامل سے اندازہ کیجیے میرا حال مشرح ہو جائے گا -

کمان کپتان - پیاری روزہ تم کیا کہہ رہی ہو کچھ سمجھ مین نہین آتا - یہ مجھے یقین ہے کہ تم خوش اخلاق اور مہذب ہو - نیک ہو - پڑھی لکھی ہو - شائستہ ہو - عاصمہ ہو حسین ہو - جمیل ہو --- تم مین وہ باتین ہین جو ایک چیدہ لڑکی مین ہونی چاہئین --- اور کیا چاہیے - ایک لائق خاوند تم جیسی بیوی پر فخر کرنے کا موقع حاصل کر سکتا ہے -

مین - نہین کپتان صاحب نہین مجھ مین عصمت کی وہ بھڑکیلی روشنی نہین ہر جسکا آپ مجھ مین خیال کرتے ہین اور جن صفات پر آپ کی فیاضانہ طبیعت کا بھروسہ ہی مین اُنسے معرا ہون -

گمان کپتان - نہین ای روز یہ سب صفات تم مین ہین -

مین - دیکھیے آپ مجھ مین دھوکا کھاتے ہین مین کہہ چکی ہون کہ مین باکیزگی کے رستہ سے پھری ہوئی ہون میرا تاج عصمت اُتر چکا ہر اور مین راہ بدی پر قدمزن ہون

جو بات نہ سمجھتے ہو وہ اصلا نہین مجھ مین

یہ سنکر وہ سخت پریشان ہوا اور مضطربانہ اُسنے آگے آکر میرا ہاتھ پکڑا اور یہ کہنے لگا ای مس لیمبرٹ جو کچھ تم کہتی ہو وہ ہرگز صحیح نہین ہر یہ تمھاری نری باتین ہین خبر نہین کن مطالب کے لیے تم یہ بہانے کرتی ہو ہرگز تمھارا تاج عصمت نہین گرا تم ابھی ایسی ہی پاک صاف ہو جیسی مان کے پیٹ سے پیدا ہوئی تھین -

ملین - نہین مین غلط نہین کہتی یہ صحیح ہر ای صاحب یہ صحیح ہر - یہ الفاظ مین نے رنج اور تلخی مین کہے اور پھر دوبارہ اس فقرہ پر زور ڈال کر کہا کہ تم مجھے اپنی بیوی بنانے کا خیال چھوڑ دو چھوڑ دو -

گمان کپتان - ہر چند مین اپنے دل مین تمھاری ان باتون کو خیال کرتا ہون لیکن میرا دل تسلیم نہین کرتا - کیا کسی شریر النفس پاجی شخص نے تمھین اپنا شکار بنا لیا -

ملین - ہان یہی تو رونا ہی کہ مین شکار بن چکی ہون - ای جارج بیومانٹ آپ یقین ہی کرین کہ مین نیکی اور پاکدامنی کی راہ مین قدمزن تھی - کیا کرون مجھکو پوشیدہ فریبون اور بدمعاشیون مین دام مین پھنسا کر میرا تاج عصمت اُتار لیا میرے پاکدامنی کی وہ صفائی جو میرے رخسارون پر عیان تھی افسوس جاتی رہی

دنیا میری آنکھون کے آگے اندھیر ہوگئی - میرے دل کی وہ روشنی اور تقدیس کا وہ نور جو فطرت نے اُسکو روشن کیا تھا یک لخت دور ہوگیا - مگر با اینہمہ میری طبیعت وہ ہی ملائم ہی خیالات مین وہ ہی شائستگی ہی انس آمیزی طبیعت مین کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہی - گو اصلی حیا و شرم جاتی رہی مگر پھر بھی اُسکی کچھ نہ کچھ رمق باقی ہی - چنانچہ کئی مہینے مین برادٗ اسٹمر مین رہی تھی آپ نے میرا چال چلن ملاحظہ فرمایا ہوگا - انسانیت ملنساری کسی طرح سے کم نہین ہوئی -

جارج ہیومانٹ - یہ تم سچ کہتی ہو اے روز سچ کہتی ہو اسمین ہرگز شبہہ نہین ہی اب دوبارہ یہ لفظ زبان پر لانا کہ مین کسی کا شکار بنی ہون مین تم پر دلی شیدائی ہون سچا تمھارا طالب ہون - تمھین اپنی پیاری بیوی بنانا یہ میری دلی آرزو ہی مین اپنے جوشیلے دل اور بھڑکتی ہوئی طبیعت سے کہتا ہون کہ مین تم سے محبت کرتا ہون محبت کرتا ہون - تمھارا اعالی چال چلن اور تمھاری تہذیب مجھے جبراً مجبور کرتی ہی کہ مین تمھارا خاوند بنون - مین کیا کہہ سکتا ہون مین کیا کر سکتا ہون - تمھاری مفارقت ——— نہین ——— لیکن تم سے چاہنا ——— نہین نہین ——— بس اب مین جاتا ہون مجھے جانا ہی زیبا ہی -

یہ کہکر جارج ہیومانٹ دروازہ کی طرف گیا لیکن پھر کوئی چیز یاد آگئی وہ یکایک کھڑا ہوگیا اور پھر آہستہ آہستہ میرے پاس آیا اور چپکے سے یہ کہا -

اے پیاری تم نے مجھے اپنا دوست کہا ہی کیا مین تمھاری کوئی خدمت کر سکتا ہون آپ ناراض نہون اگر مین کچھ عرض کرون لیکن ——— لیکن ——— روز میری تھیلی حاضر ہی جسقدر جی چاہے اسمین سے آپ لے لین -

مین - نہین اے ہیومانٹ نہین یہ آپ کیا فرماتے ہین مجھے کوئی ضرورت نہین ہی نہ ابھی اس قسم کی کچھ دوستی ہوئی ہی کہ مین آپ سے کوئی شی لے سکون -

بیومانٹ - اوہو یہ بھی آپ نے خوب فرمایا تمھارا حسن خداداد ہی اس قسم کا ہی کہ اسکے لیے زیادہ ربط کی کچھ حاجت نہین ہی - روز پیاری اور بہت پیاری روز مین تجھ سے محبت کرتا ہون تیرا سچا شیدائی ہون -
یہ کہکر وہ میرے پیرون پر گر پڑا اور پھر یہ کہنے لگا مرتا ہون تیرا عاشق زار ہون مین دوبارہ نہایت سنجیدگی اور متانت سے دریافت کرتا ہون کیا تو میری بیوی بنیگی
مین - نہین مین تمھاری بیوی نہین بننے کی - یہ مین اس سے نظرین ملائے ہوے کہہ رہی تھی اور پھر مین نے یہ کہا کہ مین بیوی تو نہین بننے کی لیکن اگر ہم دونون مین مفارقت ہوگی یہ تمھارا قصور ہوگا -
یہ سُنتے ہی اُسنے اپنی باہین میری گردن مین ڈال دین مجھے سینہ سے لگا لیا اور پیار کرنا شروع کیا -

# پچیسوان باب
## فرنیس

مین ناظرین کو اپنے مسکن کی بھی تصویر کھینچکر دکھانا چاہتی ہون جسمین مین قیام پذیر تھی یہ خوبصورت مسکن لندن کے شمالی حصص مین آباد تھا - دارالسلطنت کے قوی بازو نے کھپ کھاپ تنہائی کو اسمین جانے سے روک دیا تھا - باانیہمہ یہ مقام یار لوگون کی دستبرد سے بھی محفوظ تھا اور اسمین وہ خراباتی لوگ کم رہتے تھے کہ جو اور حصص مین بکثرت بھرے ہوے ہین - یہ مکان میرے مذاق کے موافق سجا ہوا تھا اور ہر شے اطمینان بخش وہان مہیا تھی - بگھی خانہ مین ایک گاڑی اور ایک فٹن تھی اور اصطبل مین چار گھوڑے تھے دونون بگھی مین جوتنے کے لیے اور دو سواری کے لیے مخصوص تھے - گھر کے خدام مین ایک کوچوان ایک سائیس اور تین ماماین

تھین ان تین ماماؤن مین ایک میری خاص وہ ماما تھی جو میرے ساتھ جرمن اسٹرٹ
مین جہان ایلون کی حفاظت مین مین رہتی تھی نوکر تھی چنانچہ یہان بھی وہ میری
خدمت مین آگئی تھی - یہان مین اور کمان کپتان یعنی جارج بیومانٹ رہتے تھے
اور مین بیگم بیومانٹ کے نام سے مشہور تھی - اُسی دن مین برٹن آکر پہونچی تھی اور
یہ مقام جہان مین اب رہتی تھی مجھے صرف اخبارات کے ذریعہ سے معلوم ہوا تھا -

یہ خوبصورت مکان مائی برے سے بہت فاصلہ پر نہ تھا اس مسکن کا حسن دلفریب
اور اُسکی بناوٹ عجب لطف دیتی تھی - یہ مکان باغون کے بیچ مین آکر واقع ہوا تھا
کپتان بیومانٹ نے مکان کا سجانے کا طریقہ میرے ہی مذاق پر منحصر رکھا تھا -
ایک دن ہم ہوٹل سے اُس مکان مین جسکی مین تعریف کر رہی ہون اُٹھکر آرہے تھے کہ
مجھے میری وہ ہی قدیمی خادمہ فرنسیس رستہ مین ملی - فرنسیس نے مجھے پہچان لیا اور
خوشی کا ایک نعرہ مارا - اُسوقت اسکی عمر ۲۶ - برس کی تھی اور یہ جمیل - شکیل
بھی غضب کی تھی -

اسنے آکر مجھے بہت ادب سے سلام کیا اور اُسی غرض سے پیش آئی بیومانٹ
نے دریافت کیا کہ یہ کون عورت ہی جب مین نے کہا کہ یہ میری پہلے پیاری خادمہ تھی یہ سُنکر
اسنے چپکے سے کہا کہ اس سے کہو اب بھی نوکری کرے گی جون ہی فرنسیس سے
مین نے دریافت کیا وہ راضی ہوگئی اور اُسنے یہ کہا کہ ابھی مین ایک نوکری چھوڑ کر
آئی ہون مجھے خود تلاش تھی کہ کوئی ملجائے تو کر لون -

ہم نے اُس سے کہا کہ تم ہمارے ساتھ ہوٹل مین آؤ - ہوٹل مین مین نے اُس سے
کچھ سوالات کیے - فرنسیس نے مجھ سے بیان کیا کہ جب آپ نے مجھے رخصت
کر دیا ہی اور چلتے چلتے آپ نے مجھے نصیحت کی تھی کہ تو سیدھی گھر چلی جائیو مین اپنی
مان کے پاس گھر ہی چلی گئی لیکن مان جو بیوہ تھی چند روز کے بعد مر گئی اسلیے مجبوراً مجھے

نوکری کرنی پڑی تین چار جگہ مین نے اتنے عرصہ مین نوکری کی آخری نوکری جو اب چھوڑکر آئی ہون اسکا سبب یہ ہے کہ وہ کنبہ جہان مین ملازم تھی باہر ملک کے چلا گیا ہے اول تو میری ہی مرضی تھی کہ مین اسے نوکر رکھلون دوسرے ہیومانٹ نے بھی کہا کہ بیگم تم اسے ضرور اپنی خدمت مین رکھلو۔ یہی سبب فرنسیس کے دوبارہ رکھنے کا ہوا۔

جارج ہیومانٹ کے مزاج پر جسقدر مجھے شبہات تھے سب جاتے رہے اور مین نے ہر طرح سے اسکو پورا پایا۔ سوا اسکے اسکی نسبت اور مین کیا کہہ سکتی ہون کہ وہ خوش مزاج۔ پسندیدہ خاطر۔ شوقین تھا اسکی محبت کے جوش نہ وحشیانہ تھے نہ کڑھی کے ابال کی طرح سے تھے کہ اٹھے اور رہ گئے نہ ان جوشون مین اظہار محبت جان جان کر کیا جاتا تھا بلکہ اسکی الفت کے اٹھتے ہوے جوشون مین عقل صداقت فہم اور وفاداری مضمر تھی۔ جو اسکا ظاہر تھا وہ ہی باطن تھا۔ جو زبان پر تھا وہ ہی دل پر تھا جو کہتا تھا وہی کرتا تھا۔ جو وعدہ کرتا اسکو نباہتا یہ اسکا روزمرہ تھا۔

فی الحقیقت مجھے جارج ہیومانٹ سے محبت نہ تھی حاضر وغائب مجھے نوجوان پادری آرتھر ہیراجیز کا خیال ہر وقت لگا رہتا تھا اسکے عشق کے شعلے دل مین اٹھتے اور ٹھنڈے ہو کر رہجاتے۔ مجھے اس سے دلی محبت ہو گئی تھی اسکے ساتھ چہل قدمی کرنے مین اپنا فخر جانتی تھی جسوقت تنہائی مین وہ میرے ساتھ بازو بباز و چلتا تھا مین نہین بیان کر سکتی کہ میرا کیا عالم ہوتا تھا۔

جب مین ہیومانٹ کے ساتھ اس مقام مین آ کر رہی ہون بہت دنون تک یہ امر تذبذب کی حالت مین رہا کہ آیا مین کپتان کی بیوی ہون۔ ہمارے مکان کے پڑوس مین بہت سے شریف کنبے بستے تھے انھین یہ شبہہ دامنگیر تھا۔ وہ اکثر ملنے آجایا کرتے لیکن تاہم انکا شبہہ رفع نہوتا۔ ہم انسے کبھی ملنے نہ جاتے تھے اور نہ انکی کسی

انجمن مین شریک ہوتے تھے اس سے بھی وہ ہماری طرف سے مشتبہ تھے۔
ہان بیومانٹ کے کئی دوست تھے یہ سب لندن مین اعلےٰ اعلےٰ عہدون پر ممتاز تھے یہ لوگ اکثر بلائے پر بیومانٹ سے ملنے آیا جایا کرتے تھے انھین معلوم ہوگیا تھا کہ بیومانٹ کی یہ بیوی نہین ہے۔مگر وہ مجھ سے پلش بیویون کی طرح سے آتے تھے اور میری توقیر ملحوظ خاطر بہت تھی۔
بہار کے دن مین ہم دونون کیا تو گھوڑون پر سوار ہوکر یا فٹن مین بیٹھکر سیر کرنے نکل جایا کرتے تھے اور آس پاس پڑوس ہی مین گشت لگایا کرتے تھے کبھی کبھی تھیٹرون بھی جانے کا اتفاق ہوتا تھا۔تماشون مین ہمارا وقت خوب صرف ہو جاتا تھا اور دوستون کی دل لگی مین معلوم مطلق نہین ہوتا تھا کہ گھنٹہ گذر گیا یا لمحہ صرف ہوگیا۔
مین بیومانٹ کے پاس ایلون اور کپتان سے بھی زیادہ خوش تھی اور ان دونون سے علاوہ حسن کے اسکی طبیعت بہت اچھی تھی۔
یہان سے مین نے اپنے باپ کو خط بھیجا وہان سے فوراً جواب آگیا۔ڈاکیا جب خط لے کر آیا مس لیمبرٹ مس لیمبرٹ کہکر دریافت کرنے لگا میری خادمہ فرنسیس نے یہ چالاکی کی کہ جلدی سے وہ خط لے لیا اور کہا مس لیمبرٹ میرا نام ہے۔یہ فرنسیس نے بڑی عقلمندی کی ورنہ اگر کوئی خبردار ہو جاتا تو ایک نئی آفت اور برپا ہوتی۔
مین نے وہ خط کھول کر پڑھا اسمین اطمینان بخش خبرین لکھی ہوئی تھین۔اُسنے تحریر کیا تھا کہ مین اپنی زندگی ایماندارانہ بسر کرتا ہون۔اور جو کچھ تم نصیحت کر گئی تھین اُسی پر برابر عملدرآمد کیے چلا جاتا ہون مین نے اسکو بہت جان لیا کہ یون ہی ہوگا اور اسی یقین پر مین نے یہ بھی ارادہ کیا کہ ایک موسم کے بعد اگر میرے باپ کی یہی حالت رہی مین ضرور جاکر ملونگی۔گو مین نے اپنے دل مین قطعی ارادہ کر لیا تھا کہ ہرگز نہین آنے کی اور میرے اس ارادہ کے اسباب وہ تھے جو مین اوپر بیان کر آئی ہون مگر پھر بھی

محبت پدری اور اُسکے ساتھ اسکے نیاب چال چلن ہونے نے مجھے اس بات پر آمادہ کیا کہ مین ایک دفعہ اور بھی ملون -

ہفتے گذرتے گذرتے مہینون پر نوبت پہونچ گئی بہار نے پھر اشجار اور گلہاے رنگارنگ کا نئے سر سے بناؤ سنگار شروع کیا - ان کو ہری ہری رنگ برنگ کی پوشاکین پہنائین اور وہ دلربا نظارہ اُنکے خمیر مین سرشت کیا کہ جسمین مقناطیسی قوت ناظر کا دل کھینچنے کی پیدا ہو گئی -

اس عرصہ مین مجھے فرنسیس کی خاص خاص باتون پر اطلاع نہین ہوئی مین دیکھا کرتی تھی کہ فرنسیس آپ ہی آپ کچھ کہ رہی ہی مگر یہ اُسوقت ہوتا تھا کہ جب وہ یہ جانتی تھی کہ بیگم صاحبہ میرے قریب نہین ہین حالانکہ مین قریب ہوتی تھی اور جب اُسی حالت مین مین یکایک اسکے قریب چلی جاتی وہ خاموش ہو رہتی اور پریشان نظری سے میری طرف دیکھنے لگتی گویا وہ یہ سمجھتی تھی کہ مین نے اسکی باتین گوشگزار کرلی ہین -

غرض اس قسم کی باتون نے مجھے مشتبہ بنا دیا لیکن مشکل یہ تھی کہ طبیعت مذبذب ہو چلی مگر دل یہ کہتا تھا وہ کونسی بات ہی جسپر مین شبہ کرون - مین خوب غور کرکے اسکی صورت پر نظر کرتی تھی اور مجھے یہی معلوم ہوتا تھا کہ وہ بیگناہ ہی اسمین کسی قسم کی آلائش نہین ہی -

یہ آغاز جولائی کا ذکر ہی کہ ایک دن شام کو ہیو مانٹ کے چند دوست ملاقات کرنے کے لیے آئے - پہلے چاے وغیرہ اُڑتی رہی بعدازان وہ چُرٹ پیتے ہوے سب کے سب پاس کے گاؤن مین ٹہلنے چلے گئے مین مکان مین تنہا رہ گئی - مجھے بھی انھون نے چلنے کے لیئے کہا تھا لیکن میرے سر مین خفیف سا درد تھا مین نے انکار کر دیا کہ مین نہین جاتی گھڑی بہ گھڑی وہ درد اسقدر بڑھا کہ مجھے نشست کا

کمرہ چھوڑکر بستر پر جانا پڑا۔
اندھیرا بخوبی ہو چکا تھا۔ بادل آسمان پر گڑگڑا رہے تھے گویا مینھ برسائینگے۔ ان بادلون نے جو نیلی چادر پر چھا رہے تھے اور بھی سطح زمین پر اندھیرا کر دیا تھا۔ ان بادلون کی خنک ہوا نے میرے دردسر کو کھو دیا مین بستر پر سے اٹھکر چاہتی تھی کہ باہر آکر کھانے کے لیے حکم دون کہ مجھے سامنے سے گھنٹی بجتی ہوئی معلوم ہوئی مین سمجھی کہ بیومانٹ چہل قدمی کر کے اپنے دوستون کے ہمراہ چلے آتے ہین۔ مین اٹھکر باہر آئی اور مین ایک خادمہ کے کمرہ کی طرف گئی مجھے میری خادمہ فرنسیس کی یہ آواز آئی۔
کہ تم میرے پاس کیونکر آسکتی ہو۔ اس آواز کا لہجہ متین اور صبر خیز تھا۔
مین یہ الفاظ سُنکر کھڑی ہو گئی۔ میری سیاہ پوشاک دوسرے گھٹا ٹوپ اندھیرے کی چادر اوپر سے پڑی ہوئی تیسرے دروازہ کمرہ سے میرا فاصلہ کئی گز کا تھا مجھے کوئی نہین دیکھ سکتا تھا۔ اور مین بخوبی باتین سُن سکتی تھی۔
اسکے جواب مین ایک عورت کی یہ آواز آئی۔ کہ تم اپنے وعدہ کے موافق میرے پاس کیون نہین آئین اسی لیے میرا آنا یہان ہوا ہی۔
فرنسیس نے نہایت خوف زدہ اور کپکپاتے ہوے لہجہ مین یہ کہا۔ کہ مین ان دنون چھٹی نہ مانگ سکی اور اصل یہ ہی کہ مین یہ نوکری چھوڑنی بھی نہین چاہتی
اس عورت نے جسکے لہجہ اور آواز سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ بوڑھی عورت ہی یہ کہا کہ اچھا اگر تمھین یہی جگہ اچھی معلوم ہوتی ہی میرا روپیہ دلوائیے۔
فرنسیس۔ روپیہ کیسا روپیہ میرے پاس کہان رکھا ہی یہ پوشاکین جو تم دیکھتی ہو میری بیگم صاحبہ کی عنایت کا صدقہ ہی کہ انھون نے دیدین ورنہ میرے پاس اتنا روپیہ بھی نہین رہا تھا کہ مین بازار سے پوشاک خرید کر پہنتی۔ تمھین اس بات کا خیال نہین آتا کہ تم نے دو جگہ سے میری نوکری چھڑائی اب روپیہ مانگتی ہو۔

عورت - آخری جگہ تو مین نے نہین کھوائی اور نہ مین یہ کھونا چاہتی ہون - اتنا جتا دیتی ہون کہ تمھین روپیہ ضرور دینا ہوگا اور مین تم سے لونگی کیونکہ تم میرے قبضہ مین ہو مین تمھارا بھید بخوبی جانتی ہون -

فرنسیس - اگر اصلی سچائی معلوم ہو گئی -

فرنسیس نے جسوقت یہ کہا ہی چاند نے اپنے منھ پر سے بادلون کا برقع اٹھا دیا تھا اور اپنی صاف اور روشن چادر زمین پر بچھا دی تھی - چاندنی کی چمک سے مین نے دور سے دیکھا کہ فرنسیس دست افسوس ملتی جاتی ہی اور فقرہٴ مذکورہٴ بالا کہتی جاتی ہی -

بوڑھی دروازہ کی طرف پیٹھ لگائے ہوے کھڑی تھی اسکی صورت اسکی بڑی ٹوپی کی وجہ سے مجھے نہ معلوم ہوتی تھی - یہ سنکر اسنے جواب دیا -

لاحول ولاقوة تم بھی عجیب ہو تمھارے لیے یہی بہتر ہی کہ تم اس معاملہ مین ثابت قدم رہو مین خوب جانتی ہون - نوجوان لڑکیون کا مجھے خوب تجربہ ہی - مجھے فریب نہ دو -

فرنسیس - خدا کے لیے آواز سے نہ کہو اگر میری بیگم صاحبہ نے ایک لفظ بھی سن لیا پھر میرا ٹھکانا یہان ایک منٹ بھی مشکل ہو جائیگا اسکے بعد پھر مین کیا کرونگی ہائے پھر مین کیا کرونگی - میری بیگم صاحبہ باغ مین چہل قدمی کرنے گئی ہین آ رہی ہونگی میرے آقا بھی اپنے دوستون کے ساتھ ٹہلنے گئے ہین بس وہ آئے کے آئے ہین -

عورت - یہ محض خرافات باتین ہین اگر خیر چاہتی ہو کچھ روپیہ دلواؤ -

فرنسیس سلرزتی ہوئی آواز مین - ابھی میرے پاس ایک شلنگ بھی نہین ہی کل میری تنخواہ ملے گی مین تمھین دیدونگی -

عورت - اچھا یہ بتاؤ کہ یہ تم نے مجھ سے کیون کہا تھا کہ مین کل آؤنگی اور تم

نہین آئین اسی طرح سے مجھے اس قول کا بھی اعتبار نہین تم نہ آؤ اور کہدو کہ تنخواہ نہین ملی ہی پھر مین کیا کرونگی۔

فرنسیس۔ روکر۔ گذشتہ ملاقات مین تم نے مجھے کیسا بُری طرح سے دھتکارا تھا کس بیرحمی سے پیش آئی تھین اور تم نے مجھے خون کے آنسو رلوایا تھا مین کیا خاک ملنے کو آتی۔ واقعی ایک پیسہ بھی تو میری پاکٹ مین اسوقت نہین ہی مین کیا دون اور کہان سے لاؤن۔

عورت۔ قدرے نرم ہوکر۔ اچھا اچھا تم اقرار کرتی ہو نا کہ کل روپیہ لیکر آؤگی یا ابھی اور بھی دو چار روز لگینگے ابھی سے کہدو۔

فرنسیس۔ ہان ہان مین کل ہی لیکر آجاؤنگی۔ تم اسپر بھروسہ کرو وعدہ خلافی نہوگی لیکن خدا کے لیے اسوقت چلی جاؤ۔

عورت۔ اچھا مین جاتی ہون لیکن یہ خیال رہے کہ وعدہ ایفا ضرور ہو۔ یہ کہکر وہ عورت کمرہ کے باہر نکل آئی۔

جون ہی مین نے دیکھا کہ وہ جاتی ہی مین دوڑکر فرنسیس کے آنے سے پہلے کمرہ مین آگئی کہ اُسے کچھ خفیف شبہہ بھی نہو۔ جب مین نشست کے کمرہ مین آبیٹھی فرنسیس اپنے کمرہ مین سے نکلی اور سیدھی باورچی خانہ چلی گئی۔ مجھے خیال آیا کہ خدا جانے وہ کون عورت تھی۔ فرنسیس کے کیا بھید ہین جن سے اسنے فرنسیس کو اپنے قبضہ مین کر رکھا ہی خبر نہین یہ کس جگہہ جاکر پھنس گئی۔ اور کیا نوبت برپا ہوئی۔ مین بڑی پریشان تھی اور یہ سمجھ مین نہ آتا تھا کہ کیونکر کام کرون اور یہ راز سربستہ کیونکر آشکارا ہو۔

یہ میری عادت کے خلاف تھا کہ مین فرنسیس سے کہون کہ مین نے تیری یہ تمام باتین سُنلین یہ ہرگز نہین ہوسکتا لیکن پھربھی کچھ نہ کچھ کرنا چاہیے یہ جی نہین چاہتا کہ یہ معاملہ جہان کا تہان رہے۔ کبھی مجھے خیال آتا تھا کہ کہین وہ اجنبی عورت

فرنسیس سے مجھے چھڑوا تو نہین دیگی یا اس سے مل کر نقب زنی کروا دے گی اور یہ شبہہ مجھے یون ہوا تھا کہ فرنسیس نے اسیلئے سبب سے دو جگہ سے نوکری کھو دی تھی ہو نہ ہو شاید یہی معاملہ ہو کہ اسنے چوری کرائی ہو اور گھر والون نے اُسے نکال دیا ہو مین نے یہ مستقل ارادہ کر لیا کہ جب تاب ہیومانٹ سے اس امر مین مشورہ نہ لے لون ہرگز زبان سے کچھ نہ نکالون۔

چند منٹ مین ہیومانٹ واپس ہو کر آیا۔ کھانا میزون پر چُنا ہوا تیار تھا سب نے مل کر کھایا شب بہت پسندیدگی مین گذری۔ مین نے فرنسیس سے اور بھی متوجہ ہو کر باتین کین اور اسکی باتون کا ہنس ہنس کر جواب دیا اور اثنای گفتگو مین یہ بھی کہدیا کہ شام کو درد نے بستر پر سے اُٹھنے نہین دیا۔

کھانا کھانے کے بعد جب سب مہمان اپنے اپنے گھر چلے گئے مین نے ہیومانٹ سے فرنسیس کی کل کیفیت بیان کی۔ اور یہ بھی بیان کر دیا کہ مین گاہے گاہے اسکی صورت پر خصوصیت کا رنگ دیکھتی رہی ہون۔

یہ سُنکر وہ متردد سا معلوم ہوا اور کہا کہ بیگم فرنسیس کے چال چلن کی بابت تم مجھ سے بہتر جانتی ہو۔

مین ۔ پہلے جب یہ میرے پاس تھی اسکا چال چلن پاک تھا اور یہ مین نہین کہہ سکتی کہ اسکے دل مین جب ہی سے کچھ بُرائی ہو لیکن ہان اب مجھے شبہہ ہو گیا کہ اگر جب اسکا چال چلن بُرا تھا تو اب ابتر ہو گیا۔ باانیہمہ جب تک کوئی بات تحقیق نہ ہو جائے مین درشتی اور سختی سے پیش آنا نہین چاہتی۔

ہیومانٹ ۔ کیا اس سے ابھی دریافت کیا جائے کہ یہ معاملہ کیا تھا۔

مین ۔ نہین یہ مناسب نہین ہی اگر ابھی دریافت کیا جائے گا وہ قطعی سمجھ جائے گی کہ بیگم نے کھڑی ہو کر یہ ساری باتین سُن لی ہین پھر اصلی مطلب بھی خبط

ہو جائے گا۔ بہتر ہوگا اگر ایسا موقع آ کر پڑے کہ وہ خود بخود سب بیان کر دے۔

**بیومانٹ** ۔۔ اچھا بیگم ایسا کرو کہ جب تم بستر پر جانے لگو فرنسیس کو بھی ساتھ لیتی جاؤ میں گھنٹہ پون گھنٹہ تک نہیں آؤنگا اتنی دیر تک ادھر ادھر کے باتوں میں لگا کر اُس سے مدعاے دلی دریافت کر سکتی ہو۔

**میں** ۔ ہاں میں آپ کی نصیحت پر عمل کرتی ہوں ۔ موقع ایسا ہی پڑ جائے کہ بغیر کہے نے ہی نہیں ۔ اُسوقت طبیعت کا تذبذب دور ہو سکتا ہے۔

| شاید کہ ہمیں بیضہ بر آرد پر و بال عنقا گردد |
|---|

میں نے گھنٹی بجائی مطلب یہ تھا کہ کمرہ خواب میں موم بتی روشن ہو۔ فرنسیس نے فوراً حاضر ہو کر موم بتی کو روشن کر دیا۔ جسوقت گھنٹی بجاتے ہی وہ میرے پاس آئی اُسنے ایک متردد انہ نظر سے مجھے دیکھا لیکن فوراً ہی اپنی نظر کا رنگ بدل لیا میں نے کوئی خیال خصوصیت سے اُسکی طرف نہیں کیا اور میں اُٹھکر کمرہ خواب میں چلی آئی۔ فرنسیس بھی معمول کے موافق میرے ساتھ ساتھ آئی۔ تاکہ مجھے شب کے کپڑے پہنائے آئینہ کے سامنے جب میں کرسی پر بیٹھی ، اور وہ میرے بال درست کرنے لگی میں نے آئینہ میں اُسکی غمزدہ صورت کو ملاحظہ کیا۔ لیکن اب بھی میری یہی مرضی تھی کہ خادمہ پر ظاہر نہ ہونے دوں کہ میں اُسپر کوئی مخصوص نظر ڈالتی ہوں اور اُسکی طرف سے میرے دل میں کچھ اور خیال ہے۔ نئے نئے رنگ وہ اپنی شکل کے بدل رہی تھی کبھی تو اُسکی صورت کا رنگ اپنی اصلی وضع پر آجاتا تھا اور کبھی بدل جاتا تھا۔ غرض کئی منٹ تک یوں ہی ہوتا رہا آخر اُسکی سکوت مُہر ٹوٹی اور وہ یہ کہنے لگی۔

بیگم صاحبہ کیا کہیے کچھ کہہ نہیں سکتی گو میں اتنا کہنا بھی خلاف ادب سمجھتی ہوں لیکن ضرورت کہواتی ہے کل سہ پہر کو میں چاہتی ہوں کہ آپ مجھے تین گھنٹے کے لیے چھٹی دیدیں آپ کا بڑا احسان ہوگا۔

مین - فرنسیس تم یہ خیال کرو کہ تم اور ماماؤن سے نکمی چھٹیان لے چکی ہو۔
فرنسیس یہ مین کیون نہین جانتی - یہ صحیح ہی لیکن مین اورون کی نسبت زیادہ
آپ کی تنخواہ کی خواہان رہتی ہون -
جون ہی اسکی زبان سے یہ لفظ نکلا مجھے معلوم ہوا کہ میرے برہنہ کاندھے پر اسکا
اگرم گرم آنسو ٹپکا ہی - مین نے آئینہ مین نظر اُٹھا کر دیکھا اسنے اتنے مین دونون ہاتھ
اپنی آنکھون پر رکھ لیے -
مین - تعجب خیز لہجہ مین - اللہ اکبر اے فرنسیس یہ کیا معاملہ ہی - تم رو رہی ہو
فرنسیس - ہان بیگم - یہ کہکر پھر اسے کچھ خیال آگیا یکایک زبان بدل کر کہنے لگی
کہ بیگم مین آپ کو یاد دلاتی ہون کہ کوئی نیا معاملہ نہین ہی -
مین - لیکن اے فرنسیس تم ابھی تو روتی تھین میرے کاندھے پر ایک آنسو بھی گرا تھا
اور پھر انکار کرتی ہو -
فرنسیس - بیشک بیگم -
یہ کہکر فرنسیس نے رومال نکال کر میرا کاندھا پوچھا -
مین نے اُسوقت مناسب نہین جانا کہ اسمین زیادہ تفتیش کرون مین نے یہ
سمجھ لیا کہ اگر اسپر کچھ شبہہ ہی اسپر نگہبانی کرنی چاہیے چنانچہ اسی خیال سے مین نے
فرنسیس کو رخصت کر دیا - وہ چلی گئی - چند منٹ کے بعد ہیو مانٹ آئے مین نے
انسے یہ ساری کیفیت بیان کر دی انکی بھی یہ رائے ہوئی کہ ابھی اس معاملہ کو یونہی
رہنے دینا چاہیے -
ہیو مانٹ نے میری طرف مدح خیز نظر اور عشق بیز نگہ سے دیکھکر کہا کہ بیگم مین چاہتا ہون
تم مجھپر ایک عنایت کرو -
مین - عنایت جو کچھ میری قدرت مین ہی اُس سے حاضر ہون -

بیومانٹ - مین چاہتا ہون کہ تمھاری شبیہہ اُتروائون -
اسکی اس خواہش کو سُنکر مجھے معلوم ہوا کہ وہ مجھپر فریفتہ ہی - اور بہت چاہتا ہی
مین نے اُسے جواب دیا کہ مجھے کچھ عذر نہین ہی لیکن ای پیارے جارج مجھے اپنے حسن کا
اتنا خیال نہین ہی کہ وہ قابل شبیہہ ہو -
بیومانٹ - نہین واقعی تم باشان وشوکت اور باجاہ وجلال حسین ہو - مین
ازراہ چاپلوسی اور خوشامد کے نہین کہتا ای پیاری روز یہ خوب سمجھ لو کہ جو بات
میری زبان سے نکلتی ہی وہ آزادی اور ایمانداری پر مبنی ہوتی ہی اس لیے مین
تمھاری خدمت مین یہ عرض کرتا ہون کہ تم نہایت جمیل عورت ہو اور ایسی جمیل جو
ابتک میری نگاہ سے نہین گذری -
مین - یہ مین خوب سمجھتی ہون کہ جو بات تم کہتے ہو وہ سب صحیح ہی اسمین شک
نہین لیکن پیارے یہ بھی تو ہو سکتا ہی کہ تمھین محبت نے اندھا کر دیا ہی -
بیومانٹ - نہین یہ بات نہین ہی - واقعی تم حسینہ ہو آؤ مین تمھین دکھاؤن
کہ تم حسینہ ہو -
مین - مجھے کیا عذر ہی حاضر ہون -
بیومانٹ نے مجھے اُٹھا کر آئینہ کے پاس کھڑا کر دیا اور کہا دیکھو تم
حسینہ ہو یا نہین -
مین - آئینہ مین دیکھکر - نہین واقعی نہین کہہ سکتی - یہ مین نے خندہ پیشانی
اور تبسم آمیز لہجہ مین کہا -
جب مین نے آئینہ سے اپنی نگاہین اُٹھائین یکایک ایک مخوف آواز میری
زبان سے سرزد ہوئی -
بیومانٹ - کیون خیر ہی بیگم کیا بات ہی -

ہین - کھڑکی کی طرف اشارہ کرکے - مجھے ایک شخص کی صورت نظر آئی ہے -
بیومانٹ - شخص کی صورت - نہین نہین یہ صرف تمھارا خیال ہے -
ہین - ڈرا اور وحشت زدہ آواز ہین - جو بید لرزان کی طرح کانپ رہی تھی -
نہین خیال کیا معنی ہین نے ایک شخص کی صورت بہت صاف دیکھی ہے -
بیومانٹ - اچھا اگر کوئی شیطان ہوگا اُسے ابھی سزا دیتا ہون - گھبرا نہین
اے پیاری طبیعت کو تسکین دے - ابھی معلوم ہوا جاتا ہے -
یہ کہکر بیومانٹ نے اپنا پستول نکال لیا اور اُسی وقت دروازہ
کھول کر باہر گیا -
اصل یہ تھی کہ آئینہ دار کھڑکیون کے پردے فرنسیس ڈالنے بھول گئی تھی
صرف موم بتی کے چمکارے سے مجھے معلوم ہوا کہ کوئی مرد ہے - بیومانٹ نے
باہر جاکر دیکھا تمام صحن مکان اور باغ ہین پھرا کوئی ہو تو معلوم ہو وہان صرف
خیال ہی خیال تھا - پانچ چھ منٹ ہین وہ پھر واپس ہوکر آیا اور کہا پیاری ہین
کہتا نہ تھا کہ تم نے دھوکا کھایا صرف تمھین یونہی خیال ہوگیا واقعی کچھ نہ تھا -
رات اندھیاری تھی - آسمان پر بادل چھائے ہوے تھے ہوا خوب سائین سائین
چل رہی تھی - گو ہین نے کوشش کرکے اپنے دماغ سے یہ خیال مٹا دیا تھا کہ نہین
وہم ہوگا مگر پھر میرا یہ تصور غالب آیا کہ صریحاً تو نے ایک شخص کا خاصہ چہرہ دیکھا ہے
وہم کیونکر ہوسکتا ہے - جب بیومانٹ نے آکر کہا کہ کچھ نہین ہے ہین نے اُسی خوف
اور لرزان آواز ہین جواب دیا نہین پیارے جارج خیال نہین ہے واقعی ایک
آدمی کی صورت ہین نے دیکھی ہے -
بیومانٹ - اچھا تم خوف زدہ کیون ہوتی ہو اُس سے کیا ڈر ہے دیکھا جائیگا -
یہ کہکر وہ دونون پستول ہاتھ ہین لے کر پھر زور سے دروازہ کی طرف چلا ہین نے

اُٹھکر پکڑ لیا کہ تم باہر نجاؤ خدا جانے کیا آفت نازل ہو مجھے ڈر یہ تھا کہ اگر چور ہوے اور اُسکی زندگی خوف مین پڑگئی بہتر نہوگا۔

بیومانٹ ۔ نہین نہین کوئی خوف نہین ہی میرا کوئی کیا کر سکتا ہی ۔ چھوڑو مین جاتا ہون اور مجھے جانا چاہیے ۔

جب وہ بضد ہوا مین نے چھوڑ دیا ۔ اُسنے جاتے ہی کوچوان اور چوکیدار کو آواز دی اور کامل بیس منٹ تک بیومانٹ تلاش کرتا رہا ۔ پھر میرے پاس آیا اور کہا پیاری روز تم سچ کہتی تھین بیشک ایک یا دو شخص آئے تھے ۔ مین نے لالٹین لے کر سارے مین دیکھا قدمون کے نشان بیشک معلوم ہوے تم سچ کہتی تھین کوئی نقب زن آیا تھا ۔ مگر جاگ دیکھکر بھاگ گیا ۔ مجھے فوراً معلوم ہو گیا کہ یہ فرنسیس کا کام ہی ۔ وہ ہی نقب زنی کراتی ہی ۔

مین ۔ مجھے پہلے ہی خیال آگیا تھا کہ ضرور کچھ دال مین کالا کالا ہی ورنہ ایسا کب ہو سکتا ہی کہ خیال ہی خیال مین مین کوئی صورت دیکھ لیتی ۔ آپ بچ گئے یہ خوب ہوا ورنہ اور مصیبت برپا ہوتی ۔

بیومانٹ ۔ یہ کیا کہتی ہو پیاری روز کیسا بچنا ۔

مین ۔ آپ خود خیال فرمائین کہ آج ہی شب کو فرنسیس کے یہ بھید معلوم ہوے اور آج ہی یہ آفت برپا ہوتے ہوتے رہ گئی کچھ تعجب کی بات نہین ہی ۔ اگر کوئی قزاق چوٹ کر بیٹھتا ۔

بیومانٹ ۔ مین نہین خیال کر سکتا کہ تم بیچاری فرنسیس کی طرف سے کیون خیال رکھتی ہو اُس گفتگو سے جو تم نے شب کو اُسکی چھپ کر سُنی اُس سے یہ کیونکر معلوم ہوتا ہی کہ یہ اُسی کی سازش سے چور آتے ہین ۔

مین ۔ واقعی ہرگز نہین ہمین یہ حق حاصل نہین ہی کہ ہم خواہ مخواہ اُسپر یہ بہتان

قائم کرین کہ نہین یہ اُسی کی سازش سے ہوا ہی۔
بیومانٹ۔ اے پیاری روز یہ تم سچ کہتی ہو بیشک یہی امر ہی۔ ہان یہ بیشک چاہیے کہ ہم بہت ہوشیاری سے اُسکے کامون کی طرف نگہ رکھین اور اُسکی ہر بات کو بہت غور سے دیکھین۔ اور اگر فرضاً باللہ اُسکے چال چلن مین کوئی خرابی بھی دیکھو تمھارا فرض ہی کہ اُسکی درستی مین کوشش کرو اور اُسکی ذات سے یہ باتین بالکل نکال دو۔
مین۔ بہت اچھا مین ضرور اسکی نگہداشت کرونگی۔
گو اور تھوڑی دیر ایسی باتین ہوتی رہین لیکن مین ناظرین کی خدمت مین پیش کرنے کی ضرورت نہین خیال کرتی۔
دوسرے دن علی الصباح جب اورلا اُن کو معلوم ہوا کہ شب کو چور آئے تھے اور پھر بھاگ گئے سب ڈر گئین اور ہراس اُنپر طاری ہو گیا مین نے بہت غور کرکے فرنسیس کی طرف دیکھا کہ آیا اسکی صورت کیا کہتی ہی چہرہ سے صاف عیان تھا کہ اسی کی چالاکی ہی اور اسی کی وجہ سے چور آئے تھے۔
بیومانٹ اور مجھ مین ایسا اتفاق راے ہوا کہ دن کو فرنسیس کئی گھنٹے کی چھٹی لے کر گئی ہی بس جبھی اپنی کارروائی کر آئی ہی۔ سوا اسکے اور یہ کام کسکا ہی۔
دوسرے دن دوپہر کو بیومانٹ چلے گئے مجھے جسوقت سے یہ واقعہ ہوا تھا کل ہی نرڑنی تھی اور دل بن گاتا سا کھٹکتا تھا یہی جی چاہا کہ براے سیر جنگل کی طرف نکل جاؤن۔ قاعدہ ہی کہ جب انسان کی طبیعت گھبراتی ہی گھر کاٹنے کو دوڑتا ہی اور قدم بیابان کی طرف اُٹھتا ہی۔
مین ابھی بیان کر چکی ہون کہ جس مقام مین مین رہتی تھی اسکا فاصلہ پانچ میل سے زیادہ نہ تھا اس قصبہ اور میرے قیام گاہ مین صرف چند کھیت حائل تھے

شب کو خوب آندھیون کے جھکڑ چلے تھے اور مینھ کی بھی خوب جھڑی بندھی تھی۔ اس لیے دن کا نظارہ بہت ہی دلربا تھا۔ یہ مئی کا فرح افزا اور دلکشا مہینہ تھا اور اسکی خوبصورتی اور حسن صرف اُس مہینہ کے صدقہ تھی جو وہ شب کو برس کر اپنے بعد اپنا نشان یا اپنی نشانی چھوڑ گیا تھا۔ درختون اور جھاڑیون کی ٹہنی ٹہنی اور پتی پتی پر شادابی اور تراوٹ و سرسبزی نے اپنا گھر کر لیا تھا کھیتون کی صورت نوعیہ اقرار کر رہی تھی کہ اب کی اناج کی فصل بہت اچھی ہوگی غلہ افراط سے پیدا ہوگا ان ہی سرسبز درختون مین خوش الحان پرند بھی اپنا سُریلا گانا نہایت ہی شوق و ذوق مین الاپ رہے تھے۔

مین چند کھیت تک چہل قدمی کرتی ہوئی چلی گئی سرسبز کھیتون کی تازی ہوا نے مجھپر اپنا اثر کیا اور اب میرا دل پہلے سے بحال معلوم ہونے لگا۔ مین چہل قدمی کرتے کرتے ایسی ایک تنگ و تاریک گلی مین پہونچی جسمین سناٹا معلوم ہوتا تھا مجھے یہ خبر نہین تھی کہ اس روز روشن مین یہ آفت برپا ہوگی چونکہ سدا سے گاؤن مین رہنے کا اتفاق ہوا تھا اس لیے یہ میری عادت مین داخل تھا کہ مین کئی میل کا روز چکر لگاؤن اسکے بغیر مجھے چین ہی نہین آتا تھا تکان کے بجاے میری طبیعت کو فرحت ہوتی تھی۔

مین اس تنگ و تاریک گلی مین چل رہی تھی کہ مین نے اپنے پیچھے گھوڑون کے ٹاپون کی آوازین سُنی مین نے پیچھے پھر کر دیکھا کہ کون آتا ہے مُنھ پھیرتے ہی مجھے ایک جمعدار ایک نقرئی گھوڑے پر چڑھا ہوا معلوم ہوا۔ گلی اتنی تنگ تھی کہ شاید دو آدمی برابر برابر چل کر بھی نہ نکل سکتے تھے مجھے ڈر ہوا کہ کہین گھوڑے کی جھپیٹ مین مَین نہ آ جاؤن۔ مین اس ڈر کے مارے جلدی سے ایک کنارہ پر جو جھاڑیون کا بسم اللہ تھا چڑھ گئی گویا یہین سے جھاڑیان بھی شروع ہوئی تھین۔ کہ اس جمعدار

نے میری طرف گھوڑے کی لجام پھیری - ناظرین خود خیال کرسکتے ہین کہ مین صرف دو فیٹ
کی اونچائی پر گلی کی سطح سے تھی بھلا مین کیونکر قوی اور کوہ پیکر اژدہا منظر گھوڑے سے بچ کر
نکل سکتی - وہ گھوڑا بڑھتے بڑھتے میرے قریب آگیا مین یہ دیکھکر بہت چونکی -
اب مین کہان بھاگتی اسنے پاس ہوتے ہی اپنا قوی بازو میری کمر مین ڈالا اور
جلد ہی سے اپنے گھوڑے پر سوار کرکے جو مہمیزین مارتا ہی وہ جا وہ جا - اسی حالت اضطراب
مین میری زبان سے یہ نکلا افسوس تو ٹوبی گریسن ہی -
قزاق - ای بیگم غل نہ مچائیو نہین یاد رکھیو کہ کام تمام کردونگا - ایک ہاتھ اسکا میری
کمر کے اردگرد پڑا ہوا تھا اور دوسرے ہاتھ سے اسنے پستول نکال کر میری پیشانی کے پاس
لاکر بھڑا دیا کہ خاموش اور سیدھی ہوجا نہین مارتا ہون -
جب مجھپر یہ قہر الٰہی ٹوٹ پڑا اور پھر ایسی حالت مین میرے ابرو کے آگے پستول کا
منہ ہو اس ڈر سے کہ مبادا گولی لگے اور ٹکڑے ٹکڑے نہ کردے مین بیہوش ہوگئی جب مجھے
ہوش آیا مین نے دیکھا کہ مین دو کھیتون کے درمیان گنجان درختون کے نیچے بیٹھی ہوئی
ہون اور ٹوبی گریسن میرے پاس بیٹھا ہوا ہی گھوڑے کو چرنے چھوڑ دیا ہی - ہنوز مین
بیان کرچکی ہون کہ یہ چرویدار دن کیسے کپڑے پہنے ہوے تھا ٹوپی مین سونے کی زنجیر
بندھی ہوئی تھی اور کوٹ مین چاندی کے بٹن لگے ہوے تھے بالکل وحشیون کی سی
خونخوار صورت تھی - اسکی چمکیلی نظرین مجھپر پڑ رہی تھین اور وہ ٹکٹکی باندھکر میری طرف
دیکھ رہا تھا مجھپر اسکے اس دیکھنے سے اور بھی خوف طاری ہوا مگر پھر بھی مین اُسی حالت
دہشت مین اُٹھ کھڑی ہوئی اور مین نے غل مچانا شروع کیا کہ شاید کوئی خدا کا بندہ نکل
آوے اور مجھکو اس ظالم کے ہاتھ سے رہائی دے - اسنے جب مجھے غل مچاتا ہوا دیکھا ایک دم
مجھے پکڑ لیا اور اپنی بغل مین لے کر اس وحشیانہ طریقہ سے بھینچا کہ مین یہ سمجھی کہ ہڈی پسلی
ٹوٹ جائے گی اور کہا کہ چپ رہو نہین مار ڈالونگا - اور دوسرے لمحہ اسنے اپنی

پاکٹ مین سے پستول نکال لیا اور میری طرف اُسکا مُنھ کرکے کہا کہ مین مارتا ہون نہین خاموش بیٹھ جا۔

مین یہ دیکھکر اور بھی خوف زدہ ہوئی اور بیٹھ گئی۔ اور پھر مین نے اس ظالم سے یہ کہا کہ تو مجھپر اسقدر شدت نہ کر یہ گھڑی جواہرات اور زر نقد موجود ہی لے لے اور مجھے چھوڑ دے

ٹوبی گریسن۔ ہان ہان یہ درست ہی وہ سب چیزین مین ضرور لونگا لیکن ایک امر اور بھی کہنا ہی وہ یہی کہ تمھین یاد ہوگا سولہ مہینے کا عرصہ گذرا مین نے تمھارے لبون کے بوسے مانگے تھے لیکن تم نے نہین دیے اب ان جان بخش لبون کے بوسے لینا چاہتا ہون حضرت مسیح کی قسم وقت کتنا جلدی گذرتا ہی ایک برس اور چار مہینے ہوگئے۔ اور لطف یہ ہی کہ مین نے اُس زمانہ سے کئی درجہ زیادہ تمھین خوبصورت پایا۔

مین۔ خدا کے لیے ٹوبی گریسن تو مجھے چھوڑ دے مین تجھ سے منت سماجت کرتی ہون کہ جانے دے۔ اگر تجھے یہ زر نقد جواہرات اور گھڑی کافی نہین ہی جہان تو بتادے گھر پہونچکر مین وہان روپیہ روانہ کردونگی۔

ٹوبی گریسن۔ قہقہہ مارکر۔ نہین نہین بس رہنے دو یہ باتین۔ ایسی چالین ہمارے ناخنون مین پڑی ہوئی ہین۔ دیکھ وہ پرند جو ابھی تیرے پاس سے اُڑکر نکلا ہی تو سے آسانی سے پکڑ سکتی ہی لیکن مجھ گرگ باران دیدہ اور بوڑھے پرند کا جال مین پھنسانا بہت مشکل ہی۔

مین۔ اس نگہ سے جو وہ قزاق مجھپر ڈالے ہوئے تھا کو نکلہ ہوکر۔ اب میری تقدیر آخرکار کیا ہوگی۔

ٹوبی گریسن۔ دہشت ناک شان سے۔ تمھاری تقدیر آخرکار کیا ہوگی۔ تم یہ سمجھتی ہو کہ مین تمھین ضائع کردونگا نہین نہین یہ ہرگز نہ ہوگا حسین کو مین بھی عزیز رکھتا ہون میری کبھی خواہش نہین ہی کہ کسی حسینہ کو مجھ سے تکلیف پہونچے مگر ہان جب

مجبور ہوتا ہون اور بغیر قتل کیے کوئی چارہ نہین دیکھتا مار ڈالتا ہون۔
مین نے یہ سنکر وحشیانہ نگاہون سے چارون طرف دیکھا مگر کوئی مددگار نہین معلوم ہوا۔
ناظرین خود اندازہ کر سکتے ہین کہ اسوقت میرا کیا حال ہوگا اور مجھپر کیا نہی ہوگی۔
ٹوبی گریسن۔ اُسی نگہ سے جسنے مجھپر خوف و ہراس پیدا کر دیا تھا۔ اے میری روح تو ہمیشہ سے زیادہ حسینہ ہی اور مین تجھے چاہتا ہون تو اگر کہین چراغ لے کر بھی ڈھونڈھیگی مگر جب بھی ایسا شخص نہین ملسکتا کہ جو بہمہ صفت موصوف ہو — پادری مین نبجاتا ہون۔ مسیجر مین نبجاتا ہون۔ بیرسٹر مین نبجاتا ہون لنگڑا کانا ایک بچرا اُڑا ہوا املاح فقیر مین نبجاتا ہون۔

| | | |
|---|---|---|
| | ہر فن مین مین ہون طاق مجھے کیا نہین آتا | |

یہ کہکر اسنے بہت زور سے ایک قہقہہ مارا کہ جنگل گونج اُٹھا اور وہ پرند جو سر پر جھاڑیون کی تنا خون پر بیٹھے ہوے چہچہا رہے تھے اُڑ گئے۔
ٹوبی گریسن جب سر خوش ہو کر یہ باتین کرنے لگا مین نے اپنی طبیعت کو مضبوط کر کے سوچا کہ یہ گھوڑا کسا کسایا چر رہا ہی جلدی سے اسپر سوار ہو کر چل دون کبھی ارادہ کیا کہ اسکا پستول اُٹھا کر داغ دون۔ مین اسی پس و پیش مین تھی کہ ٹوبی گریسن یہ کہنے لگا

| | | |
|---|---|---|
| | اے در لب تو لعل تو اعجاز مسیحائی | |

تجھ جیسی حسینہ بھی کوئی اور ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| | خوبی کو تیری خوبی سے خوبی<br>حسن کو تیرے حسن سے سو ناز | |

شب گذشتہ کو جب تم آئنہ مین کھڑی ہوئی دیکھ رہی تھین میرا دل اُسی وقت سے لٹو ہو گیا ہی اور مین تم پر جان دیتا ہون۔
اُسوقت مجھے معلوم ہوا کہ شب کو جو وہ چور آیا تھا ٹوبی گریسن تھا افسوس اسنے

نصف برہنگی کی حالت مین مجھے دیکھ لیا - اس خیال نے میرے چہرہ کو قرمزی رنگ کا بنا دیا -

ٹوبی گرلیسن - دوسرا قہقہہ مار کر - ہان یہ میرا ہی چہرہ تھا جسکی تمھین جھلکی معلوم ہوئی تھی - میرا یہ مطلب کہنے کا نہین ہی کہ مین کس لیے آیا تھا اور میرا ارادہ کیا تھا - مین نے تمھین تمھارے مکان کے خوبصورت باغ مین ٹہلتا ہوا دیکھا تھا یہ تمھین یاد ہوگا کہ ایک بوڑھا شخص دیا سلائیان بیٹھا ہوا بیچ رہا تھا تم کئی بار اُسکے آگے آئین اور چلی چلی گئین وہ بوڑھا دیا سلائی بیچنے والا مین ہی تھا - پہلے ارادہ یہ ہوا تھا کہ مین تمھاری کوٹھی مین دن ہی کو بھیک مانگنے کے بہانہ جاؤن لیکن پھر مجھے یہ خوف ہوا کہ تمھین ریورڈیل کی میری فقیری کی حالت یاد ہوگی ایسا نہ ہو کہ معاملہ افشا ہو جاوے ایسی وقت اگر واقع ہوگی اس لیے مین اُسوقت تو چلا آیا تھا لیکن شب کو مجھے غلطی یہ ہوئی کہ تم تنہا ہو مین پھلانگ پھلونگ کر وہان پہونچا مگر مین نے تمھارے پاس کمان کھینچے ہیومانٹ کو کھڑا ہوا دیکھا - اور پھر وہ پستول لے کر میری طرف لپکا لیکن مین پہلے ہی سے چل دیا تھا -

مین - او مردود نا معقول وہ تو ہی تھا -

گو مجھے اسکے پستولون کا ڈر غالب تھا لیکن ساتھ ہی اسکے اسکی یہ باتین سنکر مارے غصہ کے مین کانپ گئی - اور میرے غصہ کی بھڑکتی ہوئی آگ نے ڈر کے خس و خاشاک کو جو میرے سطح قلب پر اکھٹے ہوگئے تھے جلا بھنا کر خاک و سیاہ کر ڈالا -

ٹوبی گرلیسن - چلی آؤ اب کیا ہی - بعد مدت کے ہاتھ لگی ہو -

یہ کہکر اسنے میرا بازو پکڑ کر گھسیٹ لیا اور وہین چراگاہ پر بیٹھنے کو مجبور کیا -

جب اسنے مجھے اپنے پاس گھسیٹا مین بھی اس سے ہاتھا پائی کرنے پر آمادہ ہوئی مگر اسنے پھر وہ پستول اُٹھا کر مجھ سے کہا کہ اگر تم اپنی زندگی چاہتی ہو تو خاموش

ہو جاؤ ورنہ یاد رکھنا کہ پھر اپنی یہ حسین صورت دیکھنی نہ ملے گی۔
میرے جسم پر رعشہ خوف بیٹھ گیا اور مین تھرانے لگی۔ اسکے بعد وہ یہ کہنے لگا۔
مس روز تمھین یاد ہوگا اور جسکی نسبت مین ابھی کہہ چکا ہون کہ مین ڈاکٹر گلڈ مین
کی صورت مین ملا تھا مگر یہ خدا کی مرضی تھی۔
یہ کہکر اُسنے قہقہہ مارا اور کھلکھلا کر ہنسا۔ اور اُسی مضحکہ خیز لہجہ مین یہ کہا کہ مین صرف
تمھین چڑچڑانا اور کھجانا پسند کرتا ہون تمھاری تیوری چڑھانی مجھے بہت ہی اچھی
معلوم ہوتی ہی۔

| | | |
|---|---|---|
| | کسی کہ تشنہ لب ناز تست مے داند | |
| | کہ موج آب حیات ست چین پیشانی | |

میری رفتہ رفتہ تجھ سے گاڑھی ملاقات ہوجائے گی اور پھر مجھے امید ہی کہ تو بھی
مجھ سے الفت کرنے لگیگی۔ شب گذشتہ کو یہی ارادہ تھا کہ تجھے گلے سے لگا تا لیکن اسکا
موقع ہی نہین ہوا۔
یہ باتین ٹوبی گرئیسن بہت شوق ذوق مین کر رہا تھا اور جب مین نے اسے
غافل پایا پاس رکھا ہوا پستول اُٹھا لیا اور جھٹ کھڑی ہوکر اور دو چار قدم پیچھے سرککر
ذرا مضبوط اور پُر قصد آواز مین مین نے اس سے کہا کہ کیا تجھ مین جرات ہی کہ تو کچھ بھی
یہان سے حرکت کر سکے۔
ٹوبی گرئیسن یہ نیا جلوہ دیکھکر پریشان ہو گیا اور لمحہ کی لمحہ اسنے کچھ تامل کیا مگر اس
تامل مین وحشت کی تہ بھی شامل تھی اور پھر اسنے اپنا دایان ہاتھ رفتہ رفتہ اپنی
پاکٹ کی طرف چلایا۔
مین۔ اُسی پُر قصد زور کی آواز مین۔ خبردار گرئیسن جو پاکٹ کی طرف ہاتھ گیا
دیکھ مین فیر کرتی ہون خدا کی قسم فیر کرتی ہون یاد رکھیو مار ہی ڈالونگی۔ جو نعش کہ اس

چراگاہ مین پڑی ہوئی دکھائی دے گی وہ تیری ہوگی ۔
اسنے چاہا کہ مایوسانہ مجھپر جھپٹے مگر ہمت نہ تھی ۔ مجھ مین پوری قوت تھی کہ مین پستول کا فیر کرکے اسکو گرا سکتی تھی مگر ایک انسان کی زندگی برباد کرتے ہوے مجھے سخت ترس آیا اور میرے دل نے ہرگز گواہی نہین دی کہ مین اسکی روح کو جسم ناپاک سے نجات دیتی ۔ اسی اثنا مین دو سوار دکھائی دیے جو بہت ہی قریب آگئے تھے ۔
مین ۔ ٹوبی گریسن بے بھاگ جا گھوڑے پر سوار ہو اور بھاگ ورنہ مین غل مچاتی ہون وہ آکر تجھے گرفتار کرینگے ۔
یہ کہکر مین پیچھے دو چار قدم ہٹ گئی تاکہ ٹوبی گریسن یکایک مجھپر جھپٹ کر بھی نہ اسکے اور پھر مین نے کہا ۔
دیکھ دونون ہاتھ اوپر کرکے اُٹھیو اگر مین نے ذرا بھی اشارہ دیکھا کہ تو اپنا ہاتھ پستول نکالنے کے لیے لیے جاتا ہی مین فوراً تمنچہ چھوڑ دونگی ۔ بہتر ہی کہ ہاتھ بلند کیے ہوے جلدی سے جاکر گھوڑے پر بیٹھ جا اور چلا جا مین تجھے مارنا نہین چاہتی ۔
یہ سُنکر ٹوبی گریسن نے آنکھ اُٹھاکر دیکھا اُسکی نگہ سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنے کو بالکل میرے قبضہ مین سمجھتا ہی ۔ پھر وہ مجھے دیکھتا ہوا اُٹھا ۔ مین نے پھر زور سے کہا کہ خبردار جو ہاتھ نیچا ہوا دونون اُٹھے ہوے رہین ورنہ یاد رکھیو کہ فیصلہ ہی کر دونگی چنانچہ اُسنے یہ ہی کیا ۔
مین زیادہ جری اس سبب سے بن گئی تھی کہ وہ دو سوار اور بھی قریب آگئے تھے مین نے غل اس لیے نہین مچایا تھا کہ کہین یہ قزاق یہ سمجھ جائے کہ یہ خوف زدہ ہو گئی ہی اور پھر وہ حملہ کرنے کے لیے دوسرا پستول نکال کر بھاگتے بھاگتے مجھے کوئی صدمہ پہونچائے ۔
وہ اپنے گھوڑے تک قدم بقدم گیا مین ایک درخت کے پناہ مین ہو گئی مجھے

دڑ تھا کہ ایسا نہو گھوڑے پر سوار ہو کر یہ وار کرے کیونکہ یہ قوی امید تھی کہ یہ موقع دیکھکر ضرور وار کرے گا جسوقت وہ گھوڑے پر سوار ہو کر جانے لگا اُسکی زبان سے یہ الفاظ نکلے۔

کیا ڈر ہی مس روزا بکی سہی - جاتی کہان ہو -

| | | |
|---|---|---|
| | ٹوپی کا بھی چمکیگا ستارہ<br>قائم جو زمین و آسمان ہی | |

یہ کہتا ہوا کھیتون کو پھلانگتا ہوا آناً فاناً مین نظر سے غائب ہو گیا - مین نے جھاڑی مین وہ پستول پھینک دیا اور مین سوارون کی طرف چلی - مین نے وہان جاکر صرف دو تین شخص کسان دیکھے جو بیٹھے ہوئے لڑائی کر رہے تھے - مین ایک درخت کے نیچے تنہائی مین چلی گئی اور مین نے اپنے کپڑون کو درست کرنا شروع کیا - کیونکہ جب اُس قزاق نے زبردستی بٹھایا ہی میری ٹوپی گر پڑی تھی میرے بال پریشان ہو گئے تھے اور تمام کپڑے مڑ مڑا گئے تھے -

مین نے اپنی چھتری ہین پھینک دی تھی کہ جہان ٹوپی گریسن نے مجھے گھوڑے پر سوار کیا ہی - آفتاب کی تیزی ایسی نہین تھی کہ جو ناگوار خاطر ہو سکتی - جنگل اور سر سبز کھیتون کی خنکی اور تازی ہوا نے آفتاب کی گرم قوت کو سلب کر دیا تھا -

مین کسانون سے اپنے گانون کا رستہ دریافت کرنے کو تھی کہ اتنے مین ایک ڈاک گاڑی آتی ہوئی معلوم ہوئی یہ سیدھی لندن جاتی تھی مین اُسپر سوار ہو گئی اور بحفاظت تمام اپنے گھر پہونچ گئی -

## چھبیسوان باب

### مصور

ناظرین بیان کرنے سے زیادہ اُس غضب اور طیش کا اندازہ کر سکتے ہین کہ جو جارج بیوماؤنٹ

کو یہ سر گذشت سنکر ہوا تھا - اسنے میری تعریف کی کہ تم نے اس عجیب قزاق کو بڑی زبردست شکست دی - شاباش -

آفرین باد برین ہمت مردانہ تو

بیو مانٹ نے التجا کرکے مجھ سے کہا یادی آیندہ اسطرح کبھی اکیلی گشت لگانے نہ جانا مین نے انھین یقین دیا کہ بغیر آپ کے ہمراہ لیے اب کبھی نہ جاؤنگی -

مین - تم نے فرنسیاس کی بابت کچھ غور کیا -

بیو مانٹ - ہان میری اُسپر پوری نگاہ ہی مگر وہ ایک غول مین جاکر غائب ہو گئی ہر چند ڈھونڈھا لیکن پتا نہین لگا کہ وہ کہان چل دی ہمارا اسپر کامل شبہہ ہو گیا کہ ضرور یہ یہان بھید لینے کے لیے آئی تھی - ٹوبی گرلیین پر خیال گیا کہ شاید وہ اسی کی شرارت سے آیا ہوگا مگر نہین یہ بات یون غلط ہوتی تھی کہ ٹوبی گرلیین نے کہا تھا کہ مین یہ سمجھکر آیا تھا کہ بیو مانٹ گھر مین نہین ہی ظاہر ہی اگر یہ بھیدی ہوتی اُسے اتنی سی بات کی فوراً اطلاع ملجانے مین کیا شک تھا -

اس واقعہ کے دو تین دن کے بعد مین نے بیو مانٹ کو یاد دلوایا کہ آپ نے یہ کہا تھا کہ مین تمھاری تصویر اُتروا ؤنگا - بیو مانٹ نے یاددہانی کا شکریہ ادا کیا اور مجھے لے کر اسٹریٹ پورٹ مین اسکوائر مین اپنے ہمراہ لے گیا - ہم دونون گاڑی مین سوار ہو گئے -

جو ٹوپی اور پوشاک کہ کپتان کو اچھی معلوم ہوئی وہ ہی مین نے زیب تن کی مین اپنی عورات ناظرین کو یہ بیان کرنا چاہتی ہون کہ یہ میری پوشاک بھورے رنگ کی قیمتی تھی اور زیادہ نیچی تھی مگر پوشاک کا اوپری حصہ اوپر کے دھڑ کو گردن تک اُبھارے رکھتا تھا میرے بال بہت ہی خوبی کے ساتھ آراستہ کیے گئے تھے

میری بائین برہنہ تھین اور میرے جواہرات کے بازوبند بنھے ہوئے تھے۔

بیومانٹ نے مصور سے جاتے ہی کہا کہ مین اس لیڈی کی تصویر کھچوانا چاہتا ہون اُسنے ہم دونون کو ایک کمرہ مین جو ہر طرح کے سامان سے آراستہ تھا لیجاکر بٹھادیا۔ اس کمرہ مین بہت سی تصویرین دیوارون پر نقش ہو رہی تھین اور بہت سی چادرون پر بنی ہوئی تھی اور اکثر چوکھٹون مین لٹکی ہوئی تھین۔ کمرہ مین جسقدر اشیا رکھی تھین سب قیمتی تھین طرح طرح کے ہتھیار پیش قبض۔ چھریان۔ تلوارین۔ ان سب ہتھیارون مین جواہرات جڑا ہوا تھا۔ ایک کونہ مین ایک آدمی کی شبیہ رکھی ہوئی تھی۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ مُنھ سے بول اُٹھے گی۔

یہ مصور فرانسیسی نژاد تھا اور اسکا نام منشور ڈیلینیسی تھا۔ اسکی تیس برس کی عمر ہوگی۔ صورت اچھی تھی بال سیاہ تھے گھنی داڑھی اور مونچھین تھین۔ غرض اچھا معلوم ہوتا تھا۔ چہرہ پر ہان یہ بات تھی کہ روڑاپن برستا تھا صبح کی پوشاک زیب تن کیے ہوے تھا کمر مین ایک ریشمی پٹی باندھے ہوے تھا۔ انگریزی اچھی بولتا تھا مگر جہان انگریزی روزمرہ کے ساتھ فرانسیسی روزمرہ مخلوط کر دیتا تھا اُس سے معلوم ہو جاتا تھا کہ یہ انگریز نہین ہے اور غیر ملک کا رہنے والا ہے اسکے طرق دلپسند اور خلیق تھے اسکے سازوسامان اور شوکت سے یہ پایا جاتا تھا کہ یہ یہان خوب چلتا ہے اور اسکے پیشہ کو بہت ترقی ہے۔

مین نے اپنا شال اور ٹوپی اُتار ڈالی اور منشور ڈیلینیسی کے سامنے تصویر کھچوانے بیٹھی منشور نے کہا کہ اگر آپ دو گھنٹے تکلیف گوارا کرینگی تصویر نہایت ہی عمدہ کھنچ جائے گی مین نے منظور کر لیا۔ چند منٹ نہ گذرے ہونگے کہ منشور کا آدمی آیا اور اُسنے کہا کہ بیگم لوسیا اور اُنکی خالہ آئی ہین وہ دوڑا ہوا باہر استقبال کرنے کو گیا۔ مین بہت پریشان ہوئی کہ اب کیا کرون مین دروازہ سے پشت لگا کر بیٹھ گئی۔ مجھے خیال تھا کہ بیگم لوسیا کے پہچانتے پہچانتے یکن اسکی نگاہ مین تاڑ جاؤنگی کہ اب کیا صورت ہی لوسیا کی خالہ نے

کہا کہ میری بھانجی کا ارادہ ہوا کہ تم سے چل کر اپنی تصویر کھچوائے۔
نلشور - آنکھون پر تشریف لائیے مین حاضر ہون۔
لوسیا کی خالہ - اگر تم بہت جلد انکی تصویر کھینچدو تمہارا بڑا احسان ہوگا۔
نلشور - یہ سب صحیح ہی لیکن مین یہ عرض کرتا ہون کہ گھنٹہ بھر سے ایک بیگم کی تصویر بنا رہا ہون بھلا انھین ادھورا کیونکر چھوڑ دون۔
لوسیا کی خالہ - کیا اس بیگم کی جسکی تم تصویر کھینچ رہے ہو مین بھی دیکھ سکتی ہون۔
نلشور - ہان چلیے ملاحظہ فرمایئے۔

جب دونون خالہ بھانجیان قریب آئین دونون نے تیز نگاہون سے میری طرف دیکھا - لوسیا کی خالہ دیکھکر مسکرائی - اسکا مسکرانا اس امر کا شاہد تھا کہ نلشور کے ہاتھ اچھی حسینہ تصویر اُتارنے کو ملی ہی - گویا میری خوبصورتی کا چمکارہ اسکی طبیعت مین بھی کھٹک گیا مگر جونہی لوسیا سے میری آنکھین ملین جونہی آنکھین چار ہوئین اسکی زرد صورت ہوگئی اور اسکے ٹھنڈے رنگ پر غصہ کی آگ بھڑکنے لگی - اور جن غصیلی اور تحقیر آمیز نگاہون سے وہ میری طرف نگران تھی لوسیا کی خالہ کو خبر نہ تھی کہ کیا معاملہ ہی۔

نلشور کی نگاہون مین مین معزز تھی اور وہ بیومانٹ کی بیوی سمجھکر بہت ہی توقیر کرتا تھا میرا ہرگز ارادہ نہ تھا کہ مین بیگم لوسیا کا پوشیدہ حال کسی سے ظاہر کرون کیونکہ مین خود جانتی تھی کہ میرا راز جو اسے معلوم ہی یہ کیا بخشیگی ناحق کی خواہ مخواہ طرفین کی بےعزتی ہوگی جسکا نتیجہ طرفین کے حق مین سخت مضر ہوگا۔

لوسیا کی خالہ دیکھتے دیکھتے چوکھٹے کے پاس آئی اور میری شبیہ دیکھکر کہا یہ وہ حسین بیگم ہی کہ اگر یہ مر بھی جائے جب بھی تمام رفقا اور اسکے رشتہ دار ہر وقت اسکی تصویر کو دیکھا کرینگے اور انکو ہر دم متوجہ کرنے والی اسمین صرف حسن ہی جو انسانی قلب کو

جبراً اپنی طرف کھینچتا ہی ۔
مین نے اسکی طرف نظر بھی نہین کی گو مین نے سُن سب کچھ لیا لیکن اپنی صورت ایسی بنائی گویا مین دوسری طرف متوجہ ہون اور مجھے اسکا دھیان ہی نہین ہی ۔
مگر پھر بھی اس بوڑھی عورت نے مجھ سے گفتگو کا یہ سلسلہ نکالا ۔
ای پیاری بیگم تم ملشور سے واقف ہو یہ بڑا لائق اور خلیق مصور ہی اسکا قاعدہ ہی کہ جو شخص تصویر کھچوانا چاہتا ہی جہان تک اُنسے ممکن ہوتا ہی یہ بہت ہی کم تکلیف اُسے دیتے ہین اور بہت جلد کھینچ دیتے ہین ۔
لوسیا ۔ اچانک ۔ آؤ پیاری خالہ آؤ بھی چلین یہان ٹھہرنا مسٹر ملشور کا وقت برباد کرنا ہی لوسیا نے یہ اتنی جلدی اور یکایک کہا کہ اُسکی خالہ اور ملشور نے اسے خلاف تہذیب تصور کیا اور وحشیانہ طریقہ جانا ۔
خالہ ۔ بھانجی سے ۔ اتنی جلدی کیون کرتی ہو ۔ (پھر میری طرف مخاطب ہوکر) بیگم تم میرے اس ریمارک سے ناراض تو نہین ہوگی ۔ مین تمھاری بڑی ممنون ہونگی کہ اگر تم اپنی شبیہ اُترنے کے بعد ذرا مجھے دیکھنے کو دیدینا ۔
مین ۔ یہ آپ کیا فرماتی ہین ۔ مین دست بستہ حاضر خدمت کرونگی اور آپ خوب اطمینان سے ملاحظہ فرمائینگی ۔
لوسیا ۔ نہایت ہی وحشت سے ۔ آؤ پیاری خالہ آؤ ۔ ہم زیادہ دیر تک یہان نہین ٹھہر سکینگے مجھے ایک اشد ضروری کام یاد آگیا ہی ۔
خالہ ۔ اچھا مسٹر ملشور سے اپنی شبیہ اُتروائی کی قیمت یک نشستی ٹھہرالو ۔
لوسیا ۔ خالہ جان کچھ جلدی نہین ہی جب مسٹر ملشور فراغت بالکلیہ پا لینگے مین پھر چلی آؤنگی ۔
مصور ۔ ای بیگم کیا آپ معاف فرمائینگی اگر مین کچھ ملتمس ہون ۔ آپ کل کا

کوئی خاص وقت مقرر فرمایئے گا کیونکہ بیومانٹ کی بیوی (میری طرف اشارہ کر کے) کی تصویر کھینچنے میں ابھی دیر لگے گی۔

لوسیا۔ یہ میں تمہیں کل لکھکر روانہ کر دونگی۔

یہ الفاظ اس گھبراہٹ اور شتابی سے لوسیا کی زبان سے نکلے کہ مصور اور اُسکی خالہ تعجب کی نظروں سے اُسے دیکھنے لگے۔

لوسیا کی خالہ نے یہ سُنتے ہی کہا نہیں نہیں یہ کبھی نہوگا وہی ہوگا جو میں نے ابھی کہا ہے۔ اُسے بہت خوف معلوم ہوا کہ مصور کی نگاہ میں میری بھانجی کی وحشت اور گنوار وپن نچ گیا۔ پھر وہ یہ کہنے لگی کہ اگر تم اجازت دو تمہارے کمرہ میں فلان تصویر دیکھ آؤن کل نواب (لارڈ) ایویلے سے اسپر بہت بحث ہوئی تھی۔

مصور۔ آپ بخوشی بیگم صاحبہ اُسے ملاحظہ اقدس میں گذارین یہ کہکر وہ دروازہ کی طرف دوڑا اور لوسیا کی خالہ کو دکھانے لے گیا۔ جب وہ دونوں گئے دروازے بند ہو گئے تھے۔ صرف لوسیا اور میں ہی تنہا رہ گئی تھی۔

لوسیا نے مجھے اکیلا دیکھکر میری طرف دوڑی اور میرے کان میں یہ کہا۔ کبھی تو تم بیگم ولٹن بنجاتی ہو اور کبھی بیگم بیومانٹ مگر تمہارا اصلی نام ——————

مین۔ تم اس مقام میں اس قسم کی باتیں مُنہ سے نکالنے کی جرات نہ کر دیا در کھنا اگر مجھے غصہ آیا اور تم نے مجھے چھیڑ دیا میں اپنی پوری قوت سے اسکا بدلا لیلونگی۔ میں نے انتقامانہ نظرین اُسپر ڈال کر یہ جواب دیا۔

لوسیا۔ ہان ہان میں جانتی ہون کہ تم کالی ناگن ہو جسکا کاٹا پانی بھی نہیں مانگتا۔ تم شتر کینہ رکھنے والی دشمن ہو۔

مین۔ بہت آہستگی میں۔ کاش اگر تم اُس بے رخائی سے مجھ سے ریور فرہل میں نہ برتتین اور اُس کج خلقی سے پیش نہ اتین میں، ہرگز کپتان فور لسکیو خلف الصدق

بیرونٹ سے شادی نچھڑوانی - یہ صفائی سے کہتی ہوں کہ یہ سب یہ سے کارگزاری کی ہی کمبخت تو اُن نیکیوں اور اعلیٰ خدمتوں کا ذرہ برابر بھی پاس کرتی تو میرے آگے گردن بلند کرنے کا تجھے ہرگز موقع نہ ملتا - مگر افسوس تو نے نہایت ہی صفائی سے میرا دل دُکھایا -

بیگم لوسیا - مجھے تم سے ڈر لگنے لگا تمھاری طبیعت میں بغض بہت بھرا ہوا ہی - تمھارا یہ حال ہی کہ جب میں یہاں سے چلی جاؤنگی تم ضرور کچھ نہ کچھ کہدوگی جس سے میری توہین ہوگی -

ہین - بیگم لوسیا اسکی تم خاطر جمع رکھو یہ میری فطرت کے خلاف ہی میری تو یہ مرضی ہی کہ ہم دونوں باہم دنیا میں اسطرح سے زندگی بسر کریں گویا ایک دوسرے کو جانتے ہی نہیں لیکن یہ بھی تمھیں یاد ہی کہ تم کس حقارت اور بُرے طور سے مجھ سے پیش آئی تھیں سنہ میں نے تمھاری دوستی سے کسی قسم کی مدد چاہی اور نہ میں نے تمھارے عناد کی کچھ پروا کی نہ اب ہی - ہاں یہ بات ہی دوسری ہی کہ تم اپنی شیخی سے چاہتی ہو کہ مجھے سزا دو اور مجھ سے بدلا لو -

این خیال ست و محال ست و جنون

اتنے میں دروازہ کھُل گیا اور بیگم لوسیا کی خالہ آئیں پیچھے پیچھے مصور ملشور نامے تھے -

خالہ - پیاری لوسیا - تم نے بیگم ہیومانٹ سے باتیں تو خوب کی ہونگی -

لوسیا - قطعاً نہیں - پیاری خالہ اب ہمیں یہاں سے چلنا چاہیے -

اتنے میں پھر دروازہ کھُلا اور آدمی نے آکر کہا کہ مسٹر ہوریس تشریف لائے ہیں یہ سُنتے ہی ہین اسقدر چونکی کہ جیسے مجھے سیاہ افعی نے ڈسا - بیگم لوسیا بھی گرگٹ کے سے رنگ بدلنے لگی ایک رنگ آتا تھا اور ایک جاتا تھا - لوسیا کی خالہ پر بھی اضطراب

اور پریشانی چھاگئی تھی - لوسیا کی خالہ کی پریشانی کا باعث یہ تھا کہ وہ خوب جانتی تھی کہ ہوریس نے اسے تباہ کیا ہی اور اسی باعث سے اسکی نسبت کپتان فورٹسکیو سے چھٹی اور پھر اُسی مردود کی صورت دیکھنے کا اتفاق ہوتا ہی -

جونہی ہوریس کمرہ مین آیا دیکھکر حیران ہوگیا اور لوسیا کے خالہ کی طرف مخاطب ہوکر یہ کہا - اہا یہ بھی تقدیر ہی کہ مجھے ایسے خوش مجمع کے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہی - ای بیگم صاحبہ مین بخوبی واقف ہون کہ آپ نے اپنے کنبہ والون کو لوسیا سے میری شادی ہونے پر بہت بہت مبارکباد دی -

یہ کہکر اُسنے دوبارہ جھک کر بیگم لوسیا کو سلام کیا اور کہا کہ تمھین یاد ہی تمھارا یہ عاجز وہی فرمانبردار غلام ہی - اسکے بعد میری طرف متوجہ ہوا اسی طرح سے جھک کر سلام کیا اور یہ کہنے لگا -

آہ روز ایلمبرٹ تو نے بہت سے جانباز عشاق کو گھائل کیا ہی اور یہان اس شوق انگیز پوشاک مین جلوہ کیا ہی -

**لوسیا کی خالہ** - ہائین مس لیمبرٹ یہ کیا کہا - یہ **بیومانٹ** کی بیگم ہی -

**ہوریس** - کیا یہ بیگم بیومانٹ ہی - ہون مجھے اس سے کیا غرض گو اسکی چھنگلیا مین مین شادی کی انگوٹھی دیکھ رہا ہون لیکن مین تو اسی نام سے ——

یہ بات ہوریس کی زبان سے نکلنے نہ پائی تھی کہ بیومانٹ ہوریس پر بلاے بیدرمان کی طرح سے آپڑا اور اس زور سے اُٹھا کر زمین پر دے پٹکا کہ بیگم لوسیا اور اُسکی خالہ دونون باہر نکل کر بھاگین -

**مصور** کچھ دیر تک وحشت افزا سکتہ مین غرق رہا پھر وہ دوڑا اور اُسنے دونون کو چھڑایا -

**بیومانٹ** - یہ کون زنانی صورت شخص ہی کہ جو ایک شریف مغرز بیگم کی نسبت

یہ توہین الفاظ استعمال کرتا ہی۔
مصور۔ اس جنٹلمین سے مین واقف ہون کہ اس طبیعت کا ہرگز نہین تھا آج خبر نہین کہ اسے کیا ہوگیا جو ایسے قابل تف تف فعل کا مرتکب ہوا۔
ہورلیس۔ اچھا آپ کہان جاتے ہین اے فسادی شخص تیرے لیے کیا قانون نہین ہی جو تجھے پائمال کریگا۔
بیومانٹ۔ مین پروا نہین کرتا جو کچھ تیرا جی چاہے کرلیجیو۔
مصور۔ آؤ ہورلیس چلو باہر چلو بس کافی ہی زیادہ نہین چاہیے۔
ہورلیس تو مصور کے ساتھ باہر چلا گیا اور کپتان میرے پاس آیا اور نہایت ہی محبت و الفت سے دریافت کرنے لگا کہ بیگم تم کیون ڈرتی ہو یہ بات کیا ہی کہو تو سہی۔
مین۔ مجھے تمھارہی ہاتا پائی سے خوف آتا ہی یہ نوجوان شخص وہ ہی جو میرا جانی دشمن ہی اور یہ ہمیشہ میری تاک مین لگا رہتا ہی اور اسی نے اول اول میرا تاج عصمت دھوکا دے کر میرے سر سے اُتارا ہی۔
بیومانٹ۔ تم اپنی آپ ڈھارس بندھاؤ غم کیون کرتی ہو۔ اسنے اب آپ اسوقت کے بے محابا بکنے کی کافی سزا پائی ہی۔
مین۔ مگر مین تو عرق عرق ہوگئی میری تو ناک کٹ گئی اب یہ بتاؤ کہ تم تو مجھ سے نفرت نہ کروگے مجھ سے تمھین شرم تو نہ آئے گی۔
بیومانٹ۔ نہین اور دس ہزار نہین پیاری کیا تم نے پہلے ہی نہ کہدیا تھا کہ میری اصلی حالت یہ ہی۔
اسی اثنا مین مصور واپس ہوکر آیا اسکی نگہ مین کچھ بے اعتنائی اور ٹھنڈک سی پائی جاتی تھی اور وہ ان توقیری نگاہون سے نہین دیکھ رہا تھا جو نگہ کہ اُسکی پہلے تھی مین سمجھ گئی کہ ہورلیس نے چند ہی منٹ مین سب کچھ کہدیا ہی اور نیز میری تمام سرگذشت حرف

بحرف نمک مرچ چڑھاکر کہہ گذرا ہوگا۔
مصور۔ مجھے رنج ہی کہ آپ اس بیگم کو یہان لے آئے اور آپ نے اسے اپنی بیوی کہا پہلے مین نے آپ کو ایک معزز شخص تسلیم کیا اور مین نے اُسی توقیر سے تمھارے کہنے پر اسکی عزت کی۔
آپ جانتے ہین کہ یہان اعلے اعلے عہدون اور شریف اشخاص اور بیگمین آتی ہین
بیومانٹ ۔طیش وغضب مین۔ تم اپنے تمام آنے والون کو شرافت ونجابت کے سرٹیفکٹ دیتے ہو لیکن تم نے ہماری نسبت یہ کیا خیال کرلیا۔
نفشور (مصور) بصد حیف کیا خاموشی گفتگو سے بہتر نہین ہی۔
کپتان بیومانٹ کی نگہ جب میری صورت پر پڑی کہ روز عرق عرق ہوئی جاتی ہی اور سخت پریشان ہی فوراً اُٹھا اور میرا ہاتھ پکڑکر کمرہ کے باہر لے گیا۔ مجھے واقعی ایسی شرمندگی ہوئی کہ میرا دم اوپر کا اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا تھا اور مین یہ کہتی تھی کہ اگر زمین پھٹے تو مین سما جاؤن۔ بیومانٹ نے میرا ہاتھ پکڑکر مجھے بگھی مین بٹھایا اور گھر کی طرف بگھی کو ہانکا۔ ہرچند مین نے اپنے کو ضبط کیا لیکن آنسو روک نہ سکی اور پھوٹ پھوٹ کر تلخی سے رونے لگی باوجودیکہ کپتان خود حد کا آزردہ خاطر تھا کیونکہ مصور نے اسکی نسبت بہت بہت سخت الفاظ استعمال کیے تھے اگر میرا معاملہ نہوتا وہ ہرگز مصور کو نہ چھوڑتا مگر صرف میری خاطر سے اسنے ایسی ایسی ناشائستہ باتین اپنی نسبت سُنین اور کچھ نہ کہا۔ باانہمہ اسکا یہ حال تھا کہ میری ڈھارس دلوائے جاتا تھا اور کوئی دقیقہ اسنے تسلی دینے مین باقی نہین چھوڑا ان باتون سے اسکی محبت معلوم ہوتی تھی اور وہ مجھپر دلی فریفتہ تھا۔
آخر رفتہ رفتہ میری طبیعت سے اس شرمندگی کا صدمہ کم ہوا بیومانٹ نے جب فرنسیس کو غول مین غائب دیکھا ہی اسکو پندرہ دن کا عرصہ گذر گیا تھا۔ اس عرصہ مین مین نے اسکی نسبت بہت سی باتین خلاف سنی تھین جس سے مجھے پھر خوف معلوم

ہونے لگا تھا اور مین اُسکی حالت سے ترسان تھی۔
ماہ مئی کا وسطی زمانہ تھا ایک دن مین اور کپتان بیومانٹ دونون کھیتون کا گشت لگا کر چلے آتے تھے جب ہم اپنے باغ کے دروازہ پر پہونچے ہمارے کان مین یہ آواز آئی کہ دیکھو "اسپر دھیان کرو ورنہ تمھارے لیے بُرا ہوگا"۔
مین نے بیومانٹ سے اُسی وقت اشارتاً کہا کہ یہ وہی عورت ہی۔ وہ فوراً میرے اشارہ کو سمجھ گیا۔
فرنسیس کی دیوانہ وار اور وحشیانہ لہجہ مین آتی آواز آئی کہ "میری بیگم اور میان"۔ اُسی وقت ایک عورت مکان مین سے نکل کر چلی اور فرنسیس مکان کے اندر داخل ہوئی اسے خیال تھا کہ بھلا اندھیرے مین کاہے کو بیگم صاحبہ یا میان نے دیکھا ہوگا۔
بیومانٹ نے دوڑکر اُس عورت کو پکڑ لیا اور کہا کہ کیا تم میری کسی خادمہ یا خادم سے باتین کرنے آئی تھین۔
عورت۔ آپ مجھ سے ارشاد کرتے ہین نہین صاحب مین کسی کو نہین جانتی یہ کہکر وہ آگے چلنے لگی۔
مین۔ چپکے سے مسٹر بیومانٹ یہ وہی عورت ہی مین نے اسکی آواز پہچان لی پندرہ دن ہوئے یہی فرنسیس سے باتین کر رہی تھی۔
یہ آواز اُس عورت کے کان مین بھی پہونچ گئی۔ وہ کہنے لگی۔
نہین بیگم صاحبہ آپ غلطی پر ہین مین کسی کو کیا جانون۔
بیومانٹ سخت اور ناتراشیدہ طریقہ پر۔ کیا تم عنایت کروگی اگر دو چار قدم آگے چل کر ہمارے غریب خانہ پر چلوگی۔
عورت بے اعتنائی اور روکھے پن سے۔ مین ہرگز نہین جاسکتی آپ کے پاس میرے نام کا وارنٹ نہین ہی کہ آپ مجھپر ہاتھ ڈال سکین۔

بیو مانٹ - تم میرے مکان مین آکر میری خادمہ کو بہکاتی ہو اور تمنے اُس سے یہ کہا کہ اگر تو میرا کہنا نہین مانیگی تو مین تیرے اسرار کھول دونگی علاوہ اسکے مجھے اور بھی باتون سے معلوم ہوا ہی کہ تو بڑی مکارہ اور ذہین ہی - ابھی یاد رکھیو کانسٹبل کے حوالہ کر دونگا -

یہ سُنکر وہ عورت ڈر گئی اور ہماری لجاجت کرنے لگی کہ خدا کے لیے آپ مجھے جانے دین مگر کپتان نے ہنوز یہی کہا کہ تجھے مکان مین چلنا ہوگا - مین نے فوراً گھنٹی بجائی فرنسیس دوڑی ہوئی آئی -

مین - فرنسیس دیکھا تم نے یہ وہی عورت ہی جو تمھین دھمکاتی تھی اور کہتی تھی کہ روپیہ دلواؤ - جو کچھ اصل اصل بات ہی وہ سب کہدے اور نہین یاد رکھنا کہ پیچھے مشکل پڑے گی - اور پھر میرے قبضہ سے بات نکل جاے گی (آگے بڑھکر فرنسیس کے کان مین) یہ عورت قید خانہ مین جائیگی تو سچ سچ کہدیجیو ورنہ تجھے دقت پیش آئے گی -

فرنسیس - آنکھون مین آنسو بھر کر - بیگم جو کچھ ہوگا مین عرض کر دونگی لیکن مجھے ڈر ہی کہ آپ کو یقین نہ ہوگا -

مین - جب تمھاری رام کہانی سچ ہوگی تم ہی بتاؤ کہ مین کیون نہ یقین کرونگی -

فرنسیس - بیگم یہ وہ بات ہی کہ جو تمھین یقین نہ آئے گی اور اسکا زمانہ ہی ایسا آکر واقع ہوا ہی کہ احاطہ عقل سے باہر ہی یہ بہت ہی عجیب ہی اور یہ معلوم ہوتا ہی کہ مین نے اپنے کسی مطلب کے لیے یہ ایجاد کیا ہوگا مگر خدا بخوبی جانتا ہی -

مین - تو بے ضرورت کیون گھبراتی ہی - اگر تجھپر کوئی آفت نازل ہوئی ہی مین تیرے ساتھ ہمدردی کرنے کو موجود ہون اور اگر تجھ سے کوئی غلطی ہوئی ہی اُسکی اصلاح بخوبی ہو جائے گی تو بشاش دل ہو جا گھبرا نہین - جا نشست کے کمرہ مین جا وہان جا کر بیٹھ پیچھے پیچھے مین بھی آتی ہون تاکہ اور ماما ئین بھی نہ سمجھین کہ کوئی عجیب بات واقع ہوئی ہی -

فرنسیس - خدا آپ کو زندہ رکھے آپ مجھپر بہت ہی مہربان ہین - اور پھر میرا ہاتھ بہت سرگرمی سے دبایا -

فرنسیس یہ کہکر فوراً چلی گئی نہ تو اُسے یہ خبر تھی کہ میری بیگم صاحبہ دیکھیے ایفاے وعدہ بھی کرتی ہین بازی باتین ہی ہین اور نہ مجھے یہ یقین کامل تھا کہ وہ اپنے قول کے موافق سچ سچ بتادے گی - غرض چند منٹ مین دروازہ کُھلا اور نشست کے کمرہ مین مین بیومانٹ و فرنسیس اور وہ عورت چل کر بیٹھے - موم بتیان جل رہی تھین اس غیر عورت کی عمر چالیس برس کی تھی - صورت سے شرافت اور غیرت برستی تھی مگر فریب اور دھوکا دہی کی جھلکی بھی ایسی چھا رہی تھی کہ مجھے ناگوار گذرتی تھی - یہ عورت کبھی بیومانٹ کی طرف نظر کرتی تھی اور کبھی اپنی حیرت زدہ نگاہین میری صورت کی طرف اُٹھاتی تھی اور کبھی فرنسیس کو دیکھتی تھی کہ جسکی صورت زرد ہو رہی تھی اور ایسی ہوائیان اُڑ رہی تھین -

مین اور بیومانٹ اُسکی نگاہون کو تاڑ گئے - اُسنے فرنسیس سے کہا یاد رکھیو تیرے لیے بُرا ہوگا -

مین - فرنسیس - تو ہرگز سچ نہ چھپائیو -

عورت - مین کہتی ہون کہ تمھین فائدہ کیا ہوگا کہ تم اسکی رام کہانی سنوگی -

بیومانٹ - بیگم یون نہ ہوگا تم فرنسیس کو علٰحدہ کمرہ مین لیجاؤ اور وہان اس سے ساری باتین دریافت کرلو یہان یہ شاید نہ بیان کرے - اور یہ ضرور اسکو کہنے مین روکے گی مین اور یہ دونون یہان بیٹھے رہتے ہین اور تم اسے وہان لیجاؤ مین اسے نجانے دونگا -

مین اسے اپنے کمرہ مین لے گئی خاطر سے بٹھایا تسکین دی - ڈھارس بندھائی اور کہا کہ تجھے کچھ ڈر نہین ہے جو کچھ گذری کہدے آخرکار وہ یہ کہنے لگی -

بیگم یہ تم جانتی ہو کہ جب مین نے ۱۸۴۵ء مین تمھاری نوکری چھوڑی ہی اور سبا دو برس اور آٹھ مہینے کا عرصہ ہو گیا مین اپنی مان کے پاس چلی گئی تھی یہ بھی آپ جانتی ہونگی کہ میری مان نہایت ہی مفلس بیوہ تھی اور اسکی گذر صرف کام کاج پر تھی - جب مین وہان گئی وہ مجھے دیکھکر بہت خوش ہوئی - مین اسکی اکلوتی بیٹی تھی اور میرے بغیر وہ بہت پژمردہ ہو گئی تھی - میرا یہ قاعدہ تھا کہ جہان مین نوکری کرتی تھی اور اُسمین بچتا تھا وہ اُسے ضرور بھیجدیا کرتی - چاہے اپنا ہاتھ تنگ کیون نہ ہوتا ہو لیکن اسکی مدد کرنی مجھے فرض تھی - اور میری ہمیشہ یہ کوشش تھی کہ مین اُسکی چاہتی اور محبتی بیٹی بنون - اسکی دلی آرزو تھی کہ میری بیٹی میرے پاس آوے جب مین وہان پہونچی میری مان بہت خوش ہوئی اور اُسنے مجھ سے عہد لیا کہ اب تو کسی کی نوکری نہ کیجیو - بیگم صاحبہ وہ تنخواہ اور انعام جو چلتے وقت آپ نے عنایت فرمایا تھا مین نے اُسکے آگے رکھدیا - مجھے یہ اطمینان تھا کہ مین سوئی کا کام کرونگی اور میری مان کپڑے دھویا کرے گی دونون کا گذر خاصہ ہو جائے گا -

گو یہ گاؤن بہت چھوٹا تھا لیکن جب بھی وہان علاوہ زمینداروں کے دس پانچ گھر شرفا کے بھی تھے جہان سے مجھکو سینے کا کام بخوبی مل جایا کرتا تھا -

کئی مہینے باطمینان تمام گذر گئے - مگر جب جاڑا آیا - سردی شدت سے پڑنے لگی میری مان کو سردی مار گئی اور وہ ایسی سخت مریض ہوئی کہ کئی ہفتے تک چارپائی پر پڑی رہی اور جب وہ اچھی ہوئی ڈاکٹر نے کہا کہ یہ کپڑے دھونے کا سخت کام ہرگز نہ کر سکے گی - مین نے اُس سے کہا خیر اماجان تم جیتی رہو جس طرح ہو سکے گا اپنی زندگی کے دن بسر کرینگے - میرا سوئی کا کام گو ایسا نہین ہی

کہ وہ ہم دونوں کی بخوبی پرورش کر سکے لیکن خیر جہان تک ہوگا نباہا جاے گا۔ کچھ فکر نہ کرو۔ یون ہی اسی حالت مین دن گذرتے چلے گئے جہان تک میرا خیال ہی اور مجھے اچھی طرح سے یاد ہی ۱۸۴۲ء کا آخری ہفتہ بھی گذر گیا تھا۔ کہ ایک عورت جو نہایت ہی اعلیٰ خاندان کی معلوم ہوتی تھی ہمارے گاؤن مین آئی اور پھر وہ سیدھی میرے گھر چلی آئی اور کہا کہ مجھے تم سے کچھ ضروری کام ہی تمام تمھارے گاؤن والون نے یہی کہا ہی کہ تم ہی اس کام کو انجام دوگی بڑی دیر تک ادھر اُدھر کی باتین کرتی رہی بعد ازان یہ کہنے لگی کہ ایک بچہ پرورش کرنے کے لیے ہی اور مین چاہتی ہون کہ تم دونون مان بیٹیان اسکی پرورش کرو۔

مین ۔ یکایک تاریخ کو سُنکر ۔ وہ لڑکا تھی یا لڑکی ۔

فرنسیس ۔ بیگم وہ لڑکی تھی ۔ مگر تم متعجب دکھائی دیتی ہو ——

مین ۔ جلدی مین ۔ چلو بیان کرو ۔

وہ عورت جو ہمارے جھونپڑے مین اس بچہ کو لے کر آئی تھی یہ کہنے لگی کہ کچھ ایسے ہی اسباب آکر جمع ہوگئے ہین اس لیے مین چاہتی ہون کہ یہ بچہ علیحدہ پرورش پائے ہم نے اس بات پر اُس سے سوالات بھی کیے کہ یہ آخر معاملہ کیا ہی وہ یون ہی آئین بائین شائین بتاتی رہی گو ہم نے فطرتی طور پر یہ بات سمجھ لی تھی کہ یہ بچہ بغیر شادی ہوا ہی ۔ اسنے ہم سے یہ کہا کہ اسکی پرورش کے لیے سالانہ چالیس پونڈ دیے جائینگے اور ہر چوتھے مہینہ کی آخری تاریخ دس پونڈ برابر پہونچتے رہینگے ہمین ایسے موقع پر زیادہ ضرورت تھی میرے دل مین طمع نے جوش مارا کہ اس بچہ کی پرورش ضرور منظور کر لیجاے سبب یہ تھا کہ مین جب اپنی جان ہلاک کرتی تھی جب کہین اپنی اور اپنی مان کی پرورش کرتی تھی اور گو میری مان سخت مرض مین مبتلا تھی لیکن ساتھ ہی اسکے یہ امر بھی تھا کہ وہ بچہ کو بخوبی کھلا بہلا سکتی تھی ۔ ہم نے منظور کر لیا کہ ہم پرورش کر سکتے ہین یہ سُنکر اُسنے یہ بھی کہا کہ

جون

جون جون بچہ بڑا ہوگا تنخواہ بھی بڑھتی جائے گی - یہ کہکر وہ چلی گئی چند روز کے بعد بچہ کو لے کر آئی بچہ کی عمر ۹ یا دس مہینے سے زیادہ نہین تھی -

مین - اسکا نام کیا تھا -

فرنسیس - جمیما علیر اسکا نام تھا - اس لڑکی کی پوشاک پر کچھ خاص خاص نشان بھی بنے ہوے تھے -

مین - اچھا جو عورت کہ بچہ کو لائی تھی اُسکی شکل و شباہت تو بیان کرو -

فرنسیس - اُس عورت کی عمر ۲۹ یا تیس برس کی ہوگی اور یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا کسی کے یہان اعلے عہدہ پر مقرر رہی خوبصورت بھی خاصی تھی اور صورت پر شرافت بھی برستی تھی - اور پوشاک نفاست سے پہنے ہوئی تھی -

مین - تمھین اسکا بھی خیال ہی کہ اُسکے بائین رخسارہ پر کان کی لو کے پاس ایک تل ہی -

یہ سُنکر فرنسیس نے بڑا تعجب کیا کہ روز کہان سے واقف ہوگئی اُسی حالت استعجاب مین یہ کہنے لگی کہ ہان بیگم مجھے اچھی طرح سے خیال ہی کہ اُسکے بائین رخ پر تل تھا - مگر اب مجھے یقین ہی کہ آپ میری سرگذشت کو یقین فرمائینگی کیا مین اور بھی بیان کرون -

مین - ہان مین یقین کرونگی - بیان کر -

فرنسیس - بیگم جسوقت اُسنے اعتمادانہ باتین کی ہین اُسکی آواز مین تیزی تھی اور اُسکا چہرہ چمک گیا تھا اُسنے چار مہینے کے دس پونڈ پیشگی دیے اور بچہ کو مجھے دیدیا - ہم نے اُسے نہایت ہی محبت والفت سے پرورش کرنا شروع کیا سبب یہ تھا اول تو بچی خوبصورت بہت تھی دوسرے اسکی قابل رحم حالت یہ تھی کہ وہ اس ننھی سی عمر مین مادر مہربان کی آغوش سے نکل کر غیرون کے پالے پڑی تھی - وہ

مہینے باطمینان تمام گذر گئے - دوبارہ میری ماں کے بھیپڑہ پر زلہ گرا جسنے دس ہی دن مین اُسکا کام تمام کردیا یہ کہکر فرنسیس رونے لگی اور چند منٹ تک سسکیاں بھر بھر کر کہنے لگی بیگم جب میری چاہتی مادر مہربان چل بسی میری حالت ابتر ہو گئی مجھپر گئی گئی آفتین پڑ بن ایک تو ماں کے مرنے کا غم مارے ہی ڈالتا تھا دوسرے یہ بڑی مصیبت تھی کہ تجہیز و تکفین کا سامان کون کرتا - یہ بچی صرف ذرا لڑکی ہو چلی تھی پس - اسکو ایک لمحہ بھی تنہا چھوڑنا کسی صورت سے ممکن ہی نہین ہو سکتا تھا غرض کچھ نہ کچھ ترکیب کر کرا کر بخوبی تجہیز و تکفین کی رسوم کو انجام دیا - جب یہ سارا معاملہ بھگت گیا میرے پاس اسقدر روپیہ نہ تھا کہ مین ڈاکٹر اور اور لوگون کو جن سے روپیہ قرض لیا تھا چکا نی - قرض خواہ تقاضا کرتے رہے - ادھر چار مہینے کی مدت تمام ہوئی میری آنکھین خوشی مین دروازہ کی طرف لگی ہوئی تھین کہ عنقریب منی آرڈر آکر پہونچیگا اور مین اپنا چھوٹا موٹا قرضہ سب ادا کردونگی ماں کے غم نے مجھے ایسا ہلاک کر ڈالا تھا کہ مین کسی کام کی نہ رہی تھی - سینے کا کام مجھ سے مطلق نہ ہو سکتا تھا یہان تک کہ بچی کو بھی مشکل کھلا سکتی تھی -

بیگم یہ آپ بخوبی جانتی ہونگی کہ مصیبتین کبھی تنہا نہین آتین - تمام گاؤن مین یہ اُڑ گیا کہ یہ فرنسیس ہی کا بچہ ہی لندن سے حمل لے کر آئی تھی اور یہان اسنے جنا ہی اب بتائیے کہ کہنے والون کی زبان کیونکر روک سکتی تھی ایک آفت مین مبتلا نہ ہوئی مصیبت یہ تھی کہ جسکا بچہ مین پرورش کرتی تھی اسنے منع کر دیا تھا کہ ہمارا بھید ظاہر نہو اور نہ ہمارا نام کسی کو بتایا جائے - اب وہ بیگمین کہ جو مجھے کام دیتی تھین اور میری کبھی کبھی مدد بھی کرتی تھین انھون نے کام دینا بند کر دیا اور میری صورت سے سخت بیزار ہو گئین - ہر چند مین انکے آگے روئی اور مین نے واویلا مچایا کہ مین اس الزام سے جو مجھپر عائد کیا جاتا ہی بالکل بری ہون مگر وہان کسی نے شنوائی نہ کی کہ بلتی کیا ہی ان باتون سے مجھے اور بدکارہ تصور کرتی تھین رفتہ رفتہ ہر متنفس کی یہ کیفیت ہو گئی مین نے دیکھا کہ نہ صرف میری نوکری پر بنی ہی بلکہ میرے

چال چلن کے تقدس پر بھی دھبہ آگیا - لیکن مین دل ہی دل مین اپنا اطمینان کر لیتی تھی کہ تو ناحق رنج کرتی ہی جو کچھ تجھپر بہتان اٹھایا گیا ہی یہ محض لغو ہی آخر کبھی نہ کبھی صدق و کذب کھلیگا ہی اُسوقت یہ لوگ جو ایک مظلوم غریب بے پناہ بیگناہ لڑکی پر الزام قائم کرتے ہین اپنا سا مُنھ لے کر رہجائینگے - کیونکہ مجھے یہ خیال تھا کہ چالیس پونڈ سالانہ مجھے اور میری بچی جمیما کو کافی ہونگے - لوگون کے کہنے کی مجھے کیا پروا ہی جب حضرت مریم کو یہودیون نے نہین چھوڑا اور اُنپر بھی الزام پیدا کر دیا پھر ناحق مین رنجیدہ ہون -

یہ درد کی کہانی مین نے یہین تک سنی تھی کہ میرا دل بھر آیا اور لوسیا کی سنگدلی پر غصہ آیا کہ اسنے قصائی کو بھی سنگدلی مین مات کیا - مین نے اپنے دل کو تھاما اور اس سے یہ کہا کہ اے پیاری غریب فرنسیس تو بیان کر مجھے تیری بات کا یقین ہی بیشک تو سچ کہتی ہی اے غریب فرنسیس مین تیرے ساتھ ہمدردی کر سکتی ہون -

یہ سُنکر فرنسیس زار زار رو گئی اسکی آنکھون سے آنسو بہ کر اسکے رخسارون پر پڑ رہے تھے اور وہ یہ کہتی جاتی تھی ہان بیگم صاحبہ -

دستِ مرا بگیر کہ دستم ز کار رفت
در بحرِ رنج بسکہ نمودم شنا وری

بیگم صاحبہ دن گذرتے چلے گئے یہان تک کہ ہفتون کی بھی نوبت پہونچ گئی مگر دس پونڈ چوتھے مہینہ کے نہین آئے - فاقہ کشی کی نوبت شروع ہو گئی آپ مین نہ کھاتی مگر اُس معصومہ کو کہین نہ کہین سے ضرور کھلاتی - مین سخت پریشان ہوئی کہ کیا کرون کہان جاؤن کس سے مدد طلب کرون مصیبت کا سامنا غضب کا آپڑا تھا - روپیہ کا پتہ نہین - قرض خواہ جدا بوٹیان نوچے لیتے ہین مفلس سمجھکر کوئی قرض نہین دیتا - مین نے خوب اپنا ذہن دوڑا کر خیال کیا مجھے دنیا مین کوئی بھی ایسا نہین معلوم ہوا کہ جو میری دستگیری کرتا - بیگم صاحبہ مجھے آپ کا بھی خیال آیا تھا اور مجھے یقین تھا کہ اگر آپ کو میری حالت

گی پوری پوری خبر ہو جائے گی آپ ضرور مدد کرینگی مگر یہ نہ معلوم تھا کہ آپ کہان ہین -
قرض خواہون نے بڑا زور باندھا - اور نالش پر آمادہ ہوے مین نے اُنسے جا کر کہا کہ تم ناحق نالش کرتے ہو جسقدر میرے گھر کا ناچیز تھوڑا سا سامان ہی اُسے فروخت کروا ڈالو اور اپنا قرضہ لے لو اگر اسمین سے کچھ بچے وہ مجھے دیدو چنانچہ اُن بیرحمون نے یہی کیا میرا سارا اسباب فروخت ہو گیا - اُنھون نے اپنا قرضہ لے لیا بیگم صرف ساڑھے سات روپیہ مجھے بچے -

مین - آنکھون مین آنسو ڈبڈبا کر ہان ای غریب فرنسیس پھر کیا ہوا -

فرنسیس - گاؤن مین ایک بیوہ عورت بستی تھی جسکا نام اسٹرلنگ تھا یہ گو غریب تھی لیکن مین اُسے شریف و معزز سمجھتی تھی مین نے اسکے پاس جا کر اسکا تمام رونا رویا اور پھر یہ کہا کہ اگر تم اس بچہ کو اپنے پاس رکھو تو تمھارا بڑا احسان ہوگا - کیونکہ مین ایسی مفلس ہو گئی ہون کہ بغیر نوکری کے میری گذر نہین ہو سکے گی - میرے نام کے پتہ سے اگر کوئی خط فلان مقام سے آوے تم لے لینا اور اگر دس پونڈ کا منی آرڈر آوے وہ تم اپنے خرچ مین اُٹھانا اور اگر خدا نخواستہ منی آرڈر نہ آوے اسکی خاطر جمع رکھنا کہ جہان تک مجھ سے ہو سکے گا مین اپنی قلیل تنخواہ ہی مین سے اُسکی پرورش کے لیے بھیجتی رہونگی اسنے منظور کر لیا -
یہ ایک بدیہی امر تھا کہ جس قصبہ یا گاؤن مین مین اسقدر بدنام ہون وہان بھلا مجھے ملازمت کیونکر مل سکتی تھی مین نے اپنے ساڑھے سات روپیون مین سے پانچ رُوپیہ تو اسٹرلنگ کو دیے اور ڈھائی روپے مین لے کر سیدھی لندن روانہ ہو گئی -
یہان سے پچیس میل کے فاصلہ پر لندن تھا تیسرے دن پا پیادہ مین لندن مین جا پہونچی جسوقت مین نے لندن مین قدم رکھا ہی میرے پاس صرف آٹھ آنے باقی رہ گئے تھے افسوس بیگم صاحبہ ایسے ایسے مواقعون پر اکثر لوگ بچون کو غریب خانہ مین چھوڑ دیتے ہین مگر مجھے اُس بھولی بھولی صورت بچی سے ایسی محبت ہو گئی تھی کہ مین نے یہ مناسب نہین جانا

اور اسکی پرورش اپنے اوپر واجب جانی چنانچہ اب بھی اُسکی محبت کا یہی عالم اور مجھے وہ بہت عزیز ہی۔

اتنا کہکر فرنسیس پھر ٹھہر گئی اور سسکیاں بھرنے کے بعد یہ کہنے لگی۔

بیگم خداوند تعالے بالکلیہ مجھ سے دست بردار نہوا تھا ہنوز اُسکی نگہ مجھپر تھی جون ہی مین نے لندن مین قدم رکھا مجھے ایک بیگم کے یہان نوکری مل گئی۔ مین نے اسٹرلنگ کو لکھا کہ مین یہان ہون اور میرا یہ پتہ ہی جو کچھ مجھ سے ہوسکا مین اُسے برابر بھجواتی چلی جاتی تھی۔

اُس بیگم کی قدیمی ماما آگئی مجھے اُسنے یکلخت جواب دیا وہان سے برخاست ہوکر مین دوسری جگہہ نوکر ہوگئی۔ میری چٹھیون کے جواب مین اُسنے خط بھیجے انکا مضمون یہ تھا کہ اُس بیگم سے جہان تم تھا گئی نہین نہ کوئی خط آیا نہ پونڈ آئے معلوم ہوتا ہی کہ تم نے مجھے دھوکا دیا مین نے یہ خط دیکھتے ہی اُسے کافی روپیہ روانہ کردیا اور خط مین لکھدیا کہ دھوکہ کی کوئی بات نہین ہی صرف تمھین پرورش کے لیے روپیہ درکار ہی لو یہ موجود ہی۔ مین کیا دیکھتی ہون کہ پندرہ دن کے بعد وہ خود چلی آئی ہی مین حیران ہوگئی کہ یہ کیا معاملہ ہی اسکا آنا یعنی چہ۔

اسٹرلنگ۔ تم جانتی ہو فرنسیس مین اس لیے آئی ہون تاکہ تم سے دو دو باتین کرلون تم بڑی فریب دہ عورت ہو تم نے تو یہ کہا تھا کہ یہ میرا بچہ نہین ہی مگر یہ محض دھوکا نکلا صریحًا تمھارا بچہ ہی سارے گاؤن مین مشہور ہورہا ہی اور پھر تم انکار کرتی ہو چہ خوش جرا ئیا تشد مین بھلا دوسرے کے بچون کو کیون پالنے لگی میری مان بھی سخت ناراض ہی کہ تو نے جمیما کو کیون لے لیا۔ اب مین اُس سے کیا کہتی اور کیا نہ کہتی مین خوب سمجھتی تھی کہ میری نسبت تمام گاؤن مین یہی اُڑ رہی ہی کہ یہ بچہ فرنسیس کا ہی۔ اب مجھپر یہ مصیبت اور سخت آکر پڑی اگر بچہ کو اپنے پاس رکھتی ہون نوکری سے ہاتھ دھونے پڑتے ہین

اور جو اُسکو ہی دیتی ہون دیکھیے یہ منظور کرتی ہے یا نہین - غرض مین نے بہت کچھ منت سماجت کرکے یہ کہاکہ تم لندن ہی مین رہو جو کچھ تمھارا خرچ ہوگا وہ مین دونگی - چنانچہ مین نے اُسے ایک غریب مختصر مکان کرایہ پر لے دیا اور وہان وہ رہنے لگی - اب اس عورت کو موقع ملاکہ جب ذرا ضرورت ہوئی گردن پر سوار کھڑی ہے کہ لاؤ - بیگم تم خود خیال کرسکتی ہو کہ قلیل تنخواہ مین ہر وقت زرنقد کہان سے لاؤن مین نے اسے ہر چند منع کیاکہ تو یہان نہ آیا کر میری نوکری پر بنجائے گی لیکن اسنے نہ مانا کوئی لمحہ نہین جاتاکہ لاؤ لاؤ کا وظیفہ پڑھ رہی ہے آخر اسکا نتیجہ یہ ہواکہ انھون نے مجھے نکال دیا بعد ازان بڑی دقت سے مجھے دوسری جگہہ نوکری ملی وہان سے بھی اس کمبخت نے یون ہی اُکھڑوا دیا - مین نے ارادہ کیاکہ اس سے بچ لے لون مگر اسنے سخت انکار کیا اور کہاکہ اگر تو جبراً لے گی مین جہان تو جائے گی تیرے ساتھ ساتھ چلونگی اور یہ مشہور کرونگی کہ بغیر شادی کیے اسکے یہان یہ بچہ ہوا ہے - میری تقدیر اچھی تھی کہ مین ایک ایسے امیر خاندان مین نوکر ہوگئی جہان مجھے تنخواہ بھی زیادہ ملتی تھی اور مین بہت خوش تھی لیکن مین نے یہ التزام کیاکہ تنخواہ کے تین حصے اسکو دیدیا کرتی اور ایک حصہ آپ رکھتی اس بکثرت دینے نے آسنا کیاکہ یہ گاہے گاہے میرے پاس جانے لگی اور اب ہر دم سر پر مکڑے رہنے کی عادت چھوڑ دی - مگر کیا اسکا ڈر مجھے اسقدر غالب رہتا ہے کہ توبہ زندگی وبال ہو رہی ہے کوئی دم چین کا تھوڑے ہی گذرتا ہے ایک آفت بپا رہتی ہے جہان کسی نے کُنڈی کھٹ کھٹائی یا دروازہ پر آکر دستک دی اور میرا خون خشک ہو گیاکہ کہین اسٹرلنگ ہی نہو - وہ امیر کنبہ کہین باہر چلا گیا سب ماماؤن اور نوکردن کو انھون نے موقوف کر دیا مہینہ مہینہ بھر کی تنخواہ اور نیک چال چلنی کا سرٹیفکٹ سب کو عطا کیا - مین پھر بے روزگار ہو گئی لیکن خدا کا شکر ہے کہ بیگم صاحبہ آپنے عنایت فرمائی اور اپنی خدمت کا شرف بخشا -

مین - افسوس کیا اس مجازی اور غیر حقیقی ماں نے پھر کچھ نہین بھیجا -

فرنسیس - نہین بیگم صاحبہ مین آپ کو سنجیدگی سے یقین دلواتی ہون کہ روپیہ کیسا خط تک بھی نہین بھیجا ہر چند مین نے ڈاک خانون کے پتون سے خط لکھے لیکن پتہ نہین آخر کو مجبور و ناچار ہو کر بیٹھ رہی -

مین - ای غریب فرنسیس مین تہ دل سے کہتی ہون کہ تجھپر رحم کرونگی اس لیے کہ میرے پاس وہ وہ دلائل ہین کہ جن سے تیری کہانی صحیح اور بالکل صحیح ہی - بندرہ دن کا عرصہ گذرا مین نے تیری کچھ باتین بھی سُنی تھین -

فرنسیس - ہان آپ نے ضرور گوشگزار فرمایا ہوگا - آپ کو خیال ہوگا کہ جب میرا گرم آنسو آپ کے برہنہ شانہ پر گرا ہی آپ نے تیزی سے اسکا استفسار مجھ سے فرمایا تھا مین اس تیزی سے کھٹک گئی تھی - بیگم صاحبہ آپ نے سُنا ہی ہو گا اس عورت نے جو مجھے اُس شب کو جھڑکیان دی ہین اور للکارا ہی میرا ہی دل جانتا ہی -

مین - ای غریب اور مظلوم فرنسیس تو نے پہلے ہی مجھ سے کیون نہ کہدیا کہ خواہ مخواہ مصیبت مین پھنسی رہی اگر یہ بھی تسلیم کیا جائے کہ وہ بچہ تیرا ہی ہی پھر کیا ضرور مدد طلب کرنی لازم تھی میری زندگی بھی بے عیب نہین ہی جس مذلت و خواری مین تو دیکھ رہی ہی وہ ظاہر ہی - ضرور بتا دینا لازم تھا -

فرنسیس - مجھے بیومانٹ کا ڈر تھا کہ خبر نہین کیسا مزاج ہو - اس راز کے ظاہر ہونے کے بعد خبر نہین وہ مجھے رکھنا قبول کرین یا نہ کرین -

مین - نہین کپتان بڑا نیک شخص ہی اگر یہ تمہارا بچہ بھی ہوتا اور بیومانٹ کو معلوم ہو جاتا تو وہ ضرور اسکی پرورش کراتا اور تم پر اپنی عنایات مبذول کرتا - تم خود دیکھلوگی کہ اسکی کیفیت مزاج کس نوعیت کی ہی اور کیونکر اگر واقع ہوئی ہی اور ای پیاری مظلوم فرنسیس موقع ہی ایسا آگر واقع ہوا تھا کہ مین اس بچہ کی مان کو بھی

جانتی ہون وہ بڑی نواب زادی ہین -

**فرنسیلس** - اللہ اللہ یہ بھی بڑے تعجب کی بات ہی کہ آپ کو اسکی مان کا نام ونشان معلوم ہی -

یہ الفاظ اس فطرتی متحیر نے نہایت بھولے پن سے کہے -

**مین** - تم سے یہ ساری باتین بیان کردونگی -

مگر پہلے مجھے لازم ہی کہ اس تھکا ماندہ عورت کی زبان بند کردون اور اسکا پورا پورا انتظام ہوجائے اسکے بعد اس مجازی نامہربان مان کی کیفیت سے اطلاع دونگی مین نہین بیان کرسکتی کہ **فرنسیلس** یہ سُنکر کسقدر خوش ہوئی خوشی کے مارے آنسو اسکی آنکھون سے ٹپک پڑے - اُسے کاہے کو امید تھی کہ میری رام کہانی یقین کیجائے گی اسے یہ خیال کاہے کو تھا کہ میری مالکنی بھی اس بھید سے آگاہی رکھتی ہی اسنے اسے بالکل ایک معجزہ تصور کیا ہم دونون وہان سے اُٹھکر نشست کے کمرہ مین آئے **بیومانٹ** بیٹھا ہوا کتاب دیکھ رہا تھا اور **اسٹرلنگ** گردن نیچے کیے ہوے نشست بیٹھی ہوئی تھی مین نے آتے ہی ایک پرچہ پر جو کچھ **فرنسیلس** نے مجھ سے کہا تھا لکھدیا - **بیومانٹ** بہت خوش ہوا کہ یہ نوجوان لڑکی بڑی رحیم اور نیک ہی کہ دوسرے کا بچہ اپنے اوپر سختی برداشت کرکے خود مان کی طرح سے پرورش کرتی ہی - مین نے **بیومانٹ** سے کان مین کہا کہ تم سے بھید کیا چھپاؤن جانتے ہو یہ بچہ کسکا ہی یہ بچہ **بیگم لوسیا** کا ہی -

ناظرین اس تعجب وحیرت کو خود خیال فرماسکتے ہین کہ جو کپتان کو یہ سنکر ہوا ہوگا غرض ہم نے طول طویل کہانی کو دو لفظون مین ختم کر معاملہ کی صورت نکالی کہ آئندہ کام کیونکر کرنا چاہیے -

**مین** - **اسٹرلنگ** کی طرف آگے بڑھکر اور روکھی سخت آواز مین - جو کچھ

کیفیت تھی وہ سب ظاہر ہو گئی تم نے واقعی غریب معصوم لڑکی پر بہت ظلم توڑا ہی جتنی باتین اسکی نسبت تم مشہور کرتی ہو وہ سب غلط کلمین تمھاری بریت نہین ہو سکتی تمھارے ان افعال کی قانون ضرور سزا دیگا اگر تمھارے بچنے کی کوئی تدبیر نکل سکتی ہی وہ یہ ہی کہ تم نے مہربانی اور شفقت سے بچہ کو رکھا ہو ورنہ اور کوئی بات خلاصی کی نظر نہین آتی - فرنسیس اس لڑکی کی ماں نہین ہی اس لڑکی کی ماں نواب زادی ہی موقع ہی ایسے آکر پڑے کہ جس سے یہ لڑکی اس غریب پاک دامن لڑکی کے ہاتھ پڑ گئی - اچھا اب تم تیار رہو جاؤ کہ تمھارا پورا اتدارک کیا جاتا ہی -

یہ سنتے ہی وہ عورت ڈر گئی اور گھبرا کر کہنے لگی کہ مین معافی چاہتی ہون بیومانٹ سے آپ سے اور نیز فرنسیس سے بھی اور مجھے امید ہی کہ مین معاف کیجاؤنگی -

یکایک ایک خیال میرے دل مین آیا اور مین نے اُس سے یہ کہا -

کیا تم لکھ سکتی ہو -

اسنے اقرار کیا مین نے اُس سے کہا کہ جو کچھ مین بتاؤن تو لکھتی جا - مین نے اُس سے یہ لکھوایا کہ "جس بچہ جمیما نامے کی مین پرورش کر رہی تھی وہ فرنسیس کا مشہور تھا لیکن جب مین نے تحقیق کیا معلوم ہوا کہ وہ جمیما فرنسیس کی لڑکی نہین ہی" یہ لکھوا کر اس کاغذ پر مین نے اسٹرلنگ کے دستخط کرالیے اور فرنسیس کو دیکر کہا کہ تم اپنے گاؤن مین کسی ایسے شخص کو بھیجدو جو اسکا سارے مین اشتہار کردے تاکہ تمھارے دامن عصمت پر بدنامی اور تہمت کی بدنامی کا جو دھبہ لگا ہی وہ چھوٹ جاے -

اسکے بعد مین نے اُس عورت سے کہا چند روز کے بعد بچہ تم سے لے لیا جاے گا اور دس اشرفیاں تمھین دیجائینگی تاکہ آیندہ تم انکے ذریعہ سے صورت معاش نکال لو -

اسوقت تم اپنے مقام قیام پر جا سکتی ہو -

اسٹرلنگ گو فطرتی زود رنج اور اسپر ناشکر گزار تھی لیکن میرے اس شفقت آمیز بخشش نے اُسے تہ دل سے شکریے ادا کرنے کو مجبور کیا اور اُسنے دوبارہ فرنسیس سے معافی مانگی کپتان نے اُسے چلتے وقت کچھ دیدیا تھا تاکہ اپنی ضروریات کو پورا کرے۔ یہ لیکر وہ عورت چلی گئی ادھر فرنسیس بھی رخصت ہوئی مین نے بیومانٹ سے ساری کیفیت جو بیگم لوسیا اور مجھ مین ہوئی تھی بیان کی۔ بیومانٹ نے میری ہمدردی اور مصیبت کے وقت مدد کرنے مین بہت تعریف کی اور اس احسان پر اُسکی ناشکر گزاری دیکھکر بہت رنجیدہ ہوا اور اُسکو ملامت کی کہ کمبخت بڑی ہی منعم کش ہے کہ ایسے ایسے منعمون کے گران بہا احسانون کو بھلاکر انسے اس طرح سے پیش آنا کہ جیسے کوئی اپنے دشمن سے آتا ہے۔ مین نے کپتان سے یہ کیفیت بھی بیان کی کہ وہ اپنے بچہ کو ضائع کرنا چاہتی تھی اگر مین نہ روک لیتی وہ قطعی قتل کرڈالتی پہلے اس بچہ کا نام جلینٹ ملورڈ تھا مگر جب اُسنے چالاکی سے فرنسیس کی حفاظت مین دیا اُسکا نام جمیما رکھدیا۔ بیومانٹ کو لوسیا کے اس ظالمانہ چال پر بڑا طیش آیا اور اُسنے کہا کہ یہ عورت گردن زدنی ہے۔ غرض شب کے بڑے حصہ تک بچہ کی پرورش کی بحث ہوتی رہی۔

صبح کو جب وقت معمول پر فرنسیس مجھے کپڑے پہنانے آئی وہ بہت خوش تھی اُسی خوشی پر کہنے لگی کہ بیگم صاحب کل ایک بات کہنی اور رہ گئی تھی اور وہ مین نے جانکر چھپائی تھی مگر جب مین نے آپکو عاقل رحیم دیکھا اب مجھے اُسکے چھپانے کی کوئی حاجت نہین ہے اور وہ یہ ہے۔

کہ جب مین اپنی والدہ کے پاس جاکر رہی ہون مجھے ایک چھوٹے پونجی والے تاجر سے جو میری ہم عمر تھا (فرنسیس کی عمر اُسوقت بیس برس کی تھی) محبت ہوگئی تھی مگر اُس سے کچھ بات چیت نہین ہوئی اب معلوم ہوا ہے کہ وہ اکیلا ہے۔

یہ کہکر فرنسیس نے آنکھین نیچی کرلین مین سمجھی کہ یہ اس سے شادی کرنا چاہتی ہے

اور پھر فرنسیس یہ بھی کہنے لگی کہ میری اس سے قطعی شادی ہوجاتی لیکن میری نسبت جو یہ افواہ مشہور ہوگئی کہ یہ بچہ زانی ہی اس لیے سلسلہ نسبت بھی بند ہوگیا اور پھر کوئی خبر نہ میں نے اُس سے کچھ نکہا بلکہ باہم فیصلہ کرلیا کہ آیندہ ایمن کیا کارروائی کیجائے فرنسیس کو اس لیے اس معاملہ کی خبر نکی خدا جانے کام بنے یا نبنے اور اُسکی نگاہ سے خفت ہو بیومانٹ ڈاک گاڑی پر فوراً روانہ ہوگیا۔ تاکہ اپنے منصوبون کا فرنسیس کے لیے بندوبست کرے۔

## ستائیسوان باب

### جنگل

یہ نہایت ہی پرفضا دن تھا میرا ارادہ ہوا کہ مین کھیتون اور سرسبز جنگل کی گشت لگانے نکلون مگر ٹوبی گرین کے معاملہ مین بیومانٹ نے جو نصیحت کردی تھی وہ میرے خیال مین ابتک تھی مین اُسے بھولی نتھی۔

مین نے فٹن تیار کرنے کے لیے حکم دیا۔ فٹن تیار ہو کر اتنے مین آگئی مین نے یہ ارادہ کیا کہ سامنے کے کھیت مین ٹہلون پھر فٹن مین سوار ہو کر آگے بڑھ جاؤنگی سو پچاس قدم جاکر مین واپس لوٹ آئی تھی کہ اپنے گھر کے سامنے مین نے ایک ضعیف شخص یا دوا آدم کا چھوٹا بھائی بیٹھا ہوا دیکھا جسکی گردن ڈگڈگی کی طرح سے ہل رہی تھی اور اسکا سر نیچے زمین اُترا ہوا تھا مجھے دیکھکر بہت ترس آیا کہ یہ کیسا ضعیف شخص ہی اور اُسپر کیسا غریب ہی اسکی مدد ضرور کرنی چاہیے مین اُسکی طرف گئی اور مین نے کہا کہ ای میرے غریب شخص اگر مین تیری کچھ مدد کردون تو قبول کرے گا۔

اُسنے یہ سُنکر بہت آہستہ سے سر اُٹھایا جون ہی مین نے اُسکی صورت دیکھی مین نے پہچانا کہ ہوریس کا باپ ہی۔

**ہوریس کا باپ** - آہ مس لیمبرٹ تم ہو -

یہ کہکر وہ کھڑا ہو گیا اور جانے کو تھا کہ مین نے اُسکا شانہ پکڑ کر اُسے ٹھہرا لیا -

اور پھر مین نے یہ کہا کہ اے مسٹر ریگنلھم (یعنی پدر ہوریس) تم مجھسے کیون چلے مرد بنتے - جو اُس شخص کی حالت تھی وہ قابل گریہ تھی - مفلسی نے اُسکو اس درجہ پہونچا دیا کہ کوئی پیسہ بھی نہین دیتا تھا مفلسی نے اسے سر سے پاؤن تک خشک کر دیا تھا مفلسی ہی نے اسکی صورت کو ایسا مسخ کر دیا تھا کہ اگر مین پہچانتی تو کچھ تعجب نہ تھا - کپڑے بالکل پارہ پارہ ہو گئے پیر مین جوتی نہ رہی تھی - آنکھون مین حلقے پڑ گئے تھے گلے گڑھے مین دھس گئے بس صرف اتنا منتہا رہ گیا تھا کہ ایک سانس آتی تھی اور ایک سانس جاتی تھی - یہ شخص ایسا عالیشان امیر تھا کہ جسکے یہان صدہا آدمی نوکر تھے جس سے بات کرنا لوگ اپنا فخر جانتے تھے مگر افسوس یہ وہی شخص ہے کہ جسکو نہ سونے کو بستر نہ خدمت کو نوکر نصیب - صد حیف -

**پدر ہوریس** - میری طرف سختی سے دیکھکر - تم سے مدد مانگون وہ تم ہی تو ہو کہ جسنے مجھے برباد کر دیا -

**مین** - آپ ٹھہرین اور میری بات سُن لین -

یہ مین نے اس لہجہ مین کہا کہ وہ ٹھہر گیا اور اُسنے میری باتین سُننے کی طرف اپنی طبیعت رجوع کی -

جب مین نے دیکھا کہ وہ رجوع ہے مین یہ کہنے لگی کہ آپ نے کیا فرمایا کوئی بات میری سمجھ مین نہین آئی اتنا مین جانتی ہون کہ آپ کا اور مسٹر سیم کا معاملہ ہوا تھا آپ خود خیال کر سکتے ہین کہ مین کیا کر سکتی اگر وہ معاملہ آپ کا واجب ہوتا مجھے معلوم ہوتا ہے کہ وہ غیر واجب تھا جس سے نہ ہوا اور وہ غیر واجبی یہ تھی کہ آپ مسٹر سیم کو فریب دینا چاہتے تھے -

**مسٹر ریگنلھم** - تلخی سے اور سختی سے میری طرف نظر ڈال کر - اے روز تم ہی ہو جسنے

میری بربادی مین پیر دی کی تم ہی ہو کہ جسنے مجھے ایسا تباہ کیا کہ مین اس حالت تک پہونچ گیا۔ مین فاقہ کشی کرونگا جیسا کہ اب بھی کر رہا ہون مگر ای مس لیمبرٹ تمھاری مدد نہین چاہتا نہین چاہتا۔

| | |
|---|---|
| حقا کہ با عقوبت دوزخ برابر ست | |
| رفتن بپای مردی نور روز در بہشت | |

مین۔ مسٹر رکنگھم گذشت آنچہ گذشت۔ اس بات کو جانے دین ہمارا تمھارا کیا ذکر ہی اگر آپ یہ فرمائینگے مین بھی یہ کہہ سکتی ہون کہ جب قرض خواہ قرقی لیکر آگئے اور ہمارے گھر کا اسباب نیلام ہونے لگا آپ کے کان پر جون بھی نہین رینگی حالانکہ افسوس صرف چار یا پانسو پونڈ دے کر قرض چکا دینا آپ کے آگے ایک پیسہ کے برابر بھی تو نہ تھا۔ اسی لیے مین عرض کرتی ہون کہ جو کچھ ہمارے آپ کے درمیان مین گذری۔ گذری۔

مضےٰ ما مضےٰ

لیکن آپ کے بیٹے کا کیا ——

مسٹر رکنگھم۔ اُس مردود کا ذکر بھی نہ کرد لا حول ولا قوۃ وہ بڑا خود غرض شیطان ہی۔ گو مین اسے پہلے ہی سے جانتی تھی لیکن پھر بھی مین جو نکسیڈ ری کہ باپ جب اپنے بیٹے کی نسبت کہتا ہی اسکا کیا حال ہوگا۔

رکنگھم۔ ہان مین واقعی کہتا ہون نہ اُسین محبت ہی نہ ہمدردی ہی۔ ناخوشی ہی وہ اب بھی کسی نہ کسی وسیلہ سے روپیہ پیدا کرتا ہی آپ خوب شان وشوکت سے رہتا ہی اپنے کتون کو دودھ گوشت اُسی طرح سے کھلاتا ہی انجمن مین شریک ہوتا ہی لیکن افسوس وہ ایک کتے کی خوراک بھی ایک دن اپنے خالق مجازی پدر حقیقی کو نہین دیدیتا کہ کئی دن کا فاقہ تو ٹے۔ مس لیمبرٹ کیا پوچھتی ہو ہان آج کو میرے پاس دولت ہوتی

وہ ضرور میرے سامنے گردن تسلیم خم کرتا اور جب تک دولت رہی یہی کرتا رہا - ہائے افسوس صد افسوس برسوں کا زکر ہی وہ مجھے رستہ مین ملا وہ خاصی ترخ برخ کی پوشاک پہنے ہوے تھا میری اس سے آنکھین چار ہوئین اسنے کئی منٹ تک مجھے دیکھا پھر منھ پھیر کر چلا گیا - میری شکستہ حالی پر بھی اسکی نظر پڑی میری فاقہ کش صورت کو بھی اسنے دیکھا مگر ذرا بھی اسکی طبیعت مین رحم آتا اور ایک شلنگ یعنی آٹھ آنے چار آنے دو آنے کچھ تو دیتا کہ دو تین بسکٹ لے کر اپنا تین دن کا فاقہ توڑتا -

یہ کہکر وہ پھر ایک پتھر پر بیٹھ گیا اور اپنی اسی ناتوان افسردہ فاقہ کش چہرہ پر ٹپ ٹپ آنسو گرانے لگا - یہ کیسی سنگ طبیعتین ہین کہ جو ایسی حالت مین بھی دیکھکر رحم نہین لاتین وہ کونسی ایسی شدید اور طاقت ور قوت ہی کہ جسنے رحم کی قوت کو دبا رکھا ہی اور ان لوگون کے دل مین نہین ابھرنے دیتی - انکو یہ دہشت بھی نہین رہتی کہ اگر اسطرح سے ہم کسی کا گردن دکھا ئینگے ہمارا خداوند ہمین اسکا کیا صلہ دیگا -

حذر باید ترا از آہ مظلومان بے سامان
کہ ہر دم چار طوفان ست در آہ جہان ماش

نہین - ای مسٹر رکنگھم آپ میری طرف سے کچھ خیال دل مین نہ رکھیے وہ دن نہین بھولی ہون کہ صرف آپ ہی نے میرے والد کو جب روپیہ قرض دیا ہی وہ اسکے باعث سے اپنے عہدہ پر مامور ہوے تھے اچھا آپ احسان نہ سمجھیے اپنے قرض کا حصہ تو لے لیجیے کہ جو آپ کا واجب دین ہی - آئیے میرے ساتھ تشریف لائیے میرا مکان بہت قریب ہی -

یہ سُنکر مسٹر رکنگھم نے میری طرف آنکھ اُٹھاکر دیکھا اسکی نظر دن سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ مفلسی اور فاقہ کشی نے اسے میری بات قبول کرنے کو آمادہ کیا ہی مسٹر رکنگھم نے ایک بات بھی نہین کہی اور میرے ساتھ میرے مکان کی طرف ہولیے - مین نے

لیجاکر سجے ہوئے نشست کے کمرہ مین بٹھایا۔ رکنگھم نے چارون طرف دیکھکر ٹھنڈی سانس بھری اور یہ الفاظ کہے۔ ہائے ایک وہ دن تھا کہ عیش وعشرت کا سامان اور یہ اطمینان بخش چیزین میرے محیط بھی ہو رہی تھین۔

مین۔ گذشتہ باتون کو یاد کرکے اپنے دل کے زخمون کو تازہ نہ کیجیے۔ یہ باتین ہو رہی تھین کہ ملازم میرے حکم کے موافق خوان لے کر حاضر ہوا۔

مین نے میز پر ساتھ بیٹھکر کھانا کھلایا۔ مسٹر رکنگھم کئی دن کے فاقہ سے تھا ایسا ٹوٹ کر گرا کہ توبہ۔ چونکہ انتریان فاقون سے ام گئی تھین اور پھر کئی دن کے بعد یکایک اتنا کھا لینا مضر ہوا چنانچہ مسٹر رکنگھم کو بھی بجائے فائدہ کے نقصان کیا اور اب مسٹر کی صورت تبدیل ہوتی چلی مین نے تھوڑی سی برانڈی اسے پلادی پھر اسکے ہوش وحواس درست ہوے جب کھا پی چکا یکایک اٹھ کھڑا ہوا اور کہا اے مس لیمبرٹ تمھاری مہربانی کا دلی شکریہ ادا کرتا ہون مگر چونکہ تمھاری نوازشات بہت وقت گذار کر اور دیر کے بعد نازل ہوئی ہین اس لیے مجھے یہ ڈر ہے کہ یہ تکلیف نہ دین۔

یہ کہکر اسنے اپنی پھٹی ہوئی ٹوپی اٹھائی اور کہا لو بیگم تسلیم جاتے ہین دروازہ کے پاس جانے پایا تھا کہ مین نے آواز سے کہا خدا کے لیے مسٹر رکنگھم میری مدد کچھ تو قبول کرو دیکھنا یہ مجھپر احسان ہوگا اور کچھ نہین قرض ہی لو۔

رکنگھم۔ قرض۔ یہ تم کیون دیتی ہو مین ہرگز ادا نہ کرسکونگا۔

مین۔ پھر کچھ مضائقہ نہین (پانچ اشرفیان دے کر) لو یہ لیتے جاؤ۔

جونہی مسٹر رکنگھم نے اپنی کفدست پر پانچ اشرفیان دیکھین چونک پڑا اور بیساختہ اسکی زبان سے یہ الفاظ سرزد ہوے ہا ئین یہ کیا معجزہ ہوا کہ اس ہتھیلی مین سونے کا سکہ رکھا جاوے وہ ہتھیلی کہ جو تانبے کے پیسہ سے بھی محروم ہو چلی ہو

پھر اُسے سونے کا سکہ دیکھنا نصیب ہو۔ کاش اگر کوئی ایسا گنہ پہلے ہی مجھسے اُکر کہدیتا کہ فلان وقت تو اپنی مفلس ہتھیلیون مین اشرفیان دیکھیگا مین ضرور اپنی تلخ اور حد سے زیادہ تلخ مفلسی پر صبر بھیجتا۔ اے روز ا لیمبرٹ تو جسکو کہ میرے ناخلف لڑکے نے تباہ کر دیا وہ مجھے اشرفیان دے جو کچھ ہوا وہ مجھسے چھپا نہین ہے مین سوا اسکے تجھے اور کیا کہہ سکتا ہون کہ تو اُس بُری نوبت سے جسکے ہاتھ بہت سے ہین اور جو پوشیدہ ہر فرد بشر کو برد دیتے ہین جلد بچ جاوے۔

مین۔ اے مسٹر رگنیلگھم آپ تشریف لائکر پھر مجھے فخر بخشیے۔ آپ بومانٹ سے بھی ملنے جائین جو آپ کی مدد ضرور کرے گا۔

مسٹر رگنیلگھم۔ نہین نہین مس لیمبرٹ مین اب کبھی تمہارے پاس نہ اُونگا تمہاری اتنی مہربانی بہت ہے۔

پھر مسٹر رگنیلگھم کی وہ درشتی اور باتون مین سختی نہ رہی جو اسنے پہلے ظاہر کی تھی نہ اسکی وہ چتون ترش تھی اسنے دلی سرگرمی سے میرا شکریہ ادا کیا اور جلدی سے دروازہ بھیڑکر چلتا بنا۔ مین باہر نکل کر اسکے پیچھے گئی لیکن وہ پھر مجھے نہین معلوم ہوا۔

یہ عبرت خیز اور درد انگیز نظارہ جو میری نظر سے گذرا اسنے مجھے رونگھا بنا دیا۔ گو وہ دن بھی مجھے یاد ہے کہ جب یہ امیر تھا اور اسکو بڑی شان و شوکت حاصل تھی یہ ہمارے کنبہ کو بڑی حقارت کی نظر سے دیکھتا تھا۔ کبھی اگر میرا باپ اسکے پاس جاتا تھا یہ سیدھے منھ بات نہ کرتا تھا لیکن باانہمہ اسکی یہ قہر آلود حالت دیکھکر مجھسے رہا نہ گیا اور میرے دل نے ادیدا کر چاہا کہ مین اسکی کچھ مدد کرون اسکی طرف سے جتنے مخالفانہ خیالات تھے وہ سب جاتے رہے تھے بلکہ مجھے اور اُلٹا اُسیا اُوپر افسوس کرنے کا موقع ملا تھا۔

مین ان ہی خیالات مین بیٹھی ہوئی ادھر اُدھر کی باتین سوچ رہی تھی کہ میرے

نوکر نے آکر کہا کہ بیگم صاحبہ فٹن دیر سے تیار کھڑی ہو- یہ سنکر مین اُٹھ بیٹھی اور اُسپر سوار ہوئی گاڑی والے سے مین نے کہا کہ شہر کی طرف لے چل- مگر پھر بھی جی چاہا کہ جنگل کی ہوا کھاؤن غرض کئی میل تک بستی کے کنارہ کنارہ میری گاڑی چلی چونکہ مجھے ٹوبی گرلیسن کا بہت خوف تھا کہ ایسا نہو وہ ادھر اُدھر سے نکل آوے پھر دقت کا سامنا کرنا پڑے گا اس ڈر سے مین نے حکم دیا کہ گھر کی طرف باگین پھیر لے-

یہ قہرناک نظارہ جو چند گھنٹے ہوے میری آنکھون نے کیا تھا ایسا نہ تھا کہ جسکا اثر جلد قلب سے نسیاً منسیاً ہوجاتا مجھے پھر خیال آیا کہ اس بدنصیب شخص کو ہرگز رہنے کے لیے بھی جگہ نہ ہوگی- یہ اپنی اُسی حالت مین کہین جنگل مین تپھر کا تکیہ بناکر پڑا رہتا ہوگا ضرور ہی کہ اُسکے لیے ایک مختصر سا مکان تجویز کیا جائے جسمین وہ بآرام اپنی زندگی بسر کرے دل مین خیال آیا کہ وہ ابھی یہین جنگلون مین ٹہلتا ہوگا اُسے تلاش کرنا چاہیے یہ سوچ کر مین گاڑی سے اُتر پڑی اور ادھر اُدھر جنگل مین تلاش کرنے لگی-

جنگل مین ایک طرف جھاڑیان سڑک کی حدبندی کرتی تھین اور اُس جھاڑی مین ایک چھوٹا دروازہ تھا کہ جہان سے راستہ جنگل مین ہوکر گذرتا تھا مین نے اُس دروازہ مین قدم رکھا کہ سامنے سے ایک سوار گھوڑے کی باگ اُٹھائے ہوے آتا ہوا معلوم ہوا اور یہ ہوریس تھا-

ہوریس- مضحکہ خیز لہجہ مین اور منہ چڑانے کے طور پر- آہ روز تم بڑی ہی دلکش اور دلپذیر ہو-

مین- او شیطان کیا بکتا ہی-

ہوریس- چاہے جو کچھ کہو تمھین اختیار ہی مگر وہ نظارہ جو مصور کے گھر مین نے دیکھا تھا کیا ہی دلکش نظارہ تھا-

مین- ارے شیطان تیری یہ ساری شیخی کرکری ہوجاتی اگر تو چند گھنٹے پہلے

اپنے مصیبت زدہ باپ کو دیکھتا۔

ہوریس - میرا باپ کیا تم نے اُس بوڑھے لونڈے کو دیکھا ہی۔

مین - او بے امتیاز اور ناخوش چھوکڑیوں کی سی صورت رکھنے والے تجھ سے یہی امید ہی کہ تو اپنے باپ کو بوڑھا لونڈا بنائے۔ لعنت نہ پڑی تجھپر۔ تف ہی تیری ان باتوں پر اور پھٹ ہی تیری ان حرکات ناشائستہ پر۔ یہ مین نے اس غصہ مین کہا کہ میرے ہاتھ پاؤن تھر تھر کانپنے لگے۔

یہ سُنکر ہوریس کی صورت پر اُس غیر فطرتی غصہ کی جھلکی جھلکنے لگی کہ جو ایک اوپری بات سمجھی جاتی تھی اور اُسکی آنکھون مین سے شعلے نکلنے لگے۔ اُسی حالت غیظ مین یہ کہنے لگا یہ مین پہلے ہی جانتا تھا کہ تم مجھ سے بد لا ضرور لوگی خیر کیا ڈر ہی۔

اچھا کیا تم نے میرے باپ کو دیکھا۔

مین - دھمکی کے لہجہ مین۔ ہان اُس کمبخت بے ساز و سامان کو مین نے دیکھا ہی۔

ہوریس - یہ سب اُسی کا قصور ہی وہ خود بھی تباہ ہوا اور اُسنے مجھے بھی تباہ کیا۔

مین - اے کمبخت آخر وہ تیرا باپ نہین ہی تجھے اُسنے پرورش نہین کیا۔ کیا تجھے یہی زیبا ہی کہ جب تو اُسے رستہ مین آہ و زاری کرتے ہوے دیکھے اور تو منھ پھیر کر چلا جاوے۔ ارے بیٹا ہو کر یہ قہر تجھپر بجلی نہ ٹوٹ پڑی آسمان نہ گر پڑا۔

ہوریس - ہان وہ میرا باپ ہی۔ اُسنے مجھ سے چھپ چھپ کر بڑی بڑی کیفیت اُڑائی ہی یہ عجیب تر ہوگا اگر مین اُسکی نسبت کچھ کہون کہ مین نے اسکے ساتھ یہ کیا ارادہ کیا۔

اس ذکر ہی کو جانے دو اب یہ بتاؤ کہ تم ہیومانٹ کی حفاظت مین خوب دھوم دھام سے رہتی ہو وہ بڑا دولتمند شخص ہی یہ مزے تمھارے ہی لیے ہین۔

مین - ہوریس اگر مین تجھ سے یہ بیان کرون کہ میری تھیلی نے تیرے باپ کی

کیا مدد کی اُسوقت تو جانے گا کہ ــــــ

ہوریس ـ متکبرانہ لہجہ مین ـ یہ کچھ گھمنڈ اور فخر کی بات نہین ہو کیا ہوا اگر تم نے اسکی مدد کی ای مس لیمبرٹ متواتر مصائب اور تکالیف نے اُسے باولا بنا دیا ہو یونہی ادھر اُدھر مارا پھرتا ہو پھر کیا کرون مین کیون اپنے عیش مین خلل اندازی کرون ـ

| |
|---|
| کہان مین اور کہان وہ مجکو اُس سے کچھ غرض مطلب |
| مین اپنی عیش مین ڈالون خلل کیون اُسکی صحبت سے |

مین ـ ای مسٹر ہوریس تو جان اور تیرا کام جانے مین تو اسکے ساتھ بہت ہی ہمدردی کرتی ہون کبھی مین اُسے ڈھونڈھتی پھرتی ہون اگر وہ ملجائیگا اُسے آرام سے لیجاکر رکھونگی ـ بہت اچھا آپ تشریف لیجائیے مین بھی جاتی ہون ـ

ہوریس ـ تمھین اختیار ہو تم اسی مین خوش رہو ـ (یہ کہکر وہ چلتا بنا ـ

بڑی دیر تک مین کھڑی ہوئی دیکھتی رہی کہ وہ چلا گیا یا کسی درخت کی آڑ مین چھپا ہوا کھڑا ہو اسکی شیطنت سے یہ بعید نہ تھا کہ وہ کہین چھپ رہتا اور موقع دیکھکر چوٹ کر بیٹھتا ـ مین پہلے ہی سے ہوشیار تھی مین نے جب خوب چارون طرف دیکھ لیا کہ اسکا کہین پتا نہین ہو اور وہ غائب ہو گیا مین اُس دروازہ مین گھسی اور جنگل مین درختون کے نیچے ہوتی ہوئی چلی ـ

دروازہ سے گاڑی اتنے دور کے فاصلہ پر کھڑی تھی کہ میرے اور ہوریس کے جتنی باتین ہوئین وہ کوچوان نہ سن سکا گو کچھ کھٹکا نہین تھا لیکن خیال یہ تھا کہ اگر یہ سنلیگا دل مین طرح طرح کے وسواس لائیگا میری اور ہوریس کی باتون مین گو زیادہ محبت کی تہ نہ تھی بلکہ اُسکے خلاف غصہ کی بو آتی تھی مگر پھر بھی یہ معلوم ہوتا تھا کہ دو واقف کار باتین کر رہے ہین ـ

مین نے جنگل مین درختون کے نیچے نیچے قدم اُٹھایا یہان میرا دلی عاشق مسٹر رگنیالیم

پدر ہوریس کو تلاش کرنے کا تھا کوئی خاص بات میرے ذہن مین نہ تھی اگر تھی تو یہ تھی کہ اُس بدقسمت شخص کو تلاش کرون جہان تک مجھ سے ہو سکے اسکے رہنے کا بندوبست کرون مین چارون طرف اُسی دُھن مین پھری لیکن وہ بدقسمت شخص نہین ملا ڈیڑھ گھنٹہ کامل گشت لگاتے ہوگیا تھا مگر کہین بھی مین نے اُس مظلوم کا نشان نہ پایا آخر بعد مایوسی و ناکامی بازگشت کا ارادہ ہوا آتے وقت ایک خوفناک نظارہ مجھے دیکھنے کا اتفاق ہوا اور یہ وہ دہشت انگیز نظارہ تھا کہ جسنے تن بدن مین رعشہ ڈال دیا اور مین سر سے پانٔون تک کانپ گئی - یہان مین نے اپنی وہی تلاشی شے دیکھی کہ جسکے لیے مین سرگردان پھر رہی تھی اور جسکی مدد کرنے کا جوش میرے دل مین پیدا ہوگیا تھا - وہ ہیبتناک نظارہ یہ تھا کہ اُس ستم رسیدہ شخص نے خودکشی کرلی تھی اپنا کوٹ گھانس پر اُتار کر رکھدیا تھا اور درخت مین رسی لٹکا کر اپنے گلے مین پھانسی ڈال لی تھی - اُسکی رنگت پر مُردنی چھا گئی تھی آنکھین گڑھے مین گھُس گئی تھین اور جسم بیجان آویزان تھا - یہ سانحہ دیکھکر مین واویلا نہ کرنے پائی تھی اور مشکل سے کوئی لفظ میری زبان سے نکلا ہوگا کہ مین نے اپنے پاس ہی غل و شور کی آواز سُنی اور یہ آواز ہوریس اُسکے بیٹے کی تھی -

اسمین ہرگز شبہہ نہ تھا کہ یہ شیطان لعین میرے پیچھے صرف اسی لیے دوڑا ہوا آیا تھا کہ مجھے مضرت پہونچائے اور دق کرے لیکن یہان قدرت نے اُسے اور ہی تماشہ دکھا دیا جسکی اُسکو امید نہ تھی -

واقعی ہوریس نے جب اپنے باپ کو رسی سے درخت پر لٹکا ہوا دیکھا زور سے ایک نعرہ مارا اور ماتم کرنے لگا - گو وہ کیسا ہی سنگدل اور بے حمیت تھا لیکن یہ موقع ایسا نازک تھا کہ خودبخود دل اوا دیتا ہی -

مین - جلدی مین - اس رسی کو کاٹ ڈالو شاید ابھی جان کی کوئی رمق باقی ہو پھر بچنے کی امید ہو سکے -

ہوریس ۔ نہین مین نہین کاٹنے کا۔
یہ کہکر وہ چلتا بنا پھر اُسکا پتا نہ لگا کہ زمین کھا گئی یا آسمان کھا گیا۔
مین اور یہ رسی مین لٹکا ہوا آدمی تنہا رہ گئے میرا فرض تھا کہ مین مناسب اوقات کام کرتی لیکن مجھسے ہو نہ سکتا تھا میرا ارادہ تھا کہ رسی کو کاٹ دون لیکن مین کاٹ نہین سکتی تھی مجھے شبہہ سا تھا کہ ضرور ابھین جان کی کچھ نہ کچھ رمق باقی ہوگی ۔ میرا ارادہ ہوا کہ مین یہان سے بھاگ چلون لیکن پھر انسانیت نے تقاضا نہین کیا کہ اس نعش کو یون ہی چھوڑ کر چلتی ہون ۔ سُنتی کیا ہون کہ کئی آدمی بول رہے ہین مجھے خیال ہوا کہ انسے مجھے مدد ضرور ملے گی مین نے اُنھین آواز دی یہ دو آدمی مزدور تھے جسوقت انکی نگاہ رنگلیھم پر پڑی ڈر گئے اور بید لرزان کی طرح تھر تھر کانپنے لگے مین نے انسے کہا کہ تم کیون ڈرتے ہو جو مین کہون وہ کرو تمھین معقول معاوضہ دیدونگی ۔
مین نے پہلے انسے رسی کٹوائی رنگلیھم دھڑام سے نیچے آپڑا ۔ میرا شبہہ تھا کہ رمق برابر جان ہوگی وہ غلط نکلا ۔ یہ نعش تھی ۔ طائر روح قفس جسم سے کبھی کا پرواز کر گیا تھا ۔ مین نے انکے ہاتھ مین زر نقد رکھا اور کہا کہ اس نعش کو یہین قریب پبلک ہاؤس مین پہونچا دو ۔
مین وہان سے جلدی مین بھاگون بھاگ اپنی فٹن مین آکر بیٹھی ۔ میرے چہرہ پر ہوائیان اُڑتی ہوئی دیکھکر کوچوان یہ دریافت کرنے لگا کہ بیگم صاحبہ خیر ہی آپ مریض تو نہین ہو گئی ہین ۔
مین ۔ نہین ایک خوفناک اور ہیبت انگیز نظارہ اُس بدقسمت شخص کا دیکھنے مین آیا ہی کہ جو ابھی جھاڑیون مین گیا تھا ۔
کوچوان ۔ چونک کر وہ بوڑھا شخص جسکی آپ نے مدد کی تھی ۔
مین ۔ شکستہ فقرون مین ۔ ہان یہ وہی صبح والا شخص تھا کہ جسنے میرے یہان کھانا بھی

کھایا تھا مین اسے مدت سے جانتی تھی یہ بڑا امیر شخص تھا۔
یہ بات سُنکر کوچوان چونک پڑا اور وہ میری متوحش نگاہون اور میری مضطربانہ صورت کو دیکھکر کہنے لگا اے بیگم صاحبہ پھر کیا واقعہ ہوا۔
**مین** ۔ اسنے خودکشی کر لی ہی مین نے اُسے درخت مین لٹکا ہوا دیکھا کیا تم نے میری چیخ و پکار کی آواز نہین سُنی۔
**کوچوان** ۔ نہین بیگم صاحبہ بھلا مین نے کہان سُنی ممکن تھا کہ مین سنتا اور یہین بیٹھا رہتا ضرور دوڑ کر آتا کہ یہ کیا معاملہ ہی۔
جو دہشت مجھپر غالب تھی اور ڈر کے مارے کلیجہ ہاتھون اُچھل رہا تھا وہ ہی حالت اُسپر بھی طاری ہو گئی۔
**مین** ۔ دیکھو وہ جاتا ہی ستم رسیدہ بصورت نعش وہ جاتا ہی۔
اسنے اُسی اضطراب و پریشانی مین جب نگہ اُٹھا کر دیکھا تو دو مزدور نعش اُٹھائے لیجا رہے تھے۔
**مین** ۔ جہان تک جلدی ممکن ہی گھر چلو میری طبیعت بہت بدمزا ہی۔
یہان سے میرا مکان دو میل کے فاصلہ پر تھا جس عرصہ مین کہ فٹن نے رستہ طے کیا۔ ہزارون خوفناک خیالون نے اتنی دیر مین میرے دماغ مین اپنا دورا کر لیا تھا۔ کلیجہ کے اُچھلنے کی وہ ہی کیفیت تھی۔ دل اُسی طرح سے بیٹھا چلا جاتا تھا اور حلق مین جیسا کانٹے پڑے جاتے تھے۔ اسی حالت اضطراب مین مین گھر پہونچی طبیعت ایسی خراب اور بدمزا ہو گئی تھی جسنے مجھے بستر جانے پر مجبور کیا۔
دوسرے دن میری اور بھی بُری حالت تھی بیچینی اور بیکلی بہت بڑھ گئی کسی کل چین نہ پڑتا تھا۔ میو مانٹ جب اپنے کام سے واپس ہو کر آیا اُسنے میری یہ حالت دیکھکر کہ مین بستر ہی پر پڑی ہوئی ہون تشردد سے کہ خدانخواستہ کسی مرض کا دورہ ہوا ہی کہ جسنے

ایک دن مین ایسا مضمحل کر دیا - وہ بھاگا ہوا میرے پلنگ پر آ بیٹھا اور کہا بیگم کیون خیر ہی کیا حال ہی -

مین نے جو کچھ گذری تھی سب حرف بحرف کہدی وہ سُنکر اُس بدقسمت شخص پر افسوس کرنے لگا میری ہمت اور رحم کی بہت تعریف کی اور ہوریس کی اُس سنگدلی پر لعنت ملامت کرتا رہا اور پھر مین نے اُسے دیکھا کہ وہ میرے مرض سے بہت پریشان ہی - مین نے اس امر کا تیقن دلوایا کہ تم اسکا کچھ فکر نہ کرو مین دو ایک دن مین از خود اچھی ہو جاؤنگی - اب یہ بتاؤ کہ جس لیے تم گئے تھے وہ کام بھی ہوا یا نہین -

بیومانٹ - ہان مین مسٹر ایونس سے ملا - وہ بڑا معزز شخص ہی گو تھوڑی سی پونجی کا تاجر ہی لیکن اس چھوٹے سے گاؤن مین اُسنے ساکھ اپنی خاصی جما رکھی ہی - آج ہی صبح کو اسکے پاس اسٹرلنگ کا خط پہونچا وہ یہ سُنکر بہت خوش ہوا کہ فرنسیس کے دامن عصمت پر جو دھبہ تھا وہ دُھل گیا اور یہ اسٹرلنگ کا خط فرنسیس نے لفافہ مین بند کر کے روانہ کیا تھا -

مین - کیا فرنسیس نے بھی کوئی خط اپنے ہاتھ سے لکھکر ملفوف کیا تھا -

بیومانٹ نہین اسنے ایک حرف بھی نہین لکھا اور نہ اُسے زیبا تھا - شادی کی بابت اُس سے گفتگو آئی اُسنے کہا کہ میرے دل مین اسکی محبت اور عصمت پہلے ہی سے ہی باوجودیکہ لوگون نے اسے بدنام بھی کیا لیکن مین نے اُسے ایماندار ہی پایا مگر آپ خود خیال فرما سکتے ہین کہ جو مطعون خلائق ہو اور گاؤن بستی والے اُسے بدچال چلن خیال کرتے ہون پھر مجھے کب زیبا ہو سکتا تھا کہ مین شادی کر لیتا - گو میرا دل اُسکی طرف سے صاف ہو -

مین استفہامیہ لہجہ مین - مین جانتی ہون اُسے اب شادی کرنے مین کوئی عذر نہوگا -

**ہیو مانٹ**۔ مین اگر ابھی جاہتا اور اُسکو آنے کے لیے کہتا وہ فوراً دُکان بند کرکے میرے ساتھ ہو لیتا مگر نہین مین نے اُس سے کہا کہ تم **فرنسیس** کو ایک چٹھی لکھو جسکا قاصد مین بنجاؤنگا اور اُسکے جواب کے منتظر ہو بیگم مین نے اس معصومہ بچیہ کے لیے بھی تدبیر سوچی ہی اگر کل تم اچھی ہوگئین مین **لوسیا** کی خالہ کے پاس جاؤنگا۔

**مین**۔ مین ضرور اچھی ہو جاؤنگی مجھے یقین ہی کہ مین اچھی ہو جاؤنگی اور اگر اسوقت جاؤ مین ابھی اچھی ہون۔ ہان یہ تو بتاؤ **فرنسیس** کو وہ خط دوگے یا نہ دو

**ہیو مانٹ**۔ مین نے زینہ پر چڑھتے چڑھتے پہلے ہی دیدیا ہی مجھے یقین ہی کہ جتنی دیر ہمین باتون مین لگی ہی اُسنے چھ بار ضرور ہی پڑھ لیا ہوگا۔

اس بیان کی مین کچھ ضرورت نہین سمجھتی کہ **فرنسیس** اپنے آیندہ دولھا کی چٹھی دیکھکر بہت خوش ہوئی اور اسنے **ہیو مانٹ** کے احسانات کا بے تعداد شکریہ ادا کیا مطلب یہ ہی کہ دوسرے دن بھی میری طبیعت بحال نہین ہوئی مگر **ہیو مانٹ** نے لوسیا کی خالہ سے ملنے کا ارادہ کرلیا تھا دوسرے اس معصومہ کو اسٹرلنگ کی حفاظت مین زیادہ رکھنے کا ارادہ نہ تھا اور مجھے یہ بھی کھٹکا تھا کہ کہین **ہیو مانٹ** اپنے ارادہ کو فسخ نہ کردے۔ مین بھلی چنگی ہوکر بیٹھ گئی **ہیو مانٹ** نے جب میری طرف نظر کی اور میری طبیعت بحال دیکھی بہت خوش ہوا اور کہا اجازت ہو تو مین لوسیا کی خالہ سے مل آؤن مین نے اجازت دیدی وہ دوپہر کو اُسکی خالہ سے ملنے روانہ ہوا۔ ہیو مانٹ نے مجھسے جو کچھ کیفیت اپنے ملاقات کی بیان کی تھی اُسکو مین مفصلہ ذیل ناظرین کی خدمت مین اس عمدہ طرح سے بیان کرسکتی ہون کہ گویا مین خود وہی گئی تھی۔

جب ہیو مانٹ لوسیا کی خالہ کی کوٹھی پر پہونچا ہی وہان جاکر اپنا نام نہین بتایا

ڈر یہ تھا کہ نہین لوسیا کی خالہ ملاقات کرنے سے انکار کردے کیونکہ مصور کے مکان مین وہ اس سے پوری واقف ہو گئی تھی۔

**بیومانٹ** نے اُسکے خادم سے کہا کہ جاکر اطلاع کردو کہ ایک پرویٹ اور قابل لحاظ فطرت کا شخص آیا ہی۔ آدمی نے بیومانٹ کو ملاقات کے کمرے مین بٹھایا۔

چند منٹ کے بعد لوسیا کی خالہ آئی۔ جون ہی اُسکی نگہ بیومانٹ پر پڑی مارے غصہ کے کانپ گئی اُسکی صورت پر غضب کی سرخی جھلکنے لگی۔

**بیومانٹ** ۔ آپ مجھے دیکھکر متعجب تو بہت ہوئی ہونگی کہ یہ کیون آیا ہی مگر مین آپ کو یقین دلواتا ہون کہ مین اور کسی غرض سے نہین آیا ہون نہ مصور کے مکان کے واقعہ کا ذکر کرنا مقصود ہی۔

**لوسیا کی خالہ** ۔ پھر اے بیومانٹ تم کس کام کے لیے آئے ہو۔

اس عورت نے یہ الفاظ ایسے روکھے پن سے اور بے اعتنائی سے کہے کہ جیسے بیومانٹ کا آنا اسپر گران گذرا اور اُسی حالت بیرخی مین بیومانٹ کو کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا اور آپ پلنگ پر بیٹھ گئی۔

**بیومانٹ** ۔ مین ایک نہایت ہی تکلیف دہ معاملہ پر آیا ہون جو بیشک تکلیف دہ ہی۔

**خالہ** ۔ مین خوب جانتی ہون کہ یہ ایک خاص شخص کا کام ہی کہ جسنے اسقدر بدنام کیا ہی مجھے اسمین ذرا سا بھی شبہہ نہین ہی۔

**بیومانٹ** ۔ غضبناک لہجہ مین ۔ آپ کو اختیار ہی کہ چاہے آپ جو کچھ سمجھین مگر جس بیگم کی طرف آپ اشارہ کرتی ہین وہ بیگم ہرگز ایسی نہین ہی مجھے اسپر کامل بھروسہ ہی۔

خالہ - دنیا مین چند ہی عورتین ایسی ہونگی کہ جو ایسی فیلسوف اور عیار ہون جن سے عیار ہی بھی پناہ مانگے -

ہیومانٹ - بیگم ہان کوئی ایسی بھی ہونگی مگر انہین سے آپ کی بھانجی بھی تو ہین -

یہ سُنتے ہی لوسیا کی خالہ آپے سے باہر نکل گئی اور آگ بگولا ہو کر بولی صاحب اسوقت آپنے میری بھانجی کی اُسکے پیٹھ پیچھے توہین نہین کی بلکہ میری کی ہے - آپ عنایت کرینگے اگر بہت جلدی اس ملاقات کا خاتمہ کر دینگے -

ہیومانٹ - آپ نہین جانتین کہ مین کس لیے آیا ہون مجھے نہ آپ سے کام ہے نہ آپ کی بھانجی سے صرف ایک قابل رحم حالت کی خبر کرنے آیا ہون اور وہ یہ ہے کہ بیگم لوسیا نے اپنے بچہ کو نہایت ہی بیدردی سے چھوڑ دیا اور اُسکی پرورش سے بھی ہاتھ بالکل اُٹھا لیا تقاضاے انسانیت نہین تھا کہ مین اُسے ضائع ہونے دیتا اس لیے مین اُسے پرورش کرا رہا ہون -

یہ سُنتے ہی لوسیا کی خالہ زرد پڑ گئی - سر سے پانون تک عالم سکتہ مین غرق ہوگئی اور چاہتی تھی کہ اپنی بھانجی پر غضبناک ہو اور اُسکی نسبت سخت و سُست کہے لیکن پھر اسنے بڑی متانت سے اپنے کو ضبط کیا -

ہیومانٹ - بیگم یہ مین بخوبی جانتا تھا کہ میرے اس معاملہ مین سخت مخالفت کیجائے گی مگر میرے پاس مسلم الثبوت اور شافی وجوہات ایسے ہین کہ اب مجھے مخالفت کا کچھ خوف نہین ہے -

خالہ - تضرع کنان لہجہ مین - اے ہیومانٹ خدا کے لیے تم میری ناخوش بھانجی کو تباہ نہ کرنا -

ہیومانٹ - نہین بیگم خدا نخواستہ یہ مجھ سے کبھی نہین ہوگا کہ مین کسی کی عزت ریزی کرون یا مجھ سے کسی کو نقصان پہونچے مگر آپ اپنی بھانجی کی کیفیت سُنین گی آپ کی

معلوم ہوگا بیدردی اُسکی طبیعت مین کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے یہی نہین ہے کہ شفقت مادرانہ اسمین نہو بلکہ اُسے اپنے قول کا پاس ہے نہ عزت کا ہے نہ غربا پر ترس کھاتا ہے جن غربا کو کہ اسنے اُس معصومہ کو تفویض کیا اُنپر بڑا ظلم کیا۔

خالہ۔ یہ آپ کیا فرماتے ہین اسکا مین مطلب نہین سمجھی۔ ہزار روپیہ اسقدر کافی ہے کہ میری بھانجی اپنی لڑکی کو بخوبی پرورش کر سکتی ہے۔

**بیومانٹ** سُنئے بیگم صاحبہ بات یہ ہے آپ نے مجھے اسوقت جو یہ یقین دلوایا ہے کہ مین اُسکے لیے کافی روپیہ مہیا کر سکتی ہون اس سے اور بھی **لوسیا** کے چال چلنون پر سیاہی کا دھبہ لگا دہ بیشک قابل سزا ہے غضب خدا کا آپ جواہرات مین ہزارون روپیہ خرچ کر ڈالے ہزارون کی پوشاکین پہنے اور صدہا روپیہ صرف نمائشی چیزون مین برباد کر دے کہ جو اُمرا کی لڑکیون کا خاصہ ہے لیکن افسوس اپنے جگر کو اپنے بچہ کو مطلق چھوڑ دیا اور اُسکو اُن غریبون کے ٹکڑون پر چھوڑ دیا کہ جنپر فاقہ گذرتے ہین۔

**خالہ**۔ متحیرانہ لہجہ مین۔ تم مجھے سخت متعجب کرتے ہو یہ اور بھی بدتر کام ہے۔

یہ باتین ہو رہی تھین کہ اتنے مین بیگم **لوسیا** بھی ملاقات کے کمرہ مین تشریف لائین اور اسنے **بیومانٹ** کو مغرورانہ نظر سے دیکھا۔

**خالہ۔ لوسیا تو ابھی چلی جا۔**

یہ اسنے ناگاہ اور طیش مین کہا۔

**بیومانٹ**۔ نہین یہ بہتر نہ ہوگا کہ بیگم **لوسیا** یہان سے چلی جاوین بلکہ جو کچھ باتین ہو رہی ہین انکو بھی سُننا زیبا ہے۔

**بیومانٹ** کا صرف یہ مطلب تھا کہ جب **لوسیا** آمنے سامنے ہوگی انکار نہ کر سکیگی اور اسکی خالہ اسے سزا ابھی ضرور دے گی اور اگر یہ چلی گئی شائد پیچھے مکر جائے۔

**خالہ** اُسی ترش و تند لہجہ مین۔ اچھا چلی آ۔

جون ہی لوسیا قریب آئی - اُسکی خالہ نے غمناک دبی ہوئی آواز سے یہ کہا ای کمبخت تیرا چال چلن بہت ہی خراب ہو گیا جون جون مین تیری بدنامی کی آگ کو دباتی ہون تو اُسے اور کُرید کرید کر بھڑکاے جاتی ہر -

لوسیا - اُسی کرخت اور مقابلہ خیز لہجہ سے - کیا میری شہرت و نیکنامی بیومانٹ کے ہاتھ مین ہر -

خالہ - بیشک یہ ایک معزز اور فیاض طبیعت شخص ہر اور یہ تم پر ضرور رحم کرے گا جو روپیہ کہ وقتاً فوقتاً مین تجھے دیتی رہی ہون وہ تو کیا کرتی ہر - وہ روپیہ کاہے مین اُٹھا ڈالا -

لوسیا - گھٹنون کے بل کھڑے ہوکر - ای میری پیاری خالہ آپ مجھے معاف کرین مین التجا کرتی ہون کہ آپ مجھے معاف کرین خدا کیلیے معاف کرین - ای خداوند کریم تو جانتا ہر کہ مین کیسی کمبخت ہون -

خالہ - سخت اور تند نظر کرکے تم اپنے کو آپ کمبخت بناتی ہو -

بیومانٹ - استفہامیہ لہجہ مین - ای بیگم لوسیا کیا یہ ممکن ہر کہ تمھارا اپنی اولاد کی طرف سے یون خون سفید ہو گیا اُسکی ذرہ برابر محبت تمھارے دل مین نہین رہی -
مین نے اپنی زندگی مین صدہا کہانیان اس امر مین سُنی ہین لیکن اس فطرت کی کوئی بات ابتک سُننے مین نہین آئی - واقعی مین قسم کھاتا ہون کہ مین نے آج تک ایسی بیرحم سفید خون کی بے حمیت ناخدا ترس مان نہین دیکھی - جیسی تم ہو - بیرحمی - سنگ دلی - خود غرضی - سفاکی - تم پر ختم ہو گئی - یہ بھی کوئی انصاف ہر اور کیا شفقت مادری اسکی مقتضی ہر کہ اپنے نور عین کو اپنے کلیجہ کے ٹکڑے کو اُن لوگون کی روٹیون پر جبر اً اور دھوکے سے ڈال دینا کہ جنپر خود کئی کئی دن کے فاقے ہوتے ہین - ای بیگم لوسیا مین تیری خطا کو بخشتا ہون کیونکہ مجھے یقین ہر کہ تمھاری خالہ اُس معصومہ کی پرورش کا

پورا پورا بندوبست کردینگی مگر تم یاد رکھناکہ اگر تمھاری طبیعت کی یہی حالت رہی آیندہ تم خود پشیمان ہوگی - میری یہ فطرت کے خلاف ہی کہ مین عورتون سے اس سختی سے گفتگو کرون لیکن کیا کرون مجھے جوش ہی اس قسم کا آگیا کہ مین اپنی زبان کو روک نہ سکا -

خالہ - بیومانٹ آپ نے اسکا قصور بخش دیا - اچھا لوسیا تو اُٹھ کھڑی ہو اور دوسرے کمرہ مین چلی جا تاکہ مین اس اُلوالعزم اور فیاض دل شخص سے اس معاملہ کو طی کرلون جو ہم پر بڑا مہربان ہی اور صرف ہمارے فائدہ کے لیے اُسنے اتنی تکلیف گوارا کی ہی -

یہ سُنتے ہی لوسیا اُٹھ بیٹھی اور بیومانٹ پر ایک نظر بھی کیے بغیر کمرہ کے باہر چلی گئی کپتان نے تمام رام کہانی سُنائی کہ یون ہوا اور یون ہوا - چنانچہ فرنسیس کی سسٹر ایونس سے اب شادی ہونے کو ہی مین نے یہ تجویز کیا ہی کہ اُس معصومہ کو جو جیمیا کے نام سے مشہور ہی اُن ہی کی حفاظت مین پرورش کرایا جاے ہان اُنکا سالانہ ضرور مقرر ہوگا اور وہ ساٹھ پونڈ سالانہ سے کم نہین ہوسکتا -

لوسیا کی خالہ نے اسے منظور کرلیا اور بلجاجت عرض کیا کہ فرنسیس اور اُسکے خاوند کو یہ نہ معلوم ہو کہ یہ فلان کا بچہ ہی -

کپتان نے اُسکا مضبوطی سے اقرار کیا اور کہا کہ یہ کبھی نہین ہوگا آپ خاطر جمع رکھین -

خالہ - میری نادان بھانجی کی آیندہ عزت بھی تمھارے ہاتھ مین ہی -

بیومانٹ - آپ یہ خیال ہی اپنے دل سے بھلا دین کہ مین وہ آدمی نہین ہون جو ادھر اُدھر کی جھوٹی سچی گپین اُڑاتے پھرتے ہین اُنکی بلا سے اس سے کسی کا نقصان ہو یا فائدہ ہو -

بیومانٹ نے جب سب امور کو طے کر لیا مطمئن خاطر وہان سے اُٹھکر چلا آیا۔ یہی مذکورۂ بالا باتین تھین جنکا ذکر مفصل بیومانٹ نے مجھ سے آکر کیا۔ مین نے فرنسیلس کو پوری پوری کیفیت سے آگاہ کیا اور نیز اُس انتظام سے مطلع کیا کہ جو بیومانٹ نے کیا تھا۔

فرنسیلس نے اس خیال سے مخالفت نہ کی بلکہ جب اُسنے سُنا کہ بچہ کی مین ہی پرورش کرونگی وہ بہت خوش ہوئی کیونکہ بچہ سے اُسکو دلی محبت ہوگئی تھی۔ فرنسیلس نے یہ بھی بیان کیا کہ مسٹر الیونس نے مجھے بہت ہی محبت انگیز چٹھی لکھی ہے اسکی تیوری اور دہن کی مسکراہٹ سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ بہت خوش ہے۔ مین نے اسے حکم دیا کہ ابھی جا کر بچہ کو لے آؤ۔ بیومانٹ نے مسٹر الیونس کو خط لکھا کہ ہر طرح سے ہم نے انتظام کر لیا ہے اب جہان تک ہو سکے گا اور موقع ہوگا شادی جلد ہی ظہور پذیر ہوگی۔

فرنسیلس دس اشرفیان اسٹرلنگ کو دے کر بچہ کو لے آئی مین نے مع بچہ اُسے اُسکے گاؤن مین رخصت کیا وہ میری نوازش اور بیومانٹ کے گوناگون احسانات کا دلی شکریہ ادا کرتی ہوئی رخصت ہوئی۔ لوسیا کی خالہ برابر ساٹھ پونڈ کے حساب سے چوتھے مہینے اسے خرچ بھیجتی رہی۔ ایک مہینہ کے بعد فرنسیلس کا خط آیا کہ میری مسٹر الیونس سے شادی ہوگئی اور جو لوگ مجھے مطعون کرتے تھے وہ معافی اور عذر خواہ میرے پاس آئے۔

اس باب کے اختتام سے پہلے مین اتنا اور بھی کہنا چاہتی ہون کہ مسٹر رکینگھم کا جنازہ بیومانٹ نے اپنے پاس سے اُٹھایا۔ وہ پانچ اشرفیان جو مین نے اُسے دی تھین اُسکی پاکٹ مین پڑی ہوئی نکلین۔ وہ بھی اُسکی تجہیز و تکفین مین لگا دی گئین۔ اسکا سنگدل ناخلف ہورلیس تجہیز و تکفین تدفین مین شریک نہ تھا۔ افسوس ہے کہ یہ وہ شخص تھا کہ جسکی زندگی کے دولتمند زمانہ مین ہزارون یار دوست گھیرے رہتے تھے

اور جب وہ بیچارہ قلاش ہوکر بے خانمان ہوگیا اور آخر یہان تک نوبت پہونچی کہ اُسنے خودکشی کی اسوقت اُسکی نعش پر سوائے اجور یدار رونے والون کے اور کوئی دوست رشتہ دار نظر نہ آتا تھا۔

# اٹھائیسوان باب

## ریگیٹ

وہ دہشت جو میرے کلیجہ پر جنگل کے وحشت خیز نظارہ سے بیٹھی تھی اُس سے بہت سخت تھی جو مین نے ہیومانٹ سے تذکرتاً بیان کی تھی کئی دن تک مین اپنے بستر ہی پر پڑی رہی۔ پندرہ دن کے بعد کمرۂ خواب سے باہر نکلنے کا اتفاق ہوا جب مین باہر نکلی اور مین نے تازہ ہوا کھائی میرے جسم مین تازگی آنے لگی اور رفتہ رفتہ میری صحت بڑھنے لگی۔ یہان تک کہ دوسرے پندھرواڑے مین مین خاصی تندرست ہوگئی تھی لیکن خوف کے اصلی اثر سے ابھی تک میرا دماغ پاک نہین ہوا تھا مشکل سے مین عالم صحت مین قدم زن ہوکر اسکی صحبت سے زندگی کا لطف اُٹھانے پائی تھی کہ یکایک کمان کپتان ہیومانٹ اور میرے تعلق مین خلل انداز ہی آکر واقع ہوئی جس نے مجھے پھر تباہ کردیا اور مین دوبارہ جان کنی کے چاہ مین جا پھنسی۔

ایکدن علی الصباح ناشتہ کے کھانے کی میز پر مین نے ایک لنبا چوڑا پیکٹ رکھا ہوا دیکھا جسپر بڑی لنبی چوڑی مُہر لگی ہوئی تھی اور یہ لکھا ہوا تھا در حضور ملکۂ معظمہ کے کام کے لیے خاص ہے" ہیومانٹ کا چہرہ پیکٹ دیکھتے ہی اُتر گیا مین سمجھ گئی کہ ضرور دال مین کالا کالا ہے اُسنے نہایت ہی بے اطمینانی اور تکلیف سے میری طرف دیکھا اور اُس سرکاری پیکٹ کو کھول کر پڑھنے لگا۔

مین برابر اسکے تیور کو تکتی رہی اور اسکے پڑھنے سے جو کچھ اسکی صورت کی کیفیت

ہو تی تھی وہ سب میری آنکھوں کے آگے رہی جب وہ پڑھ چکا تو یہ کہنے لگا۔ یہ بیشک ناگہانی آئی ہی مجھے ڈر ہی کہ میرے والد ——————

مین ۔ تپ زدہ بیتابی مین ۔ ای جارج ہیومانٹ یہ کیا امر ہی خدا کے لیئے مجھے شبہہ مین نہ رکھو دم ٹرخا جاتا ہی ۔

ہیومانٹ ۔ مین جنگی جہاز کا کمانڈر مقرر کیا گیا ہون اور مجھے مین کے سمندرون مین جانا پڑے گا ۔

مین ۔ شوقیہ آواز مین ۔ کیا مین بھی تمھارے ساتھ چل سکتی ہون ۔

ہیومانٹ ۔ غمزدہ ہوکر ۔ نہین ای پیاری اور بہت پیاری روز تو نہین چل سکتی تو ہرگز اتنے دور و دراز کے قہرناک سمندری سفر برداشت نہین کر سکتی ۔ تیری اس محبت آمیز اور وفادارانہ استفسار کی مین ہزارون شکریہ ادا کرتا ہون ۔

مین ۔ شدائد سفر کیا چیز ہین ۔ تم جب مجھپر ایسے مہربان اور ایسے شفیق ہو ۔ دوسرے میری الفت بھی تمھارے دل مین ہی ۔ پھر مین ایسے پیارے کا ساتھ کیون چھوڑنے لگی تمھارے عشق کا تیر میرے کلیجہ مین بھلک چکا ۔ مجھسے مصائب و مفارقت برداشت نہو سکینگی ۔ سفر کی تکالیف سہارجانا بہت آسان ہی بہ نسبت اسکے کہ تم جیسے کی جدائی کے صدمے سہنے ۔ مین تم سے ای ہیومانٹ ملتمس ہون کہ مجھے اپنے پاس سے علیحدہ نہ کیجیو ۔

ہیومانٹ ۔ پیاری یہ تم سچ کہتی ہو تمھاری مفارقت مجھپر ایک بہت بڑا عذاب ہی لیکن مین کیا کرون مجبور ہون ۔ میری ہمراہی کا خیال ہرگز دل مین نہ لاؤ تمھاری وفاداری اور الفت کو مین کبھی نہین بھولونگا ۔ چار برس کے بعد مین اس سفر سے واپس پھر آؤنگا ۔ اسکے بعد مین تم سے وعدہ کرتا ہون کہ تم سے آکر نکاح کر لونگا ۔ جبتک تم اپنی زندگی تفریحات مین بآرام گذارو تمھاری ایمانداری اور وفاداری پر

مجھے بخوبی بھروسہ ہے۔
مجھے اس نوجوان بیومانٹ سے وہ الفت نہ تھی جیسی آرتھر براجیر نوجوان پادری سے ہو گئی تھی لیکن پھر بھی جب مفارقت کا مجھے یقین ہوا کہ ضرور ہوگی۔ مین سناٹے مین آگئی اور مجھپر رنج والم کا پہاڑ ٹوٹ پڑا۔ پھر میرے زبان سے ٹوٹے ہوے اور غیر ملحوظی فقرے بھی نہین نکل سکے۔
بیومانٹ۔ روز پیاری روز تو خواہ مخواہ رنج نہ کر اپنی طبیعت کو سنبھال یہ نہو کہ ہماری اتنی مدت کی ملاقات کی خوشی اسی غم مین نیست ونابود ہو جائے۔ مین کیا کرون ہرگز نہین جاتا لیکن جب میرے والد نے کوشش کر کے یہ عہدہ دلوایا ہے مین اس سے انکار ہی کیونکر کر سکتا ہون۔
مین۔ ہماری مفارقت کی وہ کونسی کمبخت ساعت آئے گی۔
بیومانٹ۔ تین دن مین وہ ساعت آجائے گی مین یہان سے پورٹسماؤتھ بندرگاہ مین پہلے جاؤنگا وہان تیاری کرتے کراتے پورا مہینہ بھر لگ جائے گا اسکے بعد چین کی طرف جہاز روانہ ہوگا۔
مین۔ خوش ہوکر۔ اوہو پھر کیا ہے ابھی ایک مہینہ بیچ مین پڑا ہے۔ اور کیا چاہیے اچھا آپ مجھے اجازت دینگے کہ آپ کے ساتھ مین پورٹسماؤتھ بندرگاہ چلون۔
بیومانٹ۔ ہان اسکی مین بخوشی اجازت دیتا ہون۔
ہم نے باہم عہد کر لیا کہ اس مہینہ بھر مین وہ باتین طرفین سے کیجائین کہ سراسر خوشی وخوشی نظر آوے اور ایک ایک لمحہ نہایت ہی شادمانی سے گذرے۔ مگر پھر کیا دو دن کی چاندنی اور پھر وہی اندھیری رات۔ افسوس۔

| | | |
|---|---|---|
| | یہ دو دل کو یک جا بٹھاتا نہین<br>کسی کا اسے وصل بھاتا نہین | |

تین دن کے بعد ہم پورٹسماوتھ پہونچے بیومانٹ نے وہان ایک نفیس قیامگاہ کرایہ پر لے لی ہے مین وہ باتین نہین بیان کرنے کی کہ جن سے ناظرین کو کچھ دلچسپی ہو بہین صرف اتنا ہی کہدینا کافی جانتی ہون کہ ہمارا یہ زمانہ بخوشی وخرمی بسر ہوا کوئی ایسی بات نہین ہوئی کہ جو ذرا سی رنجیدگی خاطر کی باعث ہوتی جسوقت مین نے بیومانٹ کو کپتانی وردی پہنے ہوے چھوٹے سے جہاز کے تختہ پر کمان کرتے ہوے دیکھا مین بہت خوش اور خوشی کے ساتھ مجھے فخر کرنے کا بھی موقع ملا کہ مین ایسے کے ساتھ رہتی ہون جسقدر سفر کے متعلق کام تھا سب ہوگیا تھا اور جہاز جولائی کے آخر مین روانہ ہونے کو تھا۔

جب ساعت مفارقت آگئی کپتان نے مجھ سے کہا تم کسی قسم کا رنج نہ کرنا۔ یہ زمانہ جدائی آنکھ بند کرکے نکل جائے گا۔ میرا جہازی ایجنٹ تمھین میری غیر موجودگی مین ایک ہزار پونڈ سال دیتا رہے گا تم خاطر خواہ خرچ کرنا اور جس شان وشوکت سے کہ میرے آگے رہتی ہو اسی دھوم دھام سے زندگی بسر کرنا۔ تمھاری محبت اور وفاداری پر مجھے کامل امید ہی۔ یہ تمھین اختیار ہی کہ جاہے جہان رہو جزائر کی آب وہوا کھاتی پھرو جو نہایت ہی صحت بخش ہی۔ غرض ہر طرح سے تم اپنی طبیعت خوش رکھنا چلتے وقت اُسنے پھر یہ وعدہ کیا کہ جب مین انگلینڈ واپس آؤنگا تم سے نکاح کرلونگا یہ وعدہ اسکا محبت و الفت پر مبنی تھا یہ کسے خبر تھی کہ گھڑی بھر کے بعد کیا ہوگا مگر عشق وفا کا جوش ہی ایسا ہوتا ہی کہ ایسی ایسی باتین ایسی نازک حالت مین زبان پر آہی جاتی ہین۔ اسنے چلتے وقت مجھ سے یہ بھی نصیحت کی کہ جب تم لندن کے اُن حصص مین سفر کرو کہ جہان آمد ورفت کم ہو اپنے آپ سے چوکس رہنا اور جب جنگل کی ہوا خوری کرنے نکلو دو تین اپنے خادم ضرور ساتھ رکھنا مین نے عہد کیا کہ مین آپ کی ان شفقت آمیز ہدایتون کا شکریہ ادا کرتی ہون اور نیز آپ کی مہربانیون اور بھروسہ کا جو آپ نے مجھپر کیا ہی تہ دل سے ممنونی ظاہر کرتی ہون۔

آخر وہ لمحہ آگیا کہ مجھے یہ کہنا پڑا۔

بسفر رفتنت مبارک باد
بسلامت روی و باز آئی

جب وہ چلا گیا اور اُسکے جانے کے بعد کمرہ کا دروازہ بند ہو گیا مجھے یہ سارا آسمان ایک خواب معلوم ہوا۔ ابھی وہ میرے پاس بیٹھا ہوا تھا میٹھی میٹھی باتین ہو رہی تھین اور ایک عجیب لطف تھا یا اب مین تنہا رہ گئی۔

اشعار

یا شب کو دیکھتے تھے کہ ہر گوشۂ بساط
دامانِ باغبان و کفِ گلفروش ہے
یا صبح دم جو دیکھیے آکر تو بزم مین
نے وہ صراحی جام نہ جوش و خروش ہے

درد فراق حسرت شب کی جلی ہوئی
اک شمع رہ گئی ہے سو وہ بھی خموش ہے

زمانہ کی فراز و نشیب دیکھکر دل اُڑا چلا جاتا تھا کہ ابھی چاندنی ہے اور ابھی اندھیرا ہے

چنین ست رسمے براے فریب
کہ گہ در فراز و گہے در نشیب

مجھے آج تک کسی کی جدائی کا ایسا صدمہ نہین ہوا تھا جو ہیو مانٹ کی مفارقت نے میرے کلیجہ پر غم کا چرکا ٹھایا۔ میرا صدمہ جدائی بیان سے باہر تھا۔ نہ بیان سے بلکہ خیالات بھی وہان تک نہین پہونچ سکتے تھے صرف اُسکی وجہ یہ تھی کہ ہیو مانٹ کی محبت کا دریا میرے دل مین اُمڈ رہا تھا۔ اسکا محبتانہ برتاو۔ اسکا بہی خواہانہ طریقہ۔ اسکا جذبی عشق اور اسکی وفا خیز محبت اد بدا کر میری طبیعت کو اس مصرع پڑھنے پر بار بار مجبور کرتی تھی۔

خوشی سے رہنا جہان میرے مہربان رہنا

مین اسکو جہاز پر پہونچانے اس لیے نہین گئی تھی کہ اسنے مجھ سے التجا کی تھی کہ مین وہ قہرناک نظارہ نہین دیکھنا چاہتا کہ تم کنارہ پر کھڑی ہوئی ہو اور مین جہاز کے تختہ پر کھڑے ہوکر تم سے لمحہ بلمحہ اپنے کو دور ہوتے ہوے دیکھون مین نے منظور کر لیا تھا - اُس دن سارے دن تک مین دروازہ سے باہر نہین نکلی دوسرے دن صبح کو مین وہان سے لندن کی روانہ ہوگئی مجھے رہ رہ کر ہیومانٹ کی فیاضانہ طبیعت، اور اُلوالعزم دل کی طرف خیال آتا تھا کہ چھ سات مہینے مین اسکے ساتھ متواتر رہی تھی لیکن اُسنے کبھی ایسا لفظ زبان سے نہین نکالا جو ناگوار خاطر ہوتا اسکا ہر لمحہ اس ہی کوشش مین گذرتا کہ جہان تک ہو وہ میری خوشی کے سامان مہیا کرے اور وہ باتین کرے کہ فکر و تردد پاس ہوکر نہ پھٹکے - ظاہر ہی کہ جب ایسا ساتھی جدا ہوتا ہی اُسپر جسقدر واویلہ کیا جائے جتنا گریبان چاک ہو سکے دل مین آہ و زاری کی جتنی قوت ہو سب کرنی زیبا ہی -

آخر کہان تک غم و الم مین مبتلا رہتی - اب مجھے اپنی آئندہ تدابیر پر خیال آیا کہ کیا کرنا چاہیے جس سے زندگی بعیش و نشاط صرف ہو - ارادہ یہ تھا کہ جبتک وہ واپس پھر کر نہ آوے گوشہ نشینی اختیار کرنی چاہیے کیونکہ عین وفا اسی کی مقتضی ہی کہ جیسی مین اُسکے آگے اُسکی بنی ہوئی تھی ایسی ہی اُسکے پیچھے اسکی بنی رہون - کہ جب وہ واپس پھر کر آوے مجھ سے شادی کر لے -

جب سے کہ مین ہاتھرن سے آئی تھی جسکو چار برس کا عرصہ ہوگیا تھا ویلا ہی مین رہتی تھی اس لیے کہ یہ ایک تنہا جگہ تھی مگر ٹوبی گرلیسن کا ڈر وہ غالب ہوا تھا کہ نہ مین سیر کرنے نکل سکتی تھی اور نہ چہل قدمی کرنے کو جی چاہتا اس لیے میرا وہ ساتھی جو ہر وقت میرا انیس میرے جلئہ دل کی شمع میرا مصیبت کے وقت درد سُننے والا ہی نہین رہا تھا جسکی مجھے بڑی ہی قوت تھی اور وہ میری ہر محل و موقع پر ہر امر مین مدد کرتا تھا نہ مجھے اسمین خوشی ہوتی تھی کہ مین تنہا گاڑی مین سوار ہوکر ہوا خوری کرنے چلی جاؤن نہ میرا یہ جی چاہتا تھا

کہ گھوڑے پر سوار ہوکر ہرے ہرے کھیتوں مین دوڑاتی پھرون نہ یہ طبیعت گوارا کرتی تھی کہ سائیس کو گھوڑے کے ہمراہ لیجاؤن - ہان اگر جی چاہتا تھا تو یہ چاہتا تھا کہ صرف پاپیادہ جنگل کی ہواخوری کرتی پھرون مگر حضرت ٹوبی گرنیسن کا ڈر ایسا غالب ہوگیا تھا کہ خیال سے روح کانپتی تھی - کمرہ مین سوتے سوتے یکایک مین چونک پڑتی تھی اور چورون کے ڈر سے میری نیند حرام ہوجاتی تھی -

اسی اثنا مین مجھے یہ خیال آیا کہ میرے دلی دوست بیومانٹ کی یہ آرزو تھی کہ کسی طرح سے میری شبیہ اُتاری جائے ایک مصور سے سکا مین نے انتظام کیا - یہ ایک بوڑھا شخص تھا تمغہ نیکنامی زیب گلو رکھتا تھا دو تین شاگرد بھی ہر وقت اسکے یہان کام کیا کرتے تھے -

غرض وہ ایسا کاریگر تھا کہ مین نے اپنی شبیہ اس سے بنوانی تسلیم کرلی تھی - سارے سارے دن مین بیٹھی رہتی وہ میری روز ہر عضو کی باری باری سے تصویر اُتارتا یہان تک کہ ایک مہینہ ہوگیا اور اب میری تصویر مکمل ہوگئی مجھے اسکی دُکان پر جانے کی ضرورت نہین رہی مگر شبیہ بالکل مکمل نہین ہوئی تھی اسنے مجھ سے اقرار کیا کہ چوکھٹے وغیرہ لگواکر چند ہفتے مین حاضر خدمت کرونگا مین نے اُسے بخوشی منظور کرلیا -

دوبارہ مین پھر اپنے وقت کی آپ مالک بن گئی مگر میرا وقت ناپسندیدہ تھا - ایک ایک لمحہ کا بھی گذرنا مجھپر بار معلوم ہوتا تھا تنہائی مجھے کاٹنے لگی - کوئی عورت برابر والی بھی نہین تھی کہ جس سے مل کر مین اپنا دل شاد کرتی - اور جو مرد میرے شناسا تھے اُنھون نے اپنے دوست بیومانٹ کے جانے سے آنا چھوڑ دیا تھا - میرے والد کی میرے پاس ایک چٹھی آئی جسمین یہی مسطور تھا کہ مین اپنی زندگی نہایت ہی شریفانہ طریقہ سے بسر کررہا ہون میرا دل چاہا کہ ایک دفعہ ہاتھرن چل کر اپنے باپ سے اور بھی مل آؤن دیکھون اُسکی کیا حالت ہے آیا واقعی وہ کفایت شعاری سے چل رہا ہے یا غلط طریقہ پر قدم زن ہے -

اسی اثنا مین ہیومانٹ نے راہ سفر ہی سے ایک خط مشحون بالفت و محبت ارسال کیا اور اُسمین التجائی یہ فقرے مرقوم تھے - بیگم جہان تک تمھاری قوت مین ہی تم اپنے دل بہلانے مین ہرگز کسی امر کی کمی نہ کرنا - جزائر کی سیر ضرور کرنا جو تمھاری صحت کے لیے بہت مفید ہی تم ریمسگیٹ مین جاکر نیلسن ٹیریس مین فروکش ہونا یہ مکان عالیشان اور معزز مکان ہی جہان مین بھی رہ آیا ہون -

مین نے اُسی دن مکان والی کے پاس خط لکھا کہ آپ کا مکان خالی ہی اور آپ کرایہ پر دینا چاہتی ہین - اسنے بواپسی ڈاک جواب بھیجا کہ مین آپ کے رہنے کا بندوبست کرسکتی ہون -

میرا یہ ارادہ نہ تھا کہ ریمسگیٹ مین جاکر کچھ نمود کرون لیکن چند ہفتے کے لیے اگر عزلت گزینی نہ ہو سکے تو چُپ چاپ زندگی ضرور بسر کرنی چاہیے -

مین نے اس خیال سے صرف اپنی ایک خادمہ کو اپنے ساتھ لیا اس مکان کو معتمد ملازمین پر چھوڑ ریمسگیٹ روانہ ہوگئی -

جب ہم وہان پہونچے ہم نے نیلسن ٹیریس مین نفیس پُرسامان کمرے اپنی قیام کے لیے پائے میری یہ خادمہ جو فرنسیس کی جگہ ہوئی تھی شریف اور معزز خاندان کی لڑکی تھی یہ میری کسی اور قسم کی حالت سے مطلق واقف نہین تھی صرف مجھے ہیومانٹ کی بیوی جانتی تھی -

گھر کی مالکنی ایک بیوہ عورت تھی اسنے مکان کے اول ہی صحنی کمرے ہمین رہنے کو دیدیے دوسرے اور حصص مین مختلف لوگ رہتے تھے جنکو بہت ہی کم دیکھنے کا اتفاق ہوتا تھا - ریمسگیٹ مین میرے پہونچنے کا زمانہ ماہ ستمبر کے وسط مین ہوا تھا اس لیے یہ دن نہایت ہی باشان و شوکت تھے - سیکڑون آدمی سیاحی کرنے یہان آئے ہوے تھے یہ ایک ایسی پیاری جگہ ہی کہ اور جزائر کے لوگ بھی یہین آتے ہین - ان لوگون مین

بعض تو وہ تھے کہ جو اپنی قوت اور روپے کی کیفیت اُڑانے آئے تھے اور بعض وہ تھے کہ جو اپنی صحت درست کرنے آئے تھے جسوقت مطلع صاف ہوتا تھا مرد و عورت دونون وہ سج سج کر نکلتی تھین کہ آدمی دیکھا ہی کرے۔ بچون کے بیشمار غول کے خوشی کے نعرون اور چیخ پُکار مین کان پڑی آواز نہین سُنائی دیتی تھی۔

ادیبداکر یہ بہاریہ اشعار زبان سے نکلے۔

## اشعار

در و دیوار سے ظاہر تھے خوشی کے سامان — ذرہ ذرہ تھا وہ سرمست شراب عشرت
ڈیننگ روم بنا جس سے تھا گوشہ گوشہ — دل لبھاتی ہی یہ کس شوخ کے پاکی حرکت
حلقۂ ماہ جبینان کو یہ گردش کیون ہی — چاند و سورج کی پڑی جس سے ہی پھیکی رنگت
دل کھلا جاتا ہی کوئی تو سبب بھی ہوگا — جان سو جان سے خوش آج یہ کیا ہی صورت
دل مین اُمڈے چلے آتے ہین خوشی کے بادل — کچھ طبیعت پہ محیط آج ہی ابر فرحت
جسکو دیکھو وہ ہر اک رنگ مین مست و خوش — جسکو دیکھو وہی شیدا ہے شراب عشرت
بچے کلکاریان بھرتے ہین لگاتے ہر سو — جسکو دیکھو لیے آتا ہی نوید بہجت
سرسرائی ہی خوشی مین وہ نسیم شادی — مسکرانے لگے غنچے بھی عجب ہی فرحت

صدہا قسم کے آدمی دیکھنے مین آتے تھے کبھی آنکھون کے آگے سے نوجوان عورتون اور مردون کا غول کھلکھلاتا ہوا نکل گیا اور کبھی بیچارے مریض اپنی آرام پہونچانے والی کرسی پر بیٹھے ہوئے ہین اور خادم ہنکاتا ہوا لیے جاتا ہی۔ طرح طرح کے نظارے تھے جو رنگ برنگ کی صورت بناکر آنکھون کے آگے جلوہ دے رہے تھے۔

ایک لمحہ نگہ اُسی غول پر پڑی کہ جسمین عورت و مرد کثرت سے تھے بعض عورتون کے وہ مرد رشتہ دار تھے اور بعض کے عاشق جانباز جنکا خونبہا تبسم اور دیت عشوہ تھا۔ زرق برق کے کپڑے پہنے ہوئے جھوٹتے چلے جاتے تھے۔ اُسی غول مین ایک ناشاد

نوجوان لڑکی معلوم ہوئی کہ جو اپنے باپ یا بھائی کے کاندھے پر ہاتھ رکھے حیرانی و ناآسی کے عالم مین قدمزن تھی - اسپر سبکی رحیمانہ نظرین پڑ رہی تھین - اس ناشاد اور آزردہ دل لڑکی کے باپ کی صورت یہ گویا تھی کہ مدت مدید تک وہ اپنی غمگین بیٹی سے یہ دلی محبت اور الفت نہ کرسکے گا -

عجیب عبرت خیز نظارہ تھا - ایک غول نکل گیا کہ جسکی صورتون پر شادمانی کی بشاشی کا غازہ ملا ہوا تھا - ایک غول پر دوسری طرف نظر پڑ رہی تھی وہ گویا پژمردگی و افسردگی کے محاط بن رہے تھے - ان غولون مین وہ لوگ بھی تھے کہ جو لندن کے سجے ہوے اور شان و شوکت والے مکانون سے نکل کر دریا کی تازہ ہوا کھانے آئے تھے - وہ ماندہ بھی تھے کہ جو لندن سے صرف کام سے عاجز ہو کر بھاگے تھے - وہ مریض بھی تھے کہ جنکی صورتون پر نوجوان اُلوالعزم صحتور کی نگاہین حقارت سے پڑ رہی تھین اور وہ یہ کہتے تھے کہ ان افسردہ دلون اور غمگین صورتون کو ان جھیون مین آنے کی کیا ضرورت تھی - وہ نوجوان بھی ان گروہون مین تھے کہ جو خوبرویان لندن کی زیارت کے لیے اپنے اپنے کام چھوڑ چھوڑ کر آئے تھے -

| | | |
|---|---|---|
| | یکے با دلبر سادہ بصحن بوستان گردد<br>یکے با ساغر و بادہ بطرف جوئبار آمد | |

غرض یون ہی رمیگیٹ کا سیر و سیاحت کا اندازہ ہوسکتا ہی -

ایک دن لب دریا مین بیٹھی ہوئی ایک کتاب کا مطالعہ کر رہی تھی کہ اتنے مین مجھے معلوم ہوا کہ دو شخص شریف صورت ٹکٹکی باندھکر میری طرف نظر کر رہے ہین - انمین سے ایک جنٹلمین جہاز والون کے سے کپڑے پہنے ہوے تھے -

لیکن یہ پوشاک متوسط درجہ کے شخصون کی سی نہ تھی بلکہ امیرانہ اور فوق البھڑک پوشاک تھی ایسی پوشاک وہ لوگ پہنا کرتے ہین کہ جنکے پاس دریا مین سیر کرنے کا اپنا جہاز ہو

یا سمندری سفر کا شوق بہت رہا ہو۔ اسکی بائیس برس کی عمر معلوم ہوتی تھی۔ اسکے بال نہایت ہی روشن اور خوبصورت تھے فطرت نے اپنے ہاتھ سے انھین بل دیا تھا۔ اور یہ قطعاً خوبصورت شخص تھا۔ اسکی صورت ہو ریس سے بہت ملتی تھی جیسے اسکے لبون اور رخساروں پر بالون کے نشانات نہین تھے اسی طرح یہ شخص بھی ریش و بروت سے مبرا تھا۔ غرض جہان تک خیال کیا جاتا تھا خوبصورت نوجوان تھا اسکا متوسط درجہ کا قد تھا لیکن اعضا متناسب تھے۔ دوسرا شخص جو اسکے برابر کھڑا ہوا تھا اسکی ۲۳ برس سے عمر زیادہ نہین معلوم ہوتی تھی۔ اسکی صورت پر شرافت اور امیری برستی تھی یہ فیشن کے موافق امیرانہ پوشاک زیب تن کیے ہوے تھا۔ یہ میری طرف شیشہ لگاے ہوے نظران تھا لیکن جب مین نے آنکھ اُٹھا کر دیکھا یہ اپنے ساتھی کے ساتھ آہستہ آہستہ آگے بڑھ گیا اور پھر میری طرف اس گنوار دین سے نظر نہین ڈالی۔

مین پھر اپنی کتاب دیکھنے لگی۔ اسی اثنا مین میرے کانون مین یہ آواز آئی۔ "کیا یہ ممکن ہی کہ میری محبت مس ایمبرٹ ہی ہو" مجھے یہ آواز شناسا سا معلوم ہوئی مین نے نگاہ اُٹھا کر دیکھا۔ تو مسٹر ایلون ہی معلوم ہوے۔ ایلون نے نہایت ہی حلیمی سے اپنی ٹوپی اونچی کی اور مجھ سے مصافحہ کرنے کو ہاتھ بڑھایا۔ مین نے مصافحہ کیا۔ ایلون میرے برابر ایک کرسی پر آن بیٹھے۔

ایلون ۔ رمیسگیٹ مین تم کتنے دنون سے ہو۔

مین ۔ تقریباً دس دن ہوے ہونگے۔

مین نے کچھ دیر تامل کر کے کہا کہ آپ مہربانی کرینگے اگر مجھے بیگم ہیوہانٹ کر کے خطاب کرینگے۔

ایلون ۔ مین ہزارون بار معافی چاہتا ہون کہ مین نے بے تمیزی سے تمھین اس نام سے مخاطب کیا کہ جو تمھارا پہلے تھا۔ کیا مین تمھین یقین دلا سکتا ہون کہ مجھے

تمھاری خوش اور اطمینان بخش حالت دیکھکر بہت خوشی حاصل ہوئی ہے۔

مین۔ مین ای مسٹر ایلون آپ کا شکریہ ادا کرتی ہون۔ آپ کو یہان آئے ہوے کتنا عرصہ گذرا۔

ایلون۔ مین صرف پرسون ہی یہان آیا ہون۔ مگر آج بعد مدت تمہین دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے تین برس سے کم زمانہ ہرگز نہ ہوا ہوگا۔ آپ مجھے معاف کرینگی اگر مین یہ بیان کرونگا کہ آپ جیسی اب حسین ہین ایسی کبھی نہین تھین۔ کیا اب مجھے پرانے دوست کی حیثیت سے دریافت کرنے کی آزادی مل سکتی ہے۔

مین۔ جو کچھ آپ کہینگے مجھے معلوم ہے مین پہلے ہی سمجھ گئی ہون۔ مین کمانڈر بیومانٹ کی محبت کا شکار ہو گئی ہون۔ وہ اپنی نوکری پر ایک جہاز کی کمان کر رہے ہین صرف اُنکی ہی اجازت سے مین رمیسگیٹ مین چند روز کے لیے بہر تفریح آئی ہون۔

یہ سُنکر ایلون خاموش ہو رہا اور ایک منٹ تک سوچتا رہا مین سمجھی اب یہ رخصت لے کر چلا جائے گا مگر نہین ایک منٹ کے تامل کے بعد وہ یہ کہنے لگا کہ کیا امر روز رتم در اصل خوش ہو نا۔

مین۔ درشت لہجہ مین۔ مسٹر ایلون یاد کرو کہ مین نے ابھی تم سے کیا کہا تھا۔

ایلون۔ درست درست مین بھول گیا تھا۔ کیا تم اپنے مسیحی نام کے پکارے جانے سے رنجیدہ ہوتی ہو کیا مجھے اُس امر کے یاد کرنے کی اجازت نہین ہے کہ ہم تم باہم کس الفت و محبت سے زندگی بسر کرتے تھے۔

| | | |
|---|---|---|
| | وہ جو ہم مین تم مین قرار تھا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو<br>وہی یعنی وعدہ نباہ کا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو | |
| وہ طرح طرح کی شکایتین وہ مزے مزے کی حکایتین | | |
| | وہ ذری ذری سے مین روٹھنا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو | |

مین - نہین اے ایلون نہین - یہ مجھے یقین ہی کہ تم نے مجھ سے کبھی محبت نہین کی -
لیکن مین عرض کرتی ہون کہ ان باتون کا یہان ذکر ہی کیا ہی -

ایلون - بیگم بیومانٹ تم مجھ سے آزردہ خاطر نہو صرف مین یہان اپنی اُس پُرانی دوستی کے بھروسہ پر آکر ملا ہون جو مجھ مین اور تم مین تھی مجھے امید ہی کہ لفظ دوستی سے تم ناراض نہ ہوگی - اسوقت ریگیٹ مین عجیب لطف پیدا ہو رہا ہی ہر قسم کے لوگ یہان موجود ہین دیکھو سامنے وہ بوڑھا شخص لکڑی ٹیکے ہوے چل رہا ہی اور اسکے ساتھ ایک نوجوان لڑکی کاندھے پر ہاتھ رکھکر قدم بقدم جا رہی ہی -

مین - کیا یہ اسکی پوتی ہی -

ایلون - مین اصلیت سے واقف نہین لیکن یہ ایک فطرتی گمان اور اٹکل ہی کہ ہو نہ ہو یہ نوجوان اٹھارہ برس کی لڑکی اس بوڑھے اسّی سالہ کی بیوی ہی - دیکھو وہ نوجوان جوڑا جو گھوڑون پر جا رہا ہی مرد نے اس ناشاد بوڑھے اور لڑکی کو دیکھکر ٹوپی اُتاری ہی یہ بوڑھا شخص کس فخر سے اپنی نوجوان بیوی کی طرف نظران ہی - خوشی کے مارے یہ پھولا نہین سماتا - اسے یہ بڑا شوق ہی کہ اپنی دلربا بیوی کو خوب شان و شوکت دار بناوے اور اسکو ہر وقت زرق برق رکھے - لیکن لطف یہ ہی کہ اس گھوڑے سوار کو جسکو مین نے تمھین ابھی دکھایا ہی اور جسنے سلام کیا تھا وہ اس بوڑھے کی نوجوان بیوی کا عاشق زار ہی تمام لندن مین انکی محبت کا بڑا غل مچا ہوا ہی - مگر یہ امر کیون نہ ہوتا غضب یہ ہوا کہ جب اس لڑکی کی ۱۶ برس کی عمر تھی جب ہی سے اس بوڑھے سے اسکا پالا پڑ گیا جو اسکے دادا کے برابر ہی - اچھا اب اس بوڑھی عورت پر خیال کرو کہ جو کس طرح بھڑکیلے کپڑے پہنے ہوے ہی اور اپنے کو اٹھارہ اور اُنیس سالہ دکھانا چاہتی ہی - تم دیکھ رہی ہو کہ وہ کسکی بائین پکڑے ہوے ناز و انداز سے چل رہی ہی اسکی ۲۵ برس کی عمر ہوگی - یہ دونو میان بیوی ہین یہ عورت بڑی دولتمند ہی اور یہ شخص پکا چھٹا جواری تھا سب جسے

مین برباد کرکے کھک ہو گیا تھا اس دولتمند عورت نے شادی کرلی مگر اب یہ روپیہ
کی نگہبانی بہت کرتی ہی اور اُسے صرف اتنا خرچ دیدیتی ہی کہ جیسے طالب علم کو دیدیتے ہین
سامنے سے جو وہ نوجوان عورت کتابین لیکر نکلی ہی اور اس بڑھیل کے نوجوان خاوندنے
اسکو ترچھی نگاہون سے دیکھا ہی سمجھتی ہو یہ نگاہین کیا گویا ہین - وہ یہ کہتی ہین کہ اے نوجوان
لڑکی اس بڑھیل دادی برابر عورت کے بجاے اگر تو ہوتی تو مناسبت بھی تھی - وہ سامنے
جو ایک نوجوان جواہرات پہنے ہوے اور ایک فوق البھڑک البزیلکر گھوڑے پر جا رہا ہی
اور اسکا جرویدار بھی اسکے پیچھے پیچھے ہی اور وہ بھی گھوڑے پر سوار ہی - یہ شخص ہفتہ گذشتہ
ہی مین قید سے رہا ہو کر آیا ہی اُسنے جان کر اپنا دیوالہ نکال دیا تھا - کچھ دن قید رہا مگر
جب رہائی ہو گئی دو دو گھوڑون کی نگہیان بھی ہین - سواری کے گھوڑے الگ ہین اور
شاہانہ طریقہ سے زندگی بسر کرتا ہی آج تک ایسی پُر شان وشوکت کی حالت مین کبھی اسکو
دیکھا ہی نہین - کل مین نے اسے دیکھا تھا کہ گھوڑون کی بگھی مین با شان وشوکت جا رہا تھا
اور آج گھوڑے پر سوار ہی -

آدھ گھنٹہ تک ایلون نے مختلف اشخاص کی نوعیت سے مجھے آگاہ کیا اسی اثنا مین
قسم قسم کی بیگمون اور شریف اشخاص سے ایلون کا سلام بھی ہوتا گیا - مین نے دیکھا
ایلون کی یہ باتین ابھی اور بھی طول کھینچینگی اس سے بہتر ہی کہ اب اسکو رخصت ہونے کا
اشارہ کرون مین وہ اشارہ کرنے ہی کو تھی کہ دو شخص جنکا مین اوپر ذکر کر آئی ہون ہماری
طرف ٹہلتے ہوے آئے معلوم ہوتا تھا کہ ایلون سے اُنکی شناسائی تھی جب وہ کچھ دور
کے فاصلہ پر تھے ایلون نے مجھ سے کہا - یہ دونون جوان جنکو تم ادھر آتا ہوا دیکھ رہی
ہو لڑکیون کے والدین انپر گرے پڑتے ہین اور ہر شخص چاہتا ہی کہ یہ ہماری بیٹی سے
شادی کرین یہ لانبے قد کا شخص وراثت ڈیوک کا وارث ہی یہ مارکوئس آف بیلمور ہی
اور ہاؤس آف کامنس کا ممبر ہی - ملکی معاملات مین اسے زیادہ لگاؤ نہین ہی مگر فیشن

کرسی پر بیٹھا رہنا اور بلٹ مین بات ملا دینا جانتا ہی - یہ دوسرا شخص جو ملاحون کے سے کپڑے زیب تن کیے ہوے ہی بیرونٹ کا درجہ رکھتا ہی - دو برس گذرے کہ اسکا باپ اِس عالم سے گذر گیا دس بارہ ہزار پونڈ سالانہ اسکی آمدنی ہی مجھے ڈر ہی کہ کہین آپ کی میری باتون سے سمع خراشی نہ ہو اس لیے مین جاتا ہون والسلام -

ایلون مجھ سے مصافحہ کرکے ایک طرف چلا گیا مین وہان سے اپنے قیام گاہ پر آئی جسوقت ایلون مصافحہ کرکے جانے لگا ہی اسکی صورت پر رنج ہویدا ہو گیا تھا اور وہ رنج صرف اس امر کا تھا کہ مین نے اپنے قیام کا پتا اُسے نہین دیا تھا - مجھے اس سے کچھ دلی نفرت تھی مین ہرگز اسکو اپنے پاس بُلانا اور بلا کر باتین کرنا نہین چاہتی تھی کرسی پر بھی اُسکا بیٹھنا مجھے ناگوار ہوا مگر تہذیب اور اخلاق مانع تھا کہ مین کچھ کہہ نہ سکتی تھی -

دوسرے دن صبح کو مین پُل پر چہل قدمی کر رہی تھی کہ مین نے تھوڑی دور کے فاصلہ پر نوجوان بیرونٹ کو جسکا ذکر ایلون نے کیا تھا دیکھا - یہ ملاحی یا جہاز رانون کے کپڑے نہین پہنے ہوے تھا بلکہ رواجی شریفانہ پوشاک زیب تن تھی کہ اسکے ہمراہ وہ ہی اسکا دوست مارکوئس تھا اور یہ اس فراغت اور کشادہ دلی فرحت سے چہل قدمی کر رہے تھے گویا انکو زمانہ کی مکروہات کی آب و ہوا بھی نہین لگی اور بیفکری سے اپنا وقت گذارتے ہین - ایک گھنٹہ پہلے مین زمین پر کرسی بچھائے ہوے بیٹھی تھی اور ایک کتاب کا مطالعہ کر رہی تھی کہ یہ نوجوان بیرونٹ میرے قریب آیا مسکرا کر جھک گیا اور بڑے ادب سے یہ کہا - آپ مجھے معاف کرینگی مین آپ کی طرف صرف اس شبہہ مین بڑھا تھا مجھے یہ معلوم تھا کہ میری خالہ زاد بہن تشریف رکھتی ہین -

مین - مجھے معلوم ہوتا ہی کہ شاید آپ کو غلطی ہو گئی ہی - یہ مین نے روکھے مگر ممتاز لہجہ مین اُس سے کہا -

بیروونٹ - نہین غلطی کے کیا معنی مین سر جان ہیورسٹاک ہون -
بیشک یہ میرا خالہ زاد بھائی تھا لیکن وہ خالہ زاد بھائی کہ جسکو مین نے کبھی نہین دیکھا تھا - ناظرین کو یاد ہوگا کہ مین نے اپنے قصہ کے شروع ہی مین یہ ذکر کر دیا ہے کہ میری مان نے ایک غریب پادری سے شادی کر کے سب کنبہ والون کو ناراض کر دیا تھا اور میری خالہ کی سر جان ہیورسٹاک سے شادی ہو گئی اور مین یہ بھی بیان کر چکی ہون کہ میری مان نے اپنی بہن کے پاس یہ لکھکر کہ میرا خاوند مر گیا روپیہ منگوایا تھا - مین نے اپنی عمر مین سر جان کو نہین دیکھا تھا - مین اپنی سگی خالہ اور انکے بچون سے واقف تھی - مگر یہ نوجوان شخص لاکھ کچھ ہو میرا خالہ زاد بھائی تھا لیکن یہ اُسکی آزادانہ مہذب بے تکلفی اور آدمیت تھی کہ اسنے اس طریقہ سے مجھ سے تعارف پیدا کیا -

اسنے مجھ سے مصافحہ کیا اور کرسی پر میرے پاس بیٹھ گیا لیکن جب وہ بیٹھ گیا میرے دماغ مین طرح طرح کے خیالات گذرنے لگے جنھون نے میرے رخسارون کو قرمزی بنا دیا - سبب یہ تھا کہ دوسرا شخص جو اسکے ساتھ تھا میرا آشنا سا تھا اور یہ ایلون کے یہان دو ایکبار دعوت مین آکر ملا ہے مجھے ڈر تھا کہ یہ ساری کیفیت میری اُس سے کہدے گا پھر مین اسکی طرف کیونکر نگاہ اُٹھا کر دیکھ سکونگی - لیکن اسنے مجھ سے ملنے مین شرم نہین کی -
چند منٹ کے بعد اس نوجوان کی مُہر سکوت ٹوٹی اور وہ یہ گویا ہوا مجھے تمہارے خاندان سے اول دن سے محبت ہے میرے باپ کو انتقال کیے ہوے ایک دو سال کا زمانہ گذر گیا مین نے ارادہ کیا کہ آپ لوگون کو کچھ مدد پہونچاؤن لیکن میری مان نے منع کیا اس سے مین مجبور رہا

مین - تمہاری والدہ یہین ہین -

بیروونٹ - نہین خدانخواستہ وہ یہان کیون ہونے لگین مدت ہوئی انھون نے اپنی زندگی بالکلیہ مشنری انجمنون مین وقف کر دی وہ کوسون کا سفر کر آئی ہین اور

برسون باہر رہی ہین اب وہ اپنے گھر ہین میری چھوٹی بہن ممانی پاس رہتی ہی۔
مین - تمھاری چھوٹی بہن بھی کوئی ہی۔
بیرونٹ - ہان کیون نہین ہی۔ تمھارے اس استفسار پر کچھ تعجب نہین ہی کیونکر ایک زمانہ مدید سے دو خاندانون کا تعلق قطع ہو رہا ہی۔ اب مجھے ای میری پیاری بہن کیا تم اجازت دوگی کہ مین تمھارے پاس حاضر ہون۔ مجھے امید ہی ضرور تم اجازت دیدوگی۔ دیکھو مین تمھارا مسیحی نام بھی جانتا ہون چونکہ مجھے سارا علم ہی اس لیے اگر مین مس لیمبرٹ پکارون وہ نامناسب نہ ہوگا۔ اگر میری بہن جونا یہان ہوتی تم اس سے ملاقات کرکے دیکھتین تمھین معلوم ہوتا کہ باوجودیکہ وہ مان کے قدم بقدم چل رہی ہی اور اسکے فرمان پر گردن خم کرتی ہی لیکن پھر بھی خودسری کی قدرے روح اسمین جلوہ دے رہی ہی اور وہ بڑی نافقہ ہی۔
مین - آپ مجھے مس لیمبرٹ کہکر اپنا مخاطب نہ بنائیے۔ مین جارج بیومانٹ کی بیگم ہون۔
جوان - ہان بیشک آپ درست فرماتی ہین اگر مین دوسرون سے آپ کا ذکر کرون اُسوقت یہ کہہ سکتا ہون مگر جب مین بھائی بنکر اپنی خالہ زاد بہن کو پکارتا ہون اُسوقت روز لامحالہ کہنا ہی پڑے گا۔
مین - تم نے مسٹر منٹگیو سے جس سے تم ابھی باتین کررہے تھے معلوم کرلیا ہوگا کہ مین کون ہون اور میری کیا حالت ہی اب مین دریافت کرتی ہون ای سر جان ہیورشا کہ تم بغیر کسی خفت اور شرم کے مجھے اپنی خالہ زاد بہن بنا سکتے ہو تم میری اصلی حالت سے باخبر نہین ہو خود تمھارے الفاظ گواہ ہین کہ تم محض ناواقف ہو۔
بیرونٹ - پیاری روز مین اُن رشتہ دارون مین نہین ہون کہ جو معمولی باتون پر اپنے چھوٹے یا برابر والون پر ناک بھون چڑھاتے ہین۔ مین بہت افسوس سے

کہتا ہون کہ مین نے آپ کے والد کی نسبت ایک تکلیف دہ امر سنا تھا اور مین یہ بھی یقین دلاتا ہون کہ میرے والدین سے جو فریب گانٹھا گیا تھا اُس سے وہ کہین قیمتی تھے ۔

مین ۔ خدا کے لیے آپ اس ذکر کو جانے دین آپ خود انصاف کر سکتے ہین کہ گذشتہ غمناک واقعات کا یاد کرنا کسقدر ناگوار خاطر ہوتا ہی اور خصوصاً وہ واقعات کہ جو اپنے والدین پر ہوے ہون ۔ میری ماں کا خیال کرو اس سے جب یہ غلطی ہوگئی وہ اسی غم مین عالم ارواح کو سدھاری ۔ اسی غم نے اُنکو گھلا دیا تھا ۔

ہیروٹ ۔ اے پیاری خالہ زاد بہن تم مجھے معاف کرنا کہ مین نے گذشتہ دل دُکھانے والے واقعات تمھارے آگے دُہرائے مین خود ایک آزاد طبیعت تفریح طلب شخص ہون خود بھی خوشی پسند کرتا ہون اور دوسرے کو بھی خوش رکھنا چاہتا ہون ۔

یہ باتین اسنے اس شریف آواز مین کین جن سے مہربانی ٹپکتی تھی اسکے لہجہ مین رحم اور شفقت پائی جاتی تھی اور یہ کیفیت میرے آنسو ڈبڈبا آنے نے کر دی تھی ۔

مین ۔ میرے افعال اور میرا راہ بے راہ ہونا خود میری گردن کو نیچے کرتا ہی مین کیا کرون مجھپر ایک آفت نازل ہوگئی یہ تمھاری جوانی اور جستجو خوشی ہی جسنے تمھاری آنکھون پر میرے افعال قبیحہ کی طرف سے پردہ ڈال دیا ہی ۔ تم نے ابھی جوانی کے میدان مین نیا نیا قدم رکھا ہی یہ باتین مین صرف اس لیے کرتی ہون کہ ہم جیسے پہلے اجنبی رہے ایسے ہی رہین کیونکہ یہ نہایت ہی شرم کی بات ہوگی کہ جب تم ایک ناکارہ عورت کو جسکا تاج عصمت جبراً چھین لیا ہوا سے اپنی خالہ زاد بہن کہو ۔ یہ فقط تمھارے فائدہ اور عزت کی باتین ہین ۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف ۔

ہیرونٹ - تمہاری راے واقعی قابل قدر ہی مگر کیا مین اس واقعی مشاہدہ سے
اپنی آنکھین بند کر لونگا جو بن تم مین کر رہا ہون - تم خوش خلق ہو - مہذب ہو - تمہاری
شرمیلی دیکھین ہی تم پاک طینت ہو اپنے قصورون پر تمھین اعتراف ہی تم صادق ہو
مین بد نصیب ہونگا اگر وقتاً فوقتاً تمہاری سوسائٹی سے حصہ نہ لون تم میری خالہ زاد
بہن ہو اور بیشک ہو - اسمین شک نہین یہ اتفاقی ملاقات میری خوش قسمتی سے
ہو گئی ای بیگم ہیومانٹ میری پیاری خالہ زاد بہن کیا تم اجازت دوگی اگر مین خاص
دوست مارکوئس آف بیلمور سے آپ کا تعارف کرادون -
پہلے اسکے کہ مین زبان سے اسکی نسبت کوئی لفظ نکالون وہ نوجوان میرے سامنے
آموجود ہوا - اسنے جھک کر نہایت ہی ادب سے سلام کیا اور بیٹھکر ادھر اُدھر کی
شریفانہ گفتگو کرنے لگا اور مین نہین کہہ سکتی کہ اُسوقت اُسکی گویائی کی قوت ایسی
بڑھ گئی تھی اور اس شستہ بیانی سے اُسنے تقریر کی تھی کہ مین نہین سمجھتی تھی کہ ایسے
ہاوس آف کامنس مین کیون سکوت ہو جاتا تھا - یہ دونون شخص یعنی مارکوئس اور
ہیرونٹ نصف گھنٹہ تک میرے پاس بیٹھے رہے بعد ازان اٹھکر چلے گئے -
ما قبل الذکر نے جھک کر سلام کیا اور ما بعد الذکر نے مجھ سے چلتے وقت مصافحہ کیا -
اب مین یہ سوچنے لگی کہ آیا مجھے ریمگیٹ چھوڑ دینا چاہیے یا یہان قیام کرنا زیبا ہی
سوچتے سوچتے یہی خیال آیا کہ چھوڑ دینا انسب ہی اس لیے کہ ان نئی نئی اور پرانی ملاقاتون
کا پیدا ہونا یہ ہیومانٹ کو ناگوار گذرے گا یہ ظاہر تھا کہ جب ایلون ملے گا اس سے
مین کبھی نہین کہہ سکتی کہ تم مجھ سے نہ ملو اچھا جب ہیرونٹ بہن بہن کہکر ملاقات
کرنا چاہے گا مین کیونکر انکار کر سکتی ہون یا اگر مارکوئس مجھ سے تعارف پیدا ہونے
کے بعد سلسلۂ ملاقات نکالے گا اسکو بھی مین صاف جواب نہین دے سکتی بس
یہ میری بڑی غلطی ہی کہ مین ایسے مقام مین رہون کہ جہان میرے ایسے ایسے ملاقاتی

ہون اور روز نئے اشخاص سے ملنے کی امید ہو۔ میرا ارادہ قطعی ہوگیا تھا کہ مین ہفتہ آئندہ مین یہان سے چلدونگی لیکن ساتھہ ہی اسکے مین نے یہ بھی مناسب نہین جانا کہ یکایک یہان سے غائب ہوجاؤن کیونکہ یہ بڑی بدتہذیبی تھی کہ میرا خالہ زاد بھائی مجھہ سے یون مہذب اور شریف آزادی اور بے تکلفی سے پیش آوے اور مین یون اُس سے بغیر ملے چلتی بنون۔ مشکل سے یہ خیال میری طبیعت مین آیا ہوگا کہ مین ایک کانا پھوسی سے جو میری اصلیت کی بابت ہو رہی تھی چونکی۔

دوسرے دن مین بوقت چاشت دریا کے کنارہ کی سیر کرنے نکلی کہ مجھ سے مسٹر ایلوون سے ملاقات ہوئی اُسکی صورت سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ اسنے ضرور میری نسبت کوئی نئی بات سُنی ہی۔

ایلوون۔ اے بیگم بیومانٹ کیا آپ چند منٹ مجھے اپنے معزز وقت مین سے عنایت فرمائینگی کیونکہ مجھے ایک خاص معاملہ مین کچھ کہنا ہی۔

مین۔ یہ صرف اس مضمون پر موقوف ہی وہ کیا مضمون ہی۔

ایلوون۔ وہ مضمون تمھاری بھلائی اور بہتری پر مبنی ہی۔ مگر مین چاہتا ہون کہ کہین علیحدہ چل کر باتین کرین یہ مناسب ہوگا اگر یہ اور لوگ ہم دونون کو باہم باتین کرتا ہوا دیکھینگے۔

یہ سُنکر مین ایلوون کے ساتھہ علیحدہ ایک مقام مین چلی گئی اور مین نے کہا ہی مسٹر ایلوون بیان کرو وہ کیا امر ہی۔

ایلوون۔ سرجان ہیورسٹاک تمھارا خالہ زاد بھائی ہی اور اسنے اپنے دوست مارکوئس کاتم سے تعارف کرویا ہی۔

مین۔ متعجب ہوکر۔ ہان یہی امر ہی۔

ایلوون۔ اس دریافت کرنے سے تمھین تعجب ہوا ہی لیکن تم یقین کرو کہ تم پر

انھون نے شرط لگائی ہے۔

مین۔ بہت متعجب ہو کر مجھپر شرط لگائی گئی۔

ایلون۔ ہان ہان تم پر۔ ان دونون کی شرط یہ ہوئی تھی کہ آیا یہ وہی روز ہے جو ایلون کے پاس رہی تھی یا کوئی اور ہے۔ لندن کے نوجوانون کا قاعدہ ہے کہ وہ اسی قسم کا مذاق دوسرون کی بہو بیٹیون سے کیا کرتے ہین۔

یہ سنتے ہی میرے اوسان باختہ ہو گئے کیونکہ یہ مجھے یقین تھا کہ ایلون کی اس قسم کی طبیعت ہرگز نہین ہے کہ وہ خواہ مخواہ جھوٹی بے سر و پا باتین مجھ سے بنائے گا ضرور یہی بات ہوئی ہوگی۔

ایلون۔ تم اے روز یہ بخوبی جانتی ہو کہ مین تمھارا بہی خواہ ہون اس سے غرض نہین کہ تم مجھ سے ملو یا نہین ملو لیکن مین ہمیشہ تمھاری خیر منا تا ہون۔

| | | |
|---|---|---|
| | یاد م نمی کنی و زیاد م نمی روی<br>عمرت دراز باد فراموش کار من | |

تمھین یاد ہوگا کہ جب میری تمھاری مفارقت ہوئی ہے مین نے کسی قسم کا ایسا ملال ظاہر نہین کیا تھا جس سے تمھین صدمہ ہوتا۔ تمھاری رضا پر مین نے چھوڑ دیا اور تم سے یہ التجا کی تھی مگر وہ بھی بذریعہ تحریر کہ اگر کہین ملو تو ضرور خندہ پیشانی سے میرا سلام لے لیا کرو۔

مین تمھارا دوست ہون اور سچا بہی خواہ ہون اس طول طویل تمہید کے بعد جسکو مین ناتمام ہی چھوڑتا ہون اور جو بہت ہی بڑی ام کہانی ہے جسکے بیان کرنے کے لیے زیادہ وقت درکار ہو اس لیے اُس سے کنارہ کشی کر کے وہ باتین کہ جو مجھے معلوم ہوئی ہین تمھین بتانا چاہتا ہون اُنکو تم دل لگا کر سُن لینا۔

ایلون جبتک یہ باتین کرتا رہا مین اُسے بھروسہ کی نگاہ سے دیکھتی رہی اور

اور مجھے اس امر کا یقین تھا کہ جو کچھ ایلون کہے گا وہ سب صدق پر مبنی ہوگا۔ مین نے کہنے کی فرمائش کی۔

ایلون۔ مین خیال کرتا ہون آپ کو ای بیگم بیومانٹ یاد ہوگا کہ کل کی ملاقات مین مین نے آپ سے یہ عرض کر دیا ہے کہ یہ نوجوان ہورسٹاک ایک نیا دولتمند ہے اور نئے دولتون کے جو کچھ اوصاف ہوتے ہین وہ اس شخص مین موجود ہین۔ مین نے کوئی خاص بات اسکی بابت بیان نہین کی تھی مجھے یہ خیال بھی نہین تھا کہ یہ تمھارا خالہ زاد بھائی نکل آئے گا اور تم سے ملاقات بھی پیدا کرلے گا۔ یہ نہایت ہی اوباش خراباتی شخص ہے اور یہ عورتون کے حق مین بے ایمان اور دھوکا دہ آدمی ہے جیسے عموماً یہان کے مرد ہوتے ہین کہ سواے عورتون سے عیش اُڑانے کے اور کچھ غرض نہین ہوتی دوسرا شخص مارکوئس جو اسکا دوست اسکے ساتھ ہے یہ بھی ایک چھٹا ہوا عیاش آدمی ہے ان دونون کا قاعدہ ہے کہ نئی نئی عورتین تلاش کرتے ہین اور اُنسے گلچھرے اُڑاتے ہین۔

یہ سُنتے ہی چودہ طبق روشن ہوگئے میری آنکھین کُھل گئین کہ ایلون نے خوب ان اخبثون کی اصلی حالت سے آگاہ کیا۔ جب ہی تو مین کہتی تھی کہ اسے ایسی کس محبت کا جوش اُٹھا کہ یہ کس اخلاق اور حلیمی سے آکر ملا ہے اور ایسا کیا امر ہے کہ یہ مجھپر فریفتہ ہوا جاتا ہے۔ وہ کونسی ایسی قوت ہے کہ جو اُسے بار بار پیار سے لفظ بہن بہن کہنے پر مجبور کرتی ہے۔ کچھ نہ تھا صرف مجھے شکار بنانا غرض تھا۔

ایلون۔ یہ بھی مین سنائے دیتا ہون کہ جس ہوٹل مین تمھارا خالہ زاد بھائی اور مارکوئس ٹھہرا ہوا ہے مین بھی اُسی ہوٹل مین رہتا ہون۔ کل چھ بجے ہم تینون نے مل کر کھانا کھایا تھا جب مین کپڑے کے پہننے کے کمرہ مین آیا اور وہ سمجھے کہ ایلون چلا گیا انھون نے تمھاری بابت باتین کرنی شروع کین سب باتین مین بخوبی نہین سن سکا ہان صرف یہ گفتگو مین نے

اُسنی تھی کہ جسطرح ہو سکے اُسکو یعنی تمھین دا ؤن مین لانا چاہیے مجھے بڑا کھٹکا ہوا کہ یہ تم بیخبر کو دھوکہ دینا چاہتے ہین چونکہ مین ہنوز کہہ چکا ہون کہ مین تمھارا بہی خواہ ہون اور ہمیشہ مجھے تمھاری بہتری سے غرض رہی اس لیے تمھاری اطلاع کرنے کے لیے مین بیچین ہوگیا یہ ظاہر ہی کہ میرا تمھارا کوئی تعلق نہین رہا لیکن ساتھ ہی اسکے مین تمھارا دوست ہون - پُرانا دوست ہی سہی - اب مجھے یہ ہی جستجو ہوئی کہ انکا اصلی بھید لون مین بھی انکے ساتھ مل گیا اور ادھر اُدھر کی باتین کرکے تمھارا ذکر چھیڑ دیا وہ شراب کے نشہ مین سب کھل گئے اور جھوم جھوم کر تمھاری تعریف کرنے لگے - پرسون جب مین نے تمھین اُنسے آگاہ کیا ہی اُنھون نے تمھین دیکھا تھا تمھارا حسن دلفریب انکی طبیعت پر غالب آیا اور وہ تمھارے والہ وشیدا ہو گئے -

کل صبح کو سر جان ہیو رسٹاک پل پر مسٹر ٹنٹگیو سے ملے اس جنٹلمین کو تم جانتی ہو گی جب فلک ناہنجار نے قرعۂ مفارقت مجھہ مین اور تم مین نہین پھینکا تھا اُسوقت جرمن اسٹریٹ مین اس نے ہمارے ساتھ بیٹھکر کھانا کھایا تھا ٹنٹگیو تمھین سلام کرنے کو تھا تم نے کیا تو اُسکی طرف دیکھا نہین یا جان کر نگہہ اُٹھا لی ہیورسٹاک نے دیکھ لیا کہ ٹنٹگیو تمھین جانتا ہی اُسنے اس سے طلب کیا کہ تم کون ہو اور تمھارا اپتا نشان کیا ہی - اسنے صرف یہی بیان کیا کہ یہ جب مسز ایلون کے پاس رہتی تھین مین انھین مس لیمبرٹ کے نام سے جانتا ہون - ہیورسٹاک اس نام سے کھٹکا اور اس سے دریافت کیا کہ کیا اسے روز بھی کہتے ہین - اسنے یہ بھی کہدیا کہ ہان روز بھی کہلاتی ہین بس اس نے اپنی خالہ زاد بہن تمھین قرار دے لیا اور یہ سلسلۂ ملاقات کا تم سے پیدا کیا -

شام کو جب ہم نے اور اُنھون نے مل کر کھانا کھایا ہی اسنے شراب کے نشہ مین جو کچھ اسکے تمھارے باتین ہوئی تھین سب بیان کر دی تھین اور وہ یہ کہہ رہا تھا کہ مین نے وہ چلما کھیلا ہی جس سے روز نے مجھپر نوازشات مبذول فرمائی اور میری جگہ اسکے دل مین

ہوئی اور اب وہ نظر مہربانی مجھپر رکھتی ہے - اور وہ یہ بھی بیان کرتا تھا کہ مین نے بیلمور اپنے دوست سے بھی بہت جلد مس لیمبرٹ کا تعارف پیدا کرا دیا ہے -

ہین - اپنے غضب انگیز جوشون کو نہ ضبط کرنے کی قوت اپنے مین دیکھکر وہ بڑے شیطان لعین ہین -

ایلون - اے بیگم ہیومانٹ اس غصہ اور غضب کی ضرورت نہین ہے - تم اپنے کو ضبط کرو یہی بہتر ہے تمھین ان شیطانون کی حقیقت حال میری زبانی معلوم ہوگئی ہے اب تم انھین بخوبی سبق دے سکتی ہو - البتہ اسکو تم بخوبی سمجھ گئی ہوگی کہ ہیورسٹاک یہ چاہتا تھا کہ کسی طرح سے اپنا بھروسہ تمپر رکھکر تمھین پھندہ مین پھنساؤن کل جب وہ اور مارکوئس تم سے رخصت ہو کر گئے ہین تمھارے حسن کے وہ بہت مدح خوان تھے ہیورسٹاک مارکوئس سے یہ کہتا جاتا تھا -

| | |
|---|---|
| اے چہرۂ زیبائے تو رشک بتان آذری | ہر چند وصفت می کنم لیکن ازان بالاتری |
| آفاقہا گردیدہ ام مہر بتان ورزیدہ ام | بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزے دیگری |

اور پھر وہ یہ کہنے لگے کہ روز مین عجیب جادو بھرا ہوا ہے کہ دور سے بیٹھکر دل ناظر جبراً اسی طرف مائل کرتا یہ ایک معمولی بات ہے لیکن اسکی یہ کیفیت ہے کہ جون جون اسکے پاس جاؤ فریفتگی زیادہ پیدا ہوتی ہے ہیورسٹاک جو بڑا مغرور شیخی باز ہے حالت بیخودی مین یہ کہنے لگا بس دس دن مین فیصلہ ہے - یعنی دس دن مین وہ اپنے پھندہ مین تمھین پھنسائے گا بیلمور اس تاک مین ہے کہ اگر میرا موقع لگے تو شرط کا انعام مجھے حاصل ہو یہ گویا دونون باہم مل کر اپنی اپنی تدبیر مین سرگرم ہونگے - پھر باہم گفتگو ہونے لگی کہ شرط کتنے کی باندھنی چاہیے آخر پانسو اشرفیون کی شرط ہوئی - اگر ہیورسٹاک نے تمھین داؤن مین پھنسا لیا وہ مارکوئس سے پانسو اشرفیان لے گا اور جو مارکوئس کا تم پر داؤن چل گیا وہ بازی لیجائے گا -

یہ سُنکر میرا خون غصہ مین جوش مارنے لگا اور مین نے اُس سے ایک آہ مارکر کہا کہ کیا وہ میرے ساتھ یہ فریب کرنا چاہتے ہین -

ایلون - ہان جسقدر مین نے تم سے کہا ہی یہ سب درست ہی اسمین ذرہ برابر فرق نہین کل شام کی تقریر ہی جو مین نے حالت سرشاری مین انکی سُنی - مین نہایت خوش ہوا کہ مجھے اس امر کی اطلاع ہوگئی اور مین انکے منشے کی تہ تک پہونچ گیا - مجھ سے نہ رہا گیا اور مین نے اُسی وقت اُنھین سمجھا دیا کہ تم نے اپنی خودنمائی پر یہ حکم لگا لیا ہی کہ ہم دس ہی دن مین اُسے اپنے پھندہ مین پھنسا لینگے یہ کبھی نہ ہوگا وہ شکار ایسا نہین ہی کہ جو بہت آسانی سے پھندہ مین پھنس جائے -

مین - غصہ مین - تم کیون نہین کرسی پر سے کھڑے ہوگئے اور تم نے کیون نہین ان احمقون سے یہ کہا کہ کیا تم نہین جانتے جسکی نسبت تم یہ ہرزہ درائی کررہے ہو وہ میری دوست ہی مین ان باتون کے سُننے کا روادار نہین ہونگا -

ایلون - لاپرواہی اور نرمی سے - ای بیگم بیومانٹ اتنی تیز نہ ہو غصہ کو تھوک دو - تم بھول گئین کہ مین ایک دنیا ساز شخص ہون جہان تک مجھ سے ممکن ہوتا ہی کسی سے نہین بگاڑتا کیا یہ تم بھول گئین کہ جب یہ نوجوان جمع ہوتے ہین اسی قسم کی باتین ہوا کرتی ہین اور جس شخص مین انسانیت اور اخلاق کی ذرا بھی بو ہوتی ہی وہ اپر لعنت بھیجتا ہی اور انکا راز افشا کردیتا ہی جس سے وہ دوبارا ذلیل وخوار ہوتے ہین اور اُنھین ٹھوکرین کھانی پڑتی ہین -

مین - واقعی یہ سچ ہی اور بہت سچ ہی مین ای مسٹر ایلون تم سے معافی مانگتی ہون کہ بجائے شکریے کرنے کے مین نے تمھین تہدید آمیز الفاظ کہے جو مجھے مناسب نہین تھے -

ایلون - اس بابت کچھ ذکر نہ کرو ضرورت بیان نہین ہی تم جانتی ہو کہ مین جس وضع کا ہون بہت خراب شخص نہین ہون اور دیکھو یہ صرف میرے اخلاق کی

وجہ ہی کہ مین نے ان دونون جوان خرابا تیون کا راز لے لیا۔ ہان اگر یہ ہوتا کہ میری اس بیگم سے ملاقات نہوتی جسپر وہ داؤن کرنا چاہتے ہون یا اس تک مین پہونچ نہ سکتا ہوتا اسوقت انسے یہ کہدیتا کہ انسانیت اسکی متقاضی نہین ہی کہ کسی کو دہوکہ مین پھنساؤ بلکہ کھلم کھلا اس سے اس قسم کی باتین کرو اور جب تم سے میری دوستی ہی اور نیز مین یہ بھی فخر رکھتا ہون کہ تم میری باتون کا یقین بھی کروگی اس لیے مین نے وہان خاموشی مناسب سمجھی تم خود عاقلہ ہو جو کچھ تمھارا جی چاہے کرو یہ تمھین اختیار ہی اگر تمھارا ارادہ ریکلیٹ مین قیام کا ہی اور مین ہرگز یہ راے نہین دیتا کہ ان بیہودہ شخصون کے لیے تم یہ شہر چھوڑ دو بلکہ بخوبی تمام رہ سکتی ہو اگر کہین ملاقات ہوئی انشاء اللہ تعالی انھین یہ نہ معلوم ہو کہ روز کو کہین سے اس منصوبہ اور شرط کی بھنک پہونچ گئی ہی اور اگر نہین تمھارا ارادہ اسکے برخلاف کرنے کا ہی تو مین صاف کہدیتا ہون کہ تم انسے کہدینا کہ مجھے مسٹر ایلون سے معلوم ہوا تھا صرف اتنا ہی کہنا تھا جو مین تمھین غول سے علیحدہ لایا تھا۔ جان من مجھے اس امر کی ہرگز پروا نہین ہی کہ انھین یہ خبر ہو جائے کہ ایلون نے اس سے جاکر کہدیا۔ کیا تمھین یاد نہین کہ مین تمھارے لیے ہینگ ڈیول لڑا۔ مگر پھر کیا مجھے اسکا بھی چندان خیال نہین ہوا۔

مین۔ نہین ایسا کبھی نہین ہوگا کہ مین انسے انشاء اللہ تعالی اس امر کی کیفیت بیان کرون۔ اے مسٹر ایلون میرے پاس وہ الفاظ نہین ہین جن سے مین تمھاری قدردانی و مہربانیون کا شکریہ ادا کرون۔

ایلون۔ اسکے بیان کرنے کی حاجت نہین ہی نہ مین تمھارا شکریہ چاہتا ہون صرف مجھے اپنی دوستی کی بانگی دکھانی تھی وہ مین نے دکھا دی اور تمھین یقین دلوا دیا کہ مین ایسا دوست ہون صرف یہ عرض کرتا ہون کہ اگر رفتہ رفتہ اس معاملہ مین مجھے کچھ نہ کچھ معلوم ہوتا گیا مین اسکی اطلاع تمھین ضرور کرونگا آپ اتنا بتا دین کہ

آپ کا پتا کہاں ہے - مین نے اپنے رہنے کا پتا بتا دیا - مسٹر ایلون مصافحہ کر کے جلدی جلدی قدم اُٹھاتے ہوے چلدیے اور مین اپنے گھر کی طرف پھری -

# اُنتیسوان باب

## مارکوئس اور ہیو رسٹاک

جب مین نے آبادی کی طرف اس تنہائی اور سنسان جگہ سے قدم اُٹھایا مین یہ سوچنے لگی کہ کیونکر کام کرنا چاہیے مین یہ چاہتی نہین کہ ایلون کو دھوکا دون اور اُنپر روشن کر دون کہ ایلون نے مجھسے یہ ذکر کیا ہے - میرا یہ ارادہ بھی نہ تھا کہ اُن خراباتی شریر نوجوانون کی وجہ سے مین رسیگیٹ چھوڑ دون بلکہ کچھ ایسی تدبیر کرنی چاہیے کہ انکا حوصلہ آپ سے آپ پست ہو جائے اور وہ اپنے دل سے یہ ارادہ نکال دین سوا اسکے اور کوئی تدبیر نہ ہو سکتی تھی کہ مین انھین اپنی طبیعت کی صفائی اپنا غضب دکھاؤن اور انسے باتون باتون مین وہ نقشہ جماؤن کہ جس سے وہ سمجھ جائین کہ یہ نہایت عاقلہ اور ہوشیار عورت ہے داؤن مین نہ آسکے گی -

مین دس بارہ ہی قدم بڑھی ہونگی کہ مین نے ہیو رسٹاک اور مارکوئس کو آتا ہوا دیکھا یہ دونون گویا اسی لیے پھر آئے تھے کہ مجھے ڈھونڈین اور اپنا فریب کا جال میرے پھنسانے کے لیے بچھا دین - انکے باہم اکیلے ملکہ نہ آنے سے مین سمجھ گئی کہ جو کچھ ایلون نے کہا وہ درست ہے اگر وہ درست نہوتا تو یہ ساتھ کبھی نہ آتے یہ بھی سہی کہ مین ایلون کے کہنے کو قبول نہ کرون لیکن ساتھ ہی اسکے یہ غضب بھی تو ہے کہ مین نے دنیا مین کوئی شخص ایسا دیکھا ہی نہین کہ جو پاک صاف ہو فریب و دغا ان لوگون مین کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| اعتبار وعدہ ہاے مردم دنیا غلط | | ہان غلط آرے غلط شب غلط فردا غلط | |

| نسخۂ بیتابی دیوان عمر ما میرسس | | خود غلط معنی غلط املا غلط انشا غلط |
|---|---|---|

مارکوئس آف بیلمور جب میرے پاس قریب آیا اسنے بہت ہی ادب اور تعظیم سے جھک کر مجھے سلام کیا جیسے کہ بڑے درجہ کی بیگم کو کرتے ہین - مین نے اسکا سلام ایسے اخلاق اور ظاہری محبت سے لیا اور اپنے غصہ کو جوان دونون کی طرف سے میری چھاتی مین شعلہ زن ہو رہا تھا ایسا روکا کہ کہین شکل سے اُسے نہ معلوم ہوجائے کہ ہمارا بھید کھل گیا وہ میرے پاس ایک کرسی پر بیٹھ گیا اور وہ باتین کرنی شروع کین کہ جیسی ان موقعون پر نوجوان کیا کرتے ہین پھر اُسنے محبت و الفت کی باتین کرنی شروع کین کہ محبت وہ ہوتی ہے کہ یا اسے اپنا کرلے یا اُسی کا آپ ہو رہے جان نکل جائے لیکن اسکی محبت کا طوق ضرور ہی گلے مین پڑا ہوا ہو محبت چیز ہی ایسی ہے اسکا مذاق ہر طبیعت مین نہین ہو سکتا - ہم وہ اپنے عہد کے پورے ہین کہ جب اقرار کرین اُسکے بعد گردن کٹ جائے لیکن اپنی جگہہ سے نہ سرکین - غرض اس قسم کی وہ باتین کرنے لگا کہ جو بیوقوف نوجوان عورتون کو دھوکہ مین لے آتی ہین یہان ان باتون کی ہرگز وقعت طبیعت مین نہ تھی اور مین اُنہین محض لغو سمجھتی تھی -

پھر وہ یہ کہنے لگا کیا آپ دریا کے کنارہ کی سیر کو پل پر تشریف لے چلتی ہین دمین نے منظور نہین کیا اور اُسنے ٹوپی اٹھائی وہ فوراً رخصت لے کر چلتا بنا -

دوسرے دن میری ملاقات اپنے خالہ زاد بھائی ہیور سٹاک سے ہوئی - اسنے مجھے اُن شفقت آمیز نظرون سے دیکھا کہ جیسے بہن بھائی باہم ایک دوسرے کو دیکھتے ہین گو یا اسکی یہ باتین ثابت کرتی تہین کہ یہ جالیون مین اول نمبر کا ہے -

ہیور سٹاک - مین یہ خیال کر رہا تھا پیاری روز کہ آج کل دن گھومنے اور گشت لگانے کے ہین مگر تم کچھ سست معلوم ہوتی ہو مین نے اس لیے چند گھوڑے منگائے ہین کہ اُنپر بیٹھکر تم سیر کرنے نکلو کہ آج کل تمام بیگمین گھوڑون پر سوار ہوتی ہین - ایک گھوڑا

مین نے اپنی بہن کے لیے لیا ہی اور اسکو مین لندن بھیجتا تھا مگر مین نے تمھارے استعمال کے لیے اُسے روک لیا ہی کیا تم اُسے قبول کر کے مجھے شرف بخشوگی۔

مین۔ نہین مین آپ کی درخواست کا شکریہ ادا کرتی ہون مین رمیگیٹ مین صرف دریا کے کنارون کی ہوا کھانے آئی ہون اور یہی مرغوب طبع بھی ہی میرا ارادہ رمیگیٹ کے حوالی مین گشت لگانے کا نہین ہی نہ اس سے مجھے تفریح ہوتی ہی۔

ہیورسٹاک۔ نہین پیاری خالہ زاد بہن اسمین بھی بڑی تفریح ہوتی ہی میرا دوست مارکوئس اور چند اسی قسم کے معزز شخص اپنی اپنی بیویون کو ساتھ لے کر چلینگے۔ عجیب سمان ہوگا۔

مین۔ اور مین تم جانتے ہو کسی کی بیوی نہین ہون۔

ہیورسٹاک۔ اب وہان کون جانے بیٹھا ہی کہ یہ کون ہین۔

مین۔ غیر لوگون کو دھوکہ دینے سے نتیجہ ہی کیا ہی۔

ہیورسٹاک۔ اچھا اچھا جو تمھاری مرضی ہو وہ ہی سہی مگر یہ بتاؤ کہ کسی امر مین مین بھی اس قسم کی مدد دے سکتا ہون کہ جس سے تمھین دلچسپی ہو۔ کیا مجھے اجازت ہی کہ مین روزانہ ایک گھنٹہ آپ کی خدمت مین صرف کیا کرون اور آپ کو طرح طرح کی باتین سنا کر دل بہلایا کرون۔ مین تمھارے لیے گاؤنگا۔ ناچونگا۔ نقشہ بنا بنا کر تمھین خوش کرونگا۔ تمھارے آگے مسخرے پن کی باتین کرونگا جس سے تم خوش ہوگی سمجھ لینا کہ مین محبتی اور جگری خالہ زاد بھائی ہون مین یہ چاہتا ہون اور یہی میری آرزو ہی کہ کسی طرح میری بہن خوش ہو اور اسپر وقت گران معلوم نہو۔

مین۔ کسقدر تم مین بہت خوبیان ہین تم با اسلوب شخص ہو۔ تم شادی کرنا چاہتے ہو؟

ہیورسٹاک۔ ہان کیون نہین چاہتا یہ میری عین آرزو ہی مگر میرا فرض ہی کہ جسپر میری نگاہ پڑے اسکو مین اپنی ایمانداری اور نیک چلنی ثابت کر دون۔ تم

جانتی ہو کہ مین ایک فیاض باشان وشوکت دولتمند ہون میری شال تیتری کی سی ہی کہ ہر پھول پر بیٹھتی ہی اُسکی خوشبو لیتی ہی اگر اچھی معلوم ہوئی بیٹھ گئی اور نہین وہان سے اُڑ گئی یہی میری کیفیت ہی کہ ہر گل کی کیفیت دیکھ لون بعد ازان جو گل پسند ہووے اُسپر ہی تکیہ کرکے ہو بیٹھون - مین یقیناً ایسی بیگم کی تلاش مین ہون کہ جو دفادار ایماندار اور پاک طینت ہو -

مین - ہنسکر - یہ باتین تم نہ کرو تمھین شایان نہین ہی اگر کوئی چالیس پالیس برس کا شخص کرتا اُسے شایان تھا تمھاری عمر ابھی بائیس برس کی ہی - تم نے زمانہ کا دیکھا ہی کیا ہی تم ان باتون کو کیا جانو - تمھاری عمر کے جتنے نوجوان ہوتے ہین سب مین بے ثباتی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہوتی ہی - یہ باتین مین نے تمھین اپنا خالہ زاد بھائی سمجھکر کی ہین -

ہیورسٹاک - تم مجھے غلط گو سمجھتی ہو اے میری بہن تم مجھے لغو خیال کرتی ہو مگر جب تم میری طبیعت سے واقف ہو گی - تمھین اپنی راے واپس لینی پڑے گی - مین نے اپنے خیالات عیان کر دیے - مین پورا باوفا شخص ہون - یہ مین تمھین صفائی اور صاف دلی سے کہتا ہون کہ اگر مین چاہون ہر لمحہ ایک بیگم کر سکتا ہون لیکن نہین مجھے اُس بیگم کی تلاش ہی کہ جو حسن صورت اور حسن سیرت دونون رکھتی ہو اور مجھ سے نوجوان حسین دولتمند کے قابل ہو - سیکڑون عورتین مجھپر مرتی ہین اور مجھ سے شادی کرنا چاہتی ہین صرف اسکا سبب یہ ہی کہ وہ جانتی ہین کہ یہ نہ صرف دولتمند ہی بلکہ باوفا اور نجیب شخص ہی جسکی اس سے شادی ہو جائے گی اُسکو یہ اپنا دھن من تن سب دیدے گا -

مین - ہنسکر - آپ بھی عجیب شخص ہین - کیا آپ مناسب سمجھتے ہین کہ اس قسم کی باتین اُس بیگم کے آگے نہین کیجاتین کہ جو بہن ہو اور جسمین بیوی ہونے کی

بو بھی نہین پائی جاتی ہو۔
ہیورسٹاک ۔چونکہ مین خود صاف دل ہون اس لیے مین اپنے ہمکلام کو بھی صاف دل ہی سمجھتا ہون مین نے تم سے جو کچھ کہا وہ صداقت پر مبنی تھا۔ مین تم سے یہ بھی کہونگا پیاری بہن کہ مین تیتری اور شہد کی مکھی کے مساوی ہون کہ وہ ایک پھول پر اُڑی ایک پر بیٹھ گئی ایک پر اُڑی ایک پر بیٹھ گئی یون ہی اسنے تمام پھولون کو دیکھ لیا انکی بوئون کو سونگھ لیا پھر مقابلہ کیا کہ کونسا پھول اس قابل ہو کہ جسپر نشست درست ہوگی اور اُس سے عرق لیا جائے گا۔ جو اسکے خیال مین اچھا ہوتا ہو اُسپر وہ بیٹھ جاتی ہو اور اپنی آرزوے دلی اُس سے حاصل کرتی ہو۔ ایک گلاب کا ہی پھول لو کہ تیتری اُسپر کبھی بیٹھی رہتی ہو ادھر اُدھر اُڑتی ہو اور پھر وہین آجاتی ہو اگر وہ ایسے خوبصورت اور خوشبودار نفیس پھول کو چھوڑ دے مین یہی جانتا ہون کہ اُسکے برابر کوئی احمق جانور نہین ہو۔
انگریزی زبان مین روز کے معنی گل کے ہین یہ اسنے اپنی بڑی لیاقت جتائی کہ لفظ گل استعمال کیا مجھے اسکی ان بیہودہ باتون پر غصہ بھی آیا مگر پھر مین نے نامناسب سمجھکر اسکا ضبط ہی بہتر جانا اور مین نے ہنسکر کہا کہ ماشاء اللہ آپ کی لیاقت بھی قابل دید ہو کیا کہنا یہان تو کمال کر دیا کہ لفظ روز دو معنی مین استعمال کیا۔ کیون نہو لیاقت اسی کو کہتے ہین۔
ہیورسٹاک ۔ یہ بعینہٖ ہو کہ مین شاعرانہ خیالات رکھتا ہون اور اسکی وجہ یہ ہو کہ مین محبت والفت مین ڈوبا ہوا ہون۔
مین شاعر سب وہمی اور خیالی ہوتے ہین۔ جس محبت کا ذکر کہ اُنکی نظم مین ہوتا ہو اس محبت اور اصلی محبت سے زمین آسمان کا فرق ہو۔
ہیورسٹاک ۔ یہ ایک قابل بحث بات ہو اے پیاری خالہ زاد بہن مین تمھارے ساتھ ضرور کرونگا واقعی تم نے بہت درست فرمایا اگر تم اجازت دو تمھارے

مکان پر خود حاضر ہوکر اپنے شاعروں کے وہ اشعار آپ کو ملاحظہ کراؤں کہ جو واقعات سے پُر ہیں۔

ہیلین۔ اوہو یہ ایک بات تھی کہدی ہیں اسمین کچھ بحث کرنا نہیں چاہتی۔ گھر میں مجھے کتابیں دیکھنے اور چٹھیاں لکھنے سے فرصت ہی نہیں ہوتی۔ چونکہ تم میرے خالہ زاد بھائی ہو تم جیسے مہذب بے تکلف سے ملاقات کچھ برائی نہ ہوگا اور وہ صاف امر یہ ہے کہ جبتک پانچ چھ آدمی اور نہ بیٹھے ہوں میں نہیں چاہتی کہ تنہا نوجوان شخص مجھسے مکان پر آکر ملاقات کرے۔

میرا یہ جواب سُنکر وہ چپ ہو رہا اور اسنے مجھے ایک سنسناہٹ کچھ نہ کہا وہ سمجھ گیا کہ اب اسی مضمون پر بحث کیے جانا درست نہ ہوگا اسنے اُن باتوں کو اُڑا ہی دیا اور ادھر اُدھر کی باتیں کرنے لگا۔ بعد ازاں مارکوئس کی طرح سے اسنے بھی کہا چلیے پُل وغیرہ کی سیر کریں میں نے انکار کیا اور کہا مجھے یہیں بڑی دلچسپی زیادہ معلوم ہوتی ہے۔ بعد ازاں وہ چلا گیا۔

دس دن گذر گئے جنمیں ہیور سٹاک اور مارکوئس نوبت بنوبت مجھ سے ملتے رہے۔ جہاں تک ان دونوں میں قابلیت تھی یہ اپنی اپنی گفتگو میں صرف کرتے تھے وہ وہ باتیں کرتے تھے کہ جنسے اُنکی صاف دلی اور محبت پائی جاے اور یہ معلوم ہو کہ یہ بڑے پاکباز اور باعصمت کے پورے ہیں مگر یہاں انکی اس للو پتو اور مصنوعی باتوں کی ذرا بھی قدر نہ ہوتی تھی اور میں انہیں نقش بر آب تصور کرتی تھی۔ اس درمیان میں میں نے دو تین بار ایلوان کو دیکھا بس اسکا یہ قاعدہ رہا کہ مجھے دور سے ٹوپی اُتار کر سلام کیا اور اپنے رستہ ہو لیا۔

مارکوئس نے اثناے گفتگو میں کئی بار کہا کہ میں چاہتا ہوں آپکے دولت خانہ پر حاضر ہوں مگر میں نے انکار کر دیا اور ایسا میٹھا مگر قاطع جواب دیا کہ وہ چپ چاپ

رہ گیا۔ صرف اتنا مین کہدیتی کہ مین بڑی خوشی سے ملتی لیکن کیا کرون کہ گھر پر کسی جنٹلمین کو بلانے اور ملنے کی عادی نہین ہون۔

سر ہیورسٹاک نے بڑی بڑی باتین بنائین اور کہا کہ یہ حد سے زیادہ نامہربانی ہی کہ تم اپنے پیارے بھائی کو گھر پر حاضر ہونے کی اجازت نہین دیتین افسوس مگر ان باتون پر بھی اپنے انکار پر مضبوط رہی اور صاف کہدیا کہ مین تنہا مکان مین نوجوان سے نہین ملا کرتی۔ لیکن یہ انکار بلکہ تنبیہ آمیز انکار مین کرتی تھی لیکن یہ اُسے ذرا بھی شبہہ نہین ہوتا تھا کہ اُسکی بھنک اسکے کان تک پہونچ گئی ہو۔

ایک دن مین کنارہ پر کُرسی بچھائے ہوے بیٹھی ہوئی تھی کہ مارکوئس آیا اسکی صورت سے معلوم ہوتا تھا کہ یہ مجھپر آج سخت حملہ کرے گا۔ وہ آیا اور میرے پاس کرسی لے کر بیٹھ گیا اور یہ کہنے لگا کہ تم نے جارج ہیومانٹ کا حال سُنا کہ اُسکی سفر مین کیا کیفیت ہوئی۔

مین ۔ ہان دو بار۔ اور انھون نے اپنی دوسری چٹھی مین لکھا تھا کہ جب کوئی جہاز یہان آتا ہوا ہوگا مین ضرور تمھین خط بھیجدیا کرونگا۔

مارکوئس ۔ اگر مین غلطی پر نہین ہون کپتان ہیومانٹ کو چین سے سمندرون مین جانے کا اتفاق ہوا ہی وہان سے انکا آنا بہت مدت مین ہوگا۔

یہ سُنکر مین نے کچھ بُرا نہ مانا بلکہ یہ کہا کہ تین چار برس مین وہ آجائینگے۔

مارکوئس ۔ تمھین ای بیگم اُنسے بہت محبت ہی۔

مین ۔ بہت بہت۔

مارکوئس ۔ مگر اتنے عرصہ تک بڑے افسوس کی بات ہی کہ تم تنہا رہو گی تم جیسی حسن والی عمر والی بیگم کے لیے یہ قہر ہی کہ تم بغیر ساتھی کے زندگی بسر کرو۔

مین ۔ مجھے کسی کی کچھ پروا نہین ہی مجھے صرف اپنے پیارے ہیومانٹ کی امید کافی ہی وہ ہی

میری جلیس ہی اور وہ میری ہمنشین ہی -

| | | |
|---|---|---|
| | سمایا ہی جب سے وہ آنکھوں مین میرے<br>جدھر دیکھتی ہون اُدھر وہ ہی وہ ہی | |

پھر مین نے مسکرا کر کہا کہ اگر مجھے درست یاد ہی ای میرے لارڈ آپ نے فرمایا تھا کہ مجھے میری خوشی ایرن ہوگئی ہی - اور مین نے تسلی بخش سادہ خوشی اختیار کرلی ہی -
مارکوئس - تم سمجھوگی تو تمھین معلوم ہوگا کہ میرا اس سے مطلب کیا ہی - غرض یہ ہی کہ اسوقت مین دولتمند ہون - ایک عظیم الشان میرا مکان موجود ہی اسکی امیرانہ اور تکلفانہ سجاوٹ کو مین بیان نہین کرسکتا کہ مین نے اسے اول نمبر کا کردیا ہی - تین باغ اُسکے اردگرد آکر واقع ہوے ہین - ان باغون کے بیچ مین کس خوبصورتی سے نہر بہتی ہین اور درختون پر جو قسم قسم کے میوؤن سے لدے پھندے کھڑے ہین اُنپر خوش الحان جانور طرح طرح کی بولی بولتے ہین کیا ہی کیفیت آتی ہی ایک طرف سے گلاب کے تختے کی لپٹ نے معطر کردیا اور دوسری طرف سے چنبیلی اور موتیا نے اپنی سرور آمیز کیفیت دکھادی - اب ایسے مقام مین جو جنت حور ان کو بھی پرسے ٹھاتا ہی وہان تنہا رہنا کا ہے کو اچھا معلوم ہوتا ہی جبتک کہ مہ جاروہ اپنے پہلو بہ پہلو میٹھا ہو اور اُس سے مزے مزے کی باتین نہ اُڑ رہی ہون بغیر اسکے واقعی محض بے لطفی ہی - اب یہان ای بیگم بیومانٹ تم میرا خیال اصلی خوشی کی بابت خیال کرلو - تمھین یاد ہوگا کہ لفظ شادی کا مین زبان پر نہین لایا صرف مین وہ شخص ہون کہ سبکو عاشق زار کہتے ہین اور جو شہید تبسم و بت عشوہ خونبہا مقتول رنگین مطلب شیرین مدعا یگر باہم میرا یہ حال ہی - گل تمنا نچیدۂ گلشن مدعا رسی - ہان یہ امر اُس حالت مین ہوسکتا ہی کہ تم اپنی عنایت سے ایک نظر ادھر بھی کردو -
ای بیگم بیومانٹ مین التماس کرتا ہون کہ میری نسبت آپکا کیا خیال ہی -

مین - ای میرے لارڈ مین اس مضمون پر اپنی راے دینے کے ناقابل ہون -
مارکوئس - اوہو یہ راے مین نے طلب نہین کی ہی بلکہ یہ مین نے تجویز کی ہے - مین کہان تک مہر سکوت اپنے لبون پر رکھون اب مین ضرور کہونگا اصل یہ ہی کہ مین تم پر مرتا ہون - تمھارے عشق کا تیر میرے کلیجہ کے پار ہوچکا ہی اور تمھاری الفت کی سنان سینہ کو بھونک کر دل وجان سے نکل گئی - مین آپ کی خدمت مین پیارے اور محبتی دل کا نذرانہ پیش کرتا ہون اور نیز ان خوشیون کے قبول کرنے کی بھی درخواست کرتا ہون کہ جو مجھے حاصل ہین -
مین - اپنی آنکھین نیچی کرکے - میرے لارڈ آپ مجھ سے یہ مخاطب ہوکر فرما رہے ہین -
مارکوئس - خدا کے لیے جلدی سے ای روز بول اٹھو کہ مجھے انکار نہین ہے - اور مین تم سے بے لوث نہین ہون کیا تم میری ہوگی - مین تم پر فدا ہون اور اس فدائی کا حال کوئی میرے دل سے پوچھے -
مین - اب بھی اسی طرح نگاہین نیچی رکھکر اور ایک تکلیف دہ آواز مین - افسوس ہی ای میرے لارڈ آپ مجھ سے وہ بات کرانا چاہتے ہین کہ مین اس شخص سے بے ایمانی کرون کہ جو بالکلیہ مجھپر بھروسہ رکھ چکا ہو اور مین اسکی غیر موجودگی مین اسکو چھوڑ دون -

این خیال است ومحال است وجنون

اور یہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ مین اپنی محبت ایسے شخص کی طرف منتقل کردون کہ جسکو ایک پندرواڑہ سے جانتے ہوے زیادہ عرصہ نہین ہوا - تمھاری یہ درخواست کسی صورت سے ترغیب دہ بھی ہی لیکن مین تمھاری وفاداری کا اندازہ کیونکر کردن اور تم اپنی وفاداری اور صداقت کا کیا ثبوت دے سکتے ہو - اسوقت مین

بہت مزہ مین ہون - ایک خوبصورت مکان لنڈن مین میرے رہنے کے لیے ہی نوکر چاکر ماماٹین ہین سواری کے لیے گھوڑے گاڑیان ہین - انکے علاوہ اور چیزون کی مجھے ضرورت ہی کیا ہی -

مارکوئس - یہ سب صحیح ہی لیکن بغیر ساتھی کے یہ سب چیزین خاک ہین - جبتک کہ اپنا کوئی ہمدم نہ ہو کسی شی کا بھی لطف نہین آتا - میری صداقت اور وفاداری کی بابت جو دریافت کرتی ہو وہ یہ بات ہی کہ جیسا ثبوت کہو مین دیدون -

مین - ایک ایسے لہجہ مین جس سے لالچ اور آمادگی معلوم ہو - ای میرے لارڈ میرا ثبوت وفاداری مانگنا گو تجھے خود غرض اور دنیا ساز ٹھہراتا ہی لیکن پھر بھی مجھے تمھاری وفاداری کا ثبوت چاہیے - تم مجھ سے شادی کی درخواست نہ کرنا اور مین ایسی احمق بھی نہین ہون کہ اپنی زندگی تمھین ہی بالکل وقف کردونگی -

مارکوئس - اچھا اگر تم کچھ چاہتی ہو مین لکھکر دے سکتا ہون -

مین - نہین میرے لارڈ اسکی کچھ ضرورت نہین ہی صرف ذی منزلت اور ذی رتبہ شخص کا نام کافی ہی ہان جب دو شریفون کے درمیان بات چیت ہو جاتی ہی وہ اور بھی مضبوط ہو جاتی ہی اور وہ ہی کافی ہی -

جون ہی مین نے یہ کہا اور پھر ایک نظر اُٹھاکر دیکھا مارے خوشی کے اسکے چہرہ پر سُرخی چھا رہی تھی اور وہ یہ سُنکر پھولا نہ سمایا اُسی حالت خوشی مین بول اُٹھا کہ جو کچھ تم کہتی ہو وہ ہی سہی - اتنے مین سامنے سے کپین ایلون اور ہیورسٹاک کو ٹہلتے ہوے دیکھا انکو دیکھتے ہی مارکوئس کہنے لگا کہ اگر آپ کی اجازت ہو مین ان دو شریف وامیرزادون کو بُلالون کہ یہ دونون گواہ ہو جائینگے لیکن خبر نہین کہ آپ پسند فرمائین یا نہین ایک وہ ہی کہ جسکے پاس تم ایکبار رہ چکی ہو اور ایک وہ ہی کہ جو تمھارا خالہ زاد بھائی ہی - تم سوچ لو -

مین - نہین کوئی بات نہین ہے بس یہی دونون کاتی ہونگے - ایلون سے مجھے کسی قسم کا علاقہ نہین رہا بھائی کی کہو انسے اس قسم کا رشتہ نہین ہے کہ انسے مجھے کچھ خوف ہو -

یہ سنکر مارکوئس انکے پاس دوڑا ہوا گیا اور لیک کران دونون کو لے آیا - ایلون نے یون ہی سا اوپری سلام مجھے کیا صرف اس خیال سے کہ ان دونون اشخاص کا کچھ گمان نہ ہو کہ انکا میل جول ہے -

مارکوئس کو کہان تاب تھی انکے بیٹھتے ہی یہ کہنے لگا -

دوستو ایک تنہا اور منفرد تقریب مین تمھین بلایا ہے صرف تم سے یہ کام ہے کہ میری طرف سے بیگم بیومانٹ کا اطمینان کردو کہ وہ میری صداقت اور وفاداری کا بھروسہ کرلین

ہیورسٹاک - یہ ایک فراری شادی ہے - شادی کیا ہے ہتھیلی پر سرسون جمائی جاتی ہے - گو یہ کہکر ہیورسٹاک مسکراتا جاتا تھا لیکن اسکا یہ مسکرانا محض حریفانہ اور اسکی آواز مین مایوسی اور غصہ کی آمیزش ہو گئی تھی -

مارکوئس - مجھپر ایک دل الفتی نظر ڈال کر - تمھارا کہنا ہے ہیورسٹاک کچھ درست نہین ہے صرف بیگم بیومانٹ کا راضی ہونا ہے ابھی مجھ سے وہ جتنے سوالات کرین مین انکا جواب دے لون بس پھر انکا بھروسہ مجھپر ہو جائے گا اور وہ میری طرف سے ہر امر سے مطمئن ہو جائینگی -

ہیورسٹاک - ایک دھمکی کی نظر سے مجھے دیکھکر - ہان اگر یہی امر ہے یقیناً یہ حیلہ ہے

ایلون - سرد آواز مین - مجھے ذرا بھی عذر نہین ہے - ایک صرف گواہی دینی ہے دیدونگا ورنہ مین محض ایک اجنبی شخص ہون نہ مجھے کچھ علاقہ ہے -

مین - اپنی مہر سکوت توڑ کر - مجھے حضور ممدوح سے سوالات کرنے مین عذر نہین ہے نہین وہ سوالات نہین ہونگے - (ہیورسٹاک اور ایلون کی طرف مخاطب

ہوکر) آپ سنیں میں کیا کہتی ہوں۔
صرف نصف گھنٹہ سے حضور ممدوح نے اس گفتگو سنانے کا شرف مجھے بخشا ہی۔ اس امر کی اہی میرے خالہ زاد بھائی اور اہی ایلون تمھیں اطلاع ہونی چاہیے کہ مجھ عاجز اور ناتوان مخلوق پر میرے لارڈ نے عنایت فرماکر اپنی وفاداری ہمیشہ مبذول کرنے کا اقرار فرمایا ہی۔ حضور عالی نے بڑے مضبوط اور پُر بھروسہ الفاظ میں مجھے اس امر کا یقین دلوایا ہی کہ میں تیرے ساتھ ہمیشہ وفاداری سے پیش آؤنگا۔
مارکوئس۔ مجھپر محبت کی نظر ڈال کر۔ واقعی پیاری روز درست کہتی ہیں۔

| |
|---|
| وقت مست ہمہ بہر ہوا خواہی روز را |
| علم وہنر وسیم وزر و جان ودل من |

میں اسکا انصاف تمام عالم سے لونگا کہ آیا خوبصورت اور دلربا روز میری ان باتوں کی قدر کرتی ہی جو میں نے اسکی خدمت میں تجویز کی ہیں۔
ہیورسٹاک۔ مارکوئس اس ثنا خوانی کو کم کرو۔
گو مارکوئس ہیورسٹاک کا دلی دوست تھا لیکن اسنے یہ الفاظ گرمی اور ناراضی کے لہجہ میں کہے۔
میں۔ مجھ ناچیز کی نسبت اپنی شائستہ اور فصیح وبلیغ زبان میں جو حضور نے گوہرباری کی ہی وہ نہایت قابل غیر فراحمت ہی۔
مارکوئس۔ ہاں پیاری روز سچ کہتی ہی سچ کہتی ہی۔
میں۔ جنٹلمین آپ یہ خیال فرمائیں گو آپ میرے چال چلن کو اجنبی کا سا چال چلن خیال کر سکتے ہیں اور ساتھ اسکے میں خود غرض دنیا ساز فطرتی ہوں مگر با انہمہ میں نے مکتفی وجوہات اس امر کے بیان کر دیے ہیں اور اس مضمون پر بہت کچھ کہا ہی۔
ہیرونٹ یعنی ہیورسٹاک۔ یقیناً ایسا ہی ہی میں نے اپنا اطمینان کرلیا۔

مین - میرے لارڈ نے اقرار فرمایا ہی کہ مین ایک ہزار پونڈ سال زندگی بھر تک دیا کرونگا اور اس دینے کی صداقت صرف اپنے دولت و مال سے کرتے ہین - اے ہیورسٹاک میرے خالہ زاد بھائی اور ای مسٹر ایلون کیا آپ اس امر کی صداقت مارکوئس سے لینگے -

مارکوئس - مین نے ذی مرتبت اور ذی منزلت شخص کی طرح سے اقرار کرلیا ہی اور مجھے یقین ہی کہ آپ اپنی سنجیدہ طبیعت سے میری وفاداری کی صداقت کرینگے -

ایلون - گو مجھے اس نازک معاملہ مین آنا درک نہین ہی اور نہ مین اپنی کوئی راے دینا چاہتا ہون مگر جب صرف زبانی اقرار کرایا جاتا ہی اور زبانی گواہی ہی مین دیدیتا ہون

ہیورسٹاک - اچھا زبانی گواہی میری بھی سہی -

مارکوئس - خوش ہوکر - ای جنٹلمینو تم مجھے مبارکباد دو کہ مجھے ایسی بیگم ملی ہی کہ جو اپنا ثانی نہین رکھتی -

وہ میرا ہاتھ پکڑنے ہی کو تھا کہ مین دو قدم پیچھے سرک گئی اور مین نے اس لہجہ مین اس سے مفصلۂ ذیل کہا کہ وہ پریشان و مضطر ہوگیا -

آپ صاحب ای مسٹر ایلون اور ہیورسٹاک منٹ دو منٹ کے لیے اور بھی عنایت کیجیے مارکوئس نے ان بھڑکیلے اور چمکدار الفاظ مین مجھ سے معاہدہ کیا ہی کہ جیسا انھون نے مجھ ناچیز ضعیف کے دلپر اثر کیا ہی کیا انکا کچھ اثر ملک کے قانون مین بھی ہوسکتا ہی -

مارکوئس - متعجب ہوکر اور اس سے بیخبر کہ آیندہ کیا ہوگا روز کیا کہتی ہو -

مین - آپ میری بات نہ کاٹیے - اور جو کچھ مین عرض کرتی ہون اُسکو بغور گوشگزار فرمایئے جو کچھ آپ نے مجھے امیدین دلوائی ہین اور مجھ سے وعدے کیے ہین انکا اظہار مین چاہتی ہون کہ آپ کے احباب کے سامنے کردون -

یہ سُنکر مارکوئس پریشان ہوگیا تھا اور اُسکی پریشانی بے آرامی تک پہنچ گئی -

ہیو رسٹاک کی صورت سے معلوم ہو رہا تھا کہ اُسے خوب دلچسپی ہو رہی ہی - ایلون بالکل سر دپڑ گیا تھا پھر مین نے کھلم کھلا کہنا شروع کیا -

کیا وہ بد قسمت بد نصیب عورت نہین ہی کہ جسکی طرف کتیا کے پلے اور احمق کے جنے گدھے کے بچے رجوع ہون اور اسپر قبضہ کرنا چاہین اور جو باہم یہ گفتگو کرتے ہین اور اپنے دل ان لایعنی باتون سے خوش کرتے ہین کہ جہان ایک بات کہی اور ہم نے داؤن پر چڑھایا اور نیز یہ امر بھی ایک عورت کے لیے بدنصیبی کا شاہد ہی کہ وہ ایک سے سیر نہو اور یا اسکی یہ خاصیت ہو کہ جسنے جو کچھ دیدیا اُسی کی ہوئی اس سے یہی بہتر ہی کہ وہ اپنا نیلام کرادے اسمین اسکی کچھ زیادہ ہی قیمت اُٹھ آئے گی -

جب یہ تلخ اور ترش باتین مارکوئس کے کان مین پہونچی وہ بھوچکا ہوگیا اور ابتک وہ بیخبر تھا کہ یہ یکا یک ہوا کیون پلٹ گئی - اُسنے تعجب اور پریشانی مین کہنے لگا "یہ کیا کہتی ہین اور اسکے معنی کیا ہین" -

مین - اچھا آپ سمجھیے مین سمجھاتی ہون - اُسوقت مین نے اپنی آواز بدل لی تھی اور سختی سے نرم ہو گئی تھی مگر وہ نرمی حقارت انگیز تھی -

بات یہ ہی کہ میری حالت مشتبہ اور مذبذب ہی لیکن پھر بھی مین وہ نہین ہون کہ کل کے چھوکرے مجھے جل دے لینگے - اس کُتیا کے پلہ نے مجھ سے یہ درخواست کی ہی اسے کہتے ہوے لحاظ بھی نہین آیا کہ مین عشق بازی کا نام کس سے لیتا ہون - تم نے مجھے بخوبی پہچان لیا مین وہ ہون کہ جس نے دیکھتے ہی پہچان لیا تھا کہ تم فریبی اور جل دینے والے شخص ہو - کیا کسی کا بھی مقدور ہی کہ ایک غریب شریف زادی عورت پر یون زبان کھولے اگر مین مرد ہوتی مارے کوڑون کے کھال اُدھیڑ ڈالتی مجھے وہ الفاظ نہین ملتے جو ای لعین خبیث خر دجال خرنا شخص تیری شان مین ادا کرنے کے قابل ہون - امرا کی حکومت اور زنگی یہان گو بُرے افعال اور قبیح امور سے گر گئی لیکن ابھی تحت الثری

کے جگر مین گھسنا اُسکا ابھی باقی رہ گیا ہی - ای میرے لارڈ خیر اسی مین ہی کہ آپ تشریف لیجا وین - اپنے مکان اپنے باغ اُنکی نہرون کے جاری ہونے کا دوسرے بیوقوفون کو لالچ دیجیے اور ایک ہزار پونڈ سالانہ کا چھینٹا کسی اور پر ماریے - مین اُنکو جوتی کی نوک پر بھی نہین ٹھکراتی -

مین جون جون یہ کہتی جاتی تھی مجھے غصہ اور زیادہ آتا جاتا تھا - اور مارے غضب کے میرا رونگٹا رونگٹا کانپ رہا تھا -

مارکوئس کے چہرہ پر سفیدی چھاگئی تھی - ہونٹ پھڑپھڑا رہے تھے طیش اسکے رگ و ریشہ مین ساری ہوگیا تھا اور وہ مجھپر شیر کی طرح سے جھپٹنا چاہتا تھا - لیکن مصلحت وقت نہ دیکھا -

اسی حالت غیظ مین یہ کہنے لگا -

بخدا مین ان تمام باتون کا انتقام لونگا -

یہ کہکر وہ جلدی سے ایک طرف بھاگ کر چل دیا -

مین - مسٹر ایلون مجھے سخت افسوس ہی کہ تم خواہ مخواہ اس جھگڑے مین پھنسے خیر جو کچھ ہوا سو ہوا مین تم سے یہ کہنا چاہتی ہون کہ اگر کہین ضرورت ہوگی جو کچھ گذرا ہی اسکی شہادت دیدوگے نا -

ایلون - نہین یہ میرا فرض ہی اور جب کبھی موقع ہوگا اسکو نبھاؤنگا - ای بیگم بیومانٹ مین جاتا ہون کیونکہ مجھے معلوم ہوتا ہی کہ تم اپنے خالہ زاد بھائی سے بھی اسکی بابت کہوگی یہ کہکر ایلون نے اپنی ٹوپی اُٹھائی اور جدھر سے مارکوئس گیا تھا وہ اسکی مخالف طرف چلا گیا اب صرف میرے پاس ہیورسٹاک رہ گیا -

ہیورسٹاک - تم نے ای روز یہ امر قابل آفرین کیا ہی - یہ کہکر خوشی مین اسنے ایک قہقہہ اُڑایا -

یہ بڑیہی امر تھا کہ کتیا کا پلا اور گدھے کے بچہ کا اطلاق ہیورسٹاک نے اپنی طرف نہین عائد کیا اور وہ آخر تک یہی سمجھتا رہا کہ میرے دوست مارکوئس کی گت بن رہی ہو۔

یلن۔ مجھے اے پیارے خالہ زاد بھائی بہت خوشی ہوئی کہ تمھین میرے چال چلن کی پوری پوری کیفیت معلوم ہوگئی۔

ہیورسٹاک۔ البتہ بخوبی مجھے خبر ہوگئی اور مین نے تمھارے چال چلن کو خوب سمجھ لیا لیکن تم نے اُس شخص کو سمجھا دیا کہ ہم جسکی حفاظت مین ہین جب تک ہماری مرضی نہو گی اُس سے دوسری طرف آنکھ اُٹھاکر بھی نہین دیکھنے کے۔ اے میری پیاری روز کافی امر ہے کامل امر ہے مین یہ دیکھکر بہت خوش ہوا کہ تم مین ہمت و دلیری بھی ہے۔ مین بہت خوش ہون اور مین تمھاری ہمیشہ سے زیادہ تعریف کرتا ہون اور صرف اس کے لیے مین تم سے محبت کرتا ہون کہ تم بہت جری ہو۔

ہیورسٹاک اب تک یہی سمجھ رہا تھا کہ روز مجھ سے ناراض نہین ہو صرف میرے ساتھی پر خفا ہوگئی مین ابھی اسکے پھندہ مین پھنسانیکی تدبیر کرسکتا ہون۔ مگر طبیعت سے وہ بیچارہ آگاہ نہین تھا۔

یلن۔ ہنسکر۔ آپ کی سرگرمی اور اُلو العزمی پر مجھے ہنسی آتی ہو۔

ہیورسٹاک۔ کوئی بات ایسی نہین ہوئی جسپر اے روز تم ہنستی ہو مارکوئس سے تمھاری جتنی باتین ہوئین وہ ایسی ہوئین کہ گویا شیر بنکر تم اُسے کھا جاؤ گی۔

یلن۔ ہنسکر اور بیرو ایانہ مسکراکر۔ اے میرے پیارے بھائی مجھے یہ امید ہو کہ جب کبھی موقع آکر پڑے گا تم صاف صاف بیان کرنے مین کوتاہی نہ کرو گے۔

ہیورسٹاک۔ نہین مین کوتاہی نہ کرونگا لیکن صرف اتنا کہنا چاہتا ہون کہ تم نے اُس شیطان سے ناحق دشمنی کی وہ بہت بڑا بدمزاج اور ضدی شخص ہو۔ مین خوب جانتا ہون وہ جاکر یہ سوچے گا کہ تم سے انتقام کیونکر لے۔ تمھارے لیے محض بدقسمتی یہ ہی

کہ تم جلدی سے اپنا کوئی محافظ تجویز نہ کرو۔ تمہین ایک منٹ بھی بے محافظ کے رہنا مضر ہی۔

ملین۔ سیانی مُسکراہٹ مین۔ تم یہ نہین جانتے کہ مین اپنی حفاظت آپ کر سکتی ہون کیا آپ نہین خیال کرتے ای سر جان۔

ہیورسٹاک۔ تم مہربانی سے مجھے صرف جان کہو سر کا لفظ مین نہین چاہتا۔

ملین۔ ای صرف جان تم نے میری ہمت اور دلیری کا یہ نمونہ نہین دیکھا بس اسی ہمت اور جرأت پر مین اپنی حفاظت آپ کر سکتی ہون۔

ہیورسٹاک۔ یہ سب درست ہی اسکو مین بھی سمجھتا ہون کہ تم مین جرأت بہت ہی لیکن ساتھ ہی اسکے وہ شخص جسکو تم نے دھتکارا ہی بڑا کینہ ور شخص ہی اس سے خوف کرنا زیبا ہی۔ تم خود خیال کرو ہیومانٹ ابھی برسون نہین آتا اسکے آنے تک یہ بات محض لغو ہی کہ تم بیوہ عورتون کی طرح سے رہو۔

ملین۔ ہان موافق شہد کی مکھیون اور تیتریون کے۔

ہیورسٹاک۔ تم خود دیکھتی ہو کہ تمھاری وجہ سے مین کسقدر متردد ہون۔ پھر مین یہی کہتا ہون کہ تمھاری جرأت دیکھکر مین بہت تعریف کرتا ہون۔

ملین۔ ای صرف جان تمھاری پسندیدگیان بہت بڑھ گئین مگر تم مجھے ایک ہفتہ سے زیادہ زمانہ سے نہین جانتے۔

ہیورسٹاک۔ یہ سچ ہی لیکن وہ لوگ بھی تو ہوتے ہین کہ جو اُڑتی چڑیا کو پہچان لیا۔ یہ کہکر اسنے اپنی محبت آمیز نظر مجھپر ڈالی اور یہ کہنے لگا کیا مین کچھ کہنے کی جرأت پاؤنگا۔ مین۔ مین —— آپ خیال کرین مجھے کچھ کہنا ہی۔

ملین۔ یقیناً تمہین وہ بات کہنی نہین ہی کہ جس سے مجھے ناراضی ہو۔ پھر تمہین ناحق ڈر ہی۔

ہیورسٹاک۔ تمہاری طبیعت ہی سمجھ مین نہین آتی۔ غیریت تمہارے فراج مین کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہی ہمارا تمہارا کوئی غیر معاملہ نہین ہی۔ روز تم اس امر کو سمجھو۔

مین۔ تم مجھے عجائب المخلوقات کی طرح سے کیون بنا رہے ہو جو کچھ کہنا ہو صاف کہو۔

ہیورسٹاک۔ ایک بات تم سے کہنی ہی اور صرف اُسی کا جواب لینا ہی مجھے صرف ڈر یہ ہی کہ تم نے مارکوئس کو اُسی پر اتنی باتین سُنائین اور دوسرے بڑا بھاری امر یہ ہی کہ تمہارا دوسرے کی طرف میلان دل ہی۔

مین۔ ہان یہ درست ہی۔

ہیورسٹاک۔ خیر اس سوال کا جواب ہو چکا دوسرا سوال یہ ہی کہ تم نے مارکوئس کو میرے سامنے جو اسقدر سخت و سُست کہا اور گالیان دین کیا اسمین یہ بھی غرض تھی کہ مین بھی دیکھون۔

مین۔ بیشک آپ کا خیال صحیح ہی۔

ہیورسٹاک۔ خیر جو کچھ گذری سو گذری مین نہایت آزادانہ اور بے تکلفانہ عرض کرتا ہون کہ کیا اے پیاری روز میری نصف دولت تمہاری ہوگی۔ ہان بیشک تمہاری ہوگی۔ مین تم سے محبت کرتا ہون۔ تمہارے عشق کی شمع نورانی میرے حجلۂ دل مین روشن ہو چلی تم بھی مجھے چاہتی ہو اور تمہاری محبت کا یہ ثبوت ہی جو تم نے اسوقت دیا ہی یعنی مارکوئس کو میرے سامنے سے دُھتکار دیا۔

مین۔ اللہ اللہ آپ مجھے ابتک کیا نہ سمجھے۔

ہیورسٹاک۔ ہاے اسطرح سے مجھے دُکھ کیون دیتی ہو۔ کہو اور جلدی کہو کہ ہم دونون یہان سے چل دین۔ اور جہان تم پسند کرو وہان چلے جائین۔ جہان تمہارا جی چاہے مین حاضر ہون۔ عمدہ مکان عمدہ سامان گھوڑے گاڑیان آدمی خدمت کو غرض

وہ باتین کہ جن سے عیش وعشرت کے منھ پر بھی اوغازہ ملاجاوے۔ آہ روز تم مجھے فعل عبث مین نہ جھوکو بیشک اسوقت تم نے اپنی محبت کی بانگی دکھادی۔ معلوم ہوگیا کہ تم مجھے چاہتی ہو۔ دلبر ہو تو تم جیسی ہو۔ واقعی دلبری بہت مشکل ہی۔

| | | |
|---|---|---|
| | نہ دلبری بتوان لاف زد باسانی<br>ہزار عقدہ درین کارہست تا دانی | |

ہین۔ کیا مین خواب مین ہون یا واقعی مین جاگ رہی ہون۔ اور کیا جو کچھ مین نے سنا ہی وہ صحیح ہی۔ آپ یہ تجویز پیش کرتے ہین کہ مین تمھاری بیگم بنجاؤن۔

ہیورسٹاک۔ ہان مین یہ چاہتا ہون۔ ہم دونون باہم مل کر اتنے خوش ہونگے کہ ہم خود اس خوشی کا اندازہ نہ کرسکینگے۔

ہین۔ تم بد بانہ وضع ہین۔ اور آپ کو یہ امید ہی۔

ہیورسٹاک۔ تم جانتی ہو تم جانتی ہو۔ آؤ روز آؤ روز۔

یہ کہکر اسنے میرا ہاتھ پکڑ لیا۔

ہین۔ اپنا ہاتھ گھسیٹ کر۔ تم دیوانہ ہوگئے ہو کس ذلیل اور بائم خیز غلطی مین پھنسے ہوے ہو

ہیورسٹاک۔ غلطی (زندی ہین) تم نے خود کہا کہ مین نے مارکوئس کو دھتکار دیا ظاہر ہی کہ جب تم نے دھتکارا دوسرے شخص پر طبیعت ڈوساتی ہوگی۔

ہین۔ یقیناً۔

ہیورسٹاک۔ اور وہ دوسرا تم کیا مجھے نہین سمجھتین۔

ہین۔ تمھین مین کچھ بھی نہین سمجھتی۔ تم ہو ہی کیا چیز۔

ہیورسٹاک۔ یہ مضحکہ انگیز اور حقارت خیز ہی۔ یہ تکلیف دہ بیہودگی ہی۔

یہ فقرے اسنے نہایت غصہ اور غضب کی حالت مین زبان سے نکالے۔

ہین۔ بیہودگی کی کوئی بات نہین ہی۔ البتہ مجھے میومانٹ سے محبت ہی اور

